# ایلن کی نوٹس

ایچ۔ سی۔ ایلن ایم ڈی

## ALLEN'S KEY NOTES

*By*

**H. C. ALLEN, M.D.**



بی جین پبلشرز (پرائیویٹ لمیٹڈ) نئی دہلی ۱۱۰۰۵۵




# ہومیو پیتھک ڈاکٹر ظفر اقبال

ڈی ایچ ایم ایس

# زین ہومیو پیتھک کلینک

این سی ایچ رجسٹریشن نمبر 146169

پی ایچ سی رجسٹریشن نمبر R-36482

اوقات کار کلینک
صبح 9 بجے تا شام 5 بجے تک

نزد اخوت بینک اقبال آباد رحیم یار خان 0320-6770727

ایلن کی نوٹس

# کلید میٹریا میڈیکا

از

ڈاکٹر کاشی رام

نظر ثانی

ہومیو ڈاکٹر محمد عرفان

بی جین پبلشرز (پرائیوٹ لمیٹیڈ)

نئی دھلی 110055

# عرضِ ناشر

کسی کتاب کا جامع مگر مختصر تعارف دیباچہ کے نام سے پکارا جاتا ہے
اور یہ پبلشر یا ناشر کی صرف اور صرف اپنی رائے کا اظہار ہی نہیں ہوتا
بلکہ قارئین کرام کی رائے بھی شامل ہوتی ہے۔

چونکہ ہم اس کتاب کو اپنے سابقہ معیار کو برقرار رکھتے ہوئے پہلی
مرتبہ آپ تک پہنچا رہے ہیں۔ لہذا وہ رائے جو قارئین کی ہوگی۔
مگر اس اشاعت کے متعلق، ہم صرف اتنا عرض کر دینا چاہتے
ہیں کہ اپنی سابقہ روایات کے مطابق کتاب ہٰذا کی طباعت و
اشاعت اور جلد بندی کے علاوہ دیگر اُن تمام امور کو اپنی زیر نگرانی
مکمل کروایا ہے۔

انشاءاللہ ہم امید کرتے ہیں کہ حسب سابق قارئین ہماری حوصلہ
فرماتے ہوئے اپنے آراء و مشورہ سے نوازیں گے جن کے لئے ہم منتظر ہیں

مخلص
ڈاکٹر محمد عرفان

# فہرست مضامین

# ابراٹینم

## ABROTANUM

یکے بعد دیگرے قبض اور دست۔ غیر منہضم غذا کے دست۔

بچوں کا سوکھا (لاغری) خصوصاً ٹانگوں کا سوکھنا (آیوڈیم، سینی کولا، ٹیوبر کیولینم) جلد میں جھریاں، جلد لٹک جائے۔ گردن میں لاغری اور سوکھا، نیٹرم میور، سینی کولا۔

سوکھے کے مرض میں سر کمزور ہوتا ہے۔ بچہ کی گردن سر کا بوجھ برداشت نہیں کر سکتی (ایتھوزا)۔

سوکھا صرف ٹانگوں میں

بھوک کی زیادتی۔ باوجود اچھا کھانے کے لاغر ہوتا جائے (آیوڈیم، نیٹرم میور، سینی کولا، ٹیوبر کیولینم)

اینٹھن (تشنج) سے درد شکم (قولنج) کے بعد اعضاء میں درد بھری کھنچاوٹ بائی کے درد، ورم کے آغاز سے قبل شدید درد کے لیے۔ یکایک دست یا دیگر رطوبتوں کے رک جانے سے۔ یکے بعد دیگرے بواسیر کے ساتھ، پیچش کے ساتھ گنٹھیا، جوڑوں میں سختی، ورم، کانٹے چبھنے کے احساس کے ساتھ کلائی اور ٹخنے کے جوڑ درد کریں اور متورم ہو جائیں۔

جسم بھر میں پھوڑے کا سا درد، ہلا نہ جائے

بوائیاں جن میں خارش ہو (ایگیریکس)

بے حد کمزوری اور نقاہت، دق کی قسم کا بخار، بچوں میں۔ کھڑے نہ ہو سکیں

بچہ میں بدمزاجی، چڑچڑاپن، ضد اور مایوسی، غصہ ور، انسانیت نہ ہو، ہر کام میں تشدد اور ظلم کرنا چاہے

چہرہ بوڑھوں کا سا، پیلا اور چہرے پر جھریاں (اوپیم)

**تعلق۔** بسہری میں ہیپر سلفر کے بعد۔ پلورسی میں اکونائٹ اور برائی اونیا کے بعد جب مادہ فطرت میں دبانے کا احساس باقی رہے اور سانس میں رکاوٹ پیدا ہو۔

# ایسیٹک ایسڈ

ACETIC ACID

پیلے (مفید) دبلے آدمیوں کے لیے ہے جن کے عضلات پلپلے، ڈھیلے ڈھالے ہوں۔ چہرہ پیلا۔ موم کا سا (فیرم)

سیلانِ خون۔ ہر بلغمی جھلی کے مخرج سے، مثلاً ناک، حلق، پھیپھڑے، معدہ، آنتیں اور رحم (فیرم۔ ملی فولیم) رحم سے سیلانِ خون (غیراز وقت) حیض اصلی راستہ کے بجائے جسم کے کسی اور مخرج سے۔ چوٹ کی وجہ سے نکسیر (آرنیکا)

بچوں کا سوکھنا اور دیگر سوکھا دینے والے امراض (ابراٹینم، آئیوڈیم، سینی کولا، ٹیوبرکیولینم)

بے حد کمزوری اور طاقت کا سلب ہو جانا۔ چوٹوں کے بعد (سلفیورک ایسڈ) عمل جراحی یعنی آپریشن کے صدمے کے بعد۔ کلوروفارم وغیرہ بے ہوش کرنے والی ادویہ کے بعد۔

پیاس شدید، جلن دار، استسقاء، ذیابیطس اور دیرینہ دستوں میں پیاس بجھ نہ سکے۔ چاہے کتنا ہی پانی پیئے۔ **لیکن بخار میں پیاس بالکل نہ ہو۔**



حمل میں کھٹی ڈکاریں اور قے۔ دن رات منہ سے جلن دار تھوک آیا کرے۔ بلکہ ایسڈ تھوک کی زیادتی رات کے وقت، (مرک سال)

دست مقدار میں زیادہ، کمزور کرنے والے، پیاس کی زیادتی، استسقاء میں ٹائیفس بخار میں اور دق کے بخار میں۔ رات کے پسینوں کے ساتھ۔

کروپ، کھانسی، سانس میں سی سی کی آوازیں، سانس اندر لیتے وقت کھانسی (سپونجیا) آخری درجہ کروپ کھانسی کا

سرکہ کے بخارات میں سانس لینے سے کروپ، کھانسی اور فاسدہ ڈفتھیریا کو آرام ہوتا ہے۔

چت لیٹ کر سو نہ سکے (چت لیٹ کر بہتر سو سکے، آرسنک) شکم میں بیٹھنے کا احساس جس سے سانس میں تنگی پیدا ہو۔ شکم کے بل سونے سے بہتر آرام ملے (امونیا کارب)

دق کا بخار۔ جلد گرم اور خشک۔ بائیں رخسار پہ سرخ داغ اور رات کو تر کر دینے والا پسینہ۔

**تعلق۔** یہ دوا بے ہوش کرنے والے بخارات کے اثر کو زائل کرتی ہے (ایل نائٹریٹ، [illegible]) کوئلہ اور گیس کے اثرات کو زائل کرتی ہے۔ اوپیم اور سٹرامونیم کے اثرات کو بھی۔

**سرکہ سے کاربالک ایسڈ کا اثر زائل کیا جا سکتا ہے۔**

سیلانِ خون میں چائنا کے بعد استسقاء میں ڈیجی ٹیلس کے بعد بہتر کام کرتا ہے

یہ دوا آرنیکا، بیلاڈونا، لیکسس اور مرک کی علامات بڑھا دیتی ہے خصوصاً بیلاڈونا کے دردِ سر کو۔

---

(۱) [illegible] دوا کو بار بار نہ دینا چاہیے سوائے کروپ کھانسی کے۔ (خورشید)

# اکونائٹ نیپلس

ACONITUM NAPELUS

یہ عام طور پر حاد اور تازہ تکلیفات میں کام آتی ہے ۔ نوجوان آدمیوں خصوصاً لڑکیوں میں جن کے اندر خون کی زیادتی ہو اور جو زیادہ وقت بیٹھ کر کام کرتی ہوں کیلئے مفید ہے ۔ وہ انسان جو موسم بدلنے کے اثرات سے فوراً متاثر ہوتے ہیں وہ آدمی جن کی آنکھیں اور بال سیاہ ہوں اور جن کے عضلات مضبوط اور سخت ہوں اس سے فیضیاب ہوتے ہیں ۔

تکالیف جو ٹھنڈی خشک ہوا سے شمالی یا پچھمی (مغربی) ٹھنڈی خشک ہوا سے یا پسینہ کی حالت میں سردی لگ جانے سے پیدا ہوئی ہوں پسینہ کے رُک جانے کے اثرات مابعد ۔

شدید ڈر، خوف اور ذہنی پریشانی ، بے حد اعصابی جوش کے ساتھ ۔

ہجوم میں جانے سے ڈرے ۔ سڑک کو عبور کرنے سے ڈرے ۔

چہرے پر خوف ۔ زندگی خوف کی وجہ سے وبالِ جان بن جائے ۔ یقین کرے کہ مرض مہلک ہے ۔ اپنی موت کا دن بتلائے ۔ دورانِ حمل موت کا خوف ۔

بے چین ، پریشان ، ہر کام جلد بازی سے کرے ۔ اپنی وضع کو بار بار بدلنا پڑے ہر چیز سے چونکے ۔

درد ناقابلِ برداشت ۔ پاگل بنا دے ۔ بہت بے چین ہو جائے ۔ رات کے وقت ۔

ہنی مین فرماتے ہیں " جب اکونائٹ بالمثل دوا ہوتی ہے ۔ وہاں اس کی دماغی



علامات یقیناً پائی جاتی ہیں ۔ دماغی اور جسمانی پریشانی ، بے چینی ، مریض چپ چاپ اور آرام سے کبھی نہیں ہوا کرتا "

یہ دماغی پریشانی اور خوف ہر چھوٹی سے چھوٹی تکلیف میں پایا جاتا ہے ۔

موسیقی ۔ گانا (راگ) ناقابلِ برداشت ہوتا ہے کیونکہ اس سے مریضہ غمگین ہو جاتی ہے (سابقہ حیض کے دوران نیز رحم کا رب)

بیٹھی یا لیٹی ہوئی حالت سے اٹھنے پر چہرے کی سرخی مُردوں کی سفیدی میں تبدیل ہو جاتی ہے یا مریض چکر اور غش محسوس کرتا ہے اور اسی لیے دوبارہ اٹھنے سے ڈرتا ہے ۔ عموماً اس کے ساتھ بینائی کا نہ رہنا اور بے ہوشی ہوتی ہے ۔

نوجوان موٹی تازی (خون کی زیادتی والی) لڑکیوں میں حیض رک جائے ۔ خوف کھا جانے کے بعد حیض کے دب جانے کے اندیشہ کے لیے (اکونائٹ) استعمال ہوتا ہے ۔

ورم کے کسی جگہ نمودار ہونے سے قبل ورمی کیفیتوں کے لیے ۔

بخار ۔ جلد گرم اور خشک ۔ چہرہ سرخ یا پیلا اور سرخ یکے بعد دیگرے جلد جلد پیاس ٹھنڈے پانی کی زیادہ مقدار کیلئے ۔ بے حد اعصابی بے چینی ۔ جان کنی کی سی حالت میں اِدھر اُدھر کروٹیں بدلے ۔ شام کے وقت اور سونے سے قبل بڑھ جائے ۔

تشنجی دورے ۔ دانت نکالنے والے بچوں کے ۔ واحد عضلات میں گرمی جھٹکے اور اینٹھن ۔ بچہ اپنی مٹھیاں بند کر کے چیخے اور چلائے ۔ جلد گرم ، خشک ۔ بخار تیز ۔

کھانسی ۔ کروپ ۔ خشک ، آواز بیٹھ جائے ۔ گلا گھونٹنے والی ۔ اونچی ، کھرکھری اور کتے کی سی سخت ، برتن بجنے کی آواز کی سی ۔ سیٹی کی سی ۔ سانس باہر نکالنے پر ۔ (کالی سٹیکم سانس اندر لینے پر سیٹیا) ۔ ٹھنڈی خشک ہواؤں سے یا ہوا کے

جھنجھناہٹ سے۔

محض بخار کو روکنے کے لیے کبھی اکونائٹ استعمال نہیں ہوتا اور نہ ہی اس کے ساتھ (کیے بعد دیگرے) کوئی دوسری دوا استعمال کرنا چاہیے۔ اگر کیس اکونائٹ کا ہے تو کسی دوا کی ضرورت نہیں ہوگی اور اکونائٹ تکلیف کو رفع کر دے گا۔

ٹائیفائیڈ بخار کے آغاز میں اکونائٹ ہمیشہ ضرر رساں ثابت ہوتا ہے بشرطیکہ بخار میں کوئی تحریک کن جذبہ ساتھ نہ ہو۔

زیادتی۔ تمام کو اور رات کے وقت درد ناقابل برداشت ہوتے ہیں۔ گرم مکان میں۔ بستر سے اٹھنے پر۔ ماؤفہ کروٹ سونے پر۔ (رہیپر۔ نکس موسکاٹا)

کمی۔ کھلی ہوا میں (ایلومینا۔ میگنیشیا کارب۔ پلساٹیلا۔ سبائنا)

تعلق۔ معاون۔ بخار، بے خوابی۔ درد کا برداشت نہ ہو سکنا۔ کافیا۔ چوٹ میں آرنیکا۔ تمام دیگر حالات میں سلفر۔ اکونائٹ ان بخاروں میں استعمال نہیں ہوتا جن میں ابھار نکلا کرتے ہیں۔

اکونائٹ سلفر کا حاد ہے (سلفر اکونائٹ کا کرانک یعنی مزمن ہے) اسی لیے تمام ورمی کیفیتوں میں ایک دوسرے کے قبل اور بعد اچھی طرح استعمال کیے جا سکتے ہیں۔

# اکٹیا ریسی موسا (سمی سمی فوگا)

ACTAEA RACEMOSA

جنونِ زچہ مابعد ولادت۔ دیوانگی۔ خیال کرے کہ وہ پاگل ہو رہی ہے (مقابلہ کرو نطلینم) اپنے آپ کو نقصان پہنچانے کی کوشش کرے۔



پٹھے کے درد کے دب جانے سے دیوانگی۔

احساس جیسے اس پر سیاہ بادل چھا گیا ہے اور دماغ کو گھیر لیتا جس سے تمام طرف اندھیرا ہی اندھیرا ہے۔ ابتری اور پراگندگی ہے۔

توہم جیسے اس کی کرسی (بیٹھنے کی جگہ) کے نیچے کوئی دوڑ رہا ہے (ایلیک کینینم اینھونا)

آنکھوں میں اعصابی درد۔ تیز، تیر کا سا۔ گڑھوں میں گولی سی لگے اور کنپٹیوں، چاند اور گدی کو جائے جس کی زیادتی زینہ چڑھنے سے اور کمی لیٹ جانے سے ہو۔

رحم یا خصیتہ الرحم کی تکلیفات کی وجہ سے قلب میں تکلیف۔ قلب کا فعل یکایک رک جائے۔ دم گھٹنے کا خدشہ۔ ذرا سی حرکت سے دھڑکن (ڈیجی ٹیلس)

حیض بے قاعدہ کمزوری پیدا کرنے والے (ایلومینا، کوکولس) دیر میں ہوں یا دماغی جذبات کی وجہ سے، سردی سے، بخار سے دب جائیں۔ رعشہ۔ ہسٹریا یا پاگل پن کے ساتھ۔ دماغی علامات دورانِ حیض بڑھ جائیں۔

تشنجی دورے۔ ہسٹریا کے یا مرگی کے۔ رحم کی تکلیفات کی وجہ سے۔ زیادتی حیض کے دوران، کوریا (رعشہ) جس کی زیادتی بائیں جانب ہو۔

درد شدید بائیں پستان میں (اسٹیلیگو)

رحم یا خصیتہ الرحم کی بدولت لاحق ہونے والے یا ان کی تحریک سے، تیز بھالے لگنے کے سے بجلی کے سے درد جسم کے مختلف حصص میں۔ رحم کے مقام میں ایک جانب سے دوسری جانب کو جائیں۔

حمل۔ متلی، قے، بے خوابی، جھوٹے دردِ زہ، تیز درد شکم کے آر پار۔ تیسرے مہینہ میں اسقاطِ حمل (سبائنا)

دوران وضع حمل۔ وضع حمل کے پہلے مرحلہ میں "کانپنے"۔ تشنجی دورے اعصابی

تحریک سے۔ رحم کا منہ سخت، درد شدت کے، جن کی زیادتی ذرا سے شور و غل سے ہو۔

وضع حمل کے بعد درد۔ درد زیادہ تر کنج ران میں شدید ہوں۔

اگر اس دوا کو حمل کے آخری ماہ میں دیا جائے تو اس سے وضع حمل کا وقت بہت کم ہو جاتا ہے بشرطیکہ باقی علامات بھی اس دوا کی موجود ہوں (کالو فائلم، پلساٹیلا)

عضلات میں شدید پھوڑے کا سا درد۔ ناچنے، دوڑنے۔ برف پہ پھسلنے یا دیگر سخت قسم کی محنت سے۔

گردن اور پیٹھ میں بائی کے درد سخت اور اکڑی معلوم ہو جیسے انگڑی ہو گئی ہے سینے پرونے کے کام سے۔ ٹائپ کرنے سے، پیانو بجانے سے، بازوؤں کی حرکت کی وجہ سے ریڑھ میں ذکی الحسی اور درد (ایگریکس۔ رینن کولس بلب)

بائی کے درد عضلات میں۔ درد اینٹھن کے سے، چھبنے والے۔

بائی کا درد حیض۔

تعلق۔ رحم اور بائی کے درد میں کالو فائلم اور پلساٹیلا کے مشابہ ہے۔ مقابلہ کرو (ایگریکس۔ بیلیم۔ سیپیا)

زیادتی۔ حیض کے دوران۔ جس قدر خونِ حیض زیادہ ہوتا جائے گا اسی قدر درد بڑھتے جائیں گے۔

---

ط حاملہ کو چھٹے ماہ سے شروع کرایا جائے تو بچہ باآسانی ہو جاتا ہے۔ عورت پیٹ کو ہاتھ نہ لگنے دے۔ ذکی الحس ہو۔ بچہ پیٹ میں چلے۔ اگر نہ چلے تو عورت کو حبس الرحم ہو۔ (خورشید)



# اسکولس ہیپو کاسٹینم

AESCULUS HIPPOCASTANU

یہ دوا ان آدمیوں کے لیے مفید ہے جن کا بواسیر کی طرف رجحان ہو اور جو معدہ کی بدہضمی، صفراوی اور نزلاوی تکلیفات میں مبتلا ہوں۔

مختلف حصص میں بھراؤ جیسے خون کی بے جا زیادتی سے ہو جائے۔ بھراؤ۔ قلب میں، پھیپھڑوں میں، معدہ میں، دماغ میں، پیڑو میں، جلد میں۔

وریدوں میں ورم خصوصاً بواسیر کی اور جگر (باب الکبد) کی۔

مایوس۔ تاریک بین۔ بے حد چڑچڑا۔ جلد غصہ میں آجائے اور غصہ بہت آہستہ آہستہ رفع ہو۔ حد سے زیادہ سرکش یا ترش رو (کیمومیلا)

منہ، حلق، مبرز کی بلغمی جھلی متورم ہوں۔ جن میں جلن، خشکی اور چھیلن ہو۔

زکام پتلا پانی کا سا۔ جلن دار۔ ٹھنڈی ہوا میں سانس لینے سے ذکی الحسی اور چھیلن کا سا درد۔

سوزش بالعموم حجابی۔ حنجرے میں ورم۔ شدید جلن، چھیلن کا احساس، گلے میں خشکی اور کھر کھرے پن کا احساس۔

بار بار نگلنے کی خواہش، جلن، کانٹوں کے چبھنے، ڈنک لگنے کے احساس کے ساتھ۔ تالو میں خشکی (ایپس۔ بیلاڈونا)

مبرز۔ مبرز میں خشکی اور حدت محسوس ہو جیسے چھوٹی چھوٹی لکڑیاں بھری ہیں چاقو لگنے کے سے درد مبرز میں اوپر کی طرف جائیں۔ (انیشیا۔ سلفر) بادی بواسیر مسوں میں درد اور جلن۔ مسے ہلکے رنگ کے۔ شاذ و نادر ہی ان سے خون آئے۔

منہ میں د      ربھراؤ، جلن اور خارش (سلفر)

قبض سخت، خشک پاخانہ جو مشکل سے خارج ہو۔ مبرز میں خشکی اور حدت

جوتڑ اور کمر میں سخت درد۔

پاخانہ کے بعد مبرز میں بوجھ۔ بھراؤ اور شدید درد جو گھنٹوں قائم رہے

(ایلو۔ اگنیشیا۔ میوریٹک ایسڈ۔ سلفر)

رحم اپنی جگہ سے گر جائے اور تیز سوزش پیدا کرنے والا سیاہ رنگ کا لیکوریا

(سیلان الرحم) اس کے ساتھ کمر میں درد اور تھکن چلنے پھرنے سے۔

کمر کی ہڈیوں کے جوڑوں میں شدید درد کم و بیش مسلسل، کمر اور

جوتڑوں کو ماؤف کرے۔

کمر میں کمزوری۔ بحالتِ حمل۔ رحم گر جانے کی حالت میں لیکوریا کی وجہ

سے چلتے اور جھکتے وقت، ہر حالت میں بیٹھنا یا لیٹ جانا پڑے۔

پیٹھ میں بھاری پن اور لنگڑا پن کا احساس۔

بازوؤں ٹانگوں اور ریڑھ میں فالج کا احساس۔

تعلق۔ بواسیر میں۔ ایلو۔ کولن سونیا۔ اگنیشیا۔ میوریٹک ایسڈ۔ نکس وامیکا

اور سلفر سے ملتی جلتی ہے۔ کولن سونیا سے جب بواسیر میں سکون ہو جائے تو

اکثر اسکولس شفا دیتی ہے۔

اگر نکس اور سلفر نے بواسیر کے مریض کی حالت سدھار دی ہو لیکن شفا نہ

دے سکے ہوں تو اسکولس شفا دیتی ہے۔

زیادتی۔ حرکت سے۔ پیٹھ اور کمر کا درد چلنے سے اور جھکنے سے۔

ٹھنڈی ہوا میں سانس لینے سے۔



# ایتھوزا سائی نیپیم

AETHUSA CYNAPIUM

خصوصاً بچوں کے لیے موسم گرما میں دانت نکالنے کے زمانہ میں بچے جو دودھ

برداشت نہ کر سکیں۔

بے حد کمزوری۔ بچے کھڑے نہ ہو سکیں۔ سر کو سنبھال نہ سکیں (ابراٹینم) کمزوری

نیند کے غلبہ کے ساتھ۔

بچوں میں کم عقلی، سوچنے کی صلاحیت کا فقدان، پراگندہ دماغ رہیں۔

چہرے سے بے حد پریشانی اور تکلیف (درد) ٹپکے۔ چہرہ کھنچا دکھائی دے۔

ناک پر لکیر نمایاں۔

ناک کے سرے پر نملہ کے دانے۔

پیاس بالکل ندارد (ایپس، پلساٹیلا۔ برعکس آرسنک)

دودھ کسی شکل میں بھی برداشت نہ ہو۔ جوں ہی پیا جائے دہی بن

کر (پھٹ کر) قے ہو جائے پھر اس کے بعد کمزوری اور کمزوری سے غنودگی ہو

(مقابلہ کرو، میگنیشیا کارب)

غذا کھانے کے ایک گھنٹہ بعد ابکائیاں ہوں اور منہ کو چڑھ کر آئے مقدار

میں زیادہ سبزی مائل قے۔

دانت نکالنے والے بچوں کی بدہضمی۔ یکایک شدید قے جھاگ دار۔ سفید

دودھ کی سی رطوبت یا زرد رطوبت کی جس کے بعد دہی اور چکنا ہٹ ملی رطوبت کی۔

مرگی کے دورے، انگوٹھے ہتھیلیوں میں لگ جائیں۔ چہرہ سرخ ہو جائے

آنکھوں کی پتلیاں نیچے کی طرف مڑجائیں۔ پتلیاں ایک جگہ گڑی ہوئیں اور پھیلی ہوئیں
منہ پر جھاگ۔ دانت بھنچے ہوئے، نبض چھوٹی، سخت اور تیز۔
نقاہت اور کمزوری غنودگی کے ساتھ، قے کے بعد، پاخانہ کے بعد اور تشنجی دورے کے بعد۔
تعلق۔ انٹم ٹارٹ۔ آرسنک۔ کلکیریا۔ سینی کولا کے مشابہ
زیادتی۔ کھانے یا پینے کے بعد، قے کے بعد۔ پاخانہ کے بعد۔ تشنجی دورہ کے بعد۔

# ایگریکس مسکریس

## AGARICUS MUSCARIUS

وہ آدمی جن کے بال ہلکے، جلد اور عضلات ڈھیلے ڈھالے ہوں۔
بوڑھے آدمی جن کا دوران خون کمزور ہو۔
شرابیوں کے لیے خصوصاً ان کے درد سر کے لیے، عیاشی کے اثرات بعد (الوبیلیا
نکس وام۔ رینن کولس ببلب)
ہذیان۔ مسلسل باتیں کرے۔ بستر سے نکل جانے کی کوشش کرے ٹائیفائیڈ اور
ٹائیفس بخار میں۔
درد سر جن کو بخار میں یا درد کے ساتھ جلد ہذیان ہو جائے (بیلاڈونا) ان
لوگوں کو جو رعشہ اور اینٹھن وغیرہ کے شکار رہتے ہوں۔ ریڑھ کی تکلیفات سے۔
بوائیاں جن میں ناقابل برداشت خارش اور جلن ہو۔ جاڑے سے یا برف
سے متاثر ہو کر کوئی عضو کام نہ کرے اور پالا یا سردی لگ جانے کے تمام برے
اثرات۔ چہرے پر خصوصاً سردی لگ جانے سے چہرہ کھرکھرا ہو جائے۔



از خود حرکات جب جاگتا ہو۔ دوران نیند حرکات بند ہو جائیں۔ رعشہ معمولی حرکات
اور جھٹکے (واحد حصص کے) سے لے کر ناچنے کی حد تک جس میں تمام جسم کے اندر زبردست
حرکات ہوں (چہرے کے عضلات کی اینٹھن اور تشنج ۔ ماٹی گیل)
احساس جیسے جلد سے برف لگ رہی ہے یا برف کی سوئیاں جلد کو چھید رہی
ہیں احساس جیسے گرم سوئیاں چبھ رہی ہیں۔
مختلف حصص میں جلن۔ خارش اور سرخی، کان، ناک، چہرہ، ہاتھ اور پاؤں میں
سرخی۔ حصص سرخ متورم، گرم۔
چلتے وقت راستہ میں ہر چیز سے ٹھوکر کھائے۔ درد جیسے کوٹا پیٹا گیا ہو جب
کھڑا ہو۔
ریڑھ چھونے سے ذکی الحس (تھریڈین) زیادتی صبح کے وقت۔
درد پھوڑے کا سا۔ ہلکا۔ کمر اور چوتڑ کے مقام میں۔ دن کے وقت۔ محنت
کے دوران جب بیٹھا ہو (زنکم)
ریڑھ کے اعصاب میں کثرت جماع کی وجہ سے تحریک (کالی فاس)
عیاشی (جماع کی زیادتی) کے بعد اعصابی کمزوری۔
مرگی۔ دانوں (ابھاروں) کے دب جانے سے (سورینم۔ سلفر)
ہر حرکت، جسم کا ہر موڑ توڑ ریڑھ میں درد پیدا کر دے۔ اکیلے مہرہ کو چھونے
سے درد ہو۔
خروج رحم کا گوناسن یاس کے زمانہ کے بعد، نیچے دبانے والے درد قریب قریب
ناقابل برداشت (مقابلہ کرو لیلیم ٹگ۔ میورکس۔ سیپیا)
ٹھنڈی ہوا سے بے حد ذکی الحسی (کلکیریا، کالا گلاب، سورینم)
تکلیفات وتراً نمودار ہوں۔ اوپر کا بایاں اور نچلا داہنا حصہ (انٹم ٹارٹ

فاسفورس سیلفورک ایسڈ، میڈورنیم، برومیم، (امبرا اوپر کا داہنا نیچے کا بایاں (امبرا۔ برومیم، میڈورنیم، فاسفورس سیلفورک ایسڈ)

تعلق۔ شرابیوں کے ہذیان میں۔ اکیٹا ریسیمو سا۔ کلکیریا۔ کینابس انڈیکا ہیوسیمس۔ کالی فاس۔ رہیکےسس، نکس وام، اوپیم۔ سٹرامونیم کے موافق ہے۔
رعشہ میں مائی گیل۔ ٹیرن ٹولا۔ زنکم کے موافق ہے۔
زیادتی۔ کھانے کے بعد۔ جماع کے بعد۔ ٹھنڈی ہوا سے۔ دماغی کام سے۔ بادل کی گرج سے قبل (فاسفورس، سورنیم)

# اگنس کاسٹس

AGNUS CASTUS

دموی مزاج کے لیے

غیر حاضر دماغ۔ لاپرواہ۔ سوچنے کی طاقت میں کمی۔ گزشتہ واقعات کی یاد نہ کر سکے۔ ہر ایک فقرہ کو دو دفعہ پڑھنا پڑے۔ پیشتر اس کے کہ وہ اسے سمجھ سکے۔ (لائیکوپوڈیم۔ فاسفورک ایسڈ اور سیپیا)

"پرانے گناہ کار" (جو عیاشی میں مدت سے پھنسے رہے ہوں) نامردی اور قرحہ کے ساتھ غیر شادی شدہ آدمی جن میں اعصابی کمزوری ہو۔
قبل از وقت بڑھاپا۔ غم گینی۔ لاپرواہی، جذبات کا کوئی اثر نہ ہو۔ بے حسی۔ دماغی کمزوری و پراگندگی وغیرہ نوجوان آدمیوں میں آلات تناسل کے بے جا استعمال سے یا منی کے ضائع ہو جانے سے پیدا ہو۔
مکمل نامردی۔ آلاتِ تناسل ڈھیلے ڈھالے اور سرد ہو جائیں نہ ہی خواہش



ہو اور نہ طاقت عمل (کیلیڈیم۔ سیلینیم)
سوزاک کے بار بار دوروں کے بعد نامردی۔
سوزاک کے دب جانے کے نتائج بد (میڈورنیم)
قرحہ، استادگی نہ رہے اور خواہش نہ ہونے کے ساتھ۔
لیکوریا (سیلان الرحم) شفاف لیکن کپڑے پر زرد داغ پڑ جائے۔ بغیر معلوم ہوئے بہت ڈھیلے ڈھالے آلات سے نکلا کرے۔
دودھ پلانے والی مستورات میں دودھ کی کمی یا دودھ کا نہ ہونا۔ (اسافوٹیڈا۔ لیک کینینم۔ لیک ڈیفلوریٹم) اکثر بے حد غم گینی کے ساتھ کہے کہ وہ مر جائے گی۔
ناک کے سامنے خیالی بو مثلاً مشک یا مچھلی کی بو وغیرہ کی شکایت کرے۔
چلنے سے اگر ٹانگیں رگڑ کھا کر چھل جاتی ہوں تو اُن کو روکتا ہے۔
تعلق۔ آلات تناسل کی کمزوری یا نامردی میں اگنس کاسٹس کے بعد کیلیڈیم اور سیلینیم بہتر کام کرتے ہیں۔

# ایلیم سیپا

ALLIUM CEPA

بلغمی جھلیوں کی حاد نزلاوی کیفیت جس کے ساتھ رطوبتوں کا اخراج بڑھا ہوا ہو۔
نزلی ہلکے درد سر زکام کے ساتھ۔ زیادتی شام کے وقت۔ کمی کھلی ہوا میں۔
زیادتی گرم مکان میں آنے سے (مقابلہ کرو۔ یوفریشیا۔ پلساٹیلا)
دردِ سر جو دوران حیض بند ہو جائے اور جوں ہی سیلانِ حیض ختم ہو پھر شروع ہو جائے۔ (دیکھیے سس۔ زنکم)

آنکھوں میں جلن۔ کٹن ٹیس، جیسے دھوئیں سے ہو۔ ان کو ملنا پڑے۔ آنکھوں سے پانی۔ آنکھیں سرخ اور ان سے بہت آنسو بہیں۔

زکام۔ مقدار میں زیادہ۔ پانی کا سا اور ناک سے تیز سوزش پیدا کرنے والی رطوبت جس کے ساتھ مقدار میں زیادہ بلا خراش پانی آنکھوں سے بہے (مقدار میں زیادہ، آنکھوں سے تیز سوزش پیدا کرنے والے پانی کی زیادتی کے ساتھ بلا خراش بہنے والا زکام۔ یوفریشیا)

تیز سوزش پیدا کرنے والا پتلا پانی۔ ناک سے ٹپ ٹپ گرے (آرسنک آرسنک آیوڈ)

موسم بہار کا زکام۔ مرطوب ہواؤں کے بعد۔ نہایت جلن دار اخراج اوپر والے ہونٹ اور ناک کو چھیل دے۔

بخار کاہی۔ ہر سال ماہ اگست میں۔ بستر سے اٹھنے پر شدید چھینکیں۔ بخار کاہی آرٹو، شفقالو پکڑنے سے۔

ناک میں تھوڑی (ٹیوکریم میرم ورم، سنگوئیریا، سنگوئیریم نائٹ، سورنیم)

نزلادی حنجرے کا ورم۔ کھانسی سے مریض گلے کو پکڑنے کے لیے مجبور ہو ایسا محسوس ہو کہ کھانسی گلے کو پھاڑ ڈالے گی۔

درد شکم۔ پاؤں بھیگنے سے، سردی لگ جانے پر۔ زیادہ کھانے سے، ککڑی کھیرے سے، سلاد سے، بواسیری، بچوں کا، زیادتی بیٹھنے سے۔ ادھر ادھر چلنے سے کمی ہو۔

عصبی درد لمبے تاگے کی طرح، چہرے میں، سر میں، گردن میں، سینہ میں۔

دیرینہ عصبی چوٹیں۔ عضو کٹ جانے کے بعد، ٹھنڈے ٹیس اعصابی درد، جلندار

ا۔ کسی عضو کو کاٹنے کے بعد اس کا بچا ہوا حصہ۔ ٹھنٹھ۔



اور ڈنگ لگنے کے سے درد۔

بھری۔ سرخ دھاریاں بازو پر۔ درد پاگل بنا دے۔ زچہ خانہ میں۔

پاؤں پر پھوڑے کا سا درد کرنے والی جگہ خصوصاً ایڑی میں۔ رگڑ سے (خصوصاً) مفید ہے اگر پاؤں میں رگڑ سے پھوڑے کا سا درد ہو۔

وریدوں کا ورم زچگی کے زمانہ میں۔ آپریشن کے ذریعہ وضع حمل کے بعد۔

تعلق۔ معاون۔ فاسفورس۔ پلساٹیلا۔ تھوجا۔

موافق: ناک کی تھوڑی میں کلکیریا اور سلیشیا سے قبل۔

مشابہ۔ یوفریشیا۔ لیکن یوفریشیا میں زکام اور آنکھوں سے پانی اس کے برعکس ہوتا ہے۔

بھیگ جانے کے اثرات بد (رسٹاکس)

زیادتی۔ شام کے وقت خصوصاً اور گرم مکان میں (پلساٹیلا۔ کھلی ہوا میں یوفریشیا)

کمی۔ ٹھنڈے مکان میں اور کھلی ہوا میں (پلساٹیلا)

# ایلو سکوٹرینا

## ALOE SOCOTRINA

سست "تھکے ہوئے" آدمیوں کیلئے جن کو دماغی یا جسمانی محنت سے نفرت ہو دماغی محنت سے تھکاوٹ۔

بوڑھے آدمی، خصوصاً مستورات جن کے اعضا ڈھیلے ڈھالے ہوں اور علوتاً سست ہوں۔ بے حد کمزوری لیسینہ کے ساتھ۔

خارش ہر سال ظاہر ہو جب موسم سرما شروع ہو۔ (سورینم)

اپنے آپ پر یا اپنی تکالیف پر غصہ اور غیر اطمینانی، خصوصاً جب قبض ہو۔

بلغمی جھلیوں کی تکلیفات۔ لُٹی کے سے بلغم کے ٹکڑے حلق سے یا مبرز سے گریں۔ یا ان میں پیدا ہو جائیں۔ مبرز کی بلغمی جھلیوں کو ماؤف کر دے۔

پیشانی کے آر پار درد جس کی زیادتی ہر قدم پر ہو (بیلاڈونا۔ برائی اونیا) آنکھوں میں بھاری پن اور تنگی کے ساتھ۔

درد سر گرمی سے بڑھیں۔ ٹھنڈی چیزیں لگانے سے کم ہوں (آرسنک) کے بعد دیگرے درد کمر کے ساتھ۔ ناکافی پاخانہ کے بعد۔

دست۔ فوراً بھاگنا پڑے پاخانہ کو کھانے اور پینے کے فوراً بعد۔ (کروٹن ٹگ) مبرز کی نالی پر بالکل اعتبار نہ ہو۔ صبح سویرے بستر سے بھاگنا پڑے (سورینم۔ پوڈوفائلم۔ سلفر)

جب ریاح خارج کرتا ہو تو یہ محسوس ہو جیسے پاخانہ بھی اس کے ساتھ نکل جائے گا۔ (اولینڈر۔ میورٹیک ایسڈ۔ نیٹرم میور)

درد شکم۔ کاٹنے والا۔ مروڑنے والا۔ شکم کے نچلے حصہ کی داہنی جانب۔ تیز سوزش پیدا کرنے والا۔ پاخانہ کے قبل اور دوران۔ درد پاخانہ کے بعد بند ہو جائے جسم پر پسینہ اور بے حد کمزوری ہو جائے۔ دورے (درد اور مروڑ) کے قبل شدید قبض ہو۔

ریاح متعفن۔ جلندار، مقدار میں زیادہ۔ تھوڑے پاخانہ کے ساتھ بھی ریاح کی زیادتی (ایگریکس) ریاح کے اخراج کے بعد مقعد میں جلن۔

ٹھوس پاخانہ۔ سُدّے اور آنول از خود نکل جائے۔ دستوں کے دوران

---

ل پاخانہ بے اختیار خارج ہو جائے۔



مریض بھوک محسوس کرے۔

قبل پاخانہ گڑگڑاہٹ۔ پاخانہ کی یکایک شدید حاجت۔ مبرز میں بھاری پن دوران پاخانہ مروڑ اور ریاح کی زیادتی۔ پاخانہ کے بعد کمزوری سے غشی

بواسیر۔ نیلے انگور کے گچھے کی طرح (میورٹیک ایسڈ) مبرز میں مسلسل نیچے دبانے والے احساسات۔ خونی پھوڑے کا سا درد کرے۔ چھونے سے تکلیف ہو۔ گرم ہو۔ جس میں ٹھنڈے پانی سے کمی ہو۔ شدید خارش۔

مقعد میں خارش اور جلن جس سے نیند میں رکاوٹ پیدا ہو (انڈیگو)

تعلق۔ سلفر کی طرح بہت سی مزمن تکالیف جن میں شکم میں موٹاپا اور جگر کے دوران خون میں انجماد کی تکلیفات ہوتی ہیں۔ دبے ہوئے ابھاروں کو از سر نو پیدا کرتا ہے۔

مشابہ۔ امونیم میور۔ گمبوجیا۔ نکس۔ پاڈو فائلم۔

زیادتی۔ صبح سویرے، بیٹھ کر کام کرنے کی عادت۔ گرم خشک موسم۔ کھانے یا پینے کے بعد۔ چلنے سے یا کھڑے ہونے سے۔

کمی۔ ٹھنڈا پانی۔ ٹھنڈا موسم۔ ریاح اور پاخانہ کا اخراج۔

# الیومنا

## ALUMINA

ان آدمیوں کے لیے جو مزمن بیماریوں میں مبتلا ہوں یہ دوا* پرانی بیماریوں کا اکونائٹ ہے"۔ ایسی بانت کے لوگ جن میں حرارت غریزی کی کمی ہوتی ہے۔ (کلکیریا سلیشیا) تپلے دُبلے، خشک اور سوداالمزاج آدمیوں کے لیے گندمی رنگ والے، سیاہ رنگ والے

انسان حلیم الطبع اور زندہ دل طبیعتیں، مالیخولیا مراقی کے شکار، خشک نمار، کبھابھار
یا خشک دانے جن کی زیادتی موسم سرما میں ہو (پٹرولیم) تمام جسم میں ناقابل برداشت
خارش جس کی زیادتی بستر میں گرم ہوجانے پر ہو (سلفر) یہاں تک کھجلائے کہ
خون بہنے لگے۔ بعد میں درد ہو۔

وقت بہت آہستہ گزرے ایک گھنٹہ آدھے دن کے برابر محسوس ہو۔ (کنابس
انڈیکا)

چلنے کی اہلیت کا فقدان سوائے اس حالت میں جب آنکھیں پوری کھلی ہوں اور
دن کا وقت ہو۔ آنکھیں بند کرنے سے لڑکھڑائے اور گر جائے۔ (ارجنٹم نائٹریکم۔ جلسیمیم)

معمول سے زیادہ بھوک، نشاستہ، چاک مٹی، کوئلہ، لونگ، قہوہ۔ پسی ہوئی چاء، کھٹی
اور ثقیل چیزوں کی نہ رکنے والی خواہش (سائیکوٹا۔ سورنیم) آلو موافق نہ آئیں۔

برسوں کی پرانی ڈکاریں۔ زیادتی شام کے وقت۔

تمام جلن یا ہیجان پیدا کرنے والی اشیا (مثلاً نمک، شراب، سرکہ، مرچ وغیرہ
یکایک کھانسی پیدا کر دیں۔

قبض۔ پاخانہ کی نہ تو حاجت ہو اور نہ پاخانہ نکالنے کی طاقت جب تک بڑی
مقدار جمع نہ ہو جائے (ملی لوکس) پاخانہ پر حد سے زیادہ زور لگائے اور قدمچہ
کو مضبوطی سے پکڑ لے۔ پاخانہ سخت، گانٹھ دار بیر کی گٹھلیوں کی طرح جس پر آؤں
لپٹی ہو۔ یا نرم کمہار کی مٹی کی طرح حصص پر چپک جائے (پلاٹینا)

مبرز میں نکالنے کی طاقت ہی نہ ہو۔ یہاں تک کہ نرم پاخانہ بھی بہت
زور لگانے سے خارج ہو (اناکارڈیم۔ پلاٹینا۔ سلیشیا۔ ویریٹرم)

قبض۔ دودھ پینے والے بچوں کا مصنوعی غذا سے (اوپر کے بوتل) کا دودھ
پینے والے بچوں کا، بوڑھوں کا (لائیکوپوڈیم۔ اوپیم)، بحالت حمل۔ مبرز کی سستی



سے (سیپیا)

دست جب پیشاب کرتی ہو۔

پیشاب کرنے کے لیے پاخانہ پر زور لگانا پڑے۔

سیلان الرحم (لیکوریا) تیز سوزش پیدا کرنے والا اور مقدار میں
زیادہ ایڑیوں تک بہہ کر آئے (سٹینم) جس کی زیادتی حیض کے وقت ہو
اور کمی ٹھنڈے پانی میں نہانے سے۔

حیض کے بعد۔ دماغی اور جسمانی طور پر کمزور۔ بولنے کی ہمت نہ رہے۔
(کاربوانیملس۔ کوکولس انڈیکا)

بات چیت کرنے سے تھکاوٹ محسوس کرے۔ کمزور اور تھکا ہوا بیٹھ جانا
پڑے۔

تعلق۔ برائی اونیا کا معاون ہے۔

برائی اونیا، لیکے سس اور سلفر کے بعد اچھا کام کرتا ہے۔

الیومنا برائی اونیا کا مزمن ہے۔

بوڑھے آدمیوں کی تکلیفات میں بیرائٹا کارب اور کونیم کے مشابہ

زیادتی۔ ٹھنڈی ہوائیں۔ موسم سرما میں، جب بیٹھا ہو۔ آلو کھانے سے، شوربہ
جات کھانے کے بعد، ایک دن چھوڑ کر ہر تیسرے دن، نئے اور پورے چاند
پر۔

کمی۔ معمولی گرمی کے موسم میں۔ گرم اشیاء پینے سے۔ جب کھاتا ہو (سوڈیم)
مرطوب موسم میں (کاسٹیکم)

الیومنا سیسہ کے زہر چڑھنے کیلئے ایک بہترین دوا ہے۔ اس لیے رنگسازوں
کے درد شکم میں یا دوسرے سیسہ کے کام کرنے والے کاریگروں کی تکلیفات میں مفید ہے۔

# امبرا گریسیا

## AMBRA GRISEA

بچوں کیلئے خصوصاً جوان لڑکیوں کیلئے جو جلد غصہ میں آجائیں۔ اعصابی ہوں اور کمزور ہوں۔ بوڑھے آدمیوں کی اعصابی تکلیفات جن میں "عصبی کمزوری" پیدا ہو چکی ہو۔

تپلے دبلے لاغر انسان جن کو جلد زکام ہو جاتا ہو۔

بے حد غمگین۔ کئی کئی دن بیٹھ کر رویا کرے۔

کاروبار کی پریشانیوں کے بعد نیند نہ آوے اور اس لیے اُٹھ کر بیٹھنے پر مجبور ہو جائے۔ (سیپیا۔ اگنیشا۔ کیلی فاس موسا)

تیندوا۔ زبان کے نیچے کا غدود بڑھ جائے اور منہ سے تعفن آئے (تھوجا)

شکم میں سردی کا احساس (کلکیریا)

دوسروں کی موجودگی یہاں تک کہ نرس کی موجودگی میں پاخانہ نہ کر سکے۔ بار بار اور بے سود حاجت پاخانہ کی۔ جس سے مریضہ پریشان ہو جائے۔

دو حیضوں کے درمیان معمولی سی بات پر خون آجائے۔ مثلاً لمبی سیر کے بعد ہر سخت پاخانہ کے بعد وغیرہ وغیرہ۔

سیلان الرحم (لیوکوریا) گاڑھا۔ نیلگوں سفید۔ آنوں کا سا خصوصاً یا صرف رات کے وقت (کاسٹیکم۔ مرک۔ نائٹرک ایسڈ)

شدید کھانسی دوروں میں۔ ڈکاروں اور حلق میں کھرکھرے پن کے ساتھ بولنے یا اونچی آواز سے پڑھنے سے بڑھ جائے (ڈروسرا۔ فاسفورس) شام کے وقت بلغم نہ نکلے مگر صبح کو بلغم نکلے (ریومیکس) کالی کھانسی جس میں ہوک کی آواز نہ ہو۔



تعلق۔ اگنیشیا۔ کیلی فاس موسا۔ اسافوٹیڈا۔ کوکا۔ اگنیشیا۔ مشک۔ فاسفورس اور ویلیریانہ کے مشابہ ہے۔

زیادتی۔ گرم چیزوں کے پینے سے۔ گرم مکان میں، موسیقی سے۔ لیٹ جانے سے، اونچی آواز سے پڑھنے یا بولنے سے دوسرے آدمیوں کی موجودگی سے، جاگنے کے بعد۔

کمی۔ کھانے کے بعد، ٹھنڈی ہوا میں، ٹھنڈی چیزوں کے کھانے یا پینے سے۔ بستر سے اُٹھنے سے۔

# امونیم کاربونیکم

## AMMONIUM CARBONICUM

سیلانِ خون کی طبیعت، خون پتلا اور خون کے سرخ اجزاء میں کمی اور فساد۔

زخم میں زخم فاسد (گنگرین) بن جانے کا رجحان۔

موٹی تازی مستورات جن کو زیادہ تر بیٹھے رہنے کی وجہ سے مختلف تکلیفات ہو جایا کریں۔ نازک مزاج عورتیں جن کو لخلخہ سونگھنے کی عادت ہو۔ موسم سرما میں جلد زکام ہو جائے۔

بچے نہانا پسند نہ کریں (انٹم کروڈ۔ سلفر)

نیند کی حالت میں سانس پھول جائے اور سانس لینے کی خاطر جاگنا پڑے۔ گرنڈیلیا۔ لیکے سس)

مرطوب طوفانی موسم میں بدمزاجی

دردِ سر سا احساس بھرا ہونے کا جیسے پیشانی پھٹ جائے گی (بیلاڈونا۔ گلونائن)

نکسیر جب صبح کے وقت ہاتھ منہ دھوتا ہو (آرنیکا۔ میگنیشیا کارب) بائیں نتھنے سے، کھانے کے بعد۔

ناک میں سے بدبو۔ ناک سے بار بار خون ملی رطوبت چھنکے۔ جب جھکا ہو تو خون ناک کی نوک پر جمع ہو جائے اور وہ سُرخ ہو جائے۔

ناک کا بند ہو جانا خصوصاً رات کے وقت۔ منہ کے راستہ سانس لینا پڑے۔ یہ ڈفتھیریا میں بھی مخصوص علامت ہے۔ زیادہ دنوں تک رہنے والے نزلے۔ چھوٹے بچوں کی ناک رک جائے (ہیپر۔ نکس۔ سیمبوکس۔ سٹکٹا)

حلق پک جائے اور اس میں تعفن دبدبو ہو۔ غدودوں کے زخم۔ زخم فاسد بنتے معلوم ہوں۔ غدود ماؤف ہو جائیں اور پھول جائیں۔

ڈفتھیریا، یا سرخ بخار میں جب ناک بند ہو جائے۔ بچے سو نہ سکیں۔ کیونکہ ناک کے ذریعہ سانس نہ آئے۔

حیض کے آغاز پر ہیضہ کی سی علامات (بووسٹا۔ ویریٹرم)

حیض۔ جلد جلد مقدار میں زیادہ، جن کے پہلے مروڑ کے سے درد ہوں۔ خون حیض تیز سوزش پیدا کرنے والا جس سے رانوں پر پھوڑے کا سا درد پیدا ہو جائے خونِ حیض رات کے وقت اور جب بیٹھی ہو زیادہ ہو (زنکم) حیض کے ساتھ دانت درد، درد شکم اور غم گینی۔ حیض کے دوران تھکاوٹ خصوصاً رانوں کی۔ حیض کے دوران جاڑا اور جمائیاں۔

سیلان الرحم (لیکوریا) پانی کا سا۔ رحم سے جلن کے ساتھ نکلے۔ تیز سوزش پیدا کرنے والا۔ مقدار میں زیادہ، شرم گاہ کی نالی سے آئے۔ عانہ، فرج پر چھیلنے کا سا درد۔

سانس میں تنگی دھڑکن کے ساتھ جس کی زیادتی محنت سے ہو۔ زیادتی گرم مکان میں۔ یا چند سیڑھیاں چڑھنے سے



انتفاخ الریہ (پھیپھڑوں میں ہوا بھر جانا) کیلئے ایک بہترین دوا ہے۔

کھانسی۔ خشک حلق میں سرسراہٹ سے جیسے گرد و غبار سے ہو۔ ہر روز صبح تین بجے سے چار بجے تک (کالی کارب)

بپھری۔ انگلیوں کی نوکوں میں زخم گہرے سماقی درد۔ ہڈیوں کی جھلیوں میں گہرے درد (ڈائسکوریا۔ سیلیشیا)

جسم سرخ جیسے سرخ بخار ہو (مقابلہ کرو ایلینتھیس)

فاسد لال بخار جس کے ساتھ گہری نیند ہو۔ خراٹے دار سانس۔ قوتِ حیات کی کمزوری سے ابھار بہت ہلکے کم سطح پر آئیں دماغی فالج کا خدشہ (ٹوبرکیولینم۔ زنکم)

تعلق۔ یہ دوا رسٹاکس اور کیڑوں کے ڈنگ کے اثرات کو زائل کرتی ہے۔

اس کا اثر زیادہ تر داہنی جانب ہوتا ہے۔

لیکے سس کے متضاد ہے۔

زیادتی۔ ٹھنڈا مرطوب موسم۔ مرطوب پلستر یعنی پٹی۔ نہانے دھونے سے۔ دورانِ حیض۔

کمی۔ شکم کے بل لیٹنے سے (ایسیٹک ایسڈ) درد والی کروٹ لینے سے (ایلساٹیلا) خشک موسم میں۔

# امونیم میوریٹکم

## AMMONIUM MURIATICUM

ان آدمیوں کے لیے خصوصاً موافق ہے جو موٹے اور کاہل الوجود ہوں یا جن

کا جسم بڑا اور موٹا ہو مگر ٹانگیں بہت پتلی۔
پانی کا سا پتلا، تیز سوزش پیدا کرنے والا زکام جو ہونٹ کو چھیل دے۔
(ایلیم سیپا)
دورانِ حیض۔ دست اور قے۔ آنتوں سے خون ملی رطوبت (فاسفورس) پاؤں میں اعصابی درد۔ خون رات کے وقت زیادہ آئے (بووسٹا۔ لیٹ جانے سے خون کی زیادتی۔ کریازوٹ)
سخت ترین قبض جس کے ساتھ ریاح کی زیادتی ہو۔
سخت ٹوٹ ٹوٹ کر گرنے والا پاخانہ جس کو نکالنے کے لیے بہت کوشش کرنی پڑے، مقعد کے منہ پر ٹوٹ جائے (مگنیشیا میور) رنگ مختلف ہوں۔ کوئی دو پاخانے ایک سے نہ ہوں۔ (پلساٹیلا)
بواسیر۔ پھوڑے کا سا درد اور ٹیس پڑے۔ پاخانہ کے بعد گھنٹوں تک اس میں جلن اور ڈنک لگنے کے سے درد ہوں (ایسکولس، سلفر، خصوصاً لیکوریا (سیلان الرحم) کے دب جانے کے بعد۔
لیکوریا (سیلان الرحم) انڈے کی سفیدی کی طرح جس کے قبل ناف کے گرد مروڑنے والا درد ہو۔ بھورا۔ چپچپا۔ بے درد کا۔ ہر مرتبہ پیشاب کرنے کے بعد۔
سردی کا احساس۔ پیٹھ میں کندھوں کے درمیان (لیک کینتھس)
چلتے وقت جوڑ بند ہوتے محسوس ہوں اور درد کریں۔ کھنچاوٹ جیسے عضلات چھوٹے پڑ گئے ہیں (کاسٹیکم۔ سائی مکس)
پاؤں پر متعفن پسینہ (ایمونیا، گریفائیٹس، سورینم، سیلنی کولا سلیشیا)
تعلق۔ اس کے بعد انٹم کروڈ، فاسفورس۔ پلساٹیلا اور سیلنی کولا بہتر کام کرتے ہیں۔



# امائی لینیم نائٹروسم (ایمل نائٹریٹ)

## AMYLENUM NITROSUM

اعصابی ذکی الحس، دموی مزاج، موٹی مستورات کیلئے، سن یاس کے زمانہ میں یا سن یاس کے زمانہ کے بعد۔
لا علاج حالتوں میں یہ اکثر سکون دیتی ہے۔ موت کے وقت آخری لمحات میں سکون دیتی ہے۔
شریانوں کو بہت جلد پھیلا دیتی ہے اور اسی لیے نبض کو تیز کر دیتی ہے مگر بعد میں نبض کے اندر کمزوری پیدا کر کے اس کی چال کو مدھم کر دیتی ہے۔
چہرہ اور سر میں خون کا شدید اجتماع (بیلاڈونا، گلونائن)۔
تازہ کھلی ہوا کی بے حد خواہش۔ کپڑے اتار دے اور کھڑکیاں کھول دے چاہے موسم کتنا ہی ٹھنڈا کیوں نہ ہو (ارجنٹم نائٹریکم، لیکے سس، سلفر)
تمتماہٹ۔ شروع ہو چہرہ سے، معدہ سے یا جسم کے مختلف حصص سے جس کے بعد اکثر مقدار میں زیادہ گرم پسینہ آئے۔ دفعتاً کم ہو جائے جس سے نیچے کے حصے برف کے مانند ٹھنڈے ہوں۔ تمتماہٹ کے بعد بے حد کمزوری ہو۔
ذرا سے جذبہ سے چہرہ تمتما اٹھے (کوکا۔ فیرم)
چہرہ پر سرخی۔ مزمن یا حاد۔ سمندری سفر میں قے اور متلی،
آدھے سر کا درد، (درد شقیقہ) خصوصاً جب مادہ طرف بائیں (زرد) ہو
گلے کا کالر تنگ محسوس ہو۔ اس لیے ڈھیلا کرنا پڑے (لیکے سس)

درد دل - دل کے فعل میں پھڑکن - کن پٹیوں کی نسوں اور دل میں شدید تپکن
(گلونائن)

مسلسل گھنٹوں انگڑائیاں - اس خواہش کو پورا کرنا ناممکن ہو - چارپائی کو پکڑے اور زور سے انگڑائیاں لے یا دوسروں سے جسم کھینچنے کے لیے کہے -
گہری - تعداد میں زیادہ اور بار بار جمائیاں (کالی کارب)

عفونتی تشنجی دورے - وضع حمل کے فوراً بعد -

تعلق - بیلاڈونا - کیکٹس - کوکا - فیرم - گلونائن اور لیکے سس کے مشابہ ہے -

زیادتی - دماغی یا جسمانی محنت سے -

سونگھنے سے اس دوا کا اثر فوراً ہوتا ہے - بے ہوشی کی دواؤں کے استعمال کرنے کے بعد اگر مریض کی طاقت سلب ہوتی جاتی ہو تو یہ دوا مریض کو ہوش میں لے آتی ہے -

خام حالت میں یہ دوا اکثر سکون دیتی ہے جب مریض اس دوا کا عادی ہو جائے تو اس کو بار بار دہرانا پڑتا ہے - یہ دوا صرف اونچی طاقتوں میں شفا دیتی ہے - یہ یاد رہے کہ جن لوگوں نے اونچی طاقتوں کا تجربہ نہیں کیا وہ اس دوا کی طاقت شفا کو سمجھ نہیں سکتے -

# اناکارڈیم اوری اینٹل

## ANACARDIUM ORIENTALE

یکایک حافظہ کا جلتے رہنا - ہر چیز خواب معلوم ہو - مریض ہمیشہ بھول جانے سے تکلیف محسوس کرے، پراگندہ خیال کاروبار کے ناقابل -



کینہ ور، شیطانیت پر تلا ہوا معلوم ہو -

گالی دینے اور قسمیں کھانے کی نہ رکنے والی خواہش - (لیک کینینم - لیلیم ٹگ، نائٹرک ایسڈ - مسلسل دعا مانگنے کی خواہش - سٹرامونیم)

اپنے آپ اور دوسروں پر اعتبار نہ ہو -

محسوس کرے جیسے کہ وہ دو مرضیوں کے تابع ہے - ایک مرضی حکم دیتی ہے کہ ایک کام کرے اور دوسری روکتی ہے -

جب چلتا ہو تو پریشان ہو کیونکہ محسوس ہو کہ اس کا پیچھا کیا جا رہا ہے - اپنے گرد ہر آدمی پر شک کرے -

تمام حواس کی کمزوری

مالیخولیا - بواسیر اور قبض کے ساتھ

عجیب مزاج، سنجیدہ معاملات پر ہنسے اور ہنسنے والی باتوں پر سنجیدہ بن جائے اپنے آپ کو دیو یا شیطان سمجھے - گالیاں دے اور قسمیں کھائے -

احساس - جیسے کسی حصہ کے گرد پٹی بندھی ہے (کیکٹس کاربالک ایسڈ سلف یا کند ہتھیار سے دبایا جا رہا ہے - اندرونی حصص میں پیچر کا احساس -

درد سر قطعی جاتا رہے جب کھاتا ہو (سورنیم) جب رات کے وقت بستر میں لیٹا ہوا اور جب نیند آ رہی ہو - درد سر بڑھ جائے - حرکت اور کام کے دوران بدہضمی کے اور اعصابی درد سر بیٹھ کر کام کرنے والے آدمیوں میں (ارجنٹم نائٹریکم، نکس، برائی اونیا)

جب کھانا ہو پیتا ہو تو گلا گھٹنے کی رغبت (کنابس سٹائیوا، پیپر منٹھا سٹیکم - نائٹرک ایسڈ)

غذا اور رقیق اشیاء کو جلد جلد نگلے - علامات جاتی رہیں جب کھاتا ہو (کالی

فاس، سورنیم)

معدہ - احساس بھوک کا یعنی کمزوری کا جب شکم خالی ہو لیکن جاتا رہے۔ کھانے پر (چلیڈونیم - آئیوڈیم) بہتر محسوس کرے جب غذا ہضم ہو رہی ہو (برخلاف برائی اونیا اور نکس کے)

ہاتھ کی ہتھیلیوں پر چھالے (نیٹرم میور)

پاخانہ کی بے حد خواہش - لیکن جہاں پاخانہ جائے - حاجت بغیر پاخانہ گئے ہی جاتی رہے - مبرز بے طاقت اور مفلوج محسوس ہو - اس احساس کے ساتھ جیسے کاگ ٹھونکا ہے۔ (آنتوں کی بے قاعدہ حرکت یا بے قاعدہ فعل، نکس وامیکا)

تعلق: مقابلہ کرو - رس ریڈی کنس - رٹاکس اور رس وناٹم -

علامات دائیں سے بائیں کو جائیں (لائیکوپوڈیم)

اناکارڈیم - لائیکوپوڈیم اور پلساٹیلا کے بعد بہتر کام کرتا ہے -

پلاٹینا - اناکارڈیم کے قبل اور بعد کام آتا ہے -

# انتھریسینم

## ANTHRACINUM

کاربنکل، فاسد زخم اور ان تکلیفات میں جہاں زخموں کے اندر قرحہ موجود ہو - کھرنڈ اور ناقابل برداشت جلن ہو -

جب آرسنک یا بہترین منتخب شدہ دوا کاربنکل یا فاسد زخموں میں جلن دار درد کو سکون نہ دے سکے -

سیلانِ خون - خون منہ سے، ناک سے، مقعد سے یا آلات تناسل سے رِستے - سیاہ



گاڑھا کول تار کی طرح جلد پھٹ جانے والا (کروٹیلس ہری)

سمی بخار جن میں طاقت جلد جلد کم ہو رہی ہو - نبض ڈوب رہی ہو - ہذیان اور غشی ہو (پائروجینیم)

فاسد زخم - بسہری - کاربنکل یا زہرباد فاسد قسم کا -

بسہری - نہایت بڑے کیس جس میں گوشت کھایا جا رہا ہو اور غضب کی جلن ہو (آرسنک البم - کاربالک ایسڈ - لیکے سس)

فاسد آبلے، سیاہ یا نیلے جو اکثر چوبیس یا اڑتالیس گھنٹہ میں مہلک ثابت ہوتے ہیں (لیکے سس - پائروجینیم)

کاربنکل جن میں خوفناک جلن دار درد ہوں اور جن میں سے تیز سوزش پیدا کرنے والا اور متعفن مواد نکلے -

کٹے ہوئے زخم خصوصاً اگر وہ فاسد ہو رہے ہوں - سمی بخار جن میں نمایاں کمزوری آجائے - (آرسنک - پائروجینیم)

مشکوک کیڑوں کے ڈنگ - اگر ورم کا رنگ بدل جائے اور زخم سے سرخ دھاریاں لمفاوی عروق جاذبہ کے ساتھ ساتھ نکلتی ہوئی دکھائی دیں (لیکے سس پائروجینیم)

سمی ورم جو مواد کے تحلیل ہو جانے سے یا دوسری سمی کیفیتوں سے پیدا ہوئے ہوں - جن میں جلن دار درد اور بے حد کمزوری ہو (آرسنک، پائروجینیم)

مویشیوں - گھوڑوں اور بھیڑوں کی وبائی تلی کی بیماری -

گندے بخاروں کی گندی بو سونگھنے کے اثرات بد یا مردہ چیرنے کی جگہوں کی ہوا میں سانس لینے کے بدنتائج یا گندی جگہوں سے سانس لینے میں زہر کا چڑھنا (پائروجینیم)

Scanned by CamScanner

ے، کھانے کے بعد۔
ناک میں سے بدبو۔ ناک سے بار بار خون ملی رطوبت چھنکے۔ جب جھکا ہو تو
ک کی نوک پر جمع ہو جائے اور وہ سُرخ ہو جائے۔
ناک کا بند ہو جانا خصوصاً رات کے وقت۔ منہ کے راستہ سانس
ے۔ یہ ڈفتھیریا میں بھی مخصوص علامت ہے۔ زیادہ دِنوں تک رہنے والے
ے۔ چھوٹے بچوں کی ناک رک جائے (ہیپر۔ نکس۔ سمبوکس۔ سٹکٹا)
حلق پک جائے اور اس میں تعفن (بدبو) ہو۔ غدودوں کے زخم۔ زخم فاسد
علوم ہوں۔ غدود ماؤف ہو جائیں اور پھول جائیں۔
ڈفتھیریا یا سرخ بخار میں جب ناک بند ہو جائے۔ بچے سو نہ سکیں۔ کیونکہ
ے ذریعہ سانس نہ آئے۔
حیض کے آغاز پر ہیضہ کی سی علامات (بووسٹا۔ ورٹیرم)
حیض۔ جلد جلد مقدار میں زیادہ، جن کے پہلے مروڑ کے سے درد ہوں۔ خون
یز سوزش پیدا کرنے والا جس سے رانوں پر پھوڑے کا سا درد پیدا ہو جائے
ی رات کے وقت اور جب بیٹھی ہو زیادہ ہو (زنکم) حیض کے ساتھ دانت درد
کم اور غم گینی۔ حیض کے دوران تھکاوٹ خصوصاً رانوں کی۔ حیض کے دوران
ھ جمائیاں۔
سیلان الرحم (لیکوریا) پانی کا سا رحم سے جلن کے ساتھ نکلے۔ تیز سوزش پیدا
والا۔ مقدار میں زیادہ، شرم گاہ کی نالی سے آئے۔ دہانۂ فرج پر چھلنی کا سا درد۔
سانس میں تنگی دھڑکن کے ساتھ جس کی زیادتی محنت سے یا چند سیڑھیاں چڑھنے
۔ زیادتی گرم مکان میں۔

کھانسی۔ خشک حلق میں سرسراہٹ سے جیسے گرد و غبار سے ہو۔ ہر روز
صبح تین بجے سے چار بجے تک (کالی کارب)
بہری۔ انگلیوں کی نوکوں میں زخم گہرے سمحاقی درد۔ ہڈیوں کی جھلیوں میں
گہرے درد (ڈائسکوریا۔ سلیشیا)
جسم سرخ جیسے سُرخ بخار ہو (مقابلہ کرو ایلنتھیس)
فاسد لال بخار جس کے ساتھ گہری نیند ہو۔ خراٹے دار سانس۔ قوتِ
حیات کی کمزوری سے ابھار بہت ہلکے کم سطح پر آئیں دماغی فالج کا خدشہ
(لوبر کیولینم۔ زنکم)
تعلق۔ یہ دوا رسٹاکس اور کیڑوں کے ڈنک کے اثرات کو زائل کرتی ہے۔
اس کا اثر زیادہ تر داہنی جانب ہوتا ہے۔
لیکے سس کے متضاد ہے۔
زیادتی۔ ٹھنڈا مرطوب موسم۔ مرطوب پٹی یعنی پٹی۔ نہانے دھونے سے۔ دوران حیض۔
کمی۔ شکم کے بل لیٹنے سے (ایسیٹک ایسڈ) درد والی کروٹ لینے سے
(بلساٹیلا) خشک موسم میں۔

# امونیم میوریٹکم

## AMMONIUM MURIATICUM

ان آدمیوں کے لیے خصوصاً موافق ہے جو موٹے اور کاہل الوجود ہوں یا جن

ہیرنگ کہتے ہیں۔ "کاربنکل کو جراحی تکالیف کہنا یا سمجھنا بے وقوفی ہے۔ کاربنکل میں چیرا لگوانا ہمیشہ تکلیف دہ اور اکثر مہلک ہوتا ہے۔ ٹھیک ہومیوپیتھک علاج میں کاربنکل کا ایک کیس بھی نہیں بگڑتا۔ اس لیے اسے صرف اندرونی دواؤں سے درست کرنا چاہیئے"۔

تعلق۔ فاسد اور سمی حالتوں میں یہ دوا آرسنک کاربالک ایسڈ، لیکے سس سیکیل اور پائرو جنیم کے مشابہ ہے۔

مقابلہ کرو۔ کینسر اور کاربنکل یا زہرباد کے شدید درد میں جب آرسنک اور انتھر کسینم سکون نہ دے سکیں تو یوفربیم استعمال ہوتا ہے۔

# انٹی مونیم کروڈم

## ANTIMONIUM CRUDUM

بچوں اور نوجوان آدمیوں کے لیے جن کا رجحان فربہی کی جانب ہو بچپن اور بڑھاپے کے لیے۔

بوڑھے آدمی جن کو صبح سویرے دست ہوں۔ یکایک قبض ہو جائے یا یکے بعد دیگرے دست اور قبض ہوں۔ نبض سخت اور تیز۔

سردی سے ذکی الحسی تکلیفات بڑھ جائیں۔ سردی لگ جانے کے بعد۔

بچے چڑچڑے ضدی ہوں۔ چھوا جانا یا اپنی طرف دیکھا جانا برداشت نہ کر سکیں۔ ترشرو۔ کشیدہ خاطر نہ تو بولنا چاہے اور نہ بولایا جانا (انٹم ٹارٹ آئیوڈیم۔ سلیشیا) ذراسی توجہ دیئے جانے پر ناراض اور ناخوش ہو جائیں۔

بے حد غم گینی رونے کے ساتھ۔



زندگی سے بیزاری۔

پریشان۔ رونی صورت۔ جلدی سے رونے لگے معمولی باتوں پر (پلساٹیلا)

بے حد مایوسی۔ ڈوب کر خودکشی کی خواہش۔

تُک بندی میں بات چیت کی شدید خواہش یا اشعار پڑھا کرے۔

چاندنی رات میں جذبات اُبھر آئیں۔ جوشِ محبت سے وجد طاری ہو جائے؛ ناکام محبت کے اثراتِ بد۔ (ککلیر یا فاس)۔ ناک کے نتھنے اور ہونٹوں کے گوشے دکھنے لگیں۔ پھٹ جائیں اور ان پر کھرنڈ سا آجائے۔

دردِ سر۔ دریا میں نہانے کے بعد، سردی لگ جانے سے۔ شراب پینے سے ہاضمہ کے بگڑنے سے۔ کھٹی اشیاء مرغن اشیاء اور میووں کے کھانے سے بخار دب جانے سے۔

ہاضمہ کی تکالیف زیادہ کھانے سے۔ معدہ کی کمزوری۔ ہاضمہ جلد بگڑ جائے۔

موٹا دودھ کا سا سفید میل زبان پر۔ یہ نشان اس دوا کا نہایت یقینی ہے، منہ میں اکثر دانے پڑ جاتے ہیں۔ (دار چینی، ٹائمٹ، سلف)

اچار اور کھٹی چیزوں کی خواہش کرے۔

معدہ کی اور آنتوں کی تکلیفات۔ کیک۔ پیسٹری اور ڈبل روٹی سے۔ کھٹی چیزوں خصوصاً سرکہ سے۔ کھٹی یا خراب شراب سے۔ ٹھنڈے پانی میں نہانے سے گرم ہو جانے پر، گرم موسم میں۔

مسلسل ریاح کا اخراج اوپر اور نیچے سالہا سال سے ڈکاریں کھانے کا مزہ آئے۔

بلغم۔ بڑی مقدار میں کھنکارنے پر دماغ سے نکلے۔ مقعد سے تیز سوزش پیدا کرنے والا رستا رہے اور کپڑوں پر زرد دھبہ ڈال دے۔ بلغمی بواسیر۔

جلد پر پیدائشوں کی بے جا رغبت - انگلیوں کے ناخن جلد نہ بڑھیں - پچلے ہوئے یا چوٹ کھائے ناخن پھٹ کے اُگیں - مسّوں کی شکل میں جن پر سینگ نما داغ ہوں -

پاؤں کے تلوؤں میں بڑے بڑے گٹے (رینن کولس بلب) چلتے وقت بہت درد کریں - خصوصاً جب اینٹوں کے فرش پر چلتا ہو -

گرم ہو جانے پر آواز جاتی رہے -

سورج کی گرمی برداشت نہ کر سکے - دھوپ میں کام کرنے سے تکلیفیں بڑھ جائیں - (لیکے سس، نیٹرم میور) آگ کے نزدیک گرم ہو جانے سے تکلیف بڑھ جائے - موسم گرما میں تھکا ہوا اور کمزور محسوس کرے - دھوپ سے پیدا شدہ تکلیفات - کالی کھانسی بڑھ جائے - دھوپ میں یا گرم کمرہ میں گرم ہو جانے سے - ٹھنڈے پانی میں نہانے سے -

جب علامات دوبارہ نمودار ہوں تو مقام بدل دیں یا جسم کی ایک جانب سے دوسری جانب جائیں -

ٹھنڈے پانی میں نہانے سے نفرت - بچّے کو جب ٹھنڈے پانی سے نہلایا جائے تو وہ چیخے - ٹھنڈے پانی میں نہانے سے شدید درد سر پیدا ہو - حیض دب جائیں - پانی میں تیرنے یا پانی میں گرنے سے زکام ہو جائے (رسٹاکس)

تعلق - معاون سکوٹیلا -

مشابہ برائی اونیا - اپیکاک - لائیکو پوڈیم - پلساٹیلا - ہاضمہ کی تکلیفات میں - پلساٹیلا - مرک اور سلفر کے بعد انٹم کروڈ بہتر کام کرتا ہے -

زیادتی - کھانے کے بعد - ٹھنڈے پانی میں غسل کے بعد کھٹی اشیاء یا کھٹی شرابوں سے دھوپ یا آگ کے نزدیک رہنے کے بعد، شدید گرمی اور سردی سے



کمی - کھلی ہوا میں - آرام کے دوران، گرم غسل کے بعد -

# انٹی مونیم ٹارٹاریکم

## ANTIMONIUM TARTARICUM

سست - کاہل الوجود اور بلغمی مزاج انسانوں کیلئے (آبی بلغمی طبعیتیں) - بیماریاں جو مرطوب جگہوں یا مرطوب کوٹھڑیوں میں رہنے سے پیدا ہوئی ہوں (آرسنک، ارانیا ڈیڈما - نڑی بن تھینا)

عصب رئوی معدی (وہ عصب جو آلاتِ تنفس کو حرکت دیتا ہے) کو کمزور کر کے تنفس اور دورانِ خون پر اثر پذیر ہوتا ہے - جس سے اس دوا کی کلیدی علامت پیدا ہوتی ہے یعنی جب مریض کھانستا ہو تو پھیپھڑے کی نالیوں میں بلغم کی بہت سی مقدار جمع ہوئی معلوم ہوتی ہے - ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بہت بلغم نکلے گا - لیکن کچھ بھی نہیں نکلتا -

بچہ اپنے ارد گرد کے آدمیوں کو چمٹ جاتا ہے - چاہتا ہے کہ اسے اٹھا کر پھرایا جائے - اگر کوئی چھوئے تو چلاتا اور چیختا ہے - نبض کو چھونے بھی نہیں دیتا (انٹم کروڈ - سینی کولا)

چہرہ ٹھنڈا - نیلا - پیلا - ٹھنڈے پسینہ میں تر (ٹوبیکم)

میل زبان پر گاڑھا چپچپا، سفید جس کے ساتھ زبان کے قدرتی دانے زیادہ سرخ ہوں اور زبان کے کنارے سرخ - زبان بہت سرخ - درمیان میں خشک - سیبوں کی بے حد خواہش (ایلو - کھٹی اشیاء اور اچاروں کے لیئے خواہش، انٹم کروڈ)

قے۔ ہر وضع میں سوائے جب داہنی کروٹ لیٹا ہو حتیٰ کہ غشی طاری ہو جائے۔ قے کے بعد غنودگی اور کمزوری۔ ہیضے کے سے دست اور ٹھنڈا پسینہ ہر قے کے بعد غنودگی (وریٹرم)

دم گھٹے جسمانی جیسے ڈوبنے سے موت سامنے آکھڑی ہوتی ہے۔ ہوا کی نالیوں میں بلغم سے پھیپھڑوں کے فالج کے خدشہ سے۔ حنجرہ یا ہوا کی نالی میں غیر جسمانی چیزوں سے۔ غنودگی اور بے ہوشی کے ساتھ۔

بے حد نیند یا نیند کی نہ رکنے والی خواہش قریب قریب تمام تکلیفات کے ساتھ (کمس موسکاٹا - اوپیم)

پیدا ہوتے ہی بچہ پیلا پڑ جائے۔ سانس نہ آئے۔ سانس کے لیے چھپٹے نونائیدہ بچوں میں دم گھٹنا۔ موت سے قبل گلے میں گھڑگھڑاہٹ کو سکون دیتی ہے (ٹیرنٹولا)

یرقان، نمونیہ (ذات الریہ) خصوصاً داہنے پھیپھڑے کے ساتھ۔

تعلق۔ مشابہ لائیکوپوڈیم کے دیگر نتھنوں کا پنکھے کی طرح چلنا اس میں نتھنے پھیل جانے کی وجہ سے ہوتا ہے) وریٹرم کے (دونوں میں دست۔ دردشکم اور قے۔ ٹھنڈا پن اور کھٹائی کی خواہش ہوتی ہے) اپیکاک کے (لیکن اس میں ناقص تنفس کی وجہ سے زیادہ غنودگی ہوتی ہے)۔ متلی مگر جس میں کمی قے کے بعد ہوتی ہے۔

جب پھیپھڑوں کا فعل فیل ہوتا معلوم ہوتا ہو، مریض کو نیند کی مستی ہو۔ کھانسی کم ہو جائے یا قطعی جاتی رہے تو انٹم ٹارٹ اپیکاک سے بہتر کام کرتا ہے۔

چیچک کے ٹیکہ کے اثرات بد کو درست کرنے میں (گو تھوجا) ناکام



رہے اور سلیشیا علامات کے مطابق نہ ہو تو انٹم ٹارٹ بہتر کام کرتا ہے۔

حنجرہ یا غذا کی نالی میں غیر جسمانی چیزوں کے موجود ہونے سے سانس میں دقت کی حالت میں سلیشیا سے قبل۔ دبے ہوئے سوزاک میں پلساٹیلا سے قبل، مرطوب جگہوں سے تکالیف میں ٹرینتھنا سے قبل۔

بچوں کی کھانسی میں جب ظاہرا دوا انٹم ٹارٹ ہو اور اس سے فائدہ نہ ہو تو انہیں ہیپر کی ضرورت ہوتی ہے۔

موسم بہار اور خزاں میں جب مرطوب موسم شروع ہوتا ہے تو بچوں کی کھانسی بڑھ جائے۔

**زیادتی :** مرطوب ٹھنڈے موسم میں۔ رات کے وقت لیٹ جانے سے، مکان کی گرمی موسم بہار میں موسم کی تبدیلی سے (کالی سلف۔ نیٹرم سلف)

کمی۔ ٹھنڈی کھلی ہوا میں، سیدھا ہو کر بیٹھنے سے۔ بلغم نکالنے سے داہنی کروٹ لینے سے (تھوبیسکم)

# ایپس ملی فیکا

## APIS MELLIFICA

یہ دوا خنازیری مزاج کیلئے مفید ہے جن کے غدود بڑے اور سخت ہوں۔ سخت رسولی یا کھلے زخم والے کینسر۔

مستورات خصوصاً بیوائیں بچے اور لڑکیاں جو اگرچہ بہت محتاط ہوں تاہم بے اختیار ہو کر اشیاء اٹھاتے وقت گرا دیں (بووسٹا)

حاد نقاطی امراض کے اثرات بد، جو یا تو مکمل طور پر ابھرے نہ ہوں یا دب

گئے ہوں (زنکم) خسرہ۔ سُرخ بخار۔ پتی۔

تکلیفات۔ حسد سے، ڈر سے، غصہ سے، پشیمانی سے، بُری خبروں سے۔

غصہ ور۔ اعصابی۔ چُلبلا۔ خوش کرنا مشکل ہو۔

رونے کا مزاج۔ بغیر چلائے (روئے) نہ رہ سکے۔ پست ہمت۔ مایوس (پلساٹیلا)

اچانک چیخ۔ جاگتے ہوئے یا سوتے ہوئے دِل ہلانے والی چیخ بچوں میں (ہیلی بورس)

استسقاء۔ آنکھوں کے نیچے تھیلی کی سی پھلاوٹ (آنکھوں کے اُوپر کالی کارب) ہاتھوں اور پاؤں پر۔ استسقاء بغیر پیاس کے (پیاس کے ساتھ ایسی ٹیک ایسڈ۔ اپوسائنیم)

چھونے سے بے حد ذکی الحسی (بیلاڈونا۔ لیکے سس)

درد۔ جلن دار۔ ڈنگ لگنے کے سے پھوڑے کے سے۔ یکایک ایک حصّہ سے دوسرے حصّہ میں چلے جائیں (کالی بائی۔ لیک کینینم۔ پلساٹیلا)

پیاس ندارد۔ استسقاء عام ہیں۔ جلندھر میں (ایسیٹیک ایسڈ، مگر چہرہ کا رنگ زیادہ موم کا سا سفید اور بے حد پیاس)۔

پیشاب بار بار آلات بول کی تحریک کے ساتھ۔ ایک لمحہ بھی پیشاب نہ روک سکے اور جہاں سے گزرے وہیں جلن اور کٹن پیدا کر دے پیشاب بار بار درد بھرا۔ مقدار میں کم، خون آمیز۔

قبض۔ شکم میں احساس جیسے کوئی سخت چیز ٹوٹ جائے گی اور زور لگایا گیا تو۔

دست۔ ثمرا بیوں کے۔ نقاطی امراض میں خصوصاً اگر ابھار دب جائیں؛



از خود ہر حرکت پر جیسے مقعد کھلی ہے۔ (فاسفورس)

اس دوا کا اثر داہنی طرف ہوتا ہے۔ داہنے خصیۃ الرحم کا بڑھ جانا یا اس میں استسقاء۔ داہنا خصیہ۔

نوبتی بخار۔ جاڑا تین بجے بعد دوپہر پیاس کے ساتھ ہمیشہ (اگنیشیا) زیادتی گرم مکان میں اور بیرونی گرمی سے (تھوجا تین بجے صبح اور تین بجے بعد دوپہر)

تعلق۔ معاون نیٹرم میور۔

رسٹاکس کے پہلے یا بعد میں استعمال نہ کرنا چاہیئے۔

ایپس کے بعد آرس اور ٹیس بہتر کام کرتے ہیں۔

سرخ بخار معہ ایلبومن میں اگر کینتھرس، ڈیجی ٹیلس اور ہیلی بورس فیل ہو جائیں۔ ایپس شفا دیتا ہے۔

زیادتی۔ سونے کے بعد (لیکے سس) بند خصوصاً گرم مکان اور کمرے ناقابل برداشت ہوتے ہیں۔ بھیگ جانے سے (رسٹاکس) لیکن ماؤف حصص کو بھگونے یا تر کرنے سے فائدہ ہوتا ہے۔

کمی۔ کھلی ہوا سے ٹھنڈا پانی یا ٹھنڈے پانی سے نہلانے سے کپڑا اتارنے سے۔ درد کو کھانسے چلنے یا وضع بدلنے سے جب سیدھا بیٹھا ہو۔

# اپوسائینم کنابائینم

## APOCYNUM CANNABINUM

اخراج (تراوشیں) خصوصاً پیشاب اور پسینہ کم ہو جائیں۔

استسقاء پانی کی جھلیوں کی حاد۔ورمی۔استسقاء پیاس کے ساتھ (ایسٹیک ایسڈ) پانی اچھا نہ لگے یا قے ہو جائے (آرسنک) بہت سے کیس جن میں عضوی پیچیدگیاں نہ ہوں ٹائیفس۔ٹائیفائیڈ۔سرخ بخار۔تصلب اور کونین کے بے جا استعمال کے بعد۔

دماغ میں پانی آ جانے کی حاد حالت میں جب کہ تالو کھلے ہوں۔غنودگی ایک آنکھ کی روشنی جاتی رہے۔ایک ہاتھ اور ایک ٹانگ کی مسلسل غیرارادی حرکت (بایاں بازو اور ٹانگ براؤنی اونیا) پیشانی آگے کی طرف نکلی ہو۔

حیض کی رکاوٹ جوان لڑکیوں میں شکم، پاؤں اور بازوؤں میں پھلاوٹ یا استسقائی کیفیت کے ساتھ۔

استحاضہ مسلسل یا نوبتی سیلان خون سیال یا منجمد۔متلی۔قے۔دل کی دھڑکن حرکت سے نبض تیز، کمزور۔جب تکیہ سے سر اٹھائے تو کمزوری۔غشی حمل کے دوران کھانسی چھوٹی اور خشک یا گہری اور تر (کونیم)

تعلق۔مشابہ ایسٹیک ایسڈ، ایپس (پیاس ندارد) آرسنک۔چائنا ڈیجی ٹیلس۔استسقائی کیفیتوں میں۔

بلاٹا اورنٹیلس سے استسقار کے بدترین کیس ایپس۔اپوسائینم اور ڈیجی ٹیلس کے فیل ہونے کے بعد درست ہوئے۔(ڈاکٹر ہنیز)

—

ط ہیلی بورس میں بھی۔(خورشید)



# ارجنٹم میٹیلیکم

## ARGENTUM METALLICUM

وہ انسان جو لمبے، دُبلے اور چڑچڑے ہوں۔

پارہ کے بے جا استعمال سے پیدا شدہ تکلیفات۔

جلق سے پیدا شدہ مزاجی اثرات۔

یہ دوا کریوں، آنکھ، ناک، کان، کان کی نالی اور جوڑوں کے اندر کی کریوں پر اثر کرتی ہے۔

احتلام۔منی کا انزال۔جلق کے بعد۔قریب قریب روزانہ رات کو۔بغیر استادگی کے عضو کے چھوٹے ہو جانے کے ساتھ۔

خصیوں میں کچلے جانے کا سا درد (روڈو ڈنڈرن)

رحم کا اپنی جگہ سے گرنا۔بائیں خصیۃ الرحم اور کمر میں درد کے ساتھ جو آگے کی طرف اور نیچے کی طرف جائے (داہنا خصیۃ الرحم، پلیڈیم) سن یاس کے سیلانِ خون۔

کمزور کر دینے والا۔بہنے والا۔نزلہ چھینکوں کے ساتھ۔

آواز کا بیٹھنا۔پیشہ ور گویوں کا لیکچر دینے والوں کا (الیومنا۔آرم ٹرائفلم) پیشہ ور گویوں کی آواز بالکل جاتی رہے۔

کھانسنے یا نگلنے پر حلق اور حنجرہ میں پھوڑے کا سا درد ہو۔ ہنسنے سے کھانسی کی تحریک ہو (ڈروسرا۔فاسفورس۔سٹانم) اور حنجرہ میں بہت بلغم پیدا ہو جائے۔

جب اُونچی آواز سے پڑھنا ہو تو اسے کھنکھارنا پڑے۔ کھانسی جس کے ساتھ آسانی سے چپچپا اور لیس دار بلغم اُبلے ہوئے نشاستہ کی طرح نکلے۔ سینہ میں بے حد کمزوری (سٹانم) زیادہ تر بائیں جانب۔

گوّیوں اور لیکچر دینے والوں کی آواز بدلا کرے (آرم ٹرائفلم) ہَوا کی نالی کے مقام تقسیم پہ ایک چھوٹی سی جگہ میں درد۔ زیادتی بولنے سے) آواز استعمال کرنے سے یا گانے سے۔

تعلق۔ ایلومنا کے بعد بہتر کام کرتا ہے۔

مشابہ۔ ہنسنے سے کھانسی میں تحریک کے لیے سٹانم کے مشابہ ہے۔

زیادتی۔ گاڑی میں سواری سے (کوکولس) جب چھویا جائے یا دبایا جائے۔ بولنے، گانے اور اُونچی آواز سے پڑھنے سے۔

# ارجنٹم نائٹریکم

## ARGENTUM NITRICUM

حاد یا مزمن تکالیف غیر معمولی یا مسلسل دماغی محنت سے۔

جب کبھی مرجھائے سوکھے یا بوڑھے دکھائی دینے والے مریضوں کو دیکھو تو ہمیشہ ارجنٹم نائٹریکم کو دھیان میں لاؤ۔ (تپلے دُبلے سوء المزاج۔ سکیل)

ہر سال لاغری بڑھا ہی کرے۔ زیادہ تر جسم کے نچلے حصّہ میں معلوم ہو (امونیا میور) سوکھا۔

جب تھیٹر یا سینما یا گرجا جانے لگے تو خدشہ ہو اور دست آنے لگیں۔



(جلسی میم)

وقت بہت آہستہ گزرے (کنابس انڈیکا) جذباتی۔ ہر کام جلدبازی سے کرنا چاہے بہت تیز چلے۔ ہمیشہ جلدی میں رہے پریشان۔ چڑچڑا اعصابی (ادرم لیلیم ٹگ)

دردِ سر۔ اجتماعِ خون سے۔ بھاری پن اور بھرے ہوئے احساس کے ساتھ۔ سر کے بڑھے اور پھیلے ہونے کے احساس کے ساتھ۔ لکھنے پڑھنے والے آدمیوں کے خرابی معدہ کے وجہ سے دردِ سر۔ ناچنے سے۔ آدھے سر کا درد۔ دبانے دالو۔ کسنے والا پیشانی کے اوپر یا کنپٹی میں جو صفراوی قے کے ساتھ ختم ہو۔ زیادتی تھکا دینے والی دماغی محنت سے کمی دبانے یا کس کر باندھنے سے (ایپس۔ پلساٹیلا)

حاد آشوب چشم جس میں دانے ہوں آنکھوں میں سرخی (جیسے گائے کے کچے گوشت کا رنگ ہوتا ہے۔ رطوبت مقدار میں زیادہ مواد ملی۔

نوزائیدہ بچوں کا آشوب چشم۔ مقدار میں زیادہ۔ مواد ملی رطوبت۔ پتلی غیر شفاف۔ پتلی میں زخم۔ پپوٹے موٹے اور ان میں پھوڑے کا سا درد۔ متورم صبح کے وقت چپکے ہوئے (ایپس۔ مرک سال۔ رسٹاکس)

سلائی سے آنکھوں میں درد۔ زیادتی گرم کمرے میں۔ کمی کھلی ہوا میں (نیٹرم میور۔ روٹا) تکلیف بینائی کی مطابقت (کمی بیشی) میں نقص سے۔

خواہش بے جا شکر اور میٹھے کی۔ بچّہ اس کا شوقین ہو لیکن کھانے سے دست (خواہش نمک کی یا آدھ بھنے گوشت کی کلکیریا فاس)

قریب قریب تمام معدہ کی تکالیف کے ساتھ ڈکاروں کی زیادتی ہو۔

ریاحی بدہضمی۔ ہر کھانے کے بعد ڈکار۔ معدہ ریاح سے پھٹتا محسوس ہو۔ ڈکار مشکل سے آئیں لیکن آخر میں ریاح بہت شدت کے ساتھ نکلیں۔

دست۔ سبز آنوں۔ کٹے ہوئے باریک گھاس کی طرح۔ کچھ دیر پڑے رہنے

پورہنے کے بعد پاخانہ سبز ہو جائے ۔ سیال چیزیں پینے کے بعد ۔ شکر یا مٹھائی کھانے کے بعد ۔ آنتوں کے بھے یا چھوٹے چھوٹے ٹکڑے (اسارم) اونچی آواز کی ریاح کے ساتھ (ایلو)

دست کسی چیز کے پینے کے فوراً بعد (آرسنک ۔ کروٹن ٹگ ۔ ٹرامبیڈیم ۔

پیشاب بے خبری میں دن اور رات نکل جایا کرے (کاسٹی کم)

نامردی ۔ استادگی جماع کے وقت ختم ہو جائے (اگنس ۔ کلیڈیم ۔ سلینیم)

جماع ۔ مرد اور عورت ہر دو میں تکلیف دہ اور درد کے ساتھ ۔ جماع کے بعد اندام نہانی سے سیلان خون (نائٹرک ایسڈ)

استحاضہ ۔ نوجوان بیوہ عورتوں میں ۔ بانجھ پن میں ۔ سن یاس میں زیادتی اعصابیت کے ساتھ (لیکے سس)

کھلی ہوا کی بے حد خواہش (پلساٹیلا ۔ سلفر ۔ ایمائیل نائٹروسم)

گانے والوں کا مزمن ورم حنجرہ ۔ اونچی سُر سے کھانسی پیدا ہو (ایلومنا ۔ ارجنٹم میٹ ۔ آرم)۔

ٹانگوں میں بے حد کمزوری ۔ لرزہ کے ساتھ ۔ آنکھیں بند کر کے چل نہ سکے (ایلومنا)

کھڑے ہونے اور چلنے میں لڑکھڑاہٹ (توازن قائم نہ رہے) خصوصاً جب یہ خیال ہو کہ اسے کوئی دیکھ نہیں رہا ۔

تشنجی دوروں سے پہلے بے حد بے چینی ۔

احساس بچہ کا حلق میں جب نگلتا ہو (ڈالی کس ۔ ہیپر ۔ نائٹرک ایسڈ ۔ سلیبیا)

رحم میں یا رحم کے آس پاس جب چلتی یا سواری کرتی ہو ۔

چادر اُتارنے سے سردی لیکن اگر اوڑھا جائے تو دم گھٹتا محسوس ہو ۔ تازہ



ہوا کی خواہش ۔

تعلق ۔ نیٹرم میور ۔ سلور نائٹریٹ سے جلانے کے اثرات بد کو دور کرتا ہے ۔

قہوہ سے اعصابی درد سر بڑھ جاتا ہے ۔

لڑکوں میں تمباکو کشی کے بعد پیدا شدہ تکلیفات کو رفع کرتا ہے ۔ (آرسنک ۔ ورٹیرم)

مشابہ : نیٹرم میور ۔ نائٹرک ایسڈ ۔ لیکے سس ۔ اوپم ۔ کیوپرم کے ورٹیرم کے بعد ۔ ریاحی بد ہضمی میں لائیکوپوڈیم کے بعد بہتر کام کرتا ہے ۔

زیادتی ۔ ٹھنڈی غذا ۔ ٹھنڈی ہوا ۔ شکر ۔ ملائی کی برف کھانے کے بعد ۔ غیر معمولی دماغی محنت ۔

کمی ۔ کھلی ہوا ۔ ہوا کے چہرے پر چلنے کی خواہش ۔ ٹھنڈے پانی میں غسل ۔

اس دوا کی طاقت نمبر ۲۰۰ اور ۱۰۰۰ کا پانی میں محلول نوزائیدہ بچوں کے آشوب چشم کو درست کرتا ہے ۔ جہاں کاسٹک خام سلور نائٹریٹ فیل ہو جائے ۔

---

# آرنیکا مانٹ

## ARNICA MONTANA

اعصابی مستورات - دموی مزاج انسان - چہرے سے زندہ دلی ٹپکے - بہت سُرخ چہرہ -

چوٹوں کے اثراتِ بد چاہے چوٹیں کئی سال پہلے کی ہوں -
یہ دوا خصوصاً ان آدمیوں کے لیے ہے جن کو چوٹیں چاہے وہ کتنی ہی ہلکی کیوں نہ ہوں کا احساس بمدت مدید تک رہتا ہو -

تمام جسم بھر میں پھوڑے کا سا - چوٹ کا سا احساس جیسے جسم کوٹا پیٹا گیا ہو عضلات کی چوٹیں -

چوٹیں خصوصاً جب ان کی وجہ دماغ ہل جانے سے غنودگی ہو - از خود پاخانہ پیشاب -

کند ہتھیاروں سے چوٹوں کے بعد (سمفائٹم)

ہڈیاں کئی جگہ سے ٹوٹ جائیں اور وہ زیادہ پک جائیں - (کلینڈولا)

چوٹ یا صدمہ کی وجہ سے کچلاہٹ یا ٹوٹن - نرم حصص کے کٹے بغیر ایسے حالات میں اس دوا سے کیفیتیں نہ تو پکتی ہیں اور نہ سمیت پیدا ہوتی ہے بلکہ اپنے آپ اس کے زیر اثر درست ہو جاتی ہیں -

اعصابی درد برداشت نہ کر سکے جسم بھر میں شدید ذکی الحسی (کیمومِلا - کافیا - اگنیشیا)

ہر چیز جس پر وہ لیٹے بہت سخت معلوم ہو - اس سختی کے متعلق وہ ہر دم شکایت کرے اور نرم جگہ تلاش کرنے کے لیے ادھر اُدھر کروٹیں بدلتا



رہے (جس حصہ جسم پر لیٹے - اسی میں پھوڑے کا سا درد یا چوٹ کا سا درد محسوس کرے - (بپٹیشیا - پائروجن - درد سے سکون حاصل کرنے کی خاطر لازمی طور پر مسلسل کروٹیں بدلا کرے (رسٹاکس)

جسم کا اوپری حصہ گرم اور نیچے کا ٹھنڈا -

صرف چہرہ یا سر اور چہرہ گرم - جسم ٹھنڈا -

بے ہوشی - جب بولا جائے تو سوالوں کا جواب ٹھیک دے لیکن بے ہوشی اور ہذیان یکا یک پھر لوٹ آئے (جواب دیتے دیتے سو جائے - بپٹیشیا)

کہے کہ اسے کوئی تکلیف نہیں ہے -

ورم الدماغ - مینینجائٹس - جسمانی یا دماغی چوٹوں کے بعد گر پڑنے یا دماغ ہل جانے سے - جب خون کے سیلان کا اشتباہ ہو تو یہ دوا اس سیلان خون کو جذب کر کے چوٹوں کو درست کرتی ہے -

سر میں پانی کا اجتماع - بچوں کی کلائیوں (اگلے بازو) میں مردہ کی سی ٹھنڈک (دستوں میں برومیم)

سکتہ بے ہوشی - از خود پیشاب و پاخانہ - حاد حالات میں یہ دوا سیلان خون کو روکتی ہے - اس دوا کو ایسے حالات میں دہراتے رہنا چاہیے اور کئی دن یا کئی ہفتے انتظار کرنا چاہیے - حتیٰ کہ کسی دوسری دوا کی ضرورت پیش آجائے -

پلکوں کی اندرونی جھلی یا پتلی سے سیلانِ خون - چوٹوں سے یا کھانسی سے (لیڈم - نکس وامِ)

گنٹھیا یا بائی کے درد اس امر کے خوف کے ساتھ کہ کوئی چھو نہ لے یا

نزدیک نہ آجائے۔
پٹھوں میں چوٹ لگنے سے درد کی وجہ سے سیدھا نہ چل سکے۔
چھوٹے چھوٹے درد بھرے پھوڑے ایک دوسرے کے بعد نکلیں۔
بے حد درد کریں۔ (چھوٹے چھوٹے پھوڑے زیادہ تعداد میں نکل آئیں بخار
نابع (بائیں جانب) نبض پوری بھری ہوئی مضبوط۔ خراٹے، سرد آہیں
اور بدبوداہٹ۔
ڈکار متعفن۔ سڑے ہوئے انڈوں کی طرح۔
پیشاب۔ پیشاب کے رک جانے یا پیشاب کی بے سود حاجت کے ساتھ
دو دستوں کے درمیان طویل وقفہ ہو۔
قبض۔ آنتیں بھری ہوئی لیکن پاخانہ نہ آئے۔ پاخانہ چپٹا فیتہ کی طرح۔
غدہ مذی کے بڑھ جانے سے یا رحم کے اپنی جگہ سے پیچھے ہٹ جانے سے۔
وضع حمل کے بعد اعضاء میں پھوڑے کی سی دکھن۔ یہ دوا وضع حمل
کے بعد خون کو روکتی ہے اور عفونتی بخاروں کے خدشہ کو رفع کرتی ہے۔
وضع حمل کے بعد پیشاب کا رک جانا یا از خود نکلنا (اوپیم)
تعلق۔ معاون: اکونائٹ۔ ہائپریکم۔ رس۔
مشابہ۔ چوٹوں کے سے درد کے لیے۔ بپٹیشیا۔ چائنا۔ فائی ٹولاکا
رسٹاکس۔ روٹا۔ سٹافی سیگریا۔ پائیروجینیم۔
آرنیکا کے بعد۔ سلفیورک ایسڈ اور اکونائٹ۔ ایپس ہیمے میلس۔
ایپکاک اور ویریٹرم بہتر کام کرتے ہیں۔
شراب نوشی یا لکڑی کے کوئلے کے دھوئیں کے اثرات بد کو
عموماً آرنیکا درست کرتا ہے (امونیا کارب، بووسٹا)



ریڑھ کی چوٹوں میں مقابلہ کرو۔ ہائپریکم سے۔
زیادتی۔ جب آرام کرتا ہو۔ سرد مرطوب موسم میں۔ شراب سے۔
چھونے سے۔ حرکت سے۔
کمی۔ لیٹ جانے سے۔ سر نیچا کرنے سے۔

# آرسنکم البم

## ARSENICUM ALBUM

بے حد کمزوری۔ قوت حیات یعنی طاقت کے جلد جلد سلب ہونے کے
ساتھ غشی کمزوری۔
طبیعت کا خاصہ حسب ذیل ہوتا ہے۔
ا۔ پست ہمتی۔ غم گینی۔ مایوسی۔ لاپروائی۔ افسردگی۔
ب۔ پریشانی۔ پُر از خوف، بے چینی، پُر از درد۔
ج۔ چڑچڑا، ذکی الحس، بدمزاج، جلد پریشان ہو جائے۔
جتنی زیادہ تکلیف ہو اتنا ہی زیادہ درد، بے چینی اور موت کا خوف ہو۔
ذہنی بے چینی لیکن جسمانی طور پر اس قدر کمزور ہو کر ہل نہ سکے۔ کسی ایک
جگہ پر آرام نہ ملے، مسلسل جگہ تبدیل کرتا رہے۔ ایک بستر سے دوسرے بستر پر جانا
چاہے اور کبھی یہاں بیٹھے اور کبھی وہاں۔
پریشان موت کے خوف سے۔ سوچے کہ دوا کھانا بیکار ہے کیونکہ تکلیف لا
علاج ہے اور موت یقینی ہے۔ موت کا خوف جب اکیلا ہو یا جب بستر پر جائے۔

پریشانی کے دورے رات کے وقت، بستر چھوڑنے کے لیے مجبور ہو۔ زیادتی آدھی رات کے بعد۔

جلن دار درد۔ ماؤف حصص آگ کی طرح جلیں جیسے دہکتے ہوئے کوئلے ماؤف حصص پر لگائے جا رہے ہیں۔ (انتھراکسینم) کمی سینکنے سے گرمی سے گرم مشروبات سے۔

جلن دار پیاس بغیر پینے کی خواہش کے معدہ برداشت کرتا ہوا معلوم نہ ہو کیونکہ ٹھنڈا پانی معدہ میں جذب نہ ہو سکے۔ پانی معدہ میں پتھر کی طرح سے پڑا رہے پانی کی ضرورت محسوس ہو۔ لیکن پینے کا حوصلہ نہ کر سکے۔

غذا کی خوشبو یا غذا کی صورت برداشت نہ کر سکے۔ (کالچی کم۔ سیپیا)

بے حد پیاس ٹھنڈے پانی کی، جلد جلد پئے۔ لیکن ایک وقت میں نہایت قلیل مقدار میں۔ کھائے شاذ و نادر مگر جب کھائے تو زیادہ مقدار میں۔

امعاء کی خرابیاں۔ ٹھنڈے پھلوں کے بعد۔ ملائی کی برف کے بعد برف کے پانی کے بعد۔ کھٹی بیئر شراب کے بعد۔ گندے قیمہ کے سموسہ کے بعد شراب کے بعد اور پنیر کے بعد۔

دانت نکلنے والے بچے پیلے، کمزور پڑ مردہ ہوں اور خواہش کریں کہ ان کو اٹھا کر جلد جلد چلا جائے۔

دست۔ کھانے یا پینے کے بعد پاخانہ تھوڑا۔ گہرے رنگ کا۔ متعفن، جس کے بعد بے حد کمزوری ہو جائے۔ خواہ پاخانہ مقدار میں کم ہو یا زیادہ۔

بواسیر۔ مسے بڑے ہوں، جلنے کے سے درد کے ساتھ جب چلتا ہو یا بیٹھا ہو، مگر پاخانہ بیٹھے ہوئے نہیں۔ بیٹھنا یا سونا محال ہو جائے۔ جلن دار درد جس میں سینکنے سے آرام ہو۔ تکالیف یعنی نشتر کی وجہ سے پیشاب کرنا مشکل ہو جائے۔



تنفس۔ دمہ کا سا۔ بیٹھنا پڑے یا آگے کی طرف جھکنا پڑے۔ رات کے وقت خصوصاً بارہ بجے رات کے بعد بستر میں سے اٹھنا پڑے۔ لیٹ نہ سکے۔ کیونکہ لیٹنے سے دم گھٹنے کا خدشہ ہو کروپ کھانسی کے دورے بجائے عمومی پتی کے۔

لاغری۔ جلد جلد لاغر ہوتے جانا۔ ٹھنڈے پسینہ اور بے حد کمزوری کے ساتھ (ٹیوبرکیولینم۔ وریٹرم) ماؤف حصص میں۔ سوکھا کا مرض۔

استسقاء، جلد پیلی موم کی سی، مٹی کی سی (ایسٹک ایسڈ)

معمولی سی محنت سے بے حد کمزوری۔

جب مریض چپ چاپ لیٹا ہو تو کمزوری محسوس نہ ہو۔ لیکن جہاں چلے اس کو اپنی کمزوری کے احساس سے حیرت ہو۔

علامات عموماً ایک سے ۲ بجے بعد دوپہر اور بارہ بجے سے دو بجے آدھی رات کے بعد بڑھ جائیں۔

جلد خشک اور بھوسی اڑے۔ ٹھنڈی، نیلی اور جھریوں دار ٹھنڈے پسینہ کے ساتھ۔ جیسے جھلسی ہو، سفید اور چھیچھی۔ سیاہ آبلے اور جلن دار درد۔

خراب شدہ غذا یا گوشت کے کھانے یا دوسری حیوانی اشیا کے استعمال ٹیکہ لگانے یا گندی چیزوں کے سونگھنے کے اثرات بد۔

تکالیف سالانہ عود کریں (کاربو ویج۔ لیکے سس۔ سلفر۔ تھوجا)

تعلق۔ معاون۔ ایلم سٹائیوا۔ کاربو ویج۔ فاسفورس۔ پائروجن۔

تمباکو چبانے سے۔ شراب پینے سے۔ سمندر میں غسل سے۔ سڑے گوشت سے۔ پھٹے ہوئے زخموں سے۔ سمی زخموں سے۔ زہریلے کیڑوں کے ڈنک سے پیدا شدہ تکلیفات میں آرسنک کی طرف دھیان دینا چاہیے۔

زیادتی آدھی رات کے بعد (ایک سے دو بجے بعد نصف شب

یا ایک سے دو بجے بعد دوپہر) سردی سے، ٹھنڈی چیزیں پینے سے یا ٹھنڈی
غذا سے ماؤف جانب لیٹنے سے یا سر نیچا کر کے لیٹنے سے۔
کمی۔ گرمی سے عموماً (سیکیل کے برعکس) سوائے درد سر کے جس کو ٹھنڈا
پانی لگانے سے عارضی سکون ہوتا ہے (سپائی جیلیا) جلن دار درد میں سینکنے سے کمی۔

# آرم ٹرائفلم

## ARUM TRIPHYLLUM

نزلہ تیز سوزش پیدا کرنے والا، بہنے والا، نتھنے پک جائیں
ناک باوجود پانی جیسی رطوبت کے بھی بند محسوس ہو۔ (مقابلہ کرو۔ امونیا
کارب۔ سمبوکس، ہیناپس) چھینکیں جن کی زیادتی رات کے وقت ہو۔
تیز سوزش پیدا کرنے والی رطوبت جس سے ناک کی اندرونی سطح ناک اور
اوپر کا ہونٹ سب چھل جائیں (آرسنک۔ ایلم سیپا)
مسلسل ناک نوچا کرے یہاں تک کہ اس میں سے خون بہنے لگے
ناک کے ایک نتھنے میں انگلی ڈال کر کھرچا کرے۔
ہونٹوں کو یہاں تک نوچے کہ ان میں سے خون نکلنے لگے۔ منہ
کی باچھیں پکی ہوئی پھٹی ہوئی اور ان میں سے خون بہے (فاسد رجحان کے
ساتھ کنٹھ ورنگوں ناخنوں کو یہاں تک منہ سے کاٹے کہ انگلیوں سے خون
بہنے لگے۔
مریض کچی اور خون بھی جگہوں کو مسلسل نوچا کرتا ہے۔ اگرچہ ان میں
سخت ترین درد ہوتا ہے۔ نوچنے کے درد سے چیختا بھی ہے اور نوچتا بھی



رہتا ہے (ڈفتھیریا۔ سرخ بخار اور ٹائیفائڈ بخار میں)
بچے غذا اور مشروب سے انکار کرتے ہیں۔ کیونکہ ان کے منہ اور حلق
میں پھوڑے کا سا درد ہوتا ہے (مرکیوریس)۔ بے خوابی بچوں میں۔
تھوک کی زیادتی۔ تھوک تیز سوزش پیدا کرنے والا جس سے بلغمی جھلی
چھل جائے۔ زبان اور گالوں کی اندرونی سطح چھلی ہوئی اور ان میں سے
خون بہے۔
آواز جاتی رہے۔ مکمل طور پر ٹھنڈی ہواؤں کے لگنے کے بعد (کوناٹ۔
ہیپر گانے سے (ارجنٹم نائٹ، کاسٹی کم۔ فاسفورس سیلینم)
لیکچر دینے والوں کے حلق میں درد۔ آواز بھاری، مسلسل بدلا کرے۔
آواز پر قابو نہ ہو۔ غیر یقینی۔ بات چیت کرنے سے۔ بولنے سے یا گانے سے
تکلیف بڑھ جائے۔ تقریر کرنے والوں۔ گانے والوں اور ایکٹروں کی آواز
جاتی رہے۔
سرخ بخار میں جلد پر بدرنگی جھلی دار۔ دوسری یا تیسری بار جلد پر سے چھلکے
اتریں۔
ٹائیفائیڈ اور سرخ بخار میں بے حسی۔ جمود۔ پیشاب رک جائے یا کم ہو جائے
یوریمیا یعنی پیشاب میں سمیت کا خدشہ پیدا ہو جائے۔
فاسد سرخ بخار اور ڈفتھیریا میں منہ اور ناک کا پکنا اس دوا کے بڑے
رہنما نشان ہیں۔
تعلق۔ ہیپر اور نائٹرک ایسڈ کے بعد خشک، کھرکھری اور کروپ کی
کھانسی میں مفید ہے۔ صبح سویرے آواز کا جاتے رہنا اور بہرہ پن میں۔ نیز سرخ
بخار میں کاسٹیکم اور ہیپر کے بعد بہتر کام کرتا ہے۔

اس دوا کو چھوٹی طاقتوں میں نہ تو دینا چاہیئے اور نہ ہی اس کو بار بار دہرانا چاہیئے، ورنہ اثرات بد بعد میں پیدا ہو جاتے ہیں۔
اونچی طاقتیں بہت جلد کام کرتی ہیں اور مؤثر ہوتی ہیں۔

# اسارم یوروپیا

AURUM METALLICUM

اعصابی اور متفکر مزاج آدمی۔ چڑچڑے یا غمگین۔
خیال کرے کہ وہ روح کی طرح ہوا میں منڈلا رہا ہے (دیک کینیم)، تمام اعضا میں ہلکا پن۔
ہر جذبے سے سردی کا سا لرزہ
اعصابی ذکی الحس۔ کپڑے یا ریشم پر کھرچنے کی آواز یا کاغذ کے کڑکڑانے کی آواز ناقابلِ برداشت ہو۔ (فیرم۔ ٹیرنٹولا)
احساس جیسے کان کسی خارجی چیز سے بند کر دیئے گئے ہیں۔
پڑھتے وقت یہ احساس جیسے آنکھوں کو دبا کر پھوٹا یا باہر نکالا جا رہا ہے ٹھنڈے پانی میں دھونے سے سکون ہو۔
ٹھنڈا پانی یا ٹھنڈی ہوا آنکھوں کو بہت بھائے۔ دھوپ۔ روشنی اور ہوا ناقابلِ برداشت ہو۔
متلی دوروں میں یا مسلسل (ناپی کاک)، زیادتی کھانے کے بعد۔ زبان صاف (سلفر)، حمل کی متلی۔



شراب کی نہ رکنے والی خواہش۔ روس میں یہ شرابیوں کے لیے مقبول دوا ہے۔
صبح جاگنے پر معدہ میں دبانے اور کھودنے کا برا سا احساس "۔ (عیاشی کے بعد)
بے حد کمزوری اور مسلسل جمائیاں۔
تعلق۔ مشابہ۔ کاسٹیکم کے کمی بیشی ہیں۔ لیسدار دست میں جن میں چھوٹے چھوٹے ٹکڑے یا ذرّے ہوں، ایلو، ارجنٹم نائٹ۔ مرکیوریس۔ پاڈوفائلم سلفیورک ایسڈ۔ پلساٹیلا کے۔
زیادتی۔ ٹھنڈے خشک یا صاف ٹھنڈے موسم میں (کاسٹیکم)
کمی۔ منہ دھونے سے یا ماؤفہ حصص کو ٹھنڈے پانی میں دھونے سے۔ مرطوب موسم میں (کاسٹیکم)
اس کے بعد بسمتھ، کاسٹیکم، پلساٹیلا، سلفیورک ایسڈ بہتر کام کرتے ہیں۔

# اسٹیریاز ریوبنز

ASTERIAS RUBENS

سائیکوٹک مزاجوں کے لیئے یا ان لوگوں کے لیے جن میں سائیکوسس کا اثر موجود ہو یا پہلے، المغادی مزاجوں میں۔ چڑچڑے مزاجوں میں۔
کسی ایک جذبے سے خصوصاً تردید سے جلد غصہ میں آ جائے (ناناکارڈیم زنم)
سر میں گرمی۔ ایسا محسوس ہو جیسے سر گرم ہوا میں گھرا ہوا ہے۔

دماغ میں خون کا اجتماع -
سکتہ - چہرہ سرخ - نبض سخت - بھری ہوئی اور تیز -
پستانوں کا کینسر - تیز بھالے لگنے کے سے درد - پستانوں میں کھینچنے والے درد - پستان متورم پھولے ہوئے جیسے حیض کے قبل ہوتے ہیں - پستان اندر کی طرف کھنچے محسوس ہوں -
(اس دوا کی آزمائش میں ایک نیلا سرخ داغ ظاہر ہوا - پھوٹا اور اس میں سے مواد نکلنے لگا - آہستہ آہستہ اس نے تمام پستان کو گھیر لیا اور متعفن بو آنے لگی، کنارے زرد اٹھے ہوئے اور سخت تھے تہ میں سرخی مائل دانے تھے) -
رفتار غیر مستحکم (یعنی چلتے وقت لڑکھڑائے) عضلات تابع مرضی نہ رہیں (ایبومنا - جلسی میم)
مرگی - تمام جسم میں دورہ سے چار پانچ دن قبل اینٹھن -
قبض - شدید - بے سود حاجت - پاخانہ سخت سدہ دار گانٹھوں دار (زیتون) کی طرح دست - پانی کے سے بھورے - یکایک زور سے پچکاری کی طرح نکلے (کروٹن ٹگ - گریشی اولا - گمبوجیا - جٹروفا - تھوجا)
خواہش نفسانی بڑھی ہوئی مستورات میں (پلیٹم ٹگ)
تعلق - مشابہ - میورکس - سیپیا کے -
مقابلہ کرو - کاربوانیمل - کونیم - سلیشیا - پستانوں کے کینسر میں بیلاڈونا کلکیریا - سلفر - مرگی میں -

—



# اورم میٹیلیکم

## AURUM METALLICUM

دموی مزاج اور سرخ آدمی جن کے بال اور آنکھیں سیاہ ہوں جن کی طبیعت میں زندہ دلی اور بے چینی ہو اور جنہیں مستقبل کی فکر ہو -
بوڑھے انسان - بینائی کمزور - زندگی سے بیزار - فربہ -
ان مزاجوں کے لیے جن کی صحت پارہ یا آتشک کے اثرات بد سے خراب ہو چکی ہو -
دبلے پتلے لاغر اور غیر نشو و نما یافتہ لڑکے - پست حوصلہ - مردہ دل - کمزور حافظے والے جو لڑکوں کی صحبت میں نہ جانا چاہیں - خصیے میں کوئی بالیدگی نہ ہو - محض لٹکی ہوئی جھلی معلوم ہو -
مسلسل خود کشی کے خیالات - (ناجا - لیکن مرنے سے ڈرے - نکس وامیکا) بے حد غم گینی - محسوس کرے کہ دوسرے اس سے نفرت کرتے ہیں جھگڑے کی رغبت - خود کشی کی خواہش - زندگی مسلسل بوجھ معلوم ہو - پارہ کے بے جا استعمال کے بعد - قریب قریب تمام تکلیفات میں -
بے آرامی - جلد بازی - دماغی اور جسمانی چستی کی بے حد خواہش - کام اپنی مرضی کے مطابق تیزی سے نہ کر سکے (ارجنٹم نائٹ)
تکلیفات ڈر سے، غصے سے، تردید سے - تاسف سے، پریشانی سے، خوف یا بچے ہوئے رنج سے (سٹافی سیگریا)
بے حد ذکی الحسی - ذرا سی تردید غصہ میں تحریک پیدا کردے (کونیم) درد

بو۔ذائقہ۔سُننے، چھُونے سے (ناکارڈیم) سے

دردسر۔ ان لوگوں کا جن کے چہرے گندمی رنگ کے ہوں ۔ غم گین۔ تاریک بین اور کم سخن آدمیوں کے ۔ان آدمیوں کے جو قبض میں مبتلا رہتے ہوں ۔ ذرا سی دماغی محنت سے۔

بالوں کا گرنا خصوصاً آتشک یا پارہ سے پیدا شدہ تکلیفات میں۔

نصف نظری۔ اشیاء کا صرف نچلا آدھا حصّہ دیکھے (دیکھے صرف بایاں آدھا حصّہ۔ لیتھیم کارب۔لائیکوپوڈیم)

ہڈیوں کی آتشکی یا پارہ سے پیدا شدہ تکلیفات۔

ہڈیوں کا گل جانا۔ناک کی۔تالو کی اور جبڑے کی پستان نما ہڈیوں کا۔ ناک سے بدبو۔کانوں سے سیلان: رطوبت زیادہ اور متعفن ۔درد کی رات کے وقت زیادتی جس سے مریض کے اندر مایوسی پیدا ہو۔ یہ تکلیفات آتشک یا پارہ کے بے جا استعمال کے بعد نمودار ہوں (اسافوئیٹڈا)

رحم اپنی جگہ سے ہٹ جائے۔ سختی آجائے۔ اونچائی پر چڑھنے سے یا سخت محنت سے (پاڈوفائلم۔رسٹاکس) رحم کے بڑھ جانے سے (کونیم)

حیض کی اور رحم کی خرابیاں بے حد غمگینی کے ساتھ۔ زیادتی حیض کے زمانہ میں۔

سانس میں تعفن۔عالم شباب میں پہنچنے والی لڑکیوں کے۔

احساس۔ جیسے دل کی رفتار بند ہوگئی ہے۔ جیسے دھڑکن رک گئی ہے اور پھر یکا یک ایک ہی سخت ضرب دل میں محسوس ہو۔(سیپیا)

شدید دھڑکن۔پریشانی سر میں اور سینہ میں محنت کے بعد خون کے دوران اور اجتماع کے ساتھ۔ نبض چھوٹی کمزور، تیز، بے قاعدہ۔ کن پٹیوں کی اور گردن کی شریانوں میں دکھائی دینے والی تپکن (بیلاڈونا۔گلونائن)



دل پر چربی کا اجتماع (فاسفورس)

تعلق ۔ اورم کے قبل اور بعد میں سفلینم بہتر کام کرتا ہے۔

مشابہ۔اسافوئیٹڈا۔کلکیریا۔پلاٹینا۔سیپیا۔فرنیکیم۔تھریڈین کے ہڈیوں اور رحم کی تکلیفات ہیں۔

زیادتی ۔ ٹھنڈی ہوا میں جب ٹھنڈا ہو جائے۔ جب لیٹا ہو۔ دماغی محنت سے بہت سی تکلیفات صرف موسم سرما میں ہوتی ہیں۔

کمی ۔گرم ہوا میں جب گرم ہو جائے۔ صبح کے وقت اور موسم گرما میں۔

# بپٹیشیا ٹنکٹورا

## BAPTISIA TINCTORIA

لمفاوی مزاج کے لیے۔

بے حد کمزوری رطوبت کے پھٹ جانے کے ساتھ (پائروجینم) بلغمی جھلیوں میں زخم۔

تمام رطوبات اور اخراج متعفن خصوصاً تپ محرقہ یا دوسری حاد بیماریوں میں سانس، پاخانہ، پیشاب، پسینہ، زخم سب متعفن (سورینم۔پائروجینم)

دماغی محنت سے نفرت ۔ رغبت یا سوچنے کی طاقت نہ ہو۔

مکمل لاپرواہی ۔کسی کام کے کرنے کی پرواہ نہ کرے ۔ دماغ کسی کام پر لگا نہ سکے۔

غنودگی ۔ سو جائے ۔ جب اس سے بولا جائے یا جواب دیتے دیتے سو جائے (جب پوچھا جائے جواب ٹھیک دے ۔ لیکن اس کے بعد فوراً بے ہوشی میں ہو جائے۔ آرنیکا)

زبان - پہلے زبان پر سفید میل سُرخ قدرتی دانوں کے ساتھ - خشک اور زردی مائل بھوری درمیان میں - بعد میں خشک پھٹی ہوئی اور زخمی -

چہرہ پر تمتماہٹ - چہرہ گرد آلود - سیاہی مائل سُرخ - احمقانہ شرابیوں کی سی شکل (جلسی میم)

صرف رقیق اشیاء ہی نگل سکے - (بپ ٹیا کارب) ذراسی ثقیل یعنی ٹھوس غذا متلی پیدا کرے (صرف رقیق اشیاء ہی نگل سکے لیکن ان سے نفرت ہو سلیشیا) -

حلق کا پکنا بغیر درد کے ورم گلو - تالو اور حلق گہری سُرخ - متورم - سڑی ہوئی اور متعفن بو (ڈفلیتھرنیم)

پیچش بوڑھے آدمیوں کی - دست بچوں کے خصوصاً جب وہ بہت متعفن ہوں (کاربو ویج - پاڈو فائلم - سورنیم)

نیند نہ آئے - کیونکہ اپنے آپ کو مریض اکٹھا نہ کر سکے - سر یا جسم بستر میں اِدھر اُدھر بکھرا پڑا محسوس ہو - اِدھر اُدھر کروٹیں لے - ان ٹکڑوں کو اکٹھا کرنے کی خاطر خیال کرے کہ وہ تین آدمی ہے اور سب کو وہ ڈھانپ نہیں سکتا - (پیٹرولیم)

جس وضع میں بھی مریض لیٹے وہی کروٹ جس پر لیٹا ہو تھکی ہوئی محسوس کرے اور درد کرے - (پائروجنیم)

جسم پر زخم (بڈسور) ٹائیفائیڈ یعنی تپ محرقہ میں (آرنیکا - میوریٹک ایسڈ - پائروجن) -

تعلق - شاہ - آرنیکا - آرسنک - بپ ٹیا - جلسی میم کے بخار کے آغاز میں جب بے آرامی - اعصابیت، چہرے میں تمتماہٹ - غنودگی اور عضلات میں درد ہو -

جب آرسنک ٹائیفائیڈ یا ٹائیفس بخار میں بے جا طور پر دیا گیا ہو یا جلد جلد ہوا ا



گیا ہو -

بپ ٹیشیا کے بعد کروٹیلس - ہیمے میلس - نائٹرک ایسڈ اور ٹربنتھنا - ٹائی فائیڈ یا ٹائیفس میں جب کہ سیلان خون ہو - بہتر کام کرتے ہیں -

# بریٹا کاربونیکا

## BARYTA CARBONICA

خصوصاً زمانہ طفولیت کے پہلے اور دوسرے مرحلہ کی تکالیف کے لیے سورک یا دق مزاج کے لیے -

حافظ کمزور - بھول جانے والے - توجہ نہ دے سکنے والے - بچے پڑھائے نہیں جا سکتے - کیونکہ وہ کچھ یاد نہیں رکھ سکتے - احمق پن کا خدشہ -

خنازیری بونے بچے جو بڑھتے نہیں (بچے جو جلد جلد بڑھیں دکلیریا) خنازیری آشوب چشم - پتلی غیر شفاف - شکم متورم - بار بار درد شکم کے حملے - چہرہ پھولا ہوا - عام لاغری -

بچے دماغی اور جسمانی ہر دو طور سے کمزور -

بونی - ہسٹریکل مستورات اور بوڑھی کنواری عورتیں جن کے حیض کم ہوں - حرارت غریزی میں کمی - ہمیشہ ٹھنڈی اور جاڑا محسوس کریں

بوڑھے مریض سوء مزاج، خنازیری خصوصاً جب مریض موٹا ہو یا وہ مریض جو گٹھیاوی تکالیف سے تکلیف اٹھا رہے ہوں (فلورک ایسڈ)

بوڑھے آدمیوں کی تکالیف - غدود مذی یا خصیوں کے غدودوں میں سختی یا ان کا بڑھ جانا - دماغی اور جسمانی کمزوری -

بوڑھے آدمیوں میں سکتہ کی رغبت - پرانے شرابیوں کی تکلیفات - ان بوڑھے آدمیوں کا دردِ سر جن کا مزاج بچوں کی طرح ہو -

انسان جن کے حلق کے غدود جلد پک جاتے ہوں - جلد زکام لگ جاتا ہو، ذرا سی سردی لگنے سے گلے کے غدودوں میں ورم اور درد ہو جاتا ہو اور ان غدودوں میں پکنے کا رجحان ہو جاتا ہو (ہیپر - سورنیم)

سوائے رقیق اشیاء کے کوئی چیز بھی نہ نگلی جا سکے (بپ ٹیشیا - سلیشیا)

ہر مرتبہ جب کبھی وہ پیشاب کرے - بواسیر کے مستے باہر نکل آئیں (میوریٹک ایسڈ)

مزمن کھانسی سورک مزاج بچوں میں - غدود بڑھے ہوئے یا کوا لمبا ہو گیا ہو - ہر ذرا سی سردی کے بعد تکالیف بڑھ جائیں (الیومنا)

غدودوں خصوصاً گردن اور گلہڑوں کے ورم اور سختی یا پکنے کا آغاز -

پاؤں کا متعفن پسینہ - پاؤں کی انگلیاں اور تلوے پک جائیں - ایڑیوں میں متعفن پسینہ - پاؤں کے پسینہ کے دب جانے کے بعد حلق کی تکالیف (مقابلہ کرو گریفائٹیس، سورنیم - سینی کولا - سلیشیا)

سردی سے بے حد ذکی الحسی

تعلق - اکثر اوقات سورنیم - سلفر اور ٹیوبر کیولینم کے قبل یا بعد مفید ہوتا ہے - برٹیا کارب کے بعد سورنیم کا استعمال عموماً حلق کے غدودوں کے پکنے کے رجحان کو دُور کرتا ہے -

مشابہ - الیومنا - کلکیریا آئڈ - ڈلکامارا - فلورک ایسڈ - آئیوڈیم اور سلیشیا کے -

متضاد - کلکیریا کے بعد خنازیری تکلیفات میں -

---

۱ کنج ران - جنگاسہ - چڈا - اُربی -



زیادتی - جب اپنے مرض کے متعلق سوچے (آگزیلک ایسڈ) درد والی کروٹ لیٹنے سے - کھانے کے بعد - ماؤفہ حصص کو دھونے سے -

# بیلاڈونا

## BELLADONNA

صفراوی، لمفاوی اور دموی ساخت کے آدمیوں کے لیے - وہ آدمی جو بحالت صحت خوش مزاج اور زندہ دل ہوتے ہیں اور دورانِ بیماری تشنج ولپسند اور اکثر ہذیانی کیفیت میں چلے جاتے ہیں -

مستورات اور بچے جن کے بال ہلکے، آنکھیں نیلی چہرہ خوب صورت اور جلد نازک ہوتی ہے - ذکی الحس اعصابی انسان جن میں تشنجی دردوں کی رغبت ہوتی ہے - دق کے تاثر والے مریض -

زکام ہو جانے کی بے حد رغبت - ہوا کے جھونکوں سے ذکی الحسی خصوصاً جب سر ننگا کیا جائے - بال کٹانے سے زکام اور سردی - ٹھنڈی ہوا میں سواری کے بعد حلق کے غدود متورم ہو جائیں (اکونائٹ، ہیپر - رسٹاکس - پاؤں ننگا کرنے سے زکام ہو جائے - کونیم - کیوپرم، سلیشیا)

احساسات اور حرکات میں تیزی - مثلاً آنکھیں تیزی سے جھپکیں اور حرکت کریں - درد یکایک آئیں - کچھ وقت تک قائم رہیں اور یکایک غائب ہو جائیں (میگنیشیا فاس)

درد عموماً چھوٹے چھوٹے دوروں میں چہرہ اور آنکھوں میں سُرخی پیدا کریں - سر میں بھراؤ اور گردن کی شریانوں میں ٹپکن -

خیال کرے کہ وہ جن بھوت، خوف ناک شکلیں اور مختلف کیڑے (سٹرامونیم)
سیاہ جانور کتے اور بھیڑیے دیکھتا ہے۔
خیالی اشیاء کا خوف ان سے بھاگ جانا چاہے۔ - توہم۔
شدید ہذیان۔ کاٹنے تھوکنے، مارنے اور چیزوں کو توڑ پھوڑ دینے کی رغبت
ہنسی کے دورے اور دانت پیسے۔ تیمار داروں کو کاٹنا اور مارنا چاہے (سٹرامونیم)
بھاگ جانے کی کوشش کرے (میلی بورس)
سر گرم اور درد کرے، چہرے میں تمتماہٹ۔ آنکھوں میں وحشت۔ آنکھیں
گھورتی ہوئیں۔ پتلیاں پھیلی ہوئیں، نبض بھری ہوئی اور کود کر چلنے والی انگلی رکھنے
پر گولی کی طرح چلتی ہوئی محسوس ہو۔ منہ کی بلغمی جھلی خشک، پاخانہ سست یعنی
دیر سے ہو۔ پیشاب رکا ہوا۔ نیند محسوس ہو لیکن آئے نہیں دیکھو ملا۔ اوپیم)
دانت نکالنے کے زمانہ میں تشنجی دورے، بخار کے ساتھ (بغیر بخار کے
مگنیشیا فاس) یکایک آئیں سر گرم اور پاؤں ٹھنڈے۔
خون کا دوران سر اور چہرہ کو (ایمل نائٹریٹ، گلونائن۔ ملی لوٹس)
درد سر، ودمی چہرہ میں سرخی، دماغ اور گردن کی شریانوں میں تپکن
کے ساتھ (ملی لوٹس) زیادتی ذرا سے شور و غل سے، جھٹکے سے، حرکت سے۔
روشنی سے، لیٹنے سے اور ذرا سی محنت سے۔ کمی دبانے سے، کس کر باندھنے سے
سر ڈھانپنے سے اور دوران حیض۔
سر کو تکیہ میں دبائے (ایپس، ہیلی بورس، پاڈو فائلم)
چکر۔ جب جھکنے لگے یا جب جھکی ہوئی حالت کے بعد سیدھا ہو (برائی
اونیا) وضع کی ہر تبدیلی پر۔
شکم چھونے سے ذکی الحس اور درد کرے۔ پھولا ہوا جس میں زیادتی



ذرا سے جھٹکے سے حتیٰ کہ بستر کے ہلنے سے ہو۔ چلتے وقت بہت احتیاط سے
کام لے۔ کیونکہ جھٹکے سے ڈرے۔
درد داہنے کولھے اور شکم کے درمیانی مقام میں جس کو ذرا سے چھونے سے
یہاں تک کہ چادر لگنے سے بھی درد بڑھ جائے۔
قولون مستعرض (ٹیڑھی آنت) گولے کی طرح سے پھول جائے۔ ابھر آئے۔
جلد۔ صاف۔ چمک دار۔ قرمزی سرخ رنگ، خشک گرم جلن دار۔ ہاتھ لگانے
سے ہاتھ میں گرمی کا احساس دیر تک رہے۔ سرخ بخار کا سچا نمونہ، خصوصاً جہاں
ابھار بالکل ہموار اور سرخ ہوں
شکم میں نیچے کی طرف بوجھ اور دباؤ ایسا محسوس ہو جیسے شکم کے اجزاء شرمگاہ
کے راستہ نکل پڑیں گے۔ اس میں کھڑے ہونے سے اور سیدھا بیٹھنے سے کمی ہو
صبح کے وقت زیادتی ہو۔ (لیلیم ٹگ۔ میورکس۔ سیپیا)
تعلق۔ معاون۔ کلکیریا کارب۔
بیلاڈونا۔ کلکیریا کا حاد ہے۔ جس کی اکثر شفا مکمل کرنے کے لیے ضرورت ہوا کرتی
مشابہ۔ اکونائٹ۔ برائی اونیا۔ سائیکوٹا۔ جلسی میم۔ گلونائن۔ ہیوسمس ملی لوٹس
اوپیم اور سٹرامونیم کے۔
زیادتی: چھونے سے، حرکت سے، شور و غل سے۔ ہوا کے جھونکے سے،
چمک دار اشیاء کے دیکھنے سے (ہائیڈرو فوبنم۔ سٹرامونیم) تین بجے یعنی دوپہر کے
بعد۔ رات کے وقت۔ آدھی رات کے بعد۔ جب پیتا ہو۔ سر کو ننگا کرنے سے۔
موسم گرما کی دھوپ سے۔ لیٹ جانے سے۔
کمی۔ آرام سے، کھڑے ہونے سے یا سیدھا بیٹھنے سے گرم کمرے میں۔

---

# بنزوک ایسڈ

BENZCIC ACID

سوزاک یا آتشک میں مبتلا مریض کا گنٹھیادی یا بائی کا مزاج -

گنٹھیادی انجماد (ایک جگہ اکٹھا ہو جانا ، گانٹھ پڑ جانا) منتقل ہونے اور جگہ بدلنے والی جوڑوں کی سوزش - ورم اور درد - تمام جوڑوں خصوصاً گھٹنے کو ماؤف کرے ، حرکت پر کڑکن - گانٹھوں کا پڑ جانا (بربیرس - لیتھیم کارب - ہائیڈر و فوبنیم)

پیشاب سیاہی مائل بھورا اور پیشاب میں تیز ترین پیشاب کی بو - نازک مزاج بچوں کا رات کو بستر میں پیشاب نکل جانا - بوڑھے آدمیوں میں مذی کے غدودوں کے بڑھ جانے سے پیشاب کا قطرہ قطرہ ٹپکتے رہنا - پیشاب کی تیز مخصوص بو - یورک ایسڈ کی زیادتی -

سوزاک کے دب جانے کے بعد مثانہ میں ورم -

بچوں کے دست - سفید - سخت تعفن - کمزور کرنے والے پتلے دست جو "سیدھے ٹٹی میں گریں" (پاڈو فائلم) پیشاب متعفن اور گہرے سرخ رنگ کا -

کھانسی جس میں سبز بلغم نکلے (زنیرم سلف) بے حد تھکاوٹ اور سستی -

درد پھاڑنے والے ، سوئیاں چبھنے کے سے پاؤں کے انگوٹھے کے بڑے جوڑ میں - جوڑوں میں سرخی اور ورم - گنٹھیا کی تکلیف رات کو بڑھ جائے -

تعلق - مشابہ - کوپے وا - نائٹرم ، فرم ، تھوجا - خصوصاً رات کے پیشاب نکل جانے میں اگر نائٹرم فیل ہو جائے - بربرس لیتھیم کارب جوڑوں کے ورم



اور دردوں کی تکلیفات میں -

گنٹھیا میں کالچی کم کے فیل ہو جانے کے بعد مفید ہے - سوزاک اگر کوپے وا کے زیادتی استعمال کے بعد دب جائے تو بنزوک ایسڈ مفید ہے -

متضاد - شراب جو کہ پیشاب کی - گنٹھیا کی اور بائی کی تکلیفات کو بڑھا دیتی ہے -

# بربرس ولگرس

BERBERIS VULGARIS

گردہ یا مثانہ کے علامات اس دوا میں بہت نمایاں ہیں -

کمر میں درد گردہ کے مقام کو چھونے سے ذکی الحسی - بیٹھنے اور لیٹنے سے - جھٹکے سے اور تھکاوٹ سے زیادتی -

گردوں کے مقام میں جلن اور پھوڑے کا سا درد -

گردے اور کمر کے مقام میں اکڑن - لنگڑا پن اور سُن ہو جانے کا احساس درد کرنے والے بوجھ اور دباؤ کے ساتھ -

چہرہ پیلا - مٹی کا سا - گال اندر کو گھسے ہوئے اور آنکھوں کے گرد سیاہ نیلے حلقے -

بائی کی اور گنٹھیادی تکالیف پیشاب کے امراض کے ساتھ -

پتہ کی پتھریوں کی وجہ سے درد -

صفراوی درد شکم جس کے بعد یرقان ہو - کمہار کی مٹی کے رنگ کے پاخانے تعدد میں ناسور - صفراوی علامات اور ماؤفہ حصہ میں خارش کے ساتھ چھوٹی

کھانسی اور سینہ کی تکلیفات خصوصاً ناسور کے اپریشن کے بعد (کلکیریا فاس سلیشیا)

سوئیاں چبھنے کی سی کاٹنے والے درد بائیں گردہ سے گردے کی نالی میں سے ہوتے ہوئے مثانہ اور مثانہ کی نالی میں جائیں (ٹو بیکم — داہنے گردہ میں لائیکوپوڈیم)

درد گردہ زیادہ تر بائیں جانب (ٹو بیکم کسی بھی جانب - پیشاب کی مسلسل حاجت اور رکاوٹ کے ساتھ - کینتھرس)

گردوں میں بلبلے اٹھنے کا احساس (میڈورینم)

پیشاب - سبزی مائل - خون کی طرح سرخ - گاڑھے چپچپے مواد کے ساتھ شفاف - سرخی مائل یا مربہ کے رس کا سا ہو -

حرکت سے پیشاب کی تکلیفات پیدا ہوں یا بڑھ جائیں -

تعلق - مشابہ - کینتھرس - لائیکوپوڈیم - سارساپریلا - ٹو بیکم - درد گردہ میں -

آرنیکا - برائی اونیا - کالی بائی کرام - رسٹاکس اور سلفر کے بعد باقی کی تکلیفات میں بہتر کام کرتا ہے -

زیادتی - حرکت سے، چلنے سے، گاڑی کی سواری سے، اچانک ہچکولوں سے -

# بسمتھ

# BISMUTH

تنہائی ناقابلِ برداشت ہو - ساتھیوں کی خواہش - بچہ اپنی ماں کے



ہاتھ کو پکڑے محض ساتھی بنانے کی خاطر (سیلیم تنگ - کالی کارب - لائیکوپوڈیم)

تکلیف - بیٹھتا ہے - پھر چلتا ہے - پھر لیٹتا ہے - کبھی ایک جگہ نہیں ٹھہرتا -

درد سر، ہر موسم سرما میں عود کر آئے - یکے بعد دیگرے یا ساتھ (ورم معدہ کے -

چہرہ مردوں کا سا پیلا - آنکھوں کے گرد نیلے سیاہ حلقے -

درد دانت جیسے ٹھنڈا پانی منہ میں رکھنے سے آرام ہو (برائی اونیا - کافیا - پلساٹیلا)

قے - پانی کی جوں ہی معدہ میں پہنچے - غذا کچھ وقت تک معدہ میں رہ جائے (قے کرے غذا کی اور پانی کی - آرسنک) بہت بڑی مقدار کی - کئی دن کے وقفے کے بعد جب غذا سے معدہ بھر جائے - تمام سیال اشیا جوں ہی معدہ میں پہنچیں قے ہو جائیں - قے اور دست، متعفن دست (پانی کے سے پتلے - ویریٹرم) قے، تشنجی اکائیوں اور ناقابل بیان درد کے ساتھ - شکم کے اپریشن کے بعد (نکس وامیکا - سٹافی سیگریا)

معدہ - دباؤ ایک چھوٹے سے مقام پر جیسے بوجھ رکھا ہے - بوجھ یکے بعد دیگرے جلن کے ساتھ، درد اینٹھن کا سا دورے والا - سوزش - جلن - درد فم معدہ اور کھٹی ڈکار کے ساتھ -

موسم گرما میں قے اور دست - ہیضے کی سی شکایات - جب قے کی زیادتی ہو - دست متعفن - چکنی مٹی کے سے - پانی کے سے - متعفن اور بہت کمزور کرنے والے (آرسنک - ویریٹرم)

—

# بورکس

BCRAX

قریب قریب تمام تکلیفات میں نیچے کی جانب کی حرکت سے خوف ہو۔ نیچے کی جانب کی حرکت سے بے حد پریشانی ۔جب بچہ کو چارپائی پر یا پلنے میں لٹانے لگیں تو چلائے اور ماں کو چمٹ جائے ۔پریشانی اور درد جھولنے سے ناچنے سے اور جھولے میں بیٹھنے سے ۔ زینہ اترتے وقت یا پہاڑی پر سے نیچے اترتے وقت۔ گھوڑے کی سواری سے (مقابلہ کرو ۔ سینی کولا)

بچے یکایک جاگیں ۔چیخیں اور پالنے کی دیواروں کو پکڑ لیں بغیر کسی ظاہرا وجہ کے (ایپس ۔سنا ۔سٹرامونیم)

بے حد اعصابی ۔ بہت جلد ڈرے ذرا سے شور و غل سے یا غیر معمولی تیز آواز سے ۔کھانسی سے ، چھینک سے یا دیا سلائی کے جلانے سے چیخ سے وغیرہ وغیرہ (اسارم ، کیلیڈیم)

بال میلے ہو جائیں اور الجھ جائیں ۔چڑ جائیں ۔سرول پر آپس میں چپک جائیں ۔ اگر ان گچھوں کو کاٹ ڈالا جائے تو پھر اسی طرح سے بن جائیں ۔کبھی بھی صفائی سے کنگھی نہ ہو سکے (فلورک ایسڈ ۔ لائیکو پوڈیم ۔ سورنیم ٹوبر کیولینم)

پلکیں ۔پلکوں میں خشک گوند کی سی رطوبت ۔صبح کے وقت چپکی ہوئی اندر کی طرف مڑ جائیں اور آنکھ میں خصوصاً بیرونی کوئے میں ورم پیدا کر دیں ”پڑبال کا رجحان“

نتھنوں میں کھرنڈ ۔متورم ۔ناک کی نوک چمکدار سرخ ۔نوجوان مستورات کی



سرخ ناک ۔

داہنے یا پہلے داہنے اور پھر بائیں نتھنے کا بند ہو جانا ۔ مسلسل ناک چھنکنے کے ساتھ (امونیا کارب ۔ لیک کینینم ۔مگنیشیا میور)

منہ آنا ۔ منہ میں یا زبان پر گالوں کے اندر دانے جلد خون بہے کھاتے وقت یا جب چھوا جائے بچہ دودھ نہ پی سکے ۔منہ میں گرمی اور خشکی پیاس کے ساتھ (آرسنک) ۔ زبان پھٹی ہوئی اور اس میں سے خون بہے (آرم ٹرائفلم) تھوک کا بہنا خصوصاً دانت نکلنے کے زمانہ میں ۔

منہ میں دانے اور درد جس کی زیادتی چھونے سے نمکین یا کھٹی غذا کھانے سے ہو ۔ بوڑھے آدمیوں میں عموماً مصنوعی دانتوں کی پلیٹ کی وجہ سے یہ تکلیف پیدا ہو جائے ۔(ایلومن)

بچے کو بار بار پیشاب ہو اور پیشاب کے قبل چلائے (ہائیڈروفوبنم ، سینی کولا ۔ سارساپریلا)

لیکوریا یعنی سیلان الرحم ۔مقدار میں زیادہ البیومن ملا ، نشاستہ کا سا ۔ ایسا محسوس ہو جیسے گرم پانی بہہ رہا ہے ۔دو حیضوں کے درمیان دو ہفتوں کے لیے (مقابلہ کرو ۔ بووسٹا ۔کونیم)

جلد ۔غیر تندرست ۔ ذرا سی چوٹیں پک جائیں (کیلنڈولا ۔ہیپر ، مرک ، سیلیشیا)

تعلق : کلکیریا ۔ سورنیم سینی کولا اور سلفر کے بعد کام آتا ہے ۔
اس کے بعد ، آرسنک ۔ برائی اونیا ۔ لائیکو ۔ فاسفورس اور سیلیشیا کام آتے ہیں ۔

ناموافق اس دوا کو ایسیٹک ایسڈ ، سرکہ اور شراب کے پہلے یا بعد کبھی استعمال نہ کرنا چاہیے ۔

زیادتی : نیچے کی جانب حرکت سے یکایک آوازوں سے ؛ تمباکو کشی سے
(تمباکو کشی سے دست ہو سکتے ہیں) مرطوب ٹھنڈے موسم میں پیشاب کے قبل ۔
کمی :- دبانے سے، درد والی طرف کو ہاتھ سے پکڑ لینے سے ۔

# بووسٹا

## BOVISTA

وہ لوگ جو خارش والے ابھاروں سے چاہے وہ خشک ہوں یا تر تکالیف پاتے ہوں۔
یہ دوا بوڑھی کنواریوں کے لیے جن کو اختلاج ہوتا ہو مفید ہے ۔
لکنت میں مبتلا بچے (سٹرامونیم)
ناک سے اور تمام بلغمی جھلیوں سے رطوبت بہت گاڑھی، لیس دار اور تار دار (کالی بائیکرام)
چاقو، چھری یا قینچی وغیرہ کے استعمال سے انگلیوں میں گہرے نشان پڑ جائیں۔
کمر کے گرد تنگ کپڑوں کی برداشت نہ ہو (کلکیریا ۔ لیکے سس ۔ سلفر)
پسینہ بغلوں میں جس میں سے پیاز کی بو آئے ۔
سیلانِ خون دانت نکلنے کے بعد (ہیمے میلس) زخموں سے، نکسیر۔
بے حد کمزوری جوڑوں کی اور تھکاوٹ ہاتھوں اور پاؤں کی ۔
بے ڈھنگا پن ۔ چیزیں ہاتھ سے گرا دینے کا رجحان (ایپس) کمزور دبلا طاقت) ہاتھوں سے چیزیں گر جائیں ۔
حیض ۔ صرف رات کے وقت بہے ۔ دن میں نہیں (میگنیشیا کارب ۔ صرف



دن کے وقت، لیٹنے سے رک جائے (کیکلس ۔ کاسٹی کم ۔ لیلیم ٹگ) حیض کے قبل اور دوران دست (امونیا کارب) دو حیضوں کے درمیان ہر چند دن بعد کبھی کبھی داغ پڑ جاتے ہیں (بورکس) ہر دو ہفتہ کے بعد سیاہ اور منجمد ۔ نیچے دبانے والے درد کے ساتھ (سیپیا)
دمچی کی نوک پر ناقابلِ برداشت خارش ۔ یہاں تک کھجلائے کہ جگہ چھل جائے اور درد کرنے لگے ۔

تعلق ۔ مقابلہ کرو ۔ امونیا کارب ۔ بیلاڈونا ۔ کلکیریا ۔ مگنیشیا سلف اور سیپیا ۔ حیض کی بے قاعدگیوں میں ۔
بووسٹا اثر زائل کرتا ہے ۔ کول تار کے لگنے کے بعد پیدا شدہ تکالیف کا ۔ گیس سے دم گھٹنے کا ۔
مزمن پتی اچھلنے میں اگر بظاہر رسٹاکس دوا ہو ۔ مگر وہ مرض کو درست نہ کر سکے تو بووسٹا دوا ہوا کرتی ہے ۔

# برومیم

## BROMIUM

یہ دوا ان لوگوں پر بہتر اثر کرتی ہے ۔ جن کی آنکھیں ہلکی نیلی ہوں ۔ بال سن کی طرح ۔ ابرو ہلکے ۔ جلد گوری اور نازک ۔ گوری سرخ گالوں والی ۔ خنازیری مزاج لڑکیوں پر ۔ (ان کے علاوہ دوسروں پر بھی اثر کرتی ہے)
چہرے پر مکڑی کے جالے کا احساس (بورٹیا کارب ۔ بورکس، گریفائٹس)
نتھنوں کی پنکھے کی سی حرکت (انیم ٹارٹ ۔ لائیکوپوڈیم)

ملاح جب ساحل پر آئیں تو انہیں دم کشی کی تکلیف ہو جائے۔

غدودوں کا ورم خصوصاً جبڑوں کے نیچے اور حلق (کنٹھ)۔ بغل کے غدود کو (ل خصیے) کے غدود پتھر کی مانند سخت ہو جائیں یا خناز یری غدود یا دق کے غدود کا ورم۔

ڈفتھیریا۔ جب نرخرہ میں جھلی بنے۔ ہوا کی نالی۔ غذا کی نالی یا حنجرے سے شروع ہو اور اوپر کو جائے۔ سینہ کا درد اوپر کی طرف بڑھے۔

خناقی کروپ کھانسی۔ کھانستے وقت بلغم کی بہت گھڑگھڑاہٹ لیکن دم نہ گھٹے (جیسے ہیپر میں ہوتا ہے) بلغم ڈھیلا معلوم ہو۔ لیکن نکلے نہیں (انٹم ٹارٹ) کالی کھانسی کے دوران کروپ کھانسی کی علامات آواز بیٹھ جانے کے ساتھ سانس لینے کے لیے ہانپے۔

سانس میں تنگی۔ گہری سانس اندر نہ کھینچ سکے۔ ایسا محسوس ہو جیسے اسفنج کے ذریعہ سانس آ رہا ہو یا ہوا کی نالیاں دھوئیں سے یا گندھک کے بخارات سے بھری ہوں۔ آرہ کشی کی سی آوازیں۔ آواز سمجھ میں نہ آئے۔ حنجرے میں بلغم کی وجہ سے دم گھٹنے کا خدشہ (ہوا کی نالی میں انٹم ٹارٹ)

بڑھتے ہوئے لڑکوں میں جمناسٹک کی وجہ سے قلب بڑھ جائے۔ (ہلکی کود پھاند سے نوجوان لڑکیوں میں کاسٹیکم)

رحم کا پھول جانا۔ شرمگاہ سے اونچی آواز سے ریاح کا اخراج (لائیکوپوڈیم) عسر الطمث (تشنجی سا اندام نہانی کی جھلی کی وجہ سے حیض میں درد۔

اندر سانس کھینچتے وقت حنجرے میں ٹھنڈک کا احساس (رسٹاکس۔ سلفر) ڈاڑھی مونڈنے (خط بنوانے) کے بعد کی (خط بنوانے کے بعد زیادتی، کاربو انیملس)

تعلق۔ مقابلہ کرو۔ کروپ کھانسی میں۔ کلورلیم۔ ہیپر۔ آئیوڈیم۔ سپنجیا۔



سخت گھیگھا میں۔ اگر آئیوڈیم فیل ہو جائے تو برومیم شفا دیتی ہے۔ کروپ کھانسی میں اگر آئیوڈیم، فاسفورس، ہیپر اور سپنجیا فیل ہو جائیں تو برومیم شفا دیتی ہے۔ خصوصاً اگر آئیوڈیم کے بعد بار بار تکلیف کے دورے ہو جائیں۔

ڈاکٹر ہیرنگ لکھتے ہیں کہ "برومیم اور آئیوڈیم میں نمایاں فرق یہ ہے کہ برومیم نیلی آنکھوں والے آدمیوں کے لیے ہے جب کہ آئیوڈیم سیاہ آنکھوں والے آدمیوں کے لیے۔

# برائی اونیا البا

## BRYONIA ALBA

یہ دوا گٹھیا دی یا بادی کے مزاج والے آدمیوں کیلئے بہت مفید ہے۔ وہ آدمی جن کو صفرا کے دورے ہوتے رہتے ہوں۔

برائی اونیا کے مریض چڑچڑے ہوتے ہیں۔ ان میں غصہ کا رجحان زیادہ ہوتا ہے۔ سیاہ بال گندمی رنگ۔ عضلات کے ریشے مضبوط۔ اعصابی پتلے دبلے آدمی (نکس وامیکا)

درد۔ سوئی چبھنے کے سے۔ پھاڑنے والے جن کی زیادتی رات کے وقت ہو۔ زیادتی حرکت سے۔ اندر سانس لینے سے۔ کھانسنے سے، کمی۔ بالکل چپ چاپ پڑے رہنے اور درد والی جانب لیٹے رہنے سے میلیا۔ پلساٹیلا سوئیاں چبھنے کے سے درد لیکن کمی اور زیادتی برائی اونیا کے بالکل برعکس (کالی کارب)

ٹیلیا (PTELEA)

بے حد خشکی تمام جسم کی بلغمی جھلیوں میں ۔ ہونٹ اور زبان خشک ، پپڑیاں پڑی ہوئی ، پھٹی ہوئی ۔ پاخانہ خشک جیسے جلا ہُوا ۔ کھانسی خشک ۔ سخت اور طویل جس میں بلغم بہت کم خارج ہو ۔ پیشاب گہرا اور مقدار میں کم ۔ پیاس شدید ۔
حیض کا خون بجائے شرم گاہ کے جسم کے کسی اور مخرج سے آئے ۔ نکسیر ہے ۔ جب پہلے حیض نمودار ہوتا ہو (فاسفورس) خون تھوکنا یا خون کی قے ۔
تاسف ۔ جھنجلاہٹ ۔ غصّہ اور جذبات مجروح ہونے سے پیدا شدہ تکالیف (سٹافی سیگیریا ، کالوسنتھ) تشدد ۔ جاڑے اور سردی کے ساتھ غصّہ کے بعد جاڑا ۔ لیکن سر گرم اور چہرہ سرخ (اوپیم)
شکایات اور تکالیف ۔ جب سردی کے بعد موسم گرما شروع ہو ۔ موسم گرما میں ٹھنڈی چیزیں یا برف پینے کے بعد ۔ موسم گرما میں سردی لگ جانے سے یا گرم ہو جانے سے ۔ جب جسم گرم ہوا ہو تو سردی لگنے سے ۔ کپڑا یا پاؤں سے اتار ڈالے ۔ سرد ہوا کے جھونکے لگنے سے (ہیپر ۔ اکونائٹ) حیض یا دودھ کا اخراج رُک جانے یا چیچک کے ابھاروں کے دب جانے سے ۔
برائی اونیا کا ایک نہایت مخصوص نشان ہے ۔ کسی حرکت سے تکلیفات کا بڑھ جانا اور سکون بالکل آرام سے چاہے وہ دماغی ہو یا جسمانی ۔
خواہش کرے یکایک ان چیزوں کی جو نہ مل سکیں یا جب ان چیزوں کو پیش کیا جائے تو انکار کر دے ۔
بچے اٹھائے جانے سے یا گود میں لیے جانے سے نفرت کریں ۔
ہذیان :۔ مسلسل اپنے کاروبار کے متعلق باتیں کرے ۔ خواہش کرے بستر سے نکل جانے کی اور گھر جانے کی (ریوسمس ، سمی سی فیوگا)
مسلسل حرکت ۔ بائیں بازو اور ٹانگ کی (اپوسائنم ۔ ہیلی بورس)



مریض متلی اور کمزوری کی وجہ سے بیٹھ نہ سکے ۔
بے حد پیاس زیادہ مقدار میں پانی پیئے لیکن لمبے وقفہ کے بعد ۔
درد سر ۔ جیسے جھکا ہو جیسے دماغ پیشانی کے راستہ پھٹ کر نکل جائے گا ۔ استری کرنے سے (سیپیا) کھانسنے پر ۔ صبح اُٹھنے کے بعد جب پہلی دفعہ آنکھیں کھولے شروع ہو صبح کے وقت آہستہ آہستہ شام تک بڑھے ۔ قبض سے (ایلو ۔ کولن سونیا اوپیم)
نم معدہ میں پتھر کا سا بوجھ جس کو ڈکار سے آرام ہو (نکس وامیکا ۔ پلساٹیلا)
قبض ۔ آنتوں کے فعل میں سستی ، پاخانہ کی بالکل خواہش نہ ہو ۔ پاخانہ بڑا سخت ، سیاہ ، خشک جیسے جلا ہُوا ہو ۔ سمندر میں سفر کرنے پر (پلاٹینا)
دست ۔ موسم کی شدید گرمی سے ۔ صفراوی ۔ تیز سوزش پیدا کرنے والے مقعد میں درد کے ساتھ میلے پانی کا سا ۔ غیر منہضم غذا کے ۔ گرم ہو جانے پر ٹھنڈی اشیاء کے پینے سے ۔ پھلوں سے یا کھٹے اچار سے زیادتی ۔ صبح کے وقت ، اِدھر اُدھر چلنے پر ۔ یہاں تک کہ ہاتھ یا پاؤں ہلانے سے بھی ۔
پستان بھاری ۔ پتھر کی طرح سخت پیلے لیکن سخت ۔ گرم اور درد کریں ۔ پستانوں کو سہارا دینا پڑے ۔ (فائی ٹولاکا)
کھانسی ۔ خشک ، تشنجی ۔ ابکائی اور قے کے ساتھ (کالی کارب) سینہ کے اطراف میں سوئیاں چبھنے کے ساتھ ۔ درد سر کے ساتھ جیسے سر کے ٹکڑے اُڑ جائیں گے ۔ زیادتی کھانے کے بعد ، پینے کے بعد ۔ گرم کمرے میں گہری سانس لینے سے ۔
تعلق ۔ معاون ۔ الیومنا ۔ رس ۔
مشابہ ۔ بیلاڈونا اور ہیپر کے جلد جلد بولنے اور جلد جلد پینے میں ۔

رنین کولس ملب کے، سینہ میں بائی یا پلورسیی کے دردوں میں۔
ٹیلیا کے جگر کے مقام میں ہلکے درد اور بھاری پن ہیں۔ آرام داہنی کروٹ لیٹنے سے اور زیادتی بائیں جانب پر لیٹنے سے۔ بائیں جانب بدلنے سے کھنچاؤ کا احساس۔
برائی اونیا کے بعد الیومنا، کالی کارب۔ نکس وامیکا۔ فاسفورس پر سٹاکس اور سلفر بہتر کام کرتے ہیں۔
زیادتی۔ حرکت سے، محنت سے۔ چھونے سے۔ اُٹھ کر بیٹھ نہیں سکتا۔ کیونکہ ایسا کرنے سے کمزوری یا متلی یا دونوں ہی پیدا ہوتی ہیں۔ گرمی سے، گرم کپڑوں سے۔ کسی قسم کی رطوبت کے دب جانے سے۔
کمی۔ لیٹنے سے۔ خصوصاً درد والی جانب (ٹیلیا، پلساٹیلا) دبانے سے آرام سے، ٹھنڈک سے، ٹھنڈی چیزیں کھانے سے۔

# کیکٹس گرینڈی فلورس

## CACTUS GRANDIFLORA

دموی مزاج انسانوں میں خون کا اجتماع (اکونائٹ) اکثر نتیجے میں سیلانِ خون ہو۔ زیادتی خون سے سکتہ۔
موت کا خوف۔ یقین کرے کہ مرض لاعلاج ہے (آرسنک)
سیلانِ خون۔ ناک سے، پھیپھڑوں سے، معدے سے، مبرز سے، مثانہ سے (کروٹیلس۔ ملی فولیم۔ فاسفورس)۔



دردِ سر۔ سر کی چوٹی پر ایسا محسوس ہو جیسے کوئی بھاری بوجھ دبا رہا ہے دکھی ہو دبانے سے (مینتھس) سن یاس سے دردِ سر (گلونائن۔ لیکیسس)
درد سر اور اعصابی درد۔ ورمی، نوبتی، داہنی طرف کے شدید تمکن والے دھڑکن والے درد۔
تمام جسم میں یہ احساس ہو۔ جیسے اسے پنجرے میں بند کر دیا گیا ہے۔ یعنی بھینچ دیا ہے۔ اور پنجرے کا ہر تار لحمہ بہ لحمہ زیادہ سے زیادہ بھینچا جا رہا ہے۔
سکوڑن حلق کی۔ سینہ کی، قلب کی، مثانہ کی۔ مبرز کی، رحم کی، فرم گاہ کی نالی کی۔ اکثر یہ حالت ذرا سے چھونے سے یا کسی چیز کے لگنے سے پیدا ہو جائے۔
سینہ پر دباؤ۔ جیسے بھاری بوجھ سے ہو۔ ایسا محسوس ہو جیسے لوہے کا پھندا معمولاً حرکت کو روک رہا ہے۔
احساس جیسے سینہ کے نچلے حصہ میں (جہاں دیافرغما ملتا ہے) کس کر رسی بندھی ہے۔
قلب میں احساس جیسے کوئی لوہے کا پنجہ ڈال کر بھینچ رہا ہے اور ڈھیلا کر رہا ہے۔ ایسا محسوس ہو جیسے قلب کو اتنا باندھا گیا ہے کہ ضرب یعنی حرکت کی کوئی بھی جگہ باقی نہیں ہے"۔
درد ہر جگہ، تیر لگنے کی سے اور تیز۔ جیسے بجلی کی لہریں موجزن ہیں آخر میں تیز شکنجہ کی سی گرفت کے سے۔ جو اکثر بار بار ہوں۔
خون حیض رک جائے جب لیٹی ہوئی ہو (بووسٹا۔ کاسٹیکم)
اختلاج قلب۔ دن اور رات۔ زیادتی جب چلے اور بائیں جانب لیٹے (لیکیسس) جب حیض قریب آرہے ہوں۔
بخار ہر روز نوبتی طور پر گیارہ بجے دن اور گیارہ بجے رات کو عود

کرائے۔
تعلق - مقابلہ کرو - اکونائٹ - ڈیجی ٹیلس - جلسی میم - کالمیا - لیکےسس
ٹوبیکم۔

# کیلیڈیم

CALADIUM

شوروغل سے بے حد ذکی الحسی - ذراسی آواز نیند سے چونکا دے۔
(اسارم - یوروپیم - نکس وامیکا - ٹیرنٹولا)
ڈکار - بار بار - بہت ذراسی ہوا کے - ایسا محسوس ہو جیسے معدہ خشک غذا سے بھرا ہے۔
نامردی - دماغی افسردگی کے ساتھ - عضو ڈھیلا خواہش جماع - جوش اور تحریک کے ساتھ - (لائیکو سیلینیم)
استادگی ندارد - بوس وکنار کے بعد بھی نہ ہو - دورانِ جماع انزال نہ ہو - ہم آغوشی کے بعد بھی شہوت نہ ہو - (کلکیریا - سیلنیم)
شرمگاہ میں خارش جس سے خواہش جلق پیدا ہو (اودری جلینم زکم) دورانِ حمل آؤں کی سی رطوبت کے ساتھ۔
سو جائے شام کو بخار کی حالت میں اور اس وقت جاگے جب بخار نہ رہے۔
پسینہ میں مٹھاس جس سے مکھیاں جمع ہوں۔
مچھر اور کیڑوں کے کاٹنے سے بے حد جلن اور خارش پیدا ہو۔



حرکت سے نفرت - حرکت کرنے سے ڈرے (برائی اونیا)
یہ دوا تمباکو کی خواہش کو مٹا دیتی ہے۔

# کلکیریا آرسنیکا

CALCAREA ARSENICA

بے حد دماغی افسردگی۔
ذرا سا جذبہ قلب میں دھڑکن پیدا کرے (لیتھیم کارب)
خون کا دوران سر کو اور بائیں سینہ میں (ایمل نائٹریٹ، گلونائن)
دل کی بیماریوں سے پیدا شدہ مرگی۔
شرابیوں کے شراب چھوڑ دینے کے بعد شکایات - شراب کی بے جا خواہش (اسارم، سلفیورک ایسڈ)
موٹی مستورات کی تکلیفات جب سن یاس کے قریب ہوں۔
تعلق - مقابلہ کرو - کونیم - گلونائن - لیتھیم کارب - پلس - نکس۔
یہ دوا لمفادی - سورا یا دق کے مریضوں میں کونیم کے بعد بہتر کام کرتی ہے۔

# کلکیریا کارب

CALCAREA CARB

بلغمی مزاج، ہلکے رنگ کے بال - گورے رنگ، نیلی آنکھیں گورے بدن

والے انسانوں کے لیے جن کا جوانی میں موٹا ہونے کی طرف رجحان ہو۔
سوڈائی مزاج پیلے۔ کمزور۔ بزدل۔ چلتے وقت آسانی سے تھک جانے والے انسان۔
موٹے ہونے کی رغبت۔ موٹے اور وزنی انسان جن کے لیے ہلنا جلنا مشکل ہو۔
وہ بچے جن کے چہرے سُرخ ہوں۔ جن کے عضلات پلپلے ہوں۔ جن کو پسینہ جلد آئے اور اس کی وجہ سے جلد زکام ہو۔
سر اور شکم بڑے تالو کھلے ہوئے ہڈیاں نرم اور آہستہ آہستہ نشوو نما پائیں۔
ہڈیوں میں خم خصوصاً ریڑھ کی اور لمبی ہڈیوں ٹیڑھے اور بد وضع ہڈیوں کی نشوو نما میں بے قاعدگی۔
سونے کے دوران سر میں بے حد پسینہ۔ اردگرد تکیہ بھیگ جائے (سلیشیا۔ سینی کولا)
زیادہ مقدار میں پسینہ زیادہ تر سر کی پشت اور گردن میں یا سینہ اور جسم کے اوپری حصّہ میں (سلیشیا)
دانت دیر میں اور مشکل سے نکلیں۔ سر پر پسینہ اور تالو کے کھلے رہنے کی مخصوص علامت کے ساتھ۔
بحالت بیماری یا بیماری کے بعد انڈوں کی شدید خواہش۔ ناقابل ہضم اشیاء کی خواہش (الیومنا) گوشت سے نفرت
آلاتِ ہضم میں تیزابیت۔ کھٹی ڈکار۔ کھٹی قے۔ کھٹے پاخانے۔ تمام جسم میں کھٹی بو (ہیپر۔ رہیوم)





وہ لڑکیاں جو موٹی تازی ہوں اور بہت جلد جلد بڑھیں۔
حیض بہت جلد مقدار میں بہت زیادہ۔ بہت دنوں تک رہیں یا حیض میں کمی یا حیض کا رک جانا اور سبز بھس (کمی خون) حیض رکے ہونے کے ساتھ۔
مستورات۔ حیض بہت جلد جلد۔ مقدار میں بہت زیادہ۔ پاؤں علاوہ ٹھنڈے اور نم دار جیسے گیلے موزے پہنے ہی ہو۔ بستر میں مسلسل ٹھنڈے۔
ذراسی دماغی تحریک۔ خون حیض کو دوبارہ زیادہ مقدار میں شروع کر دے (سلفر۔ ٹوبر کیولینم)
مریضہ ڈرے کہ وہ دماغی اعتدال کو کھو بیٹھے گی یا کہ لوگ اس کی دماغی پریشانی کو جان لیں گے (اکٹیا ریسی موسا)
لمبے، دُبلے، جلد جلد بڑھنے والے جوانوں کے پھیپھڑے کے امراض۔ داہنے پھیپھڑے کا اوپری تیسرا حصّہ (آرسنک۔ اوپری بایاں مائریکا سلفر) یہ نشان فاسفورس کی بہ نسبت کلکیریا کے زیادہ مزاجی دوا ہونے کی طرف رہنمائی کرتا ہے (مقابلہ کرو۔ ٹوبر کیولینم)
وہ امراض جو غذا کے جزو بدن بننے کے نظام میں نقائص کی بنا پر پیدا ہوں۔ یا ہڈیوں کی نشوو نما کے نظام کی خرابی سے پیدا ہوں۔ چلنا یا کھڑا ہونا دیر میں سیکھیں۔ بچے نہ تو چلیں اور نہ چلنے کی کوشش کریں۔ پسینہ دب جائے۔ پاؤں کے تلوے پسینے سے سڑ جائیں یا زخمی ہو جائیں (گریفائٹس، سینی کولا) چھالے (آبلے) اور پاؤں کا بدبو دار پسینہ
تازہ ہوا کی خواہش (جب کمرے کے اندر ہو) جو مفید پڑے اور طاقت دے (سلفر، پلساٹیلا)
ٹھنڈ۔ عام طور پر واحد حصص کی (کانی یا ٹسکوام) سر کی۔ معدہ کی شکم

کی۔ پاؤں کی ٹانگوں کی۔ نفرت ٹھنڈی کھلی ہوا سے۔ جو "پھیرتی ہوئی اندر پہنچے"۔
ذکی الحسی ٹھنڈی مرطوب ہوا سے۔ سردی لگنے یا زکام ہو جانے کا بے حد رجحان
(سلفر کے برعکس)

پسینہ۔ واحد حصص کا۔ سر کھوپڑی گیلی اور ٹھنڈی۔ گدی پر۔ سینہ پر۔
بغلوں میں۔ آلات تناسل میں۔ ہاتھوں۔ گھٹنوں اور پاؤں پر (سیپیا)

نم معدہ متورم اُلٹی رکابی کی طرح اور دبانے سے درد کرے۔

ٹھنڈی مرطوب زمین یا فرش پر کھڑے ہونے سے یا ٹھنڈے پانی میں کھڑے
ہو کر کام کرنے سے یا ٹھنڈی مٹی میں کھڑے ہو کر برتن یا بُت وغیرہ بنانے سے
پیشاب میں سمیت کے یا دوسرے امراض پیدا ہو جائیں۔

جب قبض ہو تو ہر طرح سے اپنے آپ کو بہتر محسوس کرے۔

پاخانہ کو مصنوعی طریقہ سے نکالنا پڑے (ایلو۔ سینی کولا۔ سیپیا۔ سلیسیا
سیلینیم)

آواز بیٹھ جائے بغیر درد کے۔ جس کی زیادتی صبح کے وقت ہو۔

غیر مادی قوت کے ذریعے دوسروں کے زیر اثر آنے کی خواہش (فاسفورس)

تعلق۔ معاون۔ بیلاڈونا جو کلکیریا کا حاد ہے۔

کلکیریا۔ لائیکو پوڈیم۔ فاسفورس اور سلیسیا کے قبل بہتر کام کرتا ہے۔
یہ نائٹرک ایسڈ۔ پلساٹیلا اور سلفر (خصوصاً جب آنکھوں کی پتلیاں پھیل
گئی ہوں) کے بعد بہتر کام کرتا ہے اور اس کے بعد ناک کے نزلہ میں کالی
بائی کرام بہتر کام کرتا ہے۔

ہنی مین کے مشاہدہ کے بموجب کلکیریا کو نائٹرک ایسڈ اور سلفر کے قبل
ہرگز استعمال نہ کرنا چاہیے۔ کیونکہ اس سے غیر ضروری پیچیدگیاں پیدا ہو سکتی ہیں۔



بچوں میں اس دوا کو جلد جلد دہرایا جا سکتا ہے۔

سن رسیدہ آدمیوں میں اس کو دہرانا نہ چاہیے۔ خصوصاً جب کہ پہلی
خوراک نے فائدہ کیا ہو۔ کیونکہ ایسی حالت میں یہ اکثر نقصان کرتا ہے۔

زیادتی۔ ٹھنڈی ہوا سے۔ مرطوب موسم سے۔ ٹھنڈے پانی سے۔
نہانے سے (انٹم کروڈ) صبح کے وقت۔ پورے چاند کے دوران۔

کمی۔ خشک موسم میں۔ درد والی جانب لیٹنے سے (برائی اونیا۔ پلساٹیلا)

# کلکیریا فاسفوریکا

## CALCAREA PHOSPHORICA

ان انسانوں کے لیے جن میں خون کی کمی ہو۔ رنگ کسی قدر سیاہ ہو، بال
اور آنکھیں کالی ہوں۔ موٹے تازے لوگوں کی بجائے یہ پتلے دبلے انسانوں کے
لیے مفید ہے۔

پہلے اور دوسرے دانت نکلنے کے زمانہ میں خنازیری مزاج بچوں کے
لیے۔ دست اور ریاح کی زیادتی۔

بچے۔ لاغر، کھڑے نہ ہو سکیں۔ چلنا دیر میں سیکھیں۔ (کلکیریا۔ سلیسیا)
شکم باہر نکلا ہوا۔ گال اندر دھنسے ہوئے۔

ننھے بچوں کی ناف میں سے خون آمیز رطوبت رسے (پیشاب رسے،
بنزوئک ایسڈ)

گُھاح (کی ناقص نشوونما) سر کی ہڈیاں پتلی اور ٹوٹ جانے والی تالو

بہت مدت تک کھلے رہیں یا ہل جائیں اور پھر کھل جائیں ۔ دانت دیر میں نکلیں یا دانت نکلنے کے زمانہ میں تکلیفیں پیدا ہو جائیں ۔

ریڑھ کا ستون کمزور ۔ ٹیڑھے ہونے کا رجحان خصوصاً بائیں جانب ۔ جسم کا بوجھ سہارنے کے ناقابل ۔ گردن کمزور ۔ سر کو نہ سہار سکے (ابراٹینم)

لڑکیاں بالغ ہونے پر لمبی ہو جائیں اور جلد جلد بڑھیں ۔ ہڈیاں نرم ہو جائیں یا ریڑھ کے ستون میں جھکنے یا ٹیڑھے ہونے کا رجحان پیدا ہو جائے ۔ (تھریڈین)

بالغ ہونے پر جس والی لڑکیوں کو پیلی رنگت آئیں ۔ جس کے ساتھ سر کی چوٹی میں درد ہو اور یا حی بد ہضمی جس کو کھانے سے سکون ہو ۔

تکالیف غم سے یا ناکام محبت سے (اودم ۔ اگنیشیا ۔ فاسفورک ایسڈ)

تکالیف کو محسوس زیادہ کرے ۔ جب ان کے متعلق سوچے (میلو ناٹس ۔ آگزیلک ایسڈ)

نادانستہ از خود ٹھنڈی سانسیں لے (آہیں بھرنے) (اگنیشیا)

ہڈیاں ٹوٹ کر نہ جڑیں ۔ ہڈیوں کے جوڑنے میں یہ دوا مدد دیتی ہے (سمفاٹم)

بانی کے درد موسم سرما کے ۔ موسم بہار میں درست ہو جائیں اور موسم خزاں میں پھر عود کر آئیں ۔

درد سر اسکول کی لڑکیوں کا (نیٹرم میور ۔ سودنیم) وست ۔

کھانے کی ہر کوشش پر شکم میں درد ۔

متعدد نامور کے بعد دیگرے ، سینہ کی تکلیفات کے ساتھ (بربرس)

حرارت غریزی کی کمی ۔ ٹھنڈا پسینہ اور عام طور پر جسم ٹھنڈا ۔

تعلق ۔ معاون ۔ رونا

مشابہ ۔ کاربوانیلس ۔ کیلکیریا فلور ، کلکیریا ، فلورک ایسڈ اور کالی فاس کے



اگر حاد تکلیفوں کے بعد کمزوری رہے تو سودینم کے ، سلیشیا کے لیکن کلکیریا فاس میں سر پر پسینہ نہیں ہوتا ۔

یہ دوا سلفر ۔ آئیوڈیم ۔ سودینم ۔ سیلنی کولا کے قبل بہتر کام کرتی ہے اور آرسنک آئیوڈیم اور ٹیوبرکیولینم کے بعد بہتر کام کرتی ہے ۔

زیادتی : مرطوب ، ٹھنڈے اور تبدیل ہونے والے موسموں میں شرقی ہوائیں ۔ برف پگھلنے کے زمانہ میں ۔ دماغی محنت سے ۔

کمی ۔ موسم گرما میں ۔ گرم خشک موسم میں ۔

# کیلنڈولا

## CALENDULA

چوٹوں کی تکالیف میں ۔ پہلی دوا خراشوں کو مندمل کرنے اور پکنے کو روکنے کے لیے ۔

تمام ان حالات میں جب کہ نرم حصص میں چوٹیں لگ گئی ہوں اور نرم حصص ضائع ہو چکے ہوں اور جہاں ان کا جوڑنا چپکنے والے پلاسٹر یا مرہموں سے ناممکن ہو ۔

بیرونی زخم چاہے گوشت پوست ضائع ہو چکا ہو یا نہ ۔ پھٹے ہوئے زخم ۔ نوکیلے زخم ۔ عمل جراحی کے بعد زخم ۔ ان حالات میں زخموں کو مندمل کرنے کے لیے اور بے جا زخموں کی بد وضعی کو مٹانے کے لیے عجیب وغریب دوا ہے ۔

چوٹ سے پیدا شدہ یا کسی اور وجہ سے پیدا شدہ عصبی گومڑ (ایلیم سیپیا) زخم کی وجہ سے عصبوں میں ورم اور درد (ہائپریکم) خون کے ضائع ہو جانے سے اور

شدید درد سے پیدا شدہ کمزوری۔

عضلات یا جوڑ بندوں کا پھٹ جانا۔ وضع حمل سے زخم۔ گھومنے والے جوڑوں میں زخم جس کی وجہ سے جوڑوں کی رطوبت ضائع ہو جائے۔

زخم۔ یکایک بخار کی حالت میں دردوں کے ساتھ۔ زہر باد کا مزاجی رجحان (سورنیم) پرانے زخم غیر علاج شدہ یا غلط علاج شدہ۔ متعفن جن کے فاسد ہو جانے کا خدشہ ہو جائے (سلی سائک ایسڈ)

زخم جن میں حد درجہ کی تحریک ہو۔ ورم ہو۔ گوشت کو کھاتے جائیں سٹرچ دوالی زخم جن میں کوٹے پیٹے جانے کا سا درد ہو (آرنیکا) بے حد مواد آئے۔

کیلنڈولا اکسیر دوا ہے۔ صاف اور عمل جراحی سے کٹے ہوئے زخموں کی، کیونکہ اس سے بے جا ورم بھی نہیں ہوتا اور نہ ہی پکتے ہیں۔

**تعلق** ۔ معاون۔ ہیپر۔ سلی سلک ایسڈ۔

مشابہ۔ ہائپریکم کے ان جگہوں کی چوٹوں میں جہاں حساس اعصاب کی زیادتی ہو اور جہاں زخم یا چوٹ کی بہ نسبت درد کہیں زیادہ ہو۔

مشابہ۔ آرنیکا کے جہاں نرم حصص پر چوٹ آئی ہو لیکن حصص پھٹے نہ ہوں۔

مشابہ۔ ہڈیوں کے نہ جوڑنے میں سمفائٹم اور کلکیریا فاس کے۔

رسٹاکس اور روٹا کے جہاں واحد عضلات پر چوٹ آئی ہو یا موچ آئی ہو۔

سلی سلک ایسڈ کے بے جا پکنے کے عمل اور گنگرین کو روکنے میں سلفیورک ایسڈ کے تکلیف دہ گنگرین کے زخموں میں۔ مفید ترین دوا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ یہ فاسد جراثیم کو مار دیتا ہے۔

یہ دوا ہومیوپیتھک طاقتوں اور مدر ٹنکچر میں کام آتی ہے نیز خارجی استعمال میں بہترین کام کرتی ہے جہاں اس کو خارجی طور پر استعمال کیا جائے وہاں اندرونی



طور پر بھی کرنا چاہیئے۔

# کیمفر

## CAMPHORA

درد میں سکون ہو جب اس کے متعلق سوچے (ہیلی بورس) (کلکیریا فاس ہیلونائس اور آگزالک ایسڈ میں سوچنے سے زیادتی ہو)

وہ انسان جو جسمانی اور دماغی طور پر کمزور اور چڑچڑے ہوں۔ ٹھنڈی ہوا سے بے حد ذکی الحسی (ہیپر۔ کالی میور۔ سورنیم)

چوٹ کے صدمے کے بد اثرات۔ سطح جسم ٹھنڈی۔ چہرہ پیلا، نیلا ہونٹ نیلے۔ بے حد کمزوری۔

جسم چھونے سے ٹھنڈا، تاہم ڈھانکنا برداشت نہ کر سکے تمام اوڑھنے پھینک دے۔ (میڈورنیم۔ سیکیل کار)

ذرا سا چھو دینے سے جسم بھر میں درد بھری ذکی الحسی۔

زبان ٹھنڈی، چوڑی، کانپنے

قے اور دستوں کے یکایک دورے۔ ناک ٹھنڈی اور نوکیلی۔ پریشانی اور بے چینی۔ جلد اور سانس ٹھنڈی (ویریٹرم، کاربوویج)

ہیضہ کا پہلا درجہ۔ شدید۔ زیادہ دیر تک رہنے والے جاڑے (ویریٹرم) سطح جسم بہت ٹھنڈی۔ یکایک مکمل کمزوری اور طاقت سلب ہو جانے کے بعد۔ ورمی جاڑے، فاسد ملیریا بخاروں میں اکثر یہ دوا کام آتی ہے۔ (ویریٹرم)، نبض کمزور۔ بے حد چھوٹی، محسوس نہ ہو سکے۔

خسرہ اور سُرخ بخار جہاں دانے ظاہر نہ ہوں - چہرے پہ زردی یا نیلا پن چہرہ ٹھنڈا اور مردوں کا سا - بچہ کپڑا اوڑھنا نہ چاہے - (سیکیل)

خسرہ کے تمام اثرات مابعد -

تعلق - کیمفر سے قریب قریب ہر نباتاتی دوا کا اثر زائل ہوتا ہے نیز تمباکو اور ان میوہ جات کا بھی جن کے اندر پروسک ایسڈ موجود ہو - زہریلی کھمبیاں یعنی کلاہ باراں کے اثرات کو بھی زائل کرتا ہے - اس دوا کو خام حالت میں مریض کے کمرہ میں نہ رکھنا چاہیئے -

مقابلہ کرو - کاربو ویج - اوپیم - وریٹرم - سیکیل -

کمی :: جب موجودہ تکلیفات کو سوچتا ہو - گرم ہوا، ٹھنڈے پانی کے پینے سے -

# کنابس انڈیکا

## CANNABIS INDICA

بہت زیادہ بھولنے والا - اپنے آخری الفاظ اور خیالات کو بھول جائے - ایک جملہ شروع کرے اور جو کچھ کہ کہنا چاہتا ہے بھول جائے - دماغ میں مختلف خیالات کے اجتماع کے باعث پچھلے واقعات یا خیالات کو یاد رکھنے کی نا اہلیت (اناکارڈیم - لیک کینینم)

مسلسل سوچا کرے - نظریات قائم کرے -

ہر معمولی سے لفظ پر جو اس سے مخاطب کر کے بولا جائے بے تحاشہ ہنسے -



پرلے درجہ کا مذاقیہ اور ہسٹیریا اور اس کے بعد شاید کراہے اور چلائے -

بے حد خدشہ اس امر کا کہ موت نزدیک آ رہی ہے -

ہذیان سکاری (لرزہ والا ہذیان) - بے حد مالیخولیا، مسلسل بولے - باتونی - وقت اور فاصلہ میں بہت زیادہ مبالغہ کرے -

وقت بہت لمبا معلوم ہو (ارجنٹم نائٹ) چند لمحے بھی عمریں معلوم ہوں - فاصلہ بہت زیادہ معلوم ہو - چند گز بھی کئی میل معلوم ہوں -

احساس جیسے تالو کھل رہا ہے اور بند ہو رہا ہے - (اکٹیاریسی موسا)

سیون میں یا مقعد کے نزدیک ورم کا احساس - ایسا محسوس ہو جیسے کسی گولے پر بیٹھا ہے (پیشاب میں تار دار آؤں کی بہت بڑی مقدار کے ساتھ بچائنیا)

تعلق - مقابلہ کرو - بیلاڈونا - ہیوسمس - سٹرامونیم -

# کنابس سٹائیوا

احساس جیسے پانی کے قطرے واحد حصص سے یا واحد حصص پر گر رہے ہیں - سر پر - مقعد سے - معدہ سے - دل سے -

شدید ترین قبض جس سے پیشاب میں رکاوٹ پیدا ہو - مقعد میں سکڑن -

موہوح کے بعد انگلیاں بھینچ جائیں -

زینہ چڑھنے پر گھٹنے کی چپنی ہڈی جوڑ سے اتر جائے -

سانس میں دِقّت یا دمہ جہاں مریض صرف کھڑے ہو کر ہی سانس لے سکے۔

نگلنے سے دم گھٹے۔ کیونکہ اشیاء "غلط راستہ" سے نیچے چلی جائیں۔ (اناکارڈیم)

سوزاک کا حاد۔ ورمی درجہ (دوسرا درجہ سوزاک کا جس میں پیشاب کے بعد جلن ہو۔ مواد گاڑھا زرد پیپ کی طرح ہو۔ کیوبے با)

پیشاب کی نالی چھونے یا دبانے سے ذکی الحس۔ ٹانگیں پھیلا کر ہی چلنا پڑے کیونکہ ٹانگیں جوڑ کر چلنے سے پیشاب کی نالی میں تکلیف ہو۔

درد پیشاب کی نالی کے مخرج سے شروع ہو کر پیچھے کی طرف جائے

درد جلن دار کٹن والا۔ پچھلے حصّہ میں چبھن محسوس ہو جب پیشاب کرے۔

پیشاب کی نالی میں پھاڑنے والے درد جو ٹیڑھی میڑھی اطراف میں جائیں

تعلق۔ مشابہ۔ کینتھرس کیپسیکم جلسی میم اور پٹروسلینم کے پیشاب کی نالی کی تکالیف کے پہلے درجہ میں۔

# کینتھرس

## CANTHARIDES

تمام حصص میں شدید ذکی الحسی۔

"بی خون ناک، منہ، آنتوں، آلات تناسل اور آلاتِ بول سے



درد پھوڑے کے سے۔ جلن دار جسم کے ہر حصّہ میں اندرونی اور بیرونی بے حد کمزوری کے ساتھ۔

ہر چیز سے نفرت، پینے کی اشیاء سے۔ غذا سے، تمباکو سے

نہایت قلیل مقدار میں پانی پینے سے بھی۔ مثانہ میں درد بڑھ جائے۔

پیشاب کی مسلسل خواہش۔ ایک ہی وقت میں صرف چند قطرے آئیں جس میں خون مِلا ہو۔ (پیشاب کی یکایک حاجت اور پیشاب کی نالی میں شدید خارش۔ پٹروسیلینم)

پیشاب کے قبل دوران اور بعد میں ناقابل برداشت حاجت۔ مثانہ میں شدید درد۔

پیشاب کرتے وقت پیشاب کی نالی میں جلن اور کٹن والے درد۔ شدید اینٹھن اور پیشاب میں رکاوٹ اور درد۔

پاخانہ۔ سفید یا پیلی، سرخ، سخت آؤں جیسے آنتوں کے ریزے ہوں خون کی دھاریوں کے ساتھ (کاربوانیملس، کالچی کم)

احتلام خون ملا (لیڈم۔ مرک۔ پٹرولیم)

جنسی خواہش بڑھی ہوئی۔ مرد و عورت دونوں میں، جس سے نیند نہ آئے۔

شدید استادگیاں بے حد درد کے ساتھ (پکرک ایسڈ)

لیسدار بلغم ہوا کی نالیوں میں (بووسٹا۔ کالی بائیکرام) مقابلہ کریں۔

کینتھرس سے اگر آبلوں کی علامت ملتی ہے۔

جلد۔ آبلے دار، زہر باد۔ آبلے تمام جسم پر جن میں درد ہو اور پک جائیں۔

سورج کی گرمی سے یا دھوپ سے جسم پر دانے نکل آئیں۔

تمام التہابی تکالیف میں جلن دار درد اور پیشاب کی ناقابل برداشت

حاجت کینتھرس کے استعمال کی ایک بہت بڑی علامت ہے۔

**تعلق** - مشابہ - ایپس - آرسنک - ایکوسٹیم اور مرک کے۔

جل جانے کے بعد آبلے نکلنے سے قبل اور جب آبلے بن چکے ہوں - اگر جلد نہ پھٹی ہو تو کینتھرس کی کوئی بھی الکوحل کے سلوشن میں ہومیو پیتھک طاقت لگا دی جائے اور کپڑے سے ڈھک دیا جائے - اس سے فوراً درد جاتا رہے گا اور آبلے نہیں پڑیں گے - اور اگر جلد پھٹ گئی ہو تو اُبلے ہوئے پانی میں یا ڈسٹلڈ واٹر میں کینتھرس ملا کر لگانا چاہیئے اور دونوں صورتوں میں کینتھرس کی ہومیو پیتھک طاقتیں اندرونی طور پر دینی چاہئیں۔

# کیپسیکم

## CAPSICUM ANUUM

وہ انسان جن کے بال ہلکے ہوں - آنکھیں نیلی - اعصابی لیکن موٹے اور جن کے جسم میں خون کی زیادتی ہو۔

بلغمی مزاج - اثر منعکسہ کی کمی خصوصاً موٹے آدمیوں میں جو جلد تھک جائیں سست ہر قسم کی محنت سے ڈر لگے - وہ انسان جو مذاقیہ طبیعت کے ہوں لیکن معمولی باتوں پر غصہ میں آجائیں۔

بچے کھلی ہوا سے ڈریں - ہمیشہ سردی محسوس کریں - سرکش بھدے موٹے - میلے بچے جو نہ تو کام کرنا چاہیں اور نہ سوچنا چاہیں - خواہش اکیلے رہنے کی، لیٹ جانا اور سو جانا چاہیں۔



علالت یادِ وطن (سست اور غم گین آدمیوں کی) رخساروں پر سرخی اور بے خوابی کے ساتھ۔

سکڑن - تالو میں، حلق میں، ناک کے پچھلے حصص میں - سینہ میں، مثانہ میں، پیشاب کی نالی میں اور مبرز میں۔

**احساس جلن اور چھیلن کا جیسے سرخ مرچ سے ہو** - حلق میں اور جسم کے دوسرے حصص میں جس میں گرمی سے کمی نہ ہو۔

حلق کے غدودوں میں ورم - جلن اور چھیلن کے دردوں کے ساتھ شدید پھوڑے کے سے درد - حلق میں سکڑن جلن کے ساتھ - متورم - گہرے سرخ اور پھولے ہوئے۔

جلندار، تشنجی سکڑن اور دوسرے قسم کے درد حلق میں جن کی زیادتی نگلتے وقت ہو۔ (اگنیشیا)

درد اور ورم کانوں کے پیچھے، بے حد درد - چھونے سے ذکی الحسی -

ہر پاخانہ کے بعد پیاس ہو اور ہر دفعہ پینے کے بعد جاڑا -

جتنا جسم زیادہ ٹھنڈا ہوتا جائے اتنا ہی زیادہ بدمزاج ہوتا جائے -

اعصابی تشنجی کھانسی - یکایک دوروں میں - ایسا محسوس ہو جیسے سر کے ٹکڑے ٹکڑے اڑ جائیں گے -

ہر شدید کھانسی کے ساتھ (اس کے علاوہ کسی دوسرے وقت بالکل نہیں) متعفن، مقدار میں زیادہ، تیز ریاح خارج ہو -

کھانستے وقت درد، دُور کے حصص میں (مثلاً مثانہ، گھٹنے، ٹانگیں کان)

**تعلق** - مقابلہ کرو - ایپس - بیلاڈونا - برائی اونیا - کیلیڈیم - پلساٹیلا -

نوبتی بخاروں میں سنا کیپسیکم کے بعد بہتر کام کرتا ہے۔

سکڑن والے، جلن دار اور اینٹھن والے درد۔ ایپس اور بیلاڈونا سے امتیاز (فرق) کرتے ہیں۔

# کاربو انیملس

# CARBO ANIMALIS

دردِ سر۔ ایسا محسوس ہو جیسے سر میں آندھی آ رہی ہے۔ جیسے سر آندھی سے اڑ کر ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا ہے۔ رات کے وقت اٹھ کر بیٹھنا پڑے اور سر کو پکڑنا پڑے۔

سن رسیدہ آدمیوں کی تکلیفات جن میں وریدی خون کی زیادتی ہو۔ رخسار نیلے، ہونٹ نیلے اور بے حد کمزوری ہو۔

دورانِ خون کمزور، رک جائے اور حرارت غریزی بہت کم ہو جائے۔ مُردنی چھا جائے۔ چہرہ نیلا ہو جائے (انٹم ٹارٹ۔ کاربو ویج)

غدود۔ سخت ہو جائیں۔ ورم کر آئیں۔ درد ہو۔ گردن میں۔ بغلوں میں۔ جنگا سے میں، پستانوں میں۔ درد بجائے کے لگنے کے سے۔ کاٹنے والے جلن دار (کونیم)

معمولی سے ورم اور پکی ہوئی جگہ میں سوزش پیدا ہو جائے یا فاسد کیفیتیں نمودار ہو جائیں۔

بوجھ اُٹھانے سے جلد موچ آ جائے۔ یہاں تک کہ معمولی بوجھ سے بھی۔



زور لگانے اور بوجھ اُٹھانے سے فوراً بے حد کمزوری پیدا ہو جائے۔ چلتے وقت ٹخنے مڑ جائیں۔

جوڑ کمزور، معمولی سی محنت سے بھی موچ کھا جائے (لیڈم)

ٹھنڈی، خشک اور کھلی ہوا سے نفرت۔

حیض نمودار ہونے کے بعد مریضہ اس قدر کمزور ہو جائے کہ بول بھی نہ سکے۔ (ایومنا، کوکولس)، خون حیض صرف صبح کے وقت ہی بہے۔

قوت سامعہ میں ابتری، یہ نہ بتا سکے کہ آواز کس طرف سے آ رہی ہے۔

پلورسی سے شفایاب ہونے کے بعد سینہ میں چبھنے کے سے درد باقی رہیں۔ (رینن کولس بلب)

حیض، لیوکوریا اور دست تمام کے تمام کمزور کر دینے والے (آرنک۔ تمام متعفن۔ سورنیم)

تعلق۔ معاون۔ کلکیریا فاس

مشابہ۔ بڈیاگا۔ برومیم۔ کاربو ویج۔ فاسفورس۔ سیپیا۔ سلفر۔

کاربو انیملس عموماً گندی مچھلی اور سڑی ہوئی ترکاریاں کھانے کے اثرات مابعد کو درست کرتا ہے (کاربو ویج۔ ایلم سیپا)

زیادتی۔ خط بنوانے کے بعد (خط بنوانے کے بعد کمی ہو۔ برومیم) ذرا سے چھونے سے۔ آدھی رات کے بعد۔

---

# کاربوویجی ٹیبلس

CARBO VEGETABILIS

کمزور کر دینے والی بیماریوں کے اثرات بد کے لیے چاہے وہ جوانوں کی ہوں یا بوڑھوں کی (چائنا، فاسفورس، سورنیم)، نیز ان آدمیوں کے لیے جن کی قوتِ حیات بیماری کی وجہ سے کمزور پڑ گئی ہو۔

وہ آدمی جو کسی پہلی کمزور کر دینے والی بیماریوں کے اثرات سے پورے طور پر شفایاب نہ ہوئے ہوں۔ دمہ بچپن کی کالی کھانسی یا خسرہ سے۔ بدہضمی شراب پی کر عیاشی سے۔ مدت مدید کی چوٹ کے اثرات بد۔ ٹائیفائیڈ کے اثرات سے کبھی شفایاب نہیں ہوا (سورنیم)

تکلیفات۔ کونین سے بخصوصاً ملیریا بخاروں کے دب جانے سے۔ پارہ نمک یا نمکین گوشتوں کے بے جا استعمال سے۔ سڑی ہوئی مچھلی۔ گوشت یا چربیلی غذاؤں سے۔ بہت زیادہ گرم ہو جانے سے (انٹم کروڈ)

رطوبات زندگی کے ضائع ہو جانے کے اثراتِ بد (کاسٹیکم)۔ بلغمی جھلیوں کی تباہ شدہ حالت سے سیلانِ خون (چائنا۔ فاسفورس)

حافظہ کی کمزوری اور خیالات کی سستی۔

نکسیر ہر روز ہفتوں تک زیادتی محنت سے۔ چہرہ پہ سفیدی۔ سیلانِ خون سے قبل اور بعد۔

سیلانِ خون کسی مخرج سے۔ کمزور اور گری ہوئی صحت میں۔ خون



کمزور شدہ ریشوں سے رِسے۔ قوتِ حیات کمزور ہو جائے۔

مُردوں کا سا چہرہ۔ بہت زرد۔ سلیٹی مائل زرد۔ سبزی مائل ٹھنڈے پسینہ کے ساتھ۔ سردی لگے۔ سیلان خون کے بعد۔

دانت ہلیں اور مسوڑوں میں سے جلد خون بہے۔

مریض ان اشیاء کی خواہش کرے جن سے وہ بیمار ہو جائے۔ پرانے شرابی وسکی اور برانڈی کی خواہش کریں۔ شکم کے گرد کپڑے ڈھیلے رکھنا چاہیے۔

ہاضمہ کی کمزوری۔ سادی سے سادی غذا موافق نہ آئے۔ معدہ اور آنتوں میں ریاح کا بے حد اجتماع جس کی زیادتی لیٹنے سے ہو کھانے اور پینے کے بعد احساس جیسے معدہ پھٹ جائے گا۔ عیاشی کے اثرات سے رات کو دیر سے کھانے کے۔ مرغن غذاؤں کے اثرات مابعد۔

ڈکار۔ عارضی سکون دے۔

نظام وریدی کی تکلیفات نمایاں ہوں۔ (سلفر) نامکمل تاکسید۔ آکسیجن جذب نہ ہونے کی علامات۔ (لار جنٹم نائٹ)

عروق شعریہ میں دوران خون میں کمی کے باعث جلد نیلی اور بازو ٹانگیں ٹھنڈی ہو جائیں۔ قوتِ حیات قریب قریب ختم ہو جائے مسلسل پنکھا جھلنے کی خواہش کرے۔

آواز بیٹھ جائے۔ زیادتی شام کے وقت۔ شام کی مرطوب ہوا سے گرم مرطوب موسم میں جب آواز کو استعمال کیا جائے تو آواز فیل ہو جائے زیادتی (صبح کے وقت۔ کاسٹیکم)

جاگے اکثر اعضاء کے ٹھنڈے ہو جانے کی وجہ سے اور رات کے

وقت گھٹنے ٹھنڈے ہو جانے سے تکلیف بھی اُٹھ جائے (ایپس)
بار بار از خود، مردہ کی بو کے سے دست۔ بلا ارادہ نکل جائیں جس کے
بعد جلن ہو۔ نرم پاخانہ دقت سے خارج ہو (الیومنا)
بیماری کے آخری مرحلوں میں۔ جسم پر مقدار میں زیادہ ٹھنڈے
پسینے۔ ٹھنڈی سانس، ٹھنڈی زبان اور آواز کے نہ رہنے کے ساتھ
یہ دوا زندگی بچا سکتی ہے۔

تعلق: معاون۔ کالی کارب
جہاں بہترین منتخب شدہ ادویہ کام کرنے سے جواب دے دیں (اوپیم
ویلیریانہ)
مقابلہ کرو۔ چائنا۔ پلمبم۔ بگڑے ہوئے نمونیہ میں خصوصاً "پرانے شرابیوں"
کے۔ انٹم ٹارٹ۔ ڈھیلے بلغم کو نکالنے کی نااہلیت میں فالج کے خدشہ کیساتھ۔
اوپیم۔ منتخب شدہ دوا جب اثر منعکسہ نہ کرے یا مکمل طور پر صحت یاب
نہ کر سکے۔ (ویلیریانہ)
فاسفورس زخموں سے جلد سیلان خون میں۔
پلساٹیلا مرغن غذاؤں کے اثرات مابعد میں۔
سلفر حیض کے خون سوزشی ہونے میں تیز پستانوں کے زہر باد میں۔
زیادتی: مکھن سے، سؤر کے گوشت سے، مرغن غذا سے، کونین
اور پارہ کے بے جا استعمال سے۔ اونچی آواز سے گانے یا پڑھنے سے۔
گرم مرطوب موسم میں۔
کمی۔ ڈکاروں سے۔ پنکھا جھلنے سے۔

---



# کاربالک ایسڈ

## CARBOLIC ACID

اس کی پوٹینسیاں (طاقتیں) الکوحل سے بنائی جاتی ہیں (تیزابوں کی
تیاری کے اصول میں استثنیٰ)
درد بہت تیز یکایک آئیں۔ تھوڑے عرصہ تک رہیں اور یکایک غائب
ہو جائیں (بیلاڈونا۔ میگنیشیا فاس)
حد سے زیادہ کمزوری، مردنی، سطح جسم زرد اور ٹھنڈے پسینہ میں تر
(کیمفر۔ کاربو ویج۔ ورٹیکم)
جسمانی محنت سے۔ یہاں تک کہ زیادہ چلنے سے جسم کے کسی حصہ پر دنبل
نکل آئے۔ لیکن زیادہ تر داہنے کان میں (آر۔ ٹی۔ کوپر)
کند ہلکے۔ بھاری پیشانی کے درد جیسے ربڑ کی پٹی پیشانی پر کس کر باندھی
گئی ہے۔ ایک کن پٹی سے دوسری کن پٹی تک (جلسی میم، پلاٹینا، سلفر)
جب جلی ہوئی جگہ بجائے مندمل ہونے کے زخم بننے کی طرف راغب ہو
جائے اور اس میں سے سوزشی رطوبت نکلے۔
متعفن رطوبتیں منہ سے، ناک سے، حلق سے، نتھنوں سے، امبرز سے اور
شرمگاہ کی نالی سے خارج ہوں (انتھر کسینم، سورینم، پائرو جینم)
فاسد سرخ بخار اور چیچک (امونیا کارب)
پھٹے ہوئے زخم جیسے کند اوزاروں سے ہوں۔ ہڈیاں ننگی ہو جائیں۔ کھلی

محسوس ہو۔ نرم حصص کا گوشت جلد جلد کھاتا چلا جائے (کیلنڈولا)
وسکی اور تمباکو کی خواہش کرے (اسارم۔ کاربوویج)

قے۔ شرابیوں کی۔ حمل کے دوران، بحری سفر کے دوران قے، کینسر میں قے گہرے زیتونی سبز مادے کی (بائرد جلینم)

پیچش۔ رقیق آدل لغمی جھلیوں کے ٹکڑوں کی سی اور زیادہ مروڑ کے ساتھ (کینتھرس) دست۔ پاخانہ پتلا از خود، سیاہ۔ ناقابل برداشت بُو والا۔

قبض۔ سانس میں سخت ترین تعفن کے ساتھ (اوپیم۔ سورنیم)

سیلان الرحم۔ سوزشی، زیادہ مقدار میں۔ متعفن، سبز

تعلق۔ مقابلہ کرو۔ آرسنک، کریازوٹ۔ جل جانے میں، (گندے زخم متعفن رطوبتوں کے ساتھ (جلسی میم، مرک، سلفر)

کاربالک ایسڈ کا اثر سرکہ میں پانی ملا کر پلانے یا بیرونی طور پر لگانے سے زائل ہوتا ہے جب کاربالک ایسڈ کو اتفاقیہ نگل لیا ہو یا خود کشی کے لیے استعمال کیا گیا ہو۔

# کالوفائلم

## GALLOPHYLLUM THAL CTRCIDES

یہ دوا مستورات کے لیے زیادہ موزوں ہے۔ تکالیف حمل کے دوران وضع حمل کے وقت۔ دودھ پلانے کے زمانے میں۔

عورتوں میں بائی کے درد خاص کر چھوٹے جوڑوں میں (اکٹیا سپائی کاٹا)



منتقل ہونے والے درد۔ جو ہر چند منٹ کے بعد جگہ بدلیں (پلساٹیلا)
درد بھری سختی ماؤف جوڑوں کی۔
درد۔ نوبتی۔ تشنجی دوروں میں ہونے والے۔

رعشہ، ہسٹریا یا مرگی۔ جوان ہونے پر۔ حیض کے جاری ہونے کے زمانہ میں (اکٹیا ریسی موسا)

سیلان الرحم۔ سوزشی۔ کمزور کر دینے والا۔ اوپر پوٹے بھاری جن کو انگلیوں سے اٹھانا پڑے (جلسی میم) پیشانی پر "داغ" (سیپیا، چھوٹی لڑکیوں میں (کلکیریا) حمل میں رکاوٹ ڈالے۔

رحم میں کمزوری کی وجہ سے عادتاً استقاط حمل (الٹرس فیری نوسا — کمی خون سے بے حد غم گینی کے ساتھ، ہیلونائس)

تشنجی سختی رحم کے منہ میں سختی، جس کی وجہ سے وضع حمل جلد نہ ہو۔ سوئی کی سی چبھن کے درد رحم کی گردن میں۔

درد زِہ تھوڑے عرصہ تک رہیں۔ بے قاعدہ، تشنجی، وضع حمل کے آغاز میں تکلیف دِہ بے سود درد (اکٹیا ریسی موسا) کوئی مطلب برآری نہ ہو۔ اس دوا سے یہ نقص دُور ہو جاتا ہے اور قابل اثر دردِ زہ شروع ہو جاتے ہیں۔ اگر علامات دوا ہذا کے بالمثل ہوں۔

سیلان خون، حمل کے جلد وضع ہو جانے کے بعد۔ کمزوری، اسقاط کے بعد مسلسل سیلان خون (سیکیل)

وضع حمل کے بعد کے درد۔ تکلیف دہ اور لمبے وضع حمل کے بعد تشنجی شکم کے نچلے حصہ میں جائیں۔ جنگاسوں میں (پنڈلیوں میں کاربوویج۔ کوکولس)

نفاس عرصہ تک جاری رہے ۔ بے حد کمزوری ۔ ڈھیلی ۔ نالیوں سے
خون کئی دِنوں تک مسلسل رِسا کرے (سکیل)

**تعلق:** مشابہ ۔ اکٹیا ریسی موسا ۔ بیلاڈونا ۔ لیلیم ٹگ ۔ پلساٹیلا ۔ سکیل
تھلیپی اور دائی برنم کے

مشابہ: پلساٹیلا کے درد نوہ میں ۔ لیکن دماغی حالت برعکس ہوتی ہے ۔
مشابہ: سیپیا کے "داغوں" میں اور رحمی بے قاعدگیوں سے پیدا شدہ
جسم کے درد والے حصص میں تکلیفات کے ۔

# کاسٹیکم

## CAUSTICUM

اِن انسانوں کے لیے جن کے بال سیاہ اور ریشے سخت ہوں کمزور ۔ سودا
کے مزاجوں میں ۔ بہت زیادہ زرد اور زردی مائل رنگ والے انسانوں میں
وہ انسان جو آلات تنفس اور آلاتِ بول کی تکلیفات کے شکار ہوں ۔
بچے جن کے بال اور آنکھیں سیاہ ہوں ۔ نازک مزاج اور ذکی الحس بچے ۔
دانت نکلنے کے دوران جِلدی بیماریوں کا شکار رہتے ہوں (لائیکو) یا جن
کو دانت نکلتے وقت تشنجی دورے ہو جاتے ہوں (سٹانم)
کمزور کر دینے والی بیماری یا شدید دماغی صدمہ سے دماغی اور ریڑھ
کے حرام مغز کے افعال میں پراگندگی واقع ہو جائے جن کا انجام فالج ہو ۔
چھیلن یا زخم کا سا درد ۔ کھوپڑی کا ۔ حلق کا ۔ آلات تنفس کا ۔
مبرز کا ۔ مقعد کا ۔ پیشاب کی نالی کا ۔ شرم گاہ کی نالی کا ۔ زخم کا (جیسے کہ چوٹ



لگ گئی ہو، آرنیکا جیسے موچ آ گئی ہو، رسٹاکس)
غم گینی مزاج ۔ رنجیدہ ۔ مایوس ۔ رنج و غم سے ۔ پریشانیوں سے رونے
کے ساتھ ۔ "ذرا سی بات پر بچہ چیخ دے"۔
دوسروں کی تکالیف کے ساتھ بہت زیادہ ہمدردی ۔
بیماریاں ۔ زیادہ عرصہ تک رنج و غم میں مبتلا رہنے سے (فاسفورک ایسڈ)
کم سونے سے، رات کو جاگنے سے (کوکولس، اگنیشیا) اچانک جذبات خوف
ڈر یا خوشی سے (کافیا ۔ جلسی میم / غصہ یا پریشانی سے ۔ ابھاروں کے دب
جانے سے ۔

بچے چلنا دیر میں سیکھیں (کلکیریا فاس)
بچے لڑکھڑا کر چلیں اور آسانی سے گر پڑیں ۔
قبض ۔ بار بار پاخانہ کی بے سود حاجت (نکس وامیکا) پاخانہ آسانی سے
ہو جب کھڑا ہو ۔ بواسیر کے مسوں سے پاخانہ رُک جائے ۔ پاخانہ سخت اور
چمک دار مثل گریس کے ۔ بچوں کے سوتے میں بستر میں پیشاب نکل جانے
کے ساتھ ۔

پیشاب از خود ۔ جب کھانستا ہو ۔ چھینکتا ہو ۔ ناک چھنکتا ہو (پلساٹیلا
سکوئیلا ۔ وریٹرم)
کھانسی ۔ سینہ میں چھیلن اور پھوڑے کے سے درد کے ساتھ ۔ بلغم نکالنے
کی نااہلیت کے ساتھ بلغم نگلنا پڑے (آرنیکا ۔ کالی کارب ۔ ٹھنڈے پانی
کے گھونٹ سے آرام ہو ۔ سانس باہر نکلنے پر (اکونائٹ) ۔ چوتڑوں میں
درد کے ساتھ ۔ کالی کھانسی کے بعد کھانسی جاری رہے ۔ بلغم زیادہ تر رات
کے وقت نکلے ۔

آواز بیٹھ جائے ۔حلق میں چھیلن کے ساتھ اور آواز بالکل نہ نکلے جس کی زیادتی صبح کے وقت ہو (شام کے وقت زیادتی ۔کاربوویج ۔فاسفورس)

رات کے وقت کسی کروٹ ایک لمحہ بھر کے لیے آرام سے نہ لیٹ سکے ۔ (پوپی تھوریم پرف ۔رسٹاکس)

مسلسل حرکت کرنی پڑے مگر حرکت سے آرام نہ ہو ۔

زیادہ گرم کپڑا اوڑھ نہ سکے ۔لیکن گرمی سے بھی آرام نہ ہو ۔

غشی کی سی کیفیت طاقت کے سلب ہونے کے ساتھ کمزوری اور لرزہ ۔

خراشیں خصوصاً جلی ہوئی جگہ کی ۔جلی ہوئی جگہ کی مندمل ہوئی ہوئی دوبارہ پک جائیں ۔پرانی چوٹیں پھر اُبھر آئیں ۔مریض بتلائیں کہ جب سے جلے ہیں اس وقت کے بعد سے وہ کبھی اچھے نہیں رہے ۔

حیض بہت جلد جلد ۔بہت کمزور ۔صرف دن کے وقت ۔لیٹ جانے پر بند ہو جائیں ۔

فالج واحد حصص کا ۔آلات نطق کا ۔زبان کا ۔پپوٹوں کا ۔چہرہ کا ۔بازوؤں اور ٹانگوں کا ۔مثانہ کا ۔عموماً داہنی طرف کا ٹھنڈی ہوا یا ٹھنڈی ہوا کا جھونکا لگ جانے سے ۔ٹائیفس یا ڈفتھیریا کے بعد ۔آہستہ آہستہ رونما ہو ۔

اوپر کے پپوٹے گر جائیں انہیں کھلا نہ رکھ سکے (کالوفائلم ۔جلسی میم گریفائٹس ——— دونوں پپوٹوں کا ۔سیپیا)

بائی کی تکلیفات ۔کھچنے والے ریشوں میں سکڑاؤ اور جوڑوں میں سختی کے ساتھ ۔عضلات میں کھنچاوٹ اور چھوٹے ہو جانے کے ساتھ (امونیم میور ۔سائیکلس ، گوائیکم ، نیٹرم میور)

مہاسے ۔بڑے دندانہ دار ، پتلی گردن والے ۔جن میں سے باآسانی خون



بہنے لگے جن میں سے رطوبت رسے ۔چھوٹے ، تمام جسم پر ۔پپوٹوں پر ۔چہرہ پر ۔ناک پر ۔

مریض کچھ وقت کے لیے بہتر ہوتے جائیں لیکن پھر ترقی رُک جائے ۔ (سورینم ۔سلفر)

تعلق : معاون ۔کاربوویج ۔پٹروسیلینم

متضاد ۔فاسفورس کو کاسٹیکم ، کے قبل یا بعد میں کبھی نہ استعمال کرنا چاہیئے کیونکہ کبھی موافق نہیں آتا ۔تیزاب اور کافیا ۔

مقابلہ کرو ۔آرنیکا ۔بلغم کو ضرور نگلنا پڑے (جلسی میم ۔گریفائٹس ۔سیپیا) پپوٹوں کے گرنے میں ) آواز بیٹھ جائے ۔ریومکس ۔کاربوویج ، جب زیادتی شام کے وقت میں تبدیل ہو جائے ۔سلفر پرانے آواز بیٹھنے میں ۔

کاسٹی کم ۔سیسہ کے زہر چڑھ جانے سے پیدا شدہ فالج کو زائل کرتا ہے چھاپہ خانوں میں جو کمپوزیٹر سیسہ کے ٹائپ منہ میں ڈال کر کام کرتے ہیں ۔ان کی تکلیفات اور اثرات کو کاسٹی کم دور کرتا ہے ) مرک اور سلفر کے کھچلی میں بے جا استعمال کے اثرات کو کاسٹی کم زائل کرتا ہے ۔

کاسٹی کم زیادہ تر داہنی جانب اثر کرتا ہے ۔

زیادتی ۔صاف عمدہ موسم میں ۔ہوا میں نے گرم مکان میں آنے سے (برائی اونیا) ٹھنڈی ہوا خصوصاً ٹھنڈی ہوا کے جھونکے سے ۔ٹھنڈا ہو جانے سے ۔بھیگ جانے سے یا نہانے سے

کمی ۔مرطوب موسم میں ؛ گرم ہوا میں ۔

---

# کیمو ملا

## CHAMOMILLA.-

انسان خصوصاً بچے جن کے بال ہلکے بھورے ہو چکے ہوں۔ اعصابی۔ چڑچڑے مزاج۔ قہوہ یا نشہ آور چیزوں کے بے جا استعمال سے ذکی الحسی۔

**نوزائیدہ بچے اور دانت نکلنے کے زمانہ کی تکلیفات میں۔**

چڑچڑا مزاج۔ درد سے ذکی الحسی۔ مایوس۔ کافیا۔ تنگ مزاج اخلاق سے بات چیت نہ کرے۔

**بچہ بے حد چڑچڑا غصہ ور صرف اس حالت میں چپ رہے جب اٹھا کر پھرا جائے۔** بے صبر کبھی یہ اور کبھی وہ مانگے اور انکار کئے جانے پر غصہ میں آ جائے یا جب چیز دی جائے انکار کر دے۔ (برائی اونیا۔ سنا۔ کمبازوٹ) نہایت بداخلاق۔ تندی۔

قابل رحم۔ کراہنا بچے کا کیونکہ بچہ وہ چیز حاصل نہ کر سکے جو چاہتا ہے۔ دھیمی آواز سے روئے۔ کراہے اور بے چین ہو۔

مریض کسی کو اپنے نزدیک برداشت نہ کر سکے۔ چڑچڑا ہو جائے۔ کسی کا بولنا برداشت نہ کرے (سلیشیا) بات چیت کرنے سے نفرت۔ غصہ سے جواب دے۔

غصہ سے خصوصاً جاڑے اور بخار سے پیدا شدہ تکلیفات۔

درد۔ ناقابل برداشت معلوم ہوں۔ مایوس کر دیں۔ گرمی سے زیادتی۔ شام کے وقت۔ آدھی رات سے قبل۔ حدت۔ پیاس اور کمزوری کے



ساتھ۔ ماؤف حصص میں سن ہونے کے احساس کے ساتھ۔ ڈکاروں سے زیادتی ہو۔

ایک گال سرخ اور گرم اور دوسرا زرد اور ٹھنڈا۔

ذکی الحسی کھلی ہوا سے، ہوا سے خصوصاً کانوں کے گرد ہوا کے لگنے سے نفرت۔

درد دانت اگر کوئی گرم چیز منہ میں ڈالی جائے (بسمتھ۔ برائی اونیا۔ کافیا) گرم مکان میں داخل ہونے سے۔ بستر میں، قہوہ سے، دوران حمل یا دوران حیض۔

وضع حمل کے درد (دردزہ) تشنجی، تکلیف دہ۔ ان سے بھاگنے کی کوشش کرے۔ ٹانگوں میں پھٹن پیدا کریں اوپر کی طرف دبائیں۔

دست۔ سردی سے۔ غصہ یا پریشانی سے۔ **دانت نکلنے کے زمانے میں۔** تمباکو سے۔ زچگی میں۔ نیچے طرف حرکت سے (بورکس۔ سینی کولا)

پاخانہ سبز، پانی کا سا۔ چھیل دینے والا۔ پھینٹے ہوئے انڈوں کی طرح جس میں چھوٹے چھوٹے ٹکڑے ہوں۔ گرم، سخت متعفن۔ سڑے ہوئے انڈوں کی طرح۔

پستانوں کی گھنڈیاں متورم، چھونے سے درد کریں (ہیلونائس۔ فائٹولاکا) چھوٹے بچے کے پستان چھونے سے درد کریں۔

دودھ پلانے والی عورتوں میں دودھ اپنے آپ بہے (دودھ چھڑا دینے کے بعد بھی دودھ بہے۔ کونیم)

ماں میں غصہ کے دورہ کے بعد۔ دودھ پلانے سے بچوں کو تشنجی دورے ہو جائیں (نکس وام ـــــ ماں کے ڈر جانے کے بعد بچوں میں دورے اوپیم۔)

رات کے وقت بائی کے شدید درد مریض کو بستر سے نکال دیں اور

اسے اِدھر اُدھر چلنے کے لیے مجبور کریں (رسٹاکس)

نیند آتی ہو لیکن سو نہ سکے (بیلا ڈونا - کاسٹیکم - اوپیم)

رات کے وقت تلوے جلیں - اس لیے پاؤں بستر سے باہر رکھے (پلساٹیلا میڈورنم، سلفر)

**تعلق :** معاون - بیلا ڈونا - بچوں کی تکالیف میں اور دماغی اعصابوں کی تکالیف - کیمو ملا - شکم کی اعصابی تکلیف میں -

بچوں کی تکلیفات میں جب کہ افیون یا مارفین کا بے جا استعمال کر کے بچوں کی حالت کو بگاڑ دیا گیا ہو -

مقابلہ کرو - بیلا ڈونا - بورکس - برائی اونیا - کافیا - پلساٹیلا - سلفر -

اگر دماغی طور پر مریض چڑچڑا نہ ہو تو کیمو ملا دوا نہیں ہوا کرتی -

**زیادتی :** گرمی سے، غصہ سے - شام کے وقت آدھی رات سے قبل - تیز ہوائیں - کھلی ہوائیں - ڈکاروں سے -

**کمی :** اٹھا کر لیے پھرنے سے - فاقہ کرنے سے - گرم مرطوب موسم میں -

# چیلیڈونیم میجس

## CHELIDONIUM MAJUS

وہ انسان جن کے چہرے خوب صورت ہوں اور رنگ گورا ہو - دُبلے پتلے چڑچڑے مزاج کے انسان، وہ انسان جن کو جگر کی، معدہ کی یا شکم کی (پوڈوفائلم) تکالیف رہتی ہوں - ہر عمر میں ہر مزاج کے لیے ہر دو مرد و عورت کے لیے



یکساں مفید ہے -

**مسلسل درد داہنے شانہ کے نچلے اور اندرونی زاویہ کے نیچے**

کالی کارب مرک - بائیں کندھے کے نیچے - چینوپوڈیائی گلوسی - سنگوینیریا)

تکالیف - ہر موسم کی تبدیلی پر ہو جائیں یا عود کر آئیں (مرک) تمام تکلیفیں کھانا کھانے کے بعد کم ہو جائیں -

زبان پر موٹا، زرد میل، کنارے سرخ، زبان پر دانتوں کے نشان (پوڈوفائلم —— بڑی پلپلی دانتوں کے نشانوں کے ساتھ مرک)

نہایت گرم اشیاء پینے کی خواہش - اگر مشروب قریب ابلتے ہوئے نہ ہوں تو معدہ میں رُک نہ سکیں (آرسنک، کاس کریلا)

نوبتی آنکھوں کے گڑھوں کا اعصابی درد (داہنی جانب) آنکھوں سے بے حد پانی کے ساتھ - آنسو پرنالے کی طرح بہیں (رسٹاکس)

قبض - پاخانہ سخت گول سُدے، بھیڑ کی مینگنیوں کی طرح (اوپیم پلمبم) یکے بعد دیگرے قبض اور دست -

دست : رات کے وقت چھپے - ہلکے سلیٹی - چمک دار زرد - بھورے یا سفید پانی کے سے - لیٹی کے سے از خود نکل جائیں -

چہرہ، پیشانی، ناک، رخسار، نمایاں زرد -

جلد کا رنگ سلیٹی مائل زرد، جلد بے آب - ہاتھوں کی ہتھیلیاں سلیٹی مائل زرد (سیپیا)

جگر کی بیماریاں - یرقان - داہنے کندھے میں درد -

نمونیہ داہنے پھیپھڑے کا - جگر کی پیچیدگیوں کے ساتھ (مرک)

تشنجی کھانسی - بلغم کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کھانستے وقت منہ سے نکلیں -

(بڈیاگا - کالی کارب)

داہنی طرف زیادہ اثر کرتی ہے - داہنی آنکھ، داہنا پھیپھڑا، جگر، شکم کا داہنا حصہ - داہنا چوتڑ - داہنی ٹانگ - داہنا پاؤں برف کی مانند ٹھنڈا جب کہ بایاں قدرتی (لائیکو)

پرانے متعفن پھیلنے والے زخم جن کے ساتھ جگر کی تکلیف کی ہسٹری ہو یا جب امریضوں میں دق کا اثر ہو۔

پتہ کی پتھریاں - داہنے کندھے کے زاویہ کے نیچے درد کے ساتھ (پتہ کی پتھریوں کے شدید درد کے دورے کارڈس میری آنس)

**تعلق** : چیلیڈونیم - برائی اونیا - لائیکوپوڈیم - مرک - نکس - سنگونیریا - سیپیا، سلفر۔

آرسنک - لائیکوپوڈیم اور سلفر اس کے بعد اچھی طرح کام کرتے ہیں اور اکثر کیس کو شفا دے کر ختم کرتے ہیں۔

# سائی کوٹا وائی روسا

## CICUTA VIROSA

مستورات جو مرگی اور رعشہ کے تشنجی دوروں میں مبتلا ہوں - دانت نکالتے بچوں کے یا کیڑوں سے پیدا شدہ تشنجی دورے۔

تشنجی دورے - شدید - اعضا اور تمام جسم میں خوف ناک بدوضعی اور



اینٹھن کے ساتھ - گزاز[1] خلفی کی بے ہوشی کے ساتھ - ذرا سے چھونے، شور وغل یا جھٹکے سے دوبارہ شروع ہو جائیں۔

عفونتی (زچگی کے) تشنجی دورے - اکثر چند لمحہ کے لیے سانس رک جائے اور مردہ معلوم ہو جسم کا اوپری حصہ زیادہ ماؤف ہو - وضع حمل کے بعد دورے جاری رہیں۔

مرگی - معدہ کے متورم ہو جانے کے ساتھ جیسے پردہ صفاق میں شدید اینٹھن ہو - چیخ - چہرہ نیلا یا سرخ - دانت بیٹھ جائیں - ہوش و حواس جاتے رہیں اور اعضا بدوضع یعنی ٹیڑھے ہو جائیں - زیادہ تر رات کے وقت دورے ہوں (پہلے تھوڑے وقفہ پر اور بعد میں زیادہ وقفہ پر۔

پڑھتے وقت حروف گھومتے معلوم ہوں - اوپر کو چلے جائیں یا نیچے کو یا بالکل غائب ہو جائیں (کوکولس)

دانت نکلنے کے زمانہ میں دانتوں کو یا مسوڑھوں کو پیسے - جبڑے بیٹھ جائیں جیسے تشنجی دانت بیٹھنے میں ہوتا ہے۔

چاک، مٹی اور ناقابل ہضم اشیاء کی بے حد خواہش - کوئلہ کی - پتھر کی، کوئلہ کی - بچہ ان اشیاء کو بڑی دلچسپی اور خواہش کے ساتھ کھائے (ایلومنا - سورنم)

شدید جھٹکے - سر میں - معدے میں - بازو میں - ٹانگوں میں - جن سے جسم کے حصص میں جھٹکے پیدا ہوں - سر گرم -

---

[1] ایک قسم کا تشنجی دورہ جس میں سر اور ایڑیاں پیچھے کو اور جسم آگے کو خم کھاتا ہے۔ (خورشید)

دماغ یا ریڑھ کی چوٹوں کے برے اثرات بد کو خصوصاً تشنجی دوروں کو یہ دوا رفع کرتی ہے ۔گوشت کے اندر پھانس لگ جانے سے کزازی دورے (ہائپریکم)

آبلے جو آپس میں مل جائیں ۔جن سے موٹا ۔زرد ۔کھرنڈ سر یا چہرے پر بن جایا کرے ۔سائیکوٹک مادہ ۔

اکوتہ ۔خارش ندارد ۔تراوش سے لیموں کے رنگ کا سخت کھرنڈ بن جائے ۔

دماغی تکلیفات ابھاروں کے دب جانے سے ۔

تعلق : مقابلہ کرو ۔ہائیڈروسیانک ایسڈ ۔ہائپریکم ۔نکس وام ۔یرٹرکینا ۔

زیادتی : تمباکو کے دھوئیں سے (اگنیشیا) چھونے سے ۔

# سنا

CINA

یہ دوا ان بچوں کے لیے مفید ہے جن کے بال سیاہ ہوں ۔ بہت ضدی چڑچڑے اور بدمزاج ہوں ۔ہر وقت گود میں لیے رہنے کی خواہش کریں لیکن گود میں اٹھا کر پھرنے سے ان کو کوئی سکون نہ ہو ۔چھوا جانا نہ چاہیں ۔کسی کو نزدیک نہ آنے دیں ۔پیار اور محبت سے نفرت بہت سی چیزوں کی خواہش کریں ۔لیکن جو چیز ان کو دی جائے ۔انکار کر دیں ۔(مقابلہ کرو ۔انٹم ٹارٹ ۔برائی اونیا ۔کیمو ملا ۔سٹافی سیگیریا)

ہر وقت ناک کو انگلی سے کریدا کرے ۔ہر وقت ناک میں انگلی دیے



رہے ، ناک میں خارش ۔ناک کو تکیہ سے یا ماں کے کندھے سے رگڑا کرے (ٹیوکریم)

بچے کیڑوں سے تکلیف پایا کریں ۔جب جاگتے ہوں تو بُری طرح سے روئیں ۔نیند کے دوران چیخیں اور چونکیں ۔دانت پیسیں (سائیکوٹا سپائی جیلیا) کیڑے (ٹیوکریم)

چہرہ پیلا ۔بیماروں کا سفید اور منہ کے گرد نیلا پن ۔بیماروں کا سا ، آنکھوں کے نیچے سیاہ حلقے ، ایک گال سرخ اور دوسرا پیلا (کیمو ملا)

کتوں کی سی بھوک ، پیٹ بھر کھانے کے بعد بھی جلد بھوک مٹھائی اور مختلف چیزوں کی خواہش ۔ماں کے دودھ سے انکار کر دیں ۔

پیشاب ۔گدلا جب نکلے ، رکھے رہنے پر دودھیا سا ہو جائے اور گاڑھا ہو کر جمنے لگے ۔سفید اور گدلا ۔از خود نکلے ۔

کھانسی ۔خشک چھینکوں کے ساتھ ۔تشنجی صبح کے وقت دم گھٹے ۔نوبتی جو موسم بہار اور خزاں میں عود کر آئے ۔

بچہ ڈرے بولنے سے یا حرکت کرنے سے مبادا کہ کھانسی کا دورہ شروع ہو جائے (برائی اونیا)

تعلق : مقابلہ کرو ۔انٹم کروڈ ۔انٹم ٹارٹ ۔برائی اونیا ۔کیمو ملا کریازوٹ سٹافی سیگیریا ۔سلیشیا ۔بچوں کے چڑچڑے پن میں ۔

کالی کھانسی میں ڈروسرا کے بعد کام آتا ہے ۔جب ڈروسرا سے سخت ترین اور شدید علامات میں سکون پیدا ہو چکا ہو ۔

سنا سے سردی لگ جانے سے آواز بیٹھنے میں شفا ہو گئی جب کہ ایکونائٹ ، فاسفورس اور سپنجیا ناکام ہو چکے تھے ۔

وبائی بیماریوں میں بچوں کے لیے اکثر یہ دوا کام آتی ہے۔ جب کہ بڑوں کے لیے دوسری دواؤں کی ضرورت ہوتی ہے۔

سلفونائن۔ اکثر کیڑوں کی تکلیفات کو رفع کرتی ہے جب کہ سنابظاہر دوا ہو مگر فیل ہو جائے (ٹیوکریم۔ سپائی جیلیا)

# سنکونا یا چائنا

CINCHONA OFFICINALIS

ان انسانوں کے لیے جو موٹے اور سانولے رنگ کے ہوں یا جو کبھی موٹے تھے مگر کمزور کر دینے والی رطوبت کے ضائع ہو جانے سے کمزور اور پژمردہ ہو گئے ہوں (کاربو ویج)

مردہ دل۔ لاپرواہ۔ کم سخن (فاسفورک ایسڈ) مایوس۔ افسردہ دل زندہ رہنے کی خواہش نہ ہو۔ مگر خودکشی کا بھی حوصلہ نہ پڑے۔

تکالیف۔ رطوبات زندگی کے ضائع ہو جانے سے خصوصاً خون کے اخراج سے زیادہ وقت تک دودھ پلانے سے۔ دست آنے سے۔ پھوڑوں سے زیادہ مواد خارج ہونے سے (چائنم سلف) تکلیفات ملیریا کی وجہ سے جس میں نوبت موجود ہو۔ تکلیفات ہر تیسرے روز (ایک روز چھوڑ کر) عود کر آئیں۔

تمام تکلیفات سن یاس کی جن کے ساتھ سیلان خون کی زیادتی ہو۔ حاد تکلیفات جن کے نتیجے میں استسقا ہو جائے۔



درد۔ کھینچنے یا پھاڑنے والے ہر جوڑ میں۔ تمام ہڈیوں میں۔ ہڈیوں کی جھلیوں میں جیسے ان پر زور پڑا ہو یا موچ کھا گئی ہوں۔ تمام جسم میں پھوڑے کا سا درد۔ مجبور ہو کر بار بار اعضاء کو حرکت دے کیونکہ حرکت سے سکون ہو۔ چھونے سے درد عود کر آئے اور پھر آہستہ آہستہ شدید ترین ہو جائے۔

دردسر۔ جیسے کھوپڑی پھٹ جائے گی۔ شدید تپکن سر کی اور گردن کی شریانوں کی۔ چہرہ پر تمتماہٹ۔ گدی سے شروع ہو کر تمام سر کو ماؤف کرے زیادتی بیٹھنے سے یا لیٹ جانے سے ہو۔ کھڑا ہونا پڑے یا چلنا پڑے سیلان خون یا کثرت جماع کے بعد۔

چہرہ پیلا۔ مردوں کا سا۔ آنکھیں گھسی ہوئیں اور ان کے گرد سیاہ نیلے حلقے۔ چہرہ سے بیماری ٹپکے اور زرد ہو جیسا کہ اکثر کثرت جماع کے بعد ہوتا ہے۔ درد دانت اسی وقت جب دودھ پلا رہی ہو۔

ریاح حد سے زیادہ معدہ اور آنتوں میں تخمیر۔ بادشکم۔ اجتماع ریاح گیس یا ہوا کا بننا ڈکار سے سکون نہ ہو (ڈکار سے سکون ہو۔ کاربو ویج) ریاح کی زیادتی پھل کھانے کے بعد ہو (پلساٹیلا)

دردشکم۔ ہر روز ٹھیک وقت پر۔ نوبتی پتے کی پتھریوں سے (کارڈس) زیادتی رات کے وقت اور کھانے کے بعد۔ کمی۔ دوہرا ہونے سے (کالوسنتھ)

بے حد کمزوری۔ لرزہ۔ محنت سے نفرت و ذکی الحسی چھونے سے درد سے۔ ہوا کے جھونکوں سے۔ تمام کے تمام نظام عصبی میں حد درجہ کی ذکی الحسی۔

غیر فرحت بخش نیند یا مسلسل غنودگی۔ زیادتی صبح ۳ بجے کے بعد۔ بہت سویرے جاگ اٹھے۔

Scanned by CamScanner

سیلانِ خون - منہ سے - ناک سے - آنتوں سے یا رحم سے - بہت عرصہ تک جاری رہے - کھٹی چیزوں کی خواہش -

جسم کے ہر مخرج سے - سیلانِ خون کا رجحان - کانوں میں گھنٹے بجنے - کمزور بینائی کے جاتے رہنے جسم کے ٹھنڈے ہو جانے اور بعض وقت تشنجی دوروں (فیرم فاس) کے ساتھ -

دردوں میں ذرا چھونے سے تکلیف بڑھ جائے - لیکن زور سے دبانے سے سکون ہو (کیپسیکم - پلمبم)

ایک ہاتھ برف کی مانند ٹھنڈا اور دوسرا گرم (ڈیجی ٹیلس، اپی کاک - پلساٹیلا)

نوبتی بخار - بخار کے دورے سے دو یا تین گھنٹے قبل معلوم ہو جاتا ہے کہ بخار کا حملہ ہونے والا ہے - (چائنم سلف) ہر ساتویں یا چودھویں دن عود کریں رات کے وقت کبھی نہیں - کپڑا اوڑھنے سے یا نیند کے دوران تمام جسم پر زیادہ مقدار میں پسینہ (کونیم)

تعلق: معاون - فیرم

کلکیریا فاس کے بعد سر میں پانی بھر جانے کی حالت میں بہتر کام کرتا ہے - مقابلہ کرو - چائنم سلف نوبتی بخاروں میں - پہلے سے معلوم ہو جانے والی اقسام -

متضاد - ڈیجی ٹیلس اور سلینیم کے بعد -

یہ دوا زیادہ چاء پینے یا کیموملا کی چائے کے اثراتِ بد کو دور کرتی ہے خصوصاً جب اخراجِ خون ہو -

زیادتی: ذرا سے چھونے سے - ہوا کے جھونکے سے - ہر تیسرے دن -



دماغی جذبات سے - رطوبات زندگی کے ضائع ہو جانے سے -

کمی: زور سے دبانے سے - دوہرا ہونے سے -

# کوکا

CCCA

وہ انسان جو مشغولیت کی زندگی کے دماغی اور جسمانی بوجھ سے کمزور ہوتے جا رہے ہوں - وہ انسان جو دماغی اور اعصابی تھکاوٹ سے مبتلائے تکلیف ہوں (مقابلہ کرو - فلورک ایسڈ)

غمگینی اعصابی تھکاوٹ سے - شرمیلا - بزدل - سوسائٹی میں جا کر بیمار ہو جائے -

غمگین - چڑچڑا - خوش رہے تنہائی میں اور گوشہ میں -

خواہش شراب اور تمباکو کی - عادت ڈالے نشوں کی -

دم میں کمی - ان آدمیوں کو جو کھلاڑی ہوں - سانس چھوٹی بوڑھے آدمیوں کی - ان آدمیوں کی جو تمباکو اور شراب کا استعمال زیادہ کرتے ہیں

خون ملا تھوک - سینہ میں تنگی اور سانس میں دقت کے ساتھ -

نیند آئی ہو - لیکن کسی جگہ بھی آرام حاصل نہ کر سکے

شدید دھڑکن - اجتماع ریاح سے (ارجنٹم نائٹریکم - نکس وامیکا)

زیادہ محنت سے، قلبی تھکاوٹ سے (آرنیکا - بورکس - کاسٹی کم)

اثراتِ بد - پہاڑوں پر چڑھنے سے یا غبارہ میں اڑنے سے (آرسنک

نشہ کے، شراب کے اور تمباکو کے -

دانتوں کے سڑنے کو یہ دوا روکتی ہے۔
تعلق: مقابلہ رد۔ مریض روشنی اور سوسائٹی کی خواہش کریں (سٹرامونیم) اندھیرے اور تنہائی کی خواہش کریں۔ (کارکا)
اس دوا کا شروع شروع میں استعمال تمباکو کے اثرات بد کو دور کرنے کے لیے کیا گیا تھا۔

# کوکولس

## COCCULUS INDICUS

ان مستورات اور بچوں کے لیے جن کے بال ہلکے ہوں۔ آنکھیں ہلکے رنگ کی جو بحالت حیض اور حمل بری طرح سے تکلیف اٹھاتی ہیں کنواری عورتیں۔ وہ عورتیں جن کے بچہ نہ ہو۔
ان لوگوں کے لیے جو کتابوں کے کیڑے ہوں، وہ لڑکیاں جو ذکی الحس یا عاشق مزاج (رومانی) شوخ مزاج ہوں۔ اور جن کے حیض بے قاعدہ ہوں، اوباش، شہدے۔ مجلوق اور وہ لوگ جو کثرت جماع سے کمزور ہو چکے ہوں۔
گاڑی۔ کشتی یا ریل گاڑی میں سواری سے متلی یا قے (آرنیکا، نکس موسکاٹا) یا چلتی ہوئی کشتی کو دیکھنے سے بھی متلی یا قے۔ بحری سفر کی قے موٹر گاڑی کی قے۔
دردِ سر۔ پشتِ گردن اور گدی میں۔ جائے ریڑھ کو جیسے رسی سے کس کر باندھا ہو۔ متلی کے ساتھ جیسے بحری سفر میں ہو۔ ہر حیض کے زمانہ میں۔ سر کے بل۔ چت لیٹنے سے زیادتی۔



دردِ سر قے کے ساتھ یا متلی کے ساتھ۔ گاڑی، کشتی یا ریل کی سواری سے۔
بیماریاں جو عموماً شرابیوں کو ہوتی ہیں۔
بھوک ندارد۔ دھات کے سے مزہ کے ساتھ (مرکیوریس)
وقت بہت جلد گذرے۔ (بہت آہستہ گذرے۔ ارجنٹم نائٹ کنابس انڈیکا)
بے حد سستی تمام جسم کی۔ سیدھا کھڑا ہونے کے لیے کافی طاقت یا قوت ارادی صرف کرنا پڑے۔ اونچا بولنے سے کمزوری محسوس کرے۔ اثرات بد۔ بے خوابی سے۔ دماغی تحریک اور راتوں کو جاگنے سے ایک گھنٹہ کی نیند سے بھی کمزوری محسوس کرے۔ بے خوابی کے بعد تشنجی دورے۔ غصہ اور غم کے اثرات بد۔
کانپنا بازوؤں اور ٹانگوں کا، تحریک سے یا درد سے۔
چکر۔ ایسا محسوس ہو جیسے بستر سے اٹھنے پر نشہ سا پیا ہوا ہے یا جیسے گاڑی کی حرکت سے چکر (بلائی اونیا)
احساس شکم میں کاٹنے اور مسلنے کا ہر حرکت پر جیسے تیز پتھر آپس میں رگڑ رہے ہوں یا شکم کے اندر حرکت کر رہے ہوں یا شکم کو کاٹ رہے ہوں۔ احساس سر میں اور دوسرے حصص میں خالی پن کا (اگنیشیا)
دوران حیض اس قدر کمزوری محسوس ہو کہ ٹانگوں کی کمزوری کی وجہ سے مریضہ کھڑی نہ ہو سکے (ایلومنا۔ کاربو انیملس) ہر حیض کے بعد لیکوریا یعنی سیلان الرحم۔ بجائے حیض کے یا دو حیضوں کے درمیان (آیوڈیم۔ اکزنتھا کسائیلم) گوشت کے دھوون کی طرح پتلا سوزشی خون

بلا۔ دورانِ حمل۔

تردید برداشت نہ ہو جلد ناراض ہو جائے۔ ذرا سی بات سے غصہ ہو جائے۔ بولے بہت تیزی سے (اناکارڈیم)

جب بخار ہلکا ہلکا رہے ذکی الحس اور چڑ چڑا ساتھ ہوں اور طبیعت میں غصہ ہو۔

**تعلق** ۔ مقابلہ کرو۔ اگنیشیا اور نکس وامیکا سے، کوریا یعنی رعشہ اور فالجی علامات میں۔ اثم ٹارٹ، ماؤفہ حصص کے پسینہ میں۔

اس دواسے ناف کا ہرنیا (معرضدی قبض) درست ہوا ہے جب کہ نکس وامیکا ناکام رہا۔

**زیادتی** ۔ کھانے سے۔ پینے سے۔ نیند سے۔ تمباکو نوشی سے، بات چیت کرنے سے۔ گاڑی کی سواری سے۔ کشتی یا جہاز کی حرکت سے دورانِ حمل اٹھنے پر۔

---

# کافیا کروڈا

## COFFEA CRUDA

لمبے، پتلے، دُبلے، جھکے ہوئے انسانوں کے لیے جن کا چہرہ سانولا ہو۔ دموی مزاج کے انسان۔

حد سے زیادہ ذکی الحس۔ تمام قوٰی بہت تیز مثلاً بینائی۔ قوت سامعہ قوتِ شامہ۔ قوت ذائقہ۔ قوت لامسہ (دیکھنے۔ سونگھنے۔ چکھنے اور چھونے کے قوٰی (بیلاڈونا۔ کیموملا۔ اوپیم)



دماغ اور جسم کی غیر معمولی چستی۔ مستعدی۔

خیالات و تصورات کا ہجوم۔ کام بہت جلد کرے۔ خیالات کی روانی اور تیزی کی وجہ سے نیند نہ آئے۔

تکالیف۔ یکایک جذبات یا خوشی کی خبروں کے بُرے اثرات۔ کاسٹیکم۔ تحریک کن یا بُری خبروں کے اثرات جلسی میم) خوشی سے روئے۔ یکے بعد دیگرے ہنسے اور روئے۔

درد کا احساس بہت شدید ہو۔ درد ناقابل برداشت معلوم ہو۔ مریض کو مایوس کر دے (اکونائٹ۔ کیموملا) تکلیف میں اِدھر اُدھر کروٹیں بدلے۔

بے خوابی اور جاگتے رہنے کی کیفیتیں۔ آنکھیں بند کرنا ناممکن ہو، دماغ میں خیالات کی تیزی کی وجہ سے جسم میں تحریک پیدا ہو جائے۔ مقابلہ کرو۔ (سیپنی شیوسے، جس میں سن یاس کے زمانہ میں رحم کے اپنی جگہ سے گر جانے یا رحم میں تحریک کی وجہ سے بے خوابی ہوتی ہے)۔

دردِ سر۔ شدید (دماغی محنت، سوچنے اور بولنے کی زیادتی سے) ایک جانب کا درد سر ایسا محسوس ہو جیسے دماغ میں کیل گڑی ہے (اگنیشیا۔ نکس وامیکا) جیسے دماغ پھٹ گیا ہے یا ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا ہے زیادتی کھلی ہوا میں۔

جلد جلد کھائے اور پیئے (بیلاڈونا۔ ہیپر)

درد دانت نوبتی جھٹکے والا جس کو منہ میں برف کا پانی رکھنے سے سکون ہو۔ لیکن جب پانی گرم ہو جائے تو درد دانت عود کر آئے (بسمتھ۔ برائی اونیا پلساٹیلا۔ کاسٹی کم۔ سیپیا۔ نیٹرم سلف)

تعلق ۔ مقابلہ کرو ۔ ا[illegible] ۔ کیمو ملا ۔ اگنیشیا ۔ سلفر

متضاد ۔ کینتھرس ۔ کاسٹی کم ۔ کوکولس ۔ اگنیشیا ۔

زیادتی ۔ یکایک دماغی جذبات سے ۔ بے حد خوشی سے ۔ ٹھنڈی کھلی ہوا میں ۔ سُن کرنے والی ادویہ سے ۔

---

# کالچیکم

## COLCHICUM AUTUMNALE

یہ دوا بائی اور گٹھیاوی مزاج کے انسانوں کے لیے مفید ہے وہ انسان جو قوی اور مضبوط ہوں ۔ بوڑھے آدمیوں کی تکلیفات ۔

بیرونی اثرات ۔ مثلاً روشنی ۔ شور وغل ، تیز خوشبو یا بدبو ۔ لگاؤ ۔ بد اخلاقی وغیرہ اسے اپنے آپ سے باہر کر دیتے ہیں ۔ (نکس وامیکا) اُس کی تکالیف ناقابلِ برداشت معلوم ہوتی ہیں ۔

تکلیفات ۔ غم سے یا دو سر دل کے بُرے فعلوں سے (سٹافی سیگریا) درد ۔ کھینچنے والے ۔ پھاڑنے والے اور دبانے والے ۔ گرم موسم میں ہلکے یا سطحی ۔ جب ہوا سرد ہو تو ہڈیوں میں اور گہرے ریشوں میں ہوتے ہیں ۔ درد بائیں سے دائیں کو جاتے ہیں (لیکے سس)

سونگھنے کی طاقت بہت تیز ۔ کھانا پکنے کی خوشبو سے متلی اور غشی خصوصاً مچھلی انڈوں یا چربیلے گوشت سے (آرسنک ۔ سیپیا) ۔



رات کو جاگنے کے اثرات بد (کوکولس)

غذا سے نفرت ۔ دیکھنے سے یا اس کی خوشبو سے ہی نفرت

شکم ریاح سے بے حد بھرا ہُوا ۔ ایسا محسوس ہو جیسے پھٹ جائے گا ۔ معدہ اور شکم میں جلن یا برف کی سی ٹھنڈک ۔

موسم خزاں کی پیچش ۔ پاخانہ میں سفید سفید ذرات بہت مقدار میں نکلیں ۔ سفید آنْوں جیسے لحموں کو چھیل کر نکالی گئی ہو (کینتھرس ۔ کاربالک ایسڈ)

پیشاب سیاہ ۔ مقدار میں کم یا رکا ہُوا ۔ پیشاب قطروں میں سفید رسوب کے ساتھ ۔ پیشاب خون ملا ۔ بھورا ۔ سیاہ ۔ روشنائی کا سا ۔ پیشاب میں البیومن شکر یا پھٹے ہوئے خون کے چھوٹے چھوٹے متعفن ٹکڑے ہوں ۔

ماؤف حصص چھونے سے اور حرکت سے بہت ذکی الحس ہوں ۔

وجع رباطی (آرتھرائٹس) کے درد جوڑوں میں ۔ مریض جوڑ کو چھونے سے درد کی وجہ سے چیخے ۔ یا پاؤں کی انگلی پر ذرا کچھ لگ جانے سے چلائے ۔

تعلق ۔ مقابلہ کرو ۔ برائی اونیا سے بائی کے گٹھیا میں جہاں پانی کا اجتماع ہو چکا ہو ۔ موسم گرما کے وجع المفاصل کے دردوں میں ۔

اکثر ایپس اور آرسنک کے فیل ہو جانے کے بعد استسقا کو شفا دیتا ہے ۔

زیادتی دماغی جذبات یا تھکاوٹ سے ۔ زیادہ مطالعہ کے اثرات مابعد ۔ غذا پکنے کی خوشبو سے ۔

حرکت سے ۔ اگر مریض چپ چاپ پڑا رہے تو قے کی رغبت اتنی تیز

نہیں ہوتی لیکن ہر حرکت سے تے کی رغبت بہت زیادہ ہوجاتی ہے (برائی اونیا)

# کولن سونیا کناڈنسس

## COLLINSONIA CANADENSIS

پیڑو اور باب الکبد کی وریدوں میں ورم اور اجتماعِ خون کی وجہ سے تکلیف دہ حیض اور بواسیر۔

پیڑو کے جوف میں اجتماعِ خون بواسیر کے ساتھ، خصوصاً حمل کے آخری مہینوں میں۔

قلب کی بیماری سے استسقاء

دھڑکن - ان مریضوں میں جو بواسیر اور بدہضمی کے شکار ہوں۔ قلب کا فعل مسلسل تیز لیکن کمزور۔

جب قلبی تکالیف میں سکون ہو تو پرانی بواسیر پھر ظاہر ہوجائے یا رُکے ہوئے حیض پھر جاری ہوجایا کریں۔

پُرانی درد بھری خونی بواسیر - احساس جیسے چھوٹی چھوٹی لکڑیاں ریت یا کنکریاں مبرز میں بھری ہیں (ا اسکولس)

بواسیری پیچش مروڑ کے ساتھ۔

یکے بعد دیگرے قبض اور دست ہو - آنتوں میں اجتماعِ خون یا ورم کی وجہ سے انفعالی نااہلیت - پاخانہ سخت - آہستہ نکلے - درد اور بہت ریاح کے ساتھ قبض۔



دورانِ حمل خارش بواسیر کے ساتھ - جس کی وجہ سے مریضہ لیٹ نہ سکے۔

**تعلق** - قلبی تکلیف میں جس کے ساتھ بواسیری پیچیدگیاں ہوں۔ کولن سونیا کو نظر انداز نہ کرنا چاہئیے - خصوصاً جب کہ کیکٹس - ڈیجی ٹیلس اور دوسری ادویہ ناکام ہوچکی ہوں۔

درد شکم یا ریاحی درد کو کولن سونیا رفع کرتا ہے - جب کہ کالوسنتھ اور نکس فیل ہوچکے ہوں۔

مقابلہ کرو - اسکولس - ایلو - کیمومِلا - نکس - سلفر۔

**زیادتی** - ذراسی دماغی اکتاہٹ یا جذبہ علامات کو بڑھا دیتا ہے (ارجنٹم نائٹریکم)

---

# کالوسنتھ

## CULOCYNTHIS

شکم میں جان کنی کا سا درد - جس سے مریض دوہرا ہوجائے۔ بے چینی - اینٹھن - سکون حاصل کرنے کے لیے کروٹیں بدلے - سکون ہو زور سے دبانے سے - سکون ہو سینکنے سے - میگنیشیا فاس)

درد - بوجھیں کھاتے یا پینے کے بعد - مریض کو دوہرا ہونے پر مجبور کریں (میگنیشیا فاس - تکلیف بڑھے دوہرا ہونے سے - ڈائس کوریا)۔

حیض خجالت یا افسردگی سے رُک جائیں - حیض میں شدید درد شکم۔

بے حد چڑچڑا۔ بے صبر۔ سوال کیے جانے پر غصہ میں آجائے یا اپنی ہتک سمجھے۔

چڑچڑا۔ بدمزاج۔ ہاتھ میں پکڑی ہوئی چیزیں پھینک دے۔ غصہ سے پیدا شدہ تکالیف معہ برہمی۔ درد شکم۔ قے۔ دست اور حیض کا رک جانا (کیمو ملا۔ سٹافی سیگیریا)

چکر۔ جب جلدی سے سر گھمائے خصوصاً بائیں جانب، جیسے وہ گر پڑے گا۔ نشیلی چیزوں سے۔

عرق النساء (لنگڑی کا درد) اینٹھن والا درد چوتڑ میں جیسے شکنجہ میں کسا ہے۔ ماؤف جانب لیٹے۔

گولی کے سے درد مثل بجلی کے جھٹکوں کے بائیں ٹانگ میں اوپر سے نیچے آئیں۔ بائیں چوتڑ میں۔ بائیں ران میں۔ بائیں گھٹنے سے گھٹنے کے گڑھے تک۔

تعلق۔ معاون۔ مرک پیچش میں جب کہ شدید اینٹھن ہو۔

مقابلہ کرو۔ نفائلم۔ شدید درد داہنی طرف عرق النساء میں۔ تیر کے سے کاٹنے والے داہنے چوتڑ کے جوڑ سے پاؤں تک۔ زیادتی لیٹ جانے سے حرکت سے اور قدم رکھنے سے۔ کمی بیٹھنے سے۔

مقابلہ کرو۔ سٹافی سیگیریا کے ساتھ خصیۃ الرحم کی یا دیگر تکلیفات میں جو غصہ کے اثراتِ بد سے برہمی سے یا خاموش غم سے پیدا ہوئی ہوں۔

زیادتی۔ غصہ اور برہمی۔ کسی کی بدتمیزی کی وجہ سے ہتک اور بے عزتی (سٹافی سیگیریا۔ لائیکو) پنیر سے درد شکم کی زیادتی۔

کمی: دوہرا ہونے سے۔ زور سے دبانے سے۔



# کونیم میکولیٹم

## CONIUM MACULATUM

یہ دوا بوڑھی کنواری عورتوں اور ان عورتوں کے لیے جو سن یاس میں سے گزر رہی ہوں مفید ہے۔

خصوصاً بوڑھے آدمیوں کی تکلیفات کے لیے۔ بوڑھی کنواری عورتیں بوڑھے کنوارے مرد جن کے عضلاتی ریشے سخت ہوں۔ ان انسانوں کے لیے جن کے بال ہلکے ہوں اور جو جلد غصہ میں آجاتے ہوں۔ ان مضبوط انسانوں کے لیے جن کی بیٹھ کر کام کرنے کی عادت ہو۔

بوڑھے آدمیوں کی کمزوری۔ تکلیفات صدمہ سے یا گرنے سے۔ خنازیری یا کینسر مزاج کے انسان جن کے غدود بڑھے ہوئے ہوں ریشے مضبوط اور سخت۔

کاروبار کی یا مطالعہ کی خواہش نہ ہو۔ سست، لاپرواہ۔ کسی کام میں دلچسپی نہ ہو۔

حافظہ کمزور۔ کوئی دماغی محنت برداشت نہ ہو سکے۔

غم گین۔ جلد پریشان ہو جائے۔ ظالم۔ لڑاکا۔ ملامت کرے۔ تردید برداشت نہ کر سکے (اورم) کسی قسم کی تحریک دماغی افسردگی پیدا کر دے۔

خوف اکیلے ہونے کا تاہم سوسائٹی سے گریز کرے (کالی کارب لائیکو پوڈیم)

غدود پتھر کی مانند سخت۔ پستانوں کے اور خصیوں کے غدود پتھر کی مانند سخت ان انسانوں میں جن کے اندر کینسر کا مادہ ہو۔ غدودوں میں چوٹوں اور خراشوں کے بعد۔ (مقابلہ کرو۔ ایسٹریاز ریوبنس)

پستان پھوڑے کا سا درد کریں۔ سخت ہوجائیں اور حیض کے قبل اور دوران ان میں درد ہو۔ (لیک کینینم۔ کالی کارب)

چکر۔ خصوصاً جب لیٹا ہو یا بستر میں کروٹ لے۔ سر کو یا خالی آنکھوں کو ذرا سا ہلانے سے۔ سر کو بالکل نہ ہلا سکے۔ بائیں جانب سر کو گھمانے سے۔ (کالو سنتھ) بوڑھے آدمیوں میں۔ ضعیفۃ الرحم اور رحم کی تکلیفات میں۔

کھانسی۔ تشنجی دوروں میں جو حنجرہ میں ایک ہی مقام پر خشکی سے پیدا ہو (حلق میں۔ اکیتاریسی موسا) سینہ اور حلق میں خراش کے ساتھ (آئیوڈیم) زیادتی رات کے وقت جب لیٹا ہو اور بحالت حمل (کاسٹیکم کالی برومم)

بے حد تکلیف پیشاب نکالنے میں۔ پیشاب آئے رُک جائے۔ پھر آنے لگے۔ غدۂ مذی یا رحم کی تکلیفات۔

حیض۔ کمزور۔ رکا ہوا۔ بہت دیر میں۔ مقدار میں کم۔ تھوڑے وقت رہے۔ تمام جسم پر چھوٹے چھوٹے سرخ دانے جو سیلان حیض شروع ہوتے ہی ختم ہوجائیں (ڈلکامارہ) سردی لگنے سے رُک جائے۔ ٹھنڈے پانی میں ہاتھ ڈالنے سے رُک جائے (لیک ڈیفلوریٹم)

لیکوریا (سیلان الرحم) حیض کے دس دن بعد (بورکس۔ بووسٹا) سوزشی خون ملا۔ دودھ کا سا۔ مقدار میں زیادہ۔ گاڑھا۔ رگڑ رگڑ کر بہے۔



اخراجِ بد۔ خواہش نفسانی کے دب جانے سے یا حیض کے دب جانے سے۔ خواہشاتِ نفسانی کی تسکین نہ ہونے سے یا کثرتِ جماع سے۔

روشنی سے نفرت بغیر آنکھوں میں ورم کے۔ مصنوعی روشنی میں آنکھوں کو استعمال کرنے سے تکلیف بڑھے۔ یہ دوا اکثر ان طالب علموں کیلئے مفید ہے جو رات کو کام کرتے ہیں۔ روشنی سے حد درجہ کی ذکی الحسی (ہوم نیم)

پسینہ دن اور رات۔ جوں ہی سوئے یا جوں ہی آنکھیں بند کرے (چائنا)

**تعلق**۔ جن لوگوں کو کونیم کی ضرورت ہوتی ہے وہ اکثر شراب یا دیگر نشیات سے خود کو بہتر محسوس کرتے ہیں۔ حالانکہ تندرستی کی حالت میں وہ شراب کا استعمال قطعی طور پر نہیں کر سکتے۔

مقابلہ کرو۔ آرنیکا اور رسٹاکس چوٹوں میں۔ آرسنک۔ اسٹریاز ریوبنس کینسر میں۔ کلکریا۔ سدنیم۔ غدودوں کے ورم میں۔

کونیم کے بعد سورنیم۔ پستانوں کے گومڑوں میں جہاں ان کے فاسد ہونے کا خدشہ ہو بہتر کام کرتا ہے۔

**زیادتی**۔ رات کے وقت لیٹنے سے۔ بستر میں کروٹ لینے یا اُٹھ کر بیٹھنے سے۔ تجرد (شادی نہ کرنا) سے۔

# کروکس سٹائیوا

## CROCUS SATIVUS

**احساسات میں حد سے زیادہ اور بار بار تبدیلیاں۔**
تبدیلیاں یکایک بے حد خوشی سے غضبناک مایوسی تک (اگنیشیا۔ نکس موسکاٹا)
بے حد خوش۔ محبت کرنے والی۔ ہر شخص کو چومنا چاہے لیکن دوسرے ہی لمحہ میں شدید غصہ آجائے۔

سیلانِ خون۔ جسم کے کسی حصّہ سے خون سیاہ۔ گاڑھا۔ منجمد جس کے **لمبے لمبے سیاہ تار بنیں اور اس حصّہ پر لٹک جائیں جہاں سے خون بہہ رہا ہے** (ایلپس)

دردِ سر۔ سن یاس کے زمانے میں تکین والا۔ ماہواری کے وقت کے (جب کہ ماہواری نمودار ہوا کرتی تھی) پہلے دو تین دن زیادتی۔ اعصابی یا حیض کے دردِ سر۔ سیلانِ حیض سے قبل، دوران یا بعد (دیکھئے سس لیلیم ٹگ۔ بیکیل)

آنکھوں میں احساس جیسے کمرہ دھوئیں سے بھرا ہوا ہے۔ جیسے رو رہی ہے۔ جیسے آنکھوں پر ٹھنڈی ہوا لگتی رہی ہے۔ آنکھوں کو زور سے بند کرنے سے سکون ملے۔

نکسیر۔ سیاہ۔ گاڑھی تاردار۔ ہر قطرہ تاگے کی **صورت اختیار** کرے۔ پیشانی پر پسینہ کے ٹھنڈے قطروں کے ساتھ (سینہ ٹھنڈا) لیکن پنکھے کی خواہش ہو۔ چمک دار سرخ خون کے ساتھ۔ کاربو وج) بچوں



میں جو جلد بڑھ رہے ہوں (کلکیریا فاسفورس)
درد والا حیض۔ خون سیاہ۔ تاردار۔ منجمد (اسٹیلیگو)

احساس جیسے کوئی زندہ چیز شکم میں۔ معدہ میں۔ رحم میں۔ بازو میں یا جسم کے دوسرے حصص میں حرکت کر رہی ہے (سباڈیلا۔ تھوجا۔ سلفر) متلی اور کمزوری کے ساتھ۔

کوریا (رعشہ) اور ہسٹریا (اختناق الرحم) بے حد خوش دلی۔ گانے اور ناچنے کے ساتھ (ٹیرنٹولا) یکے بعد دیگرے غم گینی اور غصہ کے ساتھ۔

واحد عضلات میں تشنجی سکڑان اور اینٹھن (اگیریکس۔ اگنیشیا۔ زنکم)

**تعلق۔** نکس وامیکا۔ پلساٹیلا۔ سلفر۔ کروکس کے بعد تقریباً ہر تکلیف میں بہتر کام کرتے ہیں۔
مقابلہ کرو۔ حیض کی خرابیوں میں (اسٹیلیگو)

---

# کروٹیلس ہریڈس

## CROTALUS HORRIDUS

یہ دوا خنازیر مزاج کمزور اور سیلان خون کی رغبت والے مریضوں جن کی صحت تباہ ہو چکی ہو کے لیے مفید ہے۔ اس دوا کا استعمال وبائی اور متعدی بیماریوں میں۔ شرابیوں میں ہوتا ہے اور جہاں کاربنکل بننے یا پھوڑے نکلنے کی رغبت ہو (انتھراکسین)
بیماریاں جو نظام کی پہلی کمزوری کی وجہ سے پیدا ہوں ہلکا زہریلا تپ محرقہ

یا ملیریا بخار شراب نوشی کی پرانی عادت - قوت حیات انتہائی کمزور - حقیقی سکتہ -

سکتہ - نشہ کرنے والوں - سیلانِ خون کا رجحان رکھنے والی اور تباہ شدہ صحت کی طبیعتوں میں سکتے کے دورے -

سیلانِ خون کا رجحان - خون آنکھ سے - کانوں سے - ناک سے اور جسم کے ہر مخرج سے بہے - پسینے میں خون -

آنکھوں کی سفیدی کا رنگ زرد ہو جائے - بینائی پتلی کے ورم اور زخم کے بعد صاف ہو جائے -

فاسد یرقان - جگر کی خرابی کی وجہ سے زیادہ تر نہیں بلکہ سیلان خون کی وجہ سے -

فرفوراؔ زیفی (بیماری جس میں خون میں فتور آجاتا ہے اور جلد کے نیچے جریان خون ہونے سے جسم پر قرمزی رنگ کے داغ یا دھبے پڑ جاتے ہیں) جس میں سے خون بہے - یکایک خون تمام جسم کے مخارج سے - جلد سے ناخنوں سے اور مسوڑھوں سے جاری ہو جائے -

زبان آگ کی طرح سرخ - صاف اور پالش کی ہوئی (پائروجینم) حد سے زیادہ متورم -

فاسد ڈفتھیریا یا سرخ بخار - تالو یا غدودوں پر ورم یا گینگرین - ورم بڑھیں خالی نگلنے سے - ڈفتھیریا میں اگر قے یا دست شروع ہو جائیں - طاقت اور قوت حیات کا سلب ہو جانا - نبض کا پتہ نہ چلے - خون کے اندر زہر پیدا ہو جائے (پائیروجن)

قے - صفراوی - پریشانی اور نبض میں کمزوری کے ساتھ ہر مہینہ حیض



کے بعد داہنی کروٹ یا چت نہ لیٹ سکے - کیونکہ ایسا کرنے پر فوراً سیاہ سبز قے شروع ہو جائے - سیاہ یا پسے ہوئے قہوہ کی طرح سے زرد بخار میں -

دست - پاخانہ سیاہ - پتلا - پسے ہوئے قہوہ کی طرح - متعفن - غذا یا پینے کی اشیاء میں متعفن بخارات یا زہریلے مادے کی وجہ سے - مرغن شکار (مرغابی) وغیرہ سے (پائروجن) زرد بخار - ہیضہ - ٹائیفائیڈ اور ٹائیفس کے دوران -

انتوں سے سیلان خون - جب مخصوص زہریلی بیماریوں یا وبائی بیماریوں میں ہو - خون سیاہ - پتلا اور منجمد تر ہو -

لاش چیرنے سے چیرنے والے کے اپنے ہی جسم پر زخم ہو جائیں -

کیڑوں کے ڈنک - چیچک کے ٹیکہ کے اثرات بد -

خون حیض - بجائے رحم کے جسم کے کسی اور مخرج سے ہو خصوصاً کمزور شدہ طبیعتوں میں (ڈیجی ٹیلس - فاسفورس)

سن یاس میں شدید تمتماہٹ کے دورے اور حد سے زیادہ پسینے - معدہ میں کمزوری یا بیٹھے (ڈوبنے) کا احساس - استحاضہ - نزیف رحمی - سیلانِ خون سیاہ - پتلا - متعفن - زیادہ دنوں تک رہے - خون کی شدید کمی - بخس -

رحم کی فاسد بیماریاں - سیلانِ خون کا بے حد رجحان - خون سیاہ پتلا اور متعفن -

تعلق - مقابلہ کرو - ایپس - ییکے سس - ناجا - پائروجن -

ییکے سس میں جلد ٹھنڈی اور چپچپی ہوتی ہے - کروٹیلس میں ٹھنڈی اور خشک - ایپس میں تکالیف دائیں پھیپھڑے میں ہوتی ہیں اور بلغم

سیاہ خون ملا ۔

# کروٹن ٹگ

## CROTON TIGLIUM

آنتوں کی بلغمی جھلیوں پر اس دوا کا اثر ہوتا ہے ۔ یہ دوا آنتوں میں سے گزرنے والے خون کے پانی والے حصے کو بڑی مقدار میں پانی کے سے دستوں میں تبدیل کر دیتی ہے ۔ اس لیے پانی کے سے پتلے دست بہت ہوتے ہیں ۔ (ویریٹرم) اور تمام جسم پر حاد قسم کا اگزیما پیدا کرتی ہے (رسٹاکس)

دست تشنجی صورت میں ہوتے ہیں اور "گولی کی طرح سے نکلتے ہیں" (گمبوجیا) جیسے ہی کہ مریض کھائے پیئے یا حتیٰ کہ جب وہ کھا رہا ہوتا ہے ۔ ویسے ہی دست آجاتے ہیں ۔ دست زرد پانی کے سے ۔

مسلسل پاخانہ کی حاجت ۔ جس کے بعد یکایک پاخانہ آتا ہے اور جو مبرز سے گولی کی طرح نکلتا ہے (گمبوجیا، گریشی اولا ۔ پاڈو فائلم ۔ تھوجا)

پاخانہ کے قبل آنتوں میں پانی چھلکتا محسوس ہوتا ہے (پاخانہ کے قبل گڑگڑاہٹ ایلوز)

سینہ میں کھنچنے والا درد ۔ چھاتی سے شروع ہو کر کندھے تک ، اسی جانب جس جانب بچہ دودھ پئے ۔ سر پستان بہت درد کرے ۔

جلد میں شدید خارش ۔ لیکن جلد اس قدر نازک ہو کہ کھجلایا نہ جا سکے ۔ آہستہ آہستہ سہلانے سے کمی ہو ۔ تمام جسم پر اکوتہ (اگزیما)

عورت اور مرد ہر دو میں آلاتِ تناسل پر شدید کھجلی (رسٹاکس) مرد کے



آلاتِ تناسل پر آبلے دار ابھار ۔ اس قدر ذکی الحسی اور درد کہ کھجلایا نہ جا سکے ۔

کھانسی ۔ جیسے ہی سر تکیہ پر لگے ویسے ہی تشنجی دورے والی کھانسی شروع ہو جائے ۔ سانس گھٹے اس لیے کمرے میں ٹہلنا پڑے یا کرسی پر (بیٹھ کر) سونا پڑے ۔

**تعلق** ۔ مقابلہ کرو ۔ کالی بودم ۔ فاسفورس ۔ بچوں کے مزمن دستوں میں ۔ بیلنشیا ۔ سر پستان میں درد ۔ دودھ پلاتے وقت ۔ پیٹھ کو جائے ۔

**زیادتی** ۔ اسہال ۔ ہر حرکت پر ، ہر دفعہ پینے کے بعد جب کھانا ہو یا دودھ پلاتی ہو ۔ (رجنیٹم نائٹ ۔ آرسنک ، موسم گرما میں ۔ پھل اور مٹھائیوں کے بعد (گمبوجیا) ، ذرا سی غذا یا ذرا سے پینے سے ۔

---

# کیوپرم میٹلیکم

## CUPRUM METALLICUM:

**اعتقالی تشنج اور اینٹھن** ۔ علامات نوبتی ہوں اور مجموعہ ، (گروہ کی شکل میں) نمایاں ہوں

ذہنی اور جسمانی تھکاوٹ سے شدید دماغی محنت سے اور جاگنے سے (کوکولس ۔ نکس وامیکا) پریشانی کے دورے جن پر قابو نہ پایا جا سکے

منہ میں تیز میٹھا سا۔ کسیلا۔ تانبے کا سا ذائقہ تھوک کی زیادتی کے ساتھ (رسٹاکس)

زبان مسلسل اندر اور باہر سانپ کی طرح آئے جائے۔ (لیکیسس)

جب پیتا ہو تو رقیق اشیاء گڑگڑاہٹ کی آواز کے ساتھ نیچے اتریں (آرسنک۔ تھوجا)

مرض ہیضہ[1] ۔ ایشیائی ہیضہ[2] ۔ شکم اور پنڈلیوں میں اینٹھن کے ساتھ۔

ابھاروں کے دوبارہ اندر چلے جانے کے نتائج بد۔ (اگر اچھی طرح نہ نکلیں تو زنکم) جس کی وجہ سے دماغی تکلیفات۔ تشنج۔ تشنجی دورے قے ہو۔ بد اثرات۔ پاؤں کا پسینہ دب جانے سے (سلیشیا۔ زنکم)

تشنجی دورے جس میں چہرہ نیلا پڑ جائے اور انگوٹھے ہتھیلیوں میں جکڑے جائیں۔

بازوؤں اور ٹانگوں میں اینٹھن۔ درد تلوؤں میں۔ پنڈلیوں میں اعضاء میں بے حد تھکاوٹ کے ساتھ۔

تشنجی دورے جو ہاتھوں اور پاؤں کی انگلیوں میں شروع ہوں اور تمام جسم پر پھیل جائیں۔ بحالت حمل۔ ولادت کے بعد تشنجی دورے۔ ڈر یا پریشانی کے بعد۔ جب ورم یا کوئی تکلیف جسم کے کسی عضو سے ہٹ کر دماغ میں جائے۔ (زنکم)

---

[1] شدید سوزش معدہ و امعاء جس میں دست اینٹھن اور قے ہو عام طور پر ناقص غذا کی بنا پر گرمیوں یا موسم خزاں میں یہ تکلیف ہو جاتی ہے۔

[2] ہیضے کی بیماری جو وبائی شکل میں پھوٹ پڑے۔



زبان کا فالج۔ نامکمل۔ لڑکھڑاہٹ والی گفتگو۔ لکنت۔

مرگی شعلہ گھٹنوں سے شروع ہو اور اوپر کو جائے۔ زیادہ تر رات کے وقت نیند کی حالت میں (بیوفو) نئے چاند کے قریب باقاعدہ وقفوں پر (حیض) سر کے بل گرنے سے یا سر کو چوٹ لگنے سے۔ بھیگ جانے سے[1]

کھانسی میں گڑگڑاہٹ کی آواز جیسے بوتل سے پانی انڈیلا جا رہا ہو۔

کھانسی میں کمی ٹھنڈا پانی پینے سے (کاسٹیکم۔ زیادتی ٹھنڈا پانی پینے سے سپنجیا)

کالی کھانسی۔ زیادہ دیر تک رہے۔ دم گھٹے۔ تشنجی۔ بول نہ سکے۔ سانس نہ آئے۔ چہرہ نیلا پڑ جائے۔ جسم سخت ہو جائے یا اکڑ جائے۔ مسلسل تین حملے (سٹانم) ہوش آجانے پر ثقیل غذا کی قے۔ (کینابس انڈیکا) ہر دورہ کے ساتھ قریب قریب سکتہ یعنی بے ہوشی کی سی کیفیت ہو۔

ولادت کے بعد درد تیز۔ پریشان کن پنڈلیوں اور تلوؤں میں۔

**تعلق۔ معاون۔ کلکیر یا کارب**

مقابلہ کرو۔ آرسنک اور وریٹرم کا ہیضہ اور مرض ہیضہ میں۔ اپیکاک سے جو اس کا نباتاتی مشابہ ہے۔

وریٹرم کالی کھانسی اور ہیضہ میں کیوپرم کے بعد اچھی طرح کام کرتا ہے۔ ابھاروں کے دب جانے سے۔ تشنجی دردوں میں (ایپس۔ زنکم)۔ زیادتی۔ ٹھنڈی ہوا سے، رات کے وقت۔ پاؤں کا پسینہ یا ابھار دبنے سے

---

[1] آنکھوں کی پتلیاں اوپر کو جائیں۔ آنکھیں غیر ارادی طور پر گھومتی رہیں یہ خاص علامت ہے۔

کے دب جانے سے۔

کمی۔ متلی۔ قے اور کھانسی کو ٹھنڈے پانی کے ایک گھونٹ پینے سے۔

# سائیکلے من یوروپیم

## CYCLAMEN EUROPAEUM

یہ دوا بلغمی مزاج انسانوں کے لیے مفید ہے جن میں کمی خون کی سی کیفیت موجود ہو۔ جلد تھک جائیں اور اس لیے کسی محنت کے کرنے کو ان کا جی نہ چاہے۔ اعضاء مخصوص محسوسات یا قوی کے افعال میں کمزوری یا افعال بالکل زرد رو پیلی۔ سبز۔ بھس والی مستورات جن کے حیض میں خرابی ہو۔ (فیرم۔ پلساٹیلا) اور چکر۔ درد سر۔ بینائی میں دھندلا پن کے ساتھ۔

درد۔ دبانے والے۔ کھینچنے والے یا پھاڑنے والے ان حصص میں ن کی ہڈیاں جلد کے نزدیک ہوں۔

تکلیفات۔ دبے ہوئے غم یا ضمیر کے بوجھ سے۔ اپنا فرض ادا نہ کرنے کی یا گناہ کرنے کی وجہ سے۔

بے حد غم گینی اور چڑچڑا پن۔ غصہ۔ بد مزاجی۔ رونے کی خواہش۔ تنہائی کی خواہش۔ کھلی ہوا سے نفرت (برعکس۔ پلساٹیلا)

درد سر کمی خون والے مریضوں میں آنکھوں کے سامنے ستارے اڑنے یا بینائی میں دھندلا پن کے ساتھ صبح اٹھنے پر۔



آنکھوں کے سامنے چمک دار ذرے مختلف رنگوں کے۔ چمک دار سوئیاں اڑیں۔ آنکھوں کے سامنے کہر یا دھواں معلوم ہو۔

چند لقمے کھانے کے بعد سیری ہو جائے (لائیکو پوڈیم) اس کے بعد نوالہ آگے نہ بڑھے اور حلق اور تالو میں متلی پیدا ہونے لگے۔

تھوک اور تمام غذا کا مزہ نمکین معلوم ہو۔ سور کا گوشت موافق نہ آئے۔

حیض۔ بہت جلد۔ مقدار میں بہت زیادہ۔ سیاہ اور چھیچھڑے دار خون حیض کے ساتھ۔ بلغمی جھلیوں کے ٹکڑے نکلیں (بہت دیر میں۔ پیلا۔ مقدار میں کم۔ پلساٹیلا) بہتر محسوس کرے۔ دوران اخراج زیادہ تر محسوس کرے۔ (کٹیا ریسیمی موسا۔ پلساٹیلا)

ایڑیوں میں جلن دار پھوڑے کا سا درد۔ جب بیٹھا ہو۔ کھڑا ہو۔ کھلی ہوا میں چل رہا ہو (اگیریکس۔ کاسٹی کم۔ فائی ٹولاکا۔ ویلیریانہ)

تعلق۔ مقابلہ کرو۔ پلساٹیلا۔ چائنا۔ فیرم۔ سبز بھس اور کمی خون میں۔ کروکس۔ تھوجا۔ جیسے شکم میں کوئی زندہ چیز چل رہی ہے۔

زیادتی۔ کھلی ہوا۔ ٹھنڈا پانی۔ ٹھنڈے پانی میں غسل کرنے سے۔ حیض میں تکلیف بڑھے۔ بیٹھنے سے یا رات کو لیٹنے سے۔

کمی۔ گرم کمرے میں۔ مکان کے اندر۔ حیض کی تکلیفات میں کمی ہو جب چلتی ہو۔ (دیکھو ریا بڑھے بیٹھنے سے کم ہو چلنے سے، کیکٹس کوکولس)

---

# ڈیجی ٹیلس پرپورا

DIGITALIS PURPUREA

یکایک گرمی کی تمتماہٹ جس کے بعد بے حد اعصابی کمزوری ہو اور نبض کی ضربات چھٹ جائیں اور بے قاعدہ ہوں بحالت سن یاس زیادتی ذرا سی حرکت پر۔

قلبی کمزوری بغیر کسی عضوی پیچیدگی کے۔

احساس جیسے قلب کی حرکت بند ہو جائے گی اگر ذرا سی حرکت کی گئی (کوکین۔ڈر ہے کہ اگر مسلسل حرکت نہ کی گئی تو قلب کی ضربات بند ہو جائیں گی۔جلسی میم)

معدے میں کمزوری یا بیٹھنے کا احساس۔کمزوری، بے حد کمزوری۔ ایسا محسوس کرے جیسے وہ مر رہا ہے۔

احتلام۔آلات تناسل میں جماع کے بعد بے حد کمزوری کے ساتھ۔

چھاتی میں بے حد کمزوری۔بول نہ سکے۔(سٹانم)

پاخانے: ہلکے رنگ کے۔راکھ کے رنگ کے۔بہت دیر میں کھریا مٹی کی طرح (چیلیڈونیم۔پاڈوفائلم) قریب قریب سفید (ککلیریا۔چائنا) لکڑی کی طرح لمبا پاخانہ۔از خود نکل جائے۔

نبض بھری ہوئی بے قاعدہ۔بہت مدھم اور کمزور۔تیسری پانچویں یا ساتویں ضرب چھوڑ دے۔

چہرہ پیلا۔مردوں کا سا اور نیلگوں سرخ۔



جلد نیلی۔پپوٹے ہونٹ۔زبان نیلے۔جسم نیلا پڑ جائے۔

پپوٹوں۔کانوں۔ہونٹوں اور زبان کی وریدیں پھول جائیں۔

تنفس بے قاعدہ۔وقتاً سے گہرا۔سرد آہوں کا سا۔

ہاتھوں کی انگلیاں بار بار اور آسانی سے "سو جائیں"۔

استسقاء۔سرخ بخار کے بعد۔گردوں کی بیماری میں پیشاب رک جانے کے ساتھ۔اندرونی اور بیرونی اعضا کا غشی اور کمزوری کے ساتھ جب قلب میں عضوی شکایات ہوں۔(رحم میں پھوڑے کے سے درد کے ساتھ۔کنوبیریا)

مہلک غشی ظاہر ہو سکتی ہے جب مریض کو سیدھا بٹھانے کے لیے اٹھایا جا رہا ہو۔

**تعلق** ۔ چائنا۔ڈیجی ٹیلس کے راست اثر کو زائل کر دیتا ہے اور پریشانی بڑھاتا ہے۔

**زیادتی** ۔ جب بیٹھا ہو خصوصاً جب سیدھا بیٹھا ہو۔حرکت سے۔

---

# ڈائسکوریا ولوسا

DIOSCCREA VI' L ɔSA

ان آدمیوں کے لیے چاہے وہ بوڑھے ہوں یا چھوٹی عمر کے، جن کی قوتِ ہضم کمزور ہو چکی ہو۔

ریاح کھانے کے بعد خصوصاً چائے پینے والوں کی۔ایسے آدمی اکثر درد

قولنج (شدید دردِ شکم) کے شکار ہوتے ہیں۔
جکڑنے والے دردِ شکم ہیں ناف کے گرد۔
قولنج۔ شدید مروڑ کے سے درد۔ ٹھیک وقفہ کے بعد آئیں۔ ایسا محسوس ہو جیسے آنتوں کو ایک مضبوط ہاتھ زور سے نچوڑ اور مروڑ رہا ہے
قولنجی درد آگے کی طرف جھکنے سے اور لیٹنے سے بڑھ جائیں۔ سیدھا کھڑا ہونے سے یا پیچھے کی طرف جھکنے سے کمی ہو۔ (کالوسنتھ کے برعکس)
دوران نیند منی کا انزال۔ تمام رات عورتوں کے خواب (سٹانی سیگریا)
گھٹنے کمزور۔ آلات تناسل ٹھنڈے۔ بے حد مایوسی (سٹانی سیگریا)
بھری کی ابتدائی حالت میں جب درد نہایت تیز اور جانکنی کے سے ہوں۔ جب پہلے پہل چبھن محسوس ہو۔ ناخن بھر بھرے ہو جائیں۔
بھری نکلنے کا رجحان (ہیپر)

**تعلق** مقابلہ کرو کالوسنتھ۔ فاسفورس۔ پاڈوفائلم۔ رسٹاکس سلیسیا۔

**زیادتی** لیٹنے سے۔ بیٹھنے سے۔ دوہرا ہونے سے
**کمی** حرکت سے۔ چلنا تکلیف دہ ہو کیونکہ چلنے پر مجبور رہو چاہے وہ تھکا ہو۔

# ڈفتھیرینم
DIPHTHERINUM

خصوصاً ان آدمیوں کے لیے جن کا مزاج خنازیری، سودرک یا دق کا ہو



جن کو حلق اور آلات تنفس کی بلغمی جھلیوں میں نزلاوی شکایتیں رہتی ہوں۔
مریض جن کی قوتِ حیات کمزور اور کم ہو چکی ہو اور چنانچہ اسی لیے وہ ڈفتھیریا کا بآسانی شکار ہو جاتے ہیں اور جب ڈفتھیریا کا ان پر حملہ ہوتا ہے تو وہ شروع سے ہی خبیث یا فاسد صورت اختیار کر لیتا ہے (لیک۔ کینیئم۔ مرک سائی نیئم)
بے درد کا ڈفتھیریا۔ علامات قریب قریب اور سب کی سب ظاہر اور موجود ہوں لیکن مریض محسوس نہ کرے۔ مریض بہت کمزور یا بے حس یا اس قدر کمزور کہ وہ تکلیف ہی نہ بتا سکے۔ غنودگی اور بے ہوشی۔ لیکن جب بلایا جائے تو آسانی سے جاگ پڑے (بپ ٹیشیا۔ سلفر)
حلق کے غدودوں اور تالو میں سیاہی مائل سرخ ورم۔ حلق اور گردن کے غدود بے حد متورم۔ سانس۔ حلق۔ ناک اور منہ سے رطوبت نہایت متعفن
زبان متورم۔ بہت سرخ۔ میل نہ ہو۔
ڈفتھیریا کی جھلی موٹی۔ گہری سلیٹی رنگ کی یا بھوری سیاہ۔ حرارت بہت کم یا عام طبعی درجہ حرارت سے بھی کم۔ نبض کمزور اور تیز۔ بازو اور ٹانگیں ٹھنڈی اور نمایاں کمزوری۔ مریض نیم بے ہوشی کی کیفیت میں پڑا رہے۔ آنکھیں روکھی اور بے نور (اپیس۔ بپ ٹیشیا)
نکسیر یا نہایت کمزوری مرض کے آغاز سے ہی (ایلینتھس۔ ایپس کاربالک ایسڈ) شروع سے ہی قریب مردنی کردیتیں۔ مرک سائی (نبض کمزور تیز اور قوت منعکسہ یعنی قوتِ حیات میں حد سے زیادہ کمزوری۔
نگلے بغیر کسی قسم کے درد کے لیکن سیال اشیاء قے ہو جائیں۔ یا ناک کے راستہ نکل جائیں۔ سانس میں سخت ترین تعفن۔
حنجرہ کے ڈفتھیریا میں اگر کلورم۔ کالی بائیکرام یا لیک کینینم فیل (ناکام)

جائیں تو یہ دوا ہوا کرتی ہے اور ڈفتھیریا کے بعد فالج میں اگر کاسٹی کم - اور جلسی میم فیل ہو جائیں تو اسے دینا چاہیئے -

جب مریض کی موت شروع مرض سے ہی سرہانے کھڑی ہو اور نہایت احتیاط سے منتخب شدہ دوائیں سکون دینے یا مستقل طور پر شاہراہ صحت پر لانے میں ناکام ہو چکی ہوں تو یہ دوا فائدہ کرتی ہے -

مندرجہ صدر وہ علامتیں ہیں جنہیں شفا ہوئی ہے اور جس کو مصنف نے اپنے ۲۵ سالہ تجربہ میں نہایت واثق اور یقینی پایا ہے -

یہ دوا تمام نوساڈوں[1] اور حیوانی زہروں کی طرح ہومیوپیتھک فارما کوپیا کے مطابق تیار کی جاتی ہے - اور تمام ہومیوپیتھک ادویہ کی طرح بے خوف و خطر مریضوں کو دی جا سکتی ہے -

دوسرے سب نوساڈوں کی طرح یہ دوا بھی ۳۰ طاقت کے نیچے عملی طور پر تقریباً بیکار ہے - اس کی طاقت شفا پوٹینسی بڑھنے کے ساتھ ساتھ بڑھتی ہے - ۲۰۰ سے ہزار اور ایک لاکھ - یہ بہتر ہوتی جاتی ہے - اسے نہ تو جلد جلد دوہرانے کی ضرورت ہے اور نہ ہی اسے کسی قیمت پر جلد جلد دوہرایا جائے - یہ ہر اس مریض کو شفایاب کرے گی جسے تمام انٹی ٹاکسن ٹھیک کر سکتی ہے - اس کا استعمال نہ صرف آسان ہے بلکہ محفوظ اور بے ضرر بھی - اس سے بعد میں اثراتِ بد بھی پیدا نہیں ہوتے - اس کے علاوہ یہ مرض کے بالکل

---

[1] NOSODE کسی بیماری کے مادے یا اخراج کو بطور دوا استعمال کیا جائے -



بالمثل (ہومیوپیتھک) ہے -

مصنف نے اسے ۲۵ برس تک بطورِ حفظِ ماتقدم استعمال کیا ہے اور اس دوا کے دینے کے بعد اُس خاندان میں ڈفتھیریا کا دوسرا کیس کبھی نہیں ہوا - معالجین سے درخواست ہے کہ وہ اسے آزمائیں اور اگر ناکامی ہو تو دنیا میں مشتہر کر دیں -

---

# ڈروسرا روٹنڈیفولیا

DROSERA ROTUNDIFOLIA

کالی کھانسی شدید دوروں کے ساتھ جو بہت تیزی سے ایک دوسرے کے بعد ہوتے رہتے ہیں - مریض کے لیے سانس لینا دشوار ہو جاتا ہے (صبح ۶ یا ۷ بجے جاگتا ہے - اور اس وقت تک مسلسل کھانستا ہے - جب تک کہ لیسدار بلغم کی ایک بہت بڑی مقدار نہیں نکل جاتی - کوکس کیکٹائی)

نکسیر زیادہ مقدار میں ہر دورہ کے ساتھ (انڈیم) منٹ منٹ کے بعد کھانسی دن کے وقت اور کالی کھانسی رات کے وقت (کوریم - ریوبرم)

گہری آواز کی کھرکھری - بھونکنے والی کھانسی (ورلبکم) زیادتی آدھی رات کے بعد خسرہ کے دوران یا بعد - تشنجی - اوبکائی - متلی اور قے کے ساتھ (برائی اونیا - کالی کارب)

مسلسل سرسراہٹ والی کھانسی بچوں میں - جوں ہی رات کے وقت سر تکیہ پر لگے شروع ہو جائے - (بیلاڈونا - ہیوسیمس - ریومکس)

دِق کے نوجوان مریضوں میں رات کی کھانسی ۔خون والا یا مواد ملا بلغم کھانسی جس کی زیادتی گرمی سے ۔ پینے سے ۔گانے سے ۔ہنسنے سے رونے سے ۔ لیٹ جانے کے بعد ۔ آدھی رات کے بعد ہو ۔

دورانِ کھانسی ۔ پانی کی ۔بلغم کی قے اور اکثر ناک سے یا منہ سے خون (کیوپرم)

حنجرہ میں پرندہ کے پر کا احساس ۔جس سے کھانسی کی تحریک ہو ۔

تکلیفات یا امراض جو کالی کھانسی کی وبا میں پیدا ہوں یا شروع ہوں ۔

لیکچر دینے والوں کے یا گرجا کے پادریوں کے حلق میں درد ۔حلق کی گہرائی میں کھرکھراہٹ چھیلن یا خشکی کے احساس کے ساتھ ۔آواز کھرکھری گہری ۔ بغیر طاقت کے ۔آواز نکالنے میں زور لگانا پڑے (آرم ٹرائفلم)

حنجرہ میں سکڑن اور ریگن ۔آواز بیٹھ جائے اور زرد یا سبز بلغم نکلے ۔

کالی کھانسی کے بعد حنجرہ کی دق (پھیپھڑوں کی نالیوں کے نزلہ اور ورم کے بعد دق ۔کوکس کیکٹائی)

**تعلق** ۔معادن ۔نکس وامیکا ۔

یہ دوا سمبوکس ۔سلفر اور ورٹیرم کے بعد بہتر کام کرتی ہے ۔

اس کے بعد کلکیریا ۔پلساٹیلا اور سلفر بہتر کام کرتی ہیں ۔

مقابلہ کرو ۔سنا ۔کوریم ۔کیوپرم ۔اپی کاک ۔سمبوکس ۔تشنجی کھانسیوں میں ۔دق کی رات کی کھانسی میں ڈروسرا اکثر سکون دیتی ہے ۔

ہنی مین اعظم میٹریا میڈیکا پورا میں لکھتے ہیں کہ " ڈروسرا کی نمبر ۳۰ طاقت کی ایک واحد خوراک وبائی کالی کھانسی کو درست کرنے کے لیے کافی ہوتی ہے ۔شفا دوا دینے کے ساتویں یا آٹھویں روز ضرور ہوتی ہے کبھی



ایک کے بعد دوسری خوراک اس دوا کی فوراً نہ دینی چاہیے کیونکہ نہ صرف اس دوا کے بہتر نتائج کو دوائی دوسری خوراک روک دے گی ۔بلکہ مضر بھی ثابت ہو گی ۔"

# ڈلکمارا

DULCAMARA

یہ دوا بلغمی خنازیری مزاج آدمیوں کے لیے مفید ہے ۔ بے چین چڑچڑے ۔

نزلادی ۔ورم والے ۔ بائی کے درد یا جلدی تکلیفات جو ٹھنڈی مرطوب ہوا یا مرطوب موسم یا برسات کے موسم یا موسم گرما میں یا موسم کی یکایک تبدیلی سے پیدا ہوں یا بڑھیں (برائی اونیا)

بلغمی جھلی کی تراوش بڑھ جائے ۔پسینہ سردی سے دب جائے ۔

وہ مریض جو سرد مرطوب جگہوں یا دودھ کی ڈیریوں میں رہتے یا کام کرتے ہیں ۔ (ارینیا ڈیڈیما ۔ آرسنک ۔نیٹرم سلف)

دماغی پراگندگی ۔کسی چیز کے لیے بھی ٹھیک لفظ یاد نہ کر سکے ۔

جلد نازک ۔سردی سے ذکی الحس ہو ۔ابھاروں کی رغبت خصوصاً پتی کی ہو ہر دفعہ جب بھی سردی لگے یا سردی میں کافی عرصہ رہے جسم پہ ابھار خصوصاً پتی اچھل آئے ۔

استنقاد ۔ملیریا بخار کے بعد ۔ بائی کے دردوں کے بعد سرخ بخار کے بعد ۔

استسقار پسینہ کے دب جانے کے بعد - ابھاروں کے دب جانے کے بعد - سردی میں نکلنے سے -

دست - سردی لگ جانے سے مرطوب جگہوں میں - یا مرطوب کہر آلود موسم میں - موسم کے گرم سے سرد میں تبدیل ہونے سے (برائی اونیا)

پیشاب کا بند ہو جانا بڑے بچوں میں دودھ کے سے پیشاب کے ساتھ ٹھنڈے پانی میں ننگے پاؤں گھومنے سے - ازخود پیشاب نکل جائے -

حیض کے قبل پتی اچھلے دکونیم - زیادہ مقدار والے حیض کے دوران بیلا ڈونا - گریفائیٹس)

پتی کا اچھلنا تمام جسم پر بغیر بخار کے - خارش - کھجلانے کے بعد جلن - گرمی میں زیادتی - سردی میں کمی -

کھوپڑی پر - چہرہ پر - پیشانی پر - کن پٹیوں پر - ٹھوڑی پر - موٹے بھورے زردی مائل کھرنڈ - کنارے سرخ - جب کھجلایا جائے تو ان میں سے خون نکلے -

مہاسے گوشت کے سے - بڑے ہموار چہرہ یا ہاتھوں کی پشت اور انگلیوں پر (تھوجا)

**تعلق** - معاون - برٹیا کارب اور کالی سلف کے -

متضاد - ایسٹیک ایسڈ - بیلاڈونا - لیکے سس - ان کے قبل اور مابعد استعمال نہیں کرنا چاہیے -

گلیریا - برائی اونیا - لائیکو - رسٹاکس اور سیپیا کے بعد بہتر کام کرتا ہے -

مشابہ مرک کے منہ سے تھوک آنا - غدودوں میں ورم - مزمن کھانسی - دست



موسم کی تبدیلیوں سے ذکی الحسی میں - کالی سلف اس کا کیمیاوی مشابہ ہے -

مرکری یا پارہ کے اثرات بد اور بے جا استعمال کے اثرات کو دفع کرتا ہے -

زیادتی - سردی سے عموماً - ٹھنڈی ہوا سے - ٹھنڈے مرطوب موسم میں حیض کے دب جانے سے - ابھاروں کے دب جانے سے - اور پسینہ کے دب جانے سے -

کمی - اِدھر اُدھر ٹہلنے سے (فیرم - رسٹاکس)

---

# ایکوسیٹم ہائی میل

## EQUISETUM HYEMALE

مثانہ میں شدید درد جیسے ابھارسے ہو جس کو پیشاب کر چکنے کے بعد بھی آرام نہ ہو -

بار بار ناقابلِ برداشت پیشاب کی حاجت - پیشاب کے خاتمہ پر شدید درد کے ساتھ (بربرس - سارساپریلا - تھوجا)

مسلسل حاجت پیشاب کی - صاف شفاف پیشاب کی بڑی مقدار بغیر تکلیف میں کمی کے - مقدار میں کم - چند قطرے - ایپس - کینتھرس)

پیشاب کی نالی میں پیشاب کرتے وقت تیز - جلن دار کاٹنے والے درد -

بوڑھی عورتوں میں مثانہ کا فالج -

رات کے وقت از خود پیشاب نکل جائے - پیشاب مقدار میں زیادہ پانی کی طرح - جہاں پیشاب کا اس طرح نکل جانا بغیر کسی وجہ کے محض عادتاً ہو۔
تعلق - مقابلہ کرو - ایپس - کینتھرس - فیرم فاس - پلساٹیلا - سکوئیلا۔

---

## یوپیٹوریم پرفولئیٹم

EUPATORIUM PERFOLIATUM

بوڑھے آدمیوں کی تکلیفات - تباہ شدہ طبیعتوں کے لیے خصوصاً نشہ آور اشیا کے استعمال سے تباہ شدہ طبیعتوں کے لیے مفید ہے - صفراوی یا ملیریا بخاروں کے لیے یا مسلسل حملوں سے پیدا شدہ نقصِ تغذیہ کے لیے بھی مفید ہے۔

تمام جسم پر چوٹ کا سا احساس یا ایسا معلوم ہو کہ تمام جسم ٹوٹا پڑا ہے (آرنیکا - بیلس پر - پائروجن)

ہڈیوں کے درد - پیٹھ میں - سر میں - سینہ میں - اعضاء خصوصاً کلائیوں میں جیسے اپنی جگہ سے اُتر گئی ہوں جتنے یہ درد زیادہ عام اور شدید ہوں گے - اتنا ہی یہ دوا زیادہ مناسب ہو گی - (مقابلہ کرو - برائی اونیا مرکیورس)

آنکھوں کی تپلیوں میں پھوڑے کا سا درد - زکام - ہڈی ہڈی میں درد دبائی، انفلوئنزہ میں بے حد کمزوری (دیکھ کینینم)
درد ایک ایک آئیں اور ایکا ایک جائیں (بیلاڈونا - مگنیشیا فاس -



یوپے ٹوریم پرپ)
چکر - احساس جیسے بائیں جانب گر جائے گا سر بائیں جانب نہ گھما سکے - کیونکہ گرنے کا ڈر ہو - کالوسنتھ)

کھانسی - مزمن - دق میں بلغمی تر کھانسی - سینہ میں درد - ہاتھوں سے پکڑنا پڑے (برائی اونیا - نیٹرم کارب) زیادتی رات کے وقت - خسرہ یا دبے ہوئے ملیریا بخار کے بعد -

بخار - جاڑا ۹ بجے صبح ایک دن - دوسرے دن دوپہر کے وقت - جاڑے کے آخر پر کڑوی قے - پانی پینے سے جاڑا بڑھے اور قے پیدا ہو۔

ہڈیوں میں درد جاڑے کے قبل اور دوران -

جاڑے کے قبل اور دوران اور بخار کی حالت میں نہ بجھنے والی پیاس جاڑا آتا معلوم ہو جائے - کیونکہ وہ کافی پانی نہ پی سکے -

تعلق - اس کے بعد نیٹریم میور اور سیپیا بہتر کام کرتے ہیں -
مقابلہ کرو - چیلیڈونیم - پاڈوفائلم - لائیکو - یرقانی کیفیتوں میں -
برائی اونیا اس کا نزدیک ترین مشابہ ہے - کیونکہ اس میں پسینہ زیادہ ہوتا ہے لیکن درد مریض کو ہلنے نہیں دیتے - جب کہ یوپے ٹوریم پرف میں پسینہ مقدار میں کم ہوتا ہے اور درد مریض کو بے چین کر دیتے ہیں -

---

## یوفریشیا

EUPHRASIA

بیرونی حصص میں گرنے یا چوٹوں کے اثرات بد (آرنیکا)

بلغمی جھلیوں خصوصاً آنکھوں اور ناک کی نزلاوی کیفیات۔

کثیر مقدار میں تیز سوزش پیدا کرنے والے آنسو۔ مقدار میں زیادہ ملائم بہنے والے زکام کے ساتھ (برعکس ایلم سیپا کے)

آنکھوں سے ہر وقت پانی بہے اور صبح کے وقت چپک جائیں۔ پپوٹوں کے کنارے سرخ۔ متورم ہو جائیں اور جلیں۔

صبح کے وقت کثیر مقدار میں بہنے والا نزلہ۔ شدید کھانسی اور زیادہ بلغم کے ساتھ۔ جس کی زیادتی گرم ہوا میں نکلنے سے۔

صبح کے وقت متعفن بلغم نکال کر جب حلق صاف کرنے کی کوشش کرے تو ابکائیاں آئیں۔ یہاں تک کہ اسی وقت کے کھائے ہوئے ناشتہ کی قے ہو جائے (برائی اونیا)

خود بخود کھنکھارنے سے زیادہ مقدار بلغم کی نکلے جس کی زیادتی صبح کے وقت اٹھنے کے بعد ہو۔

حیض رک جائے۔ آنکھوں اور ناک کی نزلاوی علامات کے ساتھ۔ کثیر مقدار میں تیز سوزش پیدا کرنے والے آنسوؤں کے ساتھ۔

حیض درد بھرے۔ باقاعدہ۔ صرف ایک گھنٹہ رہیں۔ یا بہت دیر کے بعد مقدار میں کم۔ تھوڑے وقت رہیں۔ صرف ایک دن رہیں (برٹیا کارب)

کالی کھانسی۔ کھانسی کے دوران آنکھوں سے آنسوؤں کی زیادتی کھانسی صرف دن کے وقت (فیرم۔ نیٹرم میور)

تعلق۔ مشابہ۔ پلساٹیلا کے آنکھوں کی تکلیفات میں (برعکس ایلم سیپا کے آنکھوں سے پانی اور نزلہ میں)



زیادتی۔ شام کے وقت۔ بستر میں۔ مکان کے اندر۔ گرمی میں مرطوبیت موسم میں۔ جنوبی ہواؤں کے لگنے کے بعد۔ جب چھوا جائے (ہیپر)

# فیرم میٹیلیکم

## FERRUM METALLICUM

ان انسانوں کے لیے جن کا مزاج دموی (خون کی زیادتی ہو) ہو۔

جھگڑالو ہوں۔ لڑاکا۔ جلد غصہ میں آنے والے۔ ذرا سی تردید غصہ میں کر دے (انا کارڈیم۔ کوکولس۔ اگنیشیا) دماغی محنت سے کمی اور سکون۔

غصہ۔ ذرا سا شور و غل مثلاً کاغذ کی کھڑکھڑاہٹ سے غصہ اور مایوسی پیدا ہو میں آجائیں (اسارم۔ ٹیرنٹولا)

مستورات جو کمزور۔ نازک ہوں اور جن میں خون کی کمی ہو۔ لیکن اس کے باوجود بھی چہرہ پر سرخی ہو۔

چہرہ پر بے حد پیلا پن۔ ہونٹوں اور بلغمی جھلیوں کا پیلا پن جو ذرا سے درد۔ تحریک۔ اکساہٹ یا محنت سے تمتما اٹھیں سرخ ہو جائیں یا شرمیلی (ایمل نائٹریٹ۔ کوکا)

شدید ترین کمی خون۔ زیادتی موسم سرما میں۔

سرخ حصص سفید پڑ جائیں مثلاً چہرہ۔ ہونٹ۔ زبان اور منہ کی بلغمی جھلی۔

چکر- لہرانے کے احساس کے ساتھ جیسے کشتی میں ہو- بہتے پانی کو دیکھنے سے جب پانی پر چلتا ہو مثلاً پل کو عبور کرتا ہو (ہائیڈرو فوبنیم) اترائی اُترنے پر (بورکس- سیبنی کولا)

دردِ سر- ہتھوڑے لگنے کا سا- کوٹنے کا سا- تھکن کا سا- لیٹ ہی جانا پڑے- کھانے یا پینے سے نفرت کے ساتھ- ہر دوسرے یا تیسرے ہفتے دو تین یا چار دن کے لیے۔

حیض- بہت جلد- کثیر مقدار میں- زیادہ دیر تک رہے- چہرہ پر آگ کی سی سُرخی کے ساتھ- کانوں میں گھنٹے بجنے کی آوازیں- دو یا تین دن رُک جائے اور پھر شروع ہو جائے- خونِ حیض پیلا- پانی کا سا پتلا- کمزور کرنے والا۔

سیلان خون کی طبیعت- خون چمک دار سرخ- جلد منجمد ہو جائے۔ (فیرم فاس- اپیکاک- فاسفورس)

ڈکار سے غذا منہ کو چڑھ کر آئے (ایلومنا) اور غذا کے ڈکار بغیر متلی کے۔

کتوں کی سی بھوک یا بھوک ندارد- تمام غذاؤں سے بے حد نفرت کے ساتھ۔

قے- آدھی رات کے فوراً بعد- نیم ہضم غذا کی رطوبت کی- جوں ہی غذا کھائی جائے- یکایک دسترخوان چھوڑ دے اور ایک ہی جھٹکے میں جو کچھ کھایا ہے- قے کر دے پھر بیٹھ کر کھا سکے- کھٹی- تیزابی (لائیکوپوڈیم- سلفیورک ایسڈ)

دست- غیر منہضم پاخانے رات کے وقت یا جب کھاتا پیتا ہو۔



(کروٹن ٹگ) بلا درد کے- بھوک کی زیادتی کے ساتھ- دق کے مریضوں کے۔

قبض- آنتوں کی کمزوری سے بے سود حاجت- پاخانے سخت مشکل سے ہوں- جن کے بعد پیٹھ میں درد یا مبرز میں اینٹھن والے درد ہوں بچوں میں مبرز باہر نکل آئے- کانچ نکل آئے- مقعد میں خارش جو رات کے وقت ہو۔

ہمیشہ بہتر محسوس کرے اِدھر اُدھر آہستہ آہستہ چلنے سے- اگرچہ کمزوری مریض کو لیٹ جانے پر مجبور کرے۔

کھانسی فقط دن کو (یوفریشیا) لیٹ جانے سے سکون ہو- کھانے سے کمی ہو (سپنجیا)

استسقا- رطوبات زندگی کے ضائع ہو جاتے سے- کونین کے بے جا استعمال سے- ملیریا بخاروں کے دب جانے سے (کاربو ویج، چائنا)

تعلق: معاون- ایلومنا- چائنا۔

اس کا نباتاتی مماثل چائنا تقریباً تمام حاد اور مزمن تکلیفات میں فیرم کے بعد اچھا کام کرتا ہے۔

مفلس میں اس دوا کو کبھی نہ دینا چاہیے- کیونکہ یہ تکلیف کو بڑھاتی ہے۔

زیادتی: رات کے وقت- آرام کرنے سے خصوصاً جب چپ چاپ بیٹھا ہو۔

کمی- آہستہ آہستہ اِدھر اُدھر چلنے سے- موسم گرما میں۔

# فلورک ایسڈ

## FLUORIC ACID

بڑھاپے کی تکلیفات یاقبل از وقت بڑھاپے کی تکالیف ۔سفلس یعنی آتشک یاپارہ کے بے جا استعمال سے پیدا شدہ مزاجی کیفیت اور تکلیف ۔ان نوجوان یا تھوڑی عمر کے لوگوں کی تکلیفات جو بوڑھے دکھائی دیں۔

محنت کرنے کی اہلیت بڑھ جائے بغیر کسی خطرہ کے (کوکا) اس کا مریض موسم گرما کی تیز گرمی سے یا موسم سرما کی سردی سے کم متاثر ہوتا ہے۔

پرانے زخموں کے نشان کناروں کے گرد سرخ ہو جائیں اور زخموں کے کھل جانے کا خدشہ پیدا ہو جائے۔ (کاسٹی کم ۔گریفائیٹس)

وریدیں بڑھ جائیں اور وریدوں پر زخم ۔مدت مدید کے ضدی کیس ان مستورات میں جنہوں نے بہت بچے جنے ہوں۔

ہڈیوں کا گلنا ۔سڑنا یا ان میں زخم خصوصاً لمبی ہڈیوں کے ۔چاہیے یہ سورک ہوں یا سفلس کی وجہ سے یا پارہ یا سلیشیا کے بے جا اور غلط استعمال سے (اگنس کاسٹس)

پیدائشی چپٹا داغ بچوں میں (داہنی کن پٹی پر) عروق شعریہ کا پھیل جانا (مقابلہ کرو کلکیریا فلور ۔ٹوبرکیولینم)

زخم ۔سرخ کناروں والے اور کناروں پر دانے ۔بستر کے زخم ۔مواد کی زیادتی ۔گرمی سے تکلیف بڑھے ۔سردی سے کمی ہو ۔شدید درد بجلی کی



سوئیوں کی طرح ۔ایک ہی مقام میں۔

دانت جلد جلد سڑ جائیں ۔دانتوں کا ناسور ۔آنسوؤں کی تھیلی کا ناسور ۔چہرہ کی ہڈیوں کے سروں کا بڑھنا (ہکلالاوا)

**تعلق** ۔معاون کوکا ۔سلیشیا۔

شرابیوں کے استعمال میں آرسنک کے بعد ۔چوتڑ کے جوڑ کی تکلیف میں کالی کارب کے بعد ۔دانتوں کے ذکی الحس ہونے میں کافیا اور سٹافی سیگریا کے بعد ۔ذیابطیس میں فاسفورک ایسڈ کے بعد ۔ہڈیوں کی تکلیفات میں سلیشیا اور سمفائیٹم کے بعد ۔گھیگھا میں سپنجیا کے بعد یہ دوا یعنی فلورک ایسڈ بہتر کام کرتی ہے۔

# جلسی میم

## ELSEMIUM SEMPERVIRENS

یہ دوا بچوں اور نوجوان لوگوں خصوصاً اُن مستورات میں جو اعصابی اور ہسٹریکل مزاج کی ہوں (کریوکس ،اگنیشیا) بہتر کام کرتی ہے۔

تمام نظام عضلاتی میں مکمل طور پر ڈھیلاپن اور کمزوری آجائے۔ تمام اعصاب الحرکت میں فالج کے ساتھ۔

غصہ ور ۔چڑچڑا ۔ذکی الحس ۔مجلوق عورتوں اور مردوں کی اعصابی تکالیف کے لیے (کالی فاس)

ڈر ۔خوف ۔تحریک پیدا کرنے والی خبریں اور اچانک جذبات سے پیدا اثرات بد (اگنیشیا ۔اچانک خوشی سے اثرات بد ۔کافیا)

موت کا خوف (آرسنک) حوصلے کا قطعی جاتے رہنا۔
کسی غیر معمولی بات مثلاً گرجا۔ تھیٹر وغیرہ وغیرہ میں جانے یا کسی سے ملاقات سے قبل تیاری کی حالت میں دست۔ اسٹیج (ایکٹروں کے لیے) پر آنے سے خوف اور پبلک میٹنگ میں کھڑے ہو کر بولنے سے خوف (ارجنٹم نائٹ)

دھوپ یا موسم گرما سے پیدا شدہ عام افسردگی۔
کمزوری اور لرزہ۔ زبان کا۔ ہاتھوں۔ ٹانگوں کا۔ تمام جسم کا۔
خواہش چپ رہنے کی۔ اکیلا چھوڑ دئے جانے کی۔ نہیں چاہتی کہ کوئی اس سے بولے یا کوئی بھی اس کے پاس رہے۔ چاہے پاس رہنے والا چپ چاپ ہی کیوں نہ ہو (اگنیشیا)
چکر گدی سے شروع ہو (سلیسیا) ازدواج البصر (ایک کے دو نظر آنا) دھندلاپن اور بینائی کے جاتے رہنے کے ساتھ۔ جب چلے تو شرابیوں کی طرح نشہ میں معلوم ہو۔
بچے کو گرنے کا خوف۔ پالنے کو پکڑ لے یا ماں کو پکڑ لے (بورکس۔ سینی کولا)

درد سر جس کے قبل آنکھوں میں دھندلاپن یا بینائی کا جاتے رہنا ہو۔ (کالی بائی) جس میں کمی زیادہ مقدار میں پیشاب آنے سے ہو۔
عضلات میں ہم آہنگی اور توازن نہ ہو۔ پریشان۔ عضلات قوتِ ارادی کا حکم نہ مانیں۔
درد سر۔ گردن کی پشت میں ریڑھ سے شروع ہو۔ درد سر کو جائے جس سے پیشانی اور آنکھوں کے ڈھیلوں میں پھٹن کا احساس ہو (سنگونیریا



اور سلیسیا اسی طرح سے شروع ہو لیکن تطراً جائے) جس کی زیادتی دماغی محنت سے۔ تمباکو کشی سے۔ سورج کی گرمی سے اور سر کو نیچا رکھ کر لیٹنے سے ہو۔
سر کے گرد آنکھوں کے اوپر پٹی بندھی ہونے کا احساس (سلفر۔ کاربالک ایسڈ) کھوپڑی چھونے سے درد کرے۔
ڈرے کہ اگر حرکت نہ کرے گا تو دل کی چال بند ہو جائے گی۔ (ڈرے کہ اگر حرکت کرے گا تو دل کی حرکت بند ہو جائے گی۔ ڈیجی ٹیلس)
بوڑھے آدمیوں کی نبض مدھم پڑ جائے۔
پپوٹے بھاری ہو جائیں۔ ان کو کھلا نہ رکھ سکے (کاسٹی کم۔ گریفائیٹس۔ سیپیا)
جاڑا بغیر پیاس کے خصوصاً ریڑھ کے ساتھ ساتھ۔ جاڑا پیٹھ میں تیزی سے لہر کی طرح کمر سے گدی تک نیچے اوپر جائے۔
تعلق۔ مقابلہ کرو۔ بپ ٹیشیا۔ ٹائیفائیڈ بخار کے خدشہ میں اپیکاک کونین سے دبے ہوئے ملیریا بخار میں۔
زیادتی۔ مرطوب موسم میں۔ گرج کے قبل۔ دماغی جذبہ یا تحریک کے بعد بری خبر سے۔ تمباکو کشی سے۔ جب اپنی تکلیفات کے متعلق سوچتا ہو۔ جب اس کے نقصان کے متعلق بات کی جائے۔

---

# گلونائن

## GLONOINE

اعصابی مزاج - دموی - چہرہ پر سُرخی - ذکی الحس مستورات - حساس انسان جو جلد متاثر ہوں -

دماغی تحریک، ڈر، خوف، چوٹوں کے اثرات بد اور سال کے اثرات مابعد - بال کٹانے سے تکالیف (اکونائٹ - بیلاڈونا)

سر کی تکلیفات - گیس کی روشنی میں کام کرنے سے اگر گرمی سر پہ پڑے - سر کے گرد گرمی برداشت نہ ہو سکے - چولھے کی گرمی یا دھوپ میں پھرنا برداشت نہ ہو - دیکھے سس - نیٹرم کارب)

سر میں خون کا اجتماع ہو جائے یا یکے بعد دیگرے سر میں اور قلب میں خون کا اجتماع -

سر - حد سے زیادہ بڑا محسوس ہو - ایسا محسوس ہو جیسے کھوپڑی دماغ کے لیے بہت چھوٹی ہے - **سن سٹروک (لُو لگنا) یا دھوپ سے پیدا شدہ دردِ سر** - دردِ سر ہر روز سُورج کے ساتھ ساتھ بڑھیں اور گھٹیں (کالمیا - نیٹرم کارب)

سر میں شدید حد سے نبض کی حرکت کے ساتھ ساتھ - ٹیکن والے دردِ سر - سر کو دونوں ہاتھوں سے پکڑ لے - لیٹ نہ سکے تکیہ میں ٹپکتا ہوا محسوس ہو "-

دماغ بہت بڑا - بھرا ہوا اور پھٹتا محسوس ہو - خون اوپر چڑھتا



محسوس ہو - ہر جھٹکے - اچھلے - قدم یا نبض کی ہر ضرب پر ٹپکتا محسوس ہو -

دماغ میں بے حد اجتماعِ خون حیض کے رُک جانے پر یا حیض میں دیر ہونے پر - **دردِ سر بجائے حیض کے -**

دردِ سر - رحم سے زیادہ مقدار میں سیلانِ خون کے بعد - حاملہ مستورات میں خون سر میں مجتمع ہو جائے -

شدید دل کی دھڑکن کنپٹیوں میں ٹپکن کے ساتھ - قلب کی حرکت میں تھکن اور پریشانی - خون قلب میں مجتمع ہونا اور تیزی کے ساتھ سر میں چڑھتا محسوس ہو -

بچوں میں دماغی ورم سے تشنجی دورے - دانت نکلنے کے زمانہ میں ورم الدماغ یعنی مینِنجائیٹس - وہ کیس جن میں ظاہراً بیلاڈونا دوا معلوم ہو -

شام کے وقت جب بچّے - کوئلوں کی کھلی آگ کے سامنے بیٹھیں یا وہاں سو جائیں تو بیمار پڑ جائیں -

تمتماہٹ - سن یاس میں (ایمل نائٹریٹ - بیلاڈونا - دیکھے سس) حیض کے ساتھ (فیرم - سنگونیریا)

**تعلق** - مقابلہ کرو - ایمل نائٹریٹ - بیلاڈونا - فیرم - جلسی میم میلی لوٹس - سٹرامونیم -

**زیادتی - دھوپ میں - دھوپ کی گرمی لگنے سے** - گیس کی روشنی میں - زیادہ گرم ہو جانے کے بعد - جھٹکے سے - جھکنے سے - سیڑھی چڑھنے سے - ٹوپی کے سر سے چھونے سے - بال کٹوانے سے -

---

# گریفائیٹس

## GRAPHITES

اُن عورتوں کے لیے جو موٹا ہونے کی طرف راغب ہوں، جو عادی قبض کی شکار رہتی ہوں جن کی ہسٹری میں حیض ہمیشہ دیر میں ہوتے ہیں۔ یہ دوا مفید ہے۔

"عالم شباب میں جو کام پلساٹیلا کرتا ہے وہی سن یاس میں گریفائیٹس کرتا ہے۔"

بے حد محتاط۔ بزدل۔ ہر بات میں ہچکچائے۔ کسی کام کا فیصلہ کرنے کے نااہل (پلساٹیلا)

چلبلاپن۔ جب کام پر بیٹھی ہو۔ (زنکم)

غم گین۔ مایوس۔ موسیقی۔ گانا (راگ) سن کر رونا آئے۔ سوائے موت کے اور کچھ نہ سوچے (موسیقی برداشت نہ ہو سکے۔ نیٹرم کارب سباڈلا)

اکوتہ پپوٹوں کا۔ اُبھار تر اور پھٹے ہوئے۔ پپوٹے سُرخ اور کناروں پر کھرنڈ یا چھلکے (پیپڑی)

جنسی بے اعتدالیوں کی وجہ سے جنسی کمزوری۔

حیض۔ مقدار میں بہت کم۔ پیلے۔ دیر میں۔ شدید درد کے ساتھ۔ بے قاعدہ۔ پاؤں بھیگ جانے سے دیر میں (پلساٹیلا)

حیض کے دوران صبح سویرے کی متلی اور قے۔ بہت کمزوری اور



نقاہت (ایومنا۔ کاربو اینملس۔ کوکولس)

لیکوریا۔ تیزابی۔ چھیلنے والا۔ رات دن پرنالے کی طرح شدت سے بہے۔ حیض کے پہلے اور بعد (حیض کے بعد کریازوٹ)

پستانوں کے دنبلوں کے بعد سخت نشان رہے جس کی وجہ سے دودھ نہ آئے یا کم ہو جائے۔ پستان کا کینسر۔ پرانے نشانوں کی وجہ سے یا بار بار دنبلوں کے ہونے سے۔

جلد کی خرابی۔ ہر چوٹ پک جائے (ہیپر) پرانے دنبل کے نشان دوبارہ پھوٹ آئیں۔ ابھار کانوں پر انگلیوں کے درمیان اور جسم کے مختلف حصص پر جن میں سے پانی کا سا شفاف۔ چیپک دار مواد یا رطوبت رِسے۔

ناخن پھٹ جائیں۔ ٹکڑے ٹکڑے ہو کر گریں۔ بدوضع (اینٹم کروڈم) درد کریں جیسے پک گئے ہیں۔ موٹے اور بے ڈھنگے۔

انگلیوں کی نوکوں۔ سر پستان۔ فرج کے لبوں۔ مقعد اور پاؤں کی انگلیوں کے درمیان فشر یعنی شگاف۔

چاند پر جلن دار گول چٹے (کلکیریا، سلفر، ٹھنڈا چٹہ سیپیا۔ ورٹرم)

آخذہ (ایک حالت جس میں انسان بے حس و حرکت جہاں کا تہاں رہ جاتا ہے۔ یہ بھی مرگی یا جمود کی ایک قسم ہے) کی کیفیتیں۔ ہوش قائم رہیں مگر حرکت کرنے یا بولنے کی طاقت نہ ہو۔

زکام جلد ہو۔ ہوا کے جھونکوں سے ذکی الحسی (بورکس۔ کلکیریا۔ ہیپر نکس) ماؤفہ حصص لاغر ہو جائیں۔

شور و غل میں بہتر سن سکے یا جب گاڑی یا موٹر میں سواری کر رہا ہو

اور جہاں گھڑگھڑاہٹ کی آواز ہو (نائٹرک ایسڈ)

دست - پاخانے بھورے، رقیق - غیر منہضم اشیا والے اور ناقابلِ برداشت بو والے - اکثر ابھاروں کے دب جانے کی وجہ سے ہوں (سورینم)

دیرینہ قبض - پاخانہ دقت سے ہو بڑا سخت، گانٹھ دار - گٹے آؤں کے تاروں سے بندھے ہوئے - بہت بڑا (سلفر) پاخانہ کے بعد مقعد میں چھیلن پیدا کرنے والا اور پھوڑے کا سا درد -

بچے، بے شعور، بے وقوف - تنگ کرنے والے اور چشم نمائی یہ ہنسیں احساس مکڑی کے جالے کا پیشانی پر - پونچھنے کی ہردم کوشش کرے (بریٹیا کارب - بورکس - برومیم - رینن کولس سکلی)

سخت متورم زہرباد - چہرہ کا جلندار اور ڈنک لگنے کے سے درد کے ساتھ - داہنی طرف سے شروع ہو کر بائیں کو جائے - آیوڈین کے لگانے کے بعد -

جماع سے یقینی نفرت (عورت - مرد - دونوں میں)

تعلق - معاون - کاسٹی کم - ہیپر - لائیکو

گریفائیٹس مفصلہ ذیل دواؤں کے بعد بہتر کام کرتا ہے -

لائیکو اور پلسا ٹیلا کے بعد، کلکیریا کے بعد نوجوان مستورات کے موٹاپے میں جن کے اکثر شحمی کیسے غیر تندرست ہوں، سلفر کے بعد جلدی تکالیف میں، سیپیا کے بعد بے تحاشا بہنے والے سیلان الرحم میں -

شاہ حیض کی تکلیف میں لائیکو اور پلسا ٹیلا کے -

زیادتی - رات کے وقت اور حیض کے بعد اور حیض کے دوران -

---



# ہیمے ملس ورجینکا

## HAMAMELIS VIRGINICA —

یہ دوا جسم کے ہر مخرج سے وریدی (سیاہ) سیلان خون کے لیے مفید ہے یہ سیلان ناک، پھیپھڑوں - آنتوں، رحم اور مثانہ سے ہو سکتا ہے -

وریدی ورم یعنی وریدوں میں اجتماعِ خون - جلد اور بلغمی جھلی میں بہت مدت تک رہے - وریدوں کا ورم - پنڈلیوں کی وریدوں میں ورم - زخم وریدوں میں ورم ڈنگ لگنے اور سوئیاں چبھنے کے سے درد کے ساتھ بواسیر

مریض جن کی پنڈلیوں کی وریدوں میں ورم آنے کی رغبت ہو - ہر دفعہ ہوا لگنے، خصوصاً گرم تر ہوا لگنے سے زکام ہو جاتا ہو -

"اس دوا کو وریدوں کے نظام کا اکونائٹ سمجھنا چاہیے" -

ماؤفہ حصص میں چوٹ لگنے کا سا اور پھوڑے کا سا درد (آرنیکا) بائی کے درد - نسوں کے اور عضلات کے -

زخم - کٹے ہوئے - پھٹے ہوئے یا چوٹ کھانے سے - گرنے سے چوٹیں - سیلانِ خون کو روکتا ہے اور درد اور چوٹوں کے سے درد کو رفع کرتا ہے (آرنیکا)

جسمانی صدمات یا چوٹوں کے دیرینہ یعنی مزمن اثرات (کونیم)

چوٹوں سے آشوب چشم یا آنکھوں کے گڑھوں میں خراش یا خون نکلنا شدید کھانسی سے آشوب چشم اور آنکھوں میں درد - شدید پھوڑے کا سا درد (آرنیکا - کیلنڈولا لیڈم)

Scanned by CamScanner

نکسیر - خون مسلسل - تھوڑا تھوڑا - زیادہ وقت تک جاری رہے
خون منجمد نہ ہوسکے (کروٹیلس) کثیر مقدار میں جس سے دردِ سر میں کمی ہو
(ایملی لوٹس) نکسیر بچپن کی - یا چوٹ سے - عوضی[1] - یا اصل مرض -

سیلانِ خون - مقدار میں زیادہ - سیاہ رنگ کا - منجمد - آنتوں کے
زخموں سے (کروٹیلس) رحم سے تیز یا ہلکا - گرنے سے، چوٹ سے یا
ناہموار - خراب سڑکوں پر سواری کرنے سے - حیض کی بجائے سیلانِ خون
بغیر کسی دماغی پریشانی کے -

خون کا تھوکنا - سرسراہٹ والی کھانسی خون کے یا گندھک کے
ذائقہ کے ساتھ - سیاہ خون بغیر کسی کوشش یا کھانسی کے - بعض اوقات
ماہوار - سالہا سال تک -

زیادہ مقدار میں رطوبتوں کا اخراج - جس سے سیلانِ خون کو مدد ملے
اور نظام پر اتنا شدید بوجھ پڑے - جتنا شدید خون کے ضائع ہونے پر
ہُوا کرتا ہے -

بواسیر - خونی - خون مقدار میں زیادہ - جلن - درد - بھراؤ اور بوجھ کے
ساتھ - ایسا محسوس ہو جیسے کمر ٹوٹ جائے گی - پاخانہ کی حاجت - بواسیر
کے مسوں کا رنگ نیلا - مقعد میں پھوڑے کا سا درد -

حیض - خون مقدار میں زیادہ اور سیاہ - شکم میں پھوڑے کے سے
درد کے ساتھ - گرنے یا خصیۃ الرحم پر چوٹ کے بعد - تمام تکلیفات حیض

[1] قائم مقام - کسی دوسری چیز کے بجائے - مثلاً حیض کے بجائے نکسیر کا جاری ہونا -



کے زمانہ میں بڑھ جائیں (سمی سی فیوگا - پلسٹلا)
رحم سے سیلانِ خون - تیز یا آہستہ - خراب سڑکوں پر سواری کے ہچکولوں
سے - پیٹھ میں نیچے دبانے والے درد -
بواسیر کے مسوں سے سیلان خون کے بعد کمزوری - انتہائی کمزوری خون
کے سیلان کی نسبت سے کہیں زیادہ (ہائیڈراسٹس)
خون کے ضائع ہو جانے کے اثرات بد (چائنا)

تعلق - معاون - فیرم سیلان خون میں اور سیلان خون کی طبیعتوں میں -
مقابلہ کرو - آرنیکا - کیلنڈولا - چوٹوں میں چوٹوں سے پیدا شدہ منجمد
خون کے تحلیل ہونے میں -

---

# ہیلی بورس نائگر

## HELLEBORUS NIGER

کمزور - نازک اور سورک بچے - دماغی تکالیف کی طرف رجحان (ایلا
ڈونا - کلکیریا - ٹیوبرکولینم) دماغ میں پانی آنے کے ساتھ -
غمگینی - غمگین - مایوس - خاموش - پریشانی کے ساتھ - ٹائیفائیڈ کے
بعد - لڑکیوں میں عالمِ شباب میں یا جب حیض ظاہر ہو کر پھر جاری نہ ہو -
چڑچڑا - جلد غصہ میں آجائے - تسکین و دلاسہ دینے سے زیادتی -
(اگنیشیا - نیٹرم میور - سیپیا - سلیشیا) چاہے کہ کوئی اس کے آرام یا کام
میں مخل نہ ہو - (جلسی میم - نیٹرم میور)

بے ہوشی۔سستی،سوالوں کا جواب بہت آہستہ آہستہ دے حاد سودا
یعنی جنون کی مکمل تصویر (مزمن۔بریٹیا کارب)

دماغی تکلیفات دانت نکالنے کے زمانہ میں (بیلاڈونا۔پاڈو
فائلم)، دماغ میں پانی آنے کا خدشہ (ایپس۔ٹیوبر کیولینم)

مینن جائیٹس یعنی ورم الدماغ۔حاد،دماغی نخاعی۔درنی (ٹیوبر کیولی)
دماغ میں پانی کے اجتماع یا تراوش کے ساتھ، فالج کم و بیش مکمل۔بے
ہوشی کی حالت میں چیخ مارے۔

نظر ایک جگہ جمی ہوئی بغیر کسی چمک کے۔آنکھیں بالکل کھلی ہوئی۔
روشنی کا اثر نہ ہو۔پتلیاں پھیلی ہوئی یا یکے بعد دیگرے پھیلی اور سکڑی
ہوئی۔

خراٹے دار نیند چیخ اور چونکنے کے ساتھ۔

سر میں پانی کا بھر جانا۔سرخ بخار کے بعد یا ٹیوبرکلر جو بہت جلد
جلد بڑھتا جائے (ایپس سلفر۔ٹیوبر کیولینم) از خود ایک بازو اور ایک
ٹانگ کی حرکت۔

تشنجی دورے۔جسم کے بے حد ٹھنڈا ہونے کے ساتھ۔سوائے
سر اور گدی کے جو گرم ہو سکتے ہیں (آرنیکا)

بہت حرص اور لالچ سے ٹھنڈے پانی کو نگلے۔چمچہ کو دانتوں سے پکڑ
لے مگر بالکل بے ہوش رہے۔

چبانے کی حرکت منہ کی۔منہ کے کنارے درد کریں۔پھٹ جائیں۔نتھنے
میلے خشک اور سیاہ۔

مسلسل نوچے ہونٹوں کو۔کپڑوں کو یا انگلی ناک کے اندر ڈال کر کریدے



(مکمل بے ہوشی کی حالت میں۔آرم ٹرائفلم)
سر کو تکیہ میں گھسیڑے۔ایک جانب سے دوسری جانب سر گھمائے۔سر
کو ہاتھوں سے پیٹے۔

دست۔حاد۔استسقائے دماغی۔(سر میں پانی آجائے) دانت نکلنے
کے زمانہ اور حمل کے زمانہ میں۔پانی کی سی صاف، شفاف۔بے رنگ
کی بیسدار آؤں۔سفید لئی کی سی آؤں۔مینڈک کے انڈے کی طرح ساز خود بے
اختیار نکل جائیں۔

پیشاب۔سرخ۔سیاہ۔مقدار میں کم۔پسے ہوئے قہوہ کی
طرح رسوب۔دماغی تکلیفات اور استسقاء میں رکا ہوا۔پیشاب میں
البیومن۔

استسقاء۔دماغ۔سینہ اور شکم کا۔سرخ بخار یا ملیریا بخار کے بعد۔
بخار۔کمزوری اور پیشاب کے رک جانے کے ساتھ چیچک کے دب جانے
سے (ایپس۔زنکم)

تعلق۔مقابلہ کرو۔ایپس۔ایپوسائنم۔آرسنک۔بیلاڈونا۔برائی
اونیا۔ڈیجی ٹیلس۔لیکے سس۔سلفر۔ٹیوبر کولینم۔زنکم۔دماغی تکلیفات
میں یا مننجائٹس میں۔

---

# ہیلونائس

HELONIAS DIOICA

مستورات کے لیے - کمزوری کی وجہ سے جن کا رحم اپنی جگہ سے گر جائے
یہ کمزوری سستی - کاہلی یا عیاشی سے پیدا ہو - شدید محنت سے چاہے وہ
دماغی ہو یا جسمانی - کمزوری اور شدید تھکاوٹ - شدید محنت سے کمزور
شدہ عضلات درد کریں اور ان میں جلن ہو - اس قدر تھکاوٹ کہ نیند نہ
آئے -

ہمیشہ کام میں لگے رہنے سے بہتر محسوس کرے یا جب اپنی تکلیفات کے
متعلق نہ سوچے (کلکیریا فاس - آگنز کاسٹ ایسڈ)
بے چین، ضرور مسلسل ادھر ادھر گھومنا پڑے -
طبیعت چڑچڑی - دوسروں کے عیب نکالا کرے - ذرا سی تردید یا
مشورہ دینا برداشت نہ کر سکے - (اناکارڈیم)
بے حد غم گینی - سخت دماغی سستی و افسردگی -
ذیابیطس - پہلا درجہ - پیشاب مقدار میں زیادہ - صاف - شکر ملا -
ہونٹ خشک - آپس میں چپک جائیں - بے حد پیاس - بے چینی -
لاغری - چڑچڑاپن اور کمزوری -
بول زلالی - البومینیریا (پیشاب میں البومن) حاد یا مزمن - دوران حمل
بے حد کمزوری سستی اور غم گینی کے ساتھ غیر معمولی تھکاوٹ مگر ظاہر کوئی
وجہ نہ ہو -



حیض - بہت جلد - زیادہ مقدار میں - رحم کی کمزوری کی وجہ سے - ان
مستورات میں جو خون کے ضائع ہو جانے کی وجہ سے کمزور یا لاغر ہو چکی ہوں
جب مریض عورتوں میں جتنا خون دو حیضوں کے درمیان بنتا ہو اس سے زیادہ
ضائع ہو جاتا ہو - پستان متورم - سر پستان درد کریں اور ذکی الحس ہوں (کونیم - پیک
کینیم) سیلان حیض مسلسل کم کم، سیاہ - منجمد اور متعفن -
پیڑو کے مقام میں پھوڑے کے سے درد اور بوجھ کا احساس (رلابا) مریضہ
کو رحم کا مسلسل احساس - محسوس کرے کہ مریضہ کے چلنے پھرنے سے رحم بھی حرکت
کرتا ہے - کیونکہ اس میں پھوڑے کا سا درد اور ذکی الحسی ہوتی ہے (بائیڈرو
فوبینم)
اسقاط حمل سے پیدا شدہ اثرات بد کے لیے -
تعلق - مقابلہ کرو - الٹرس فیری نوسا - فیرم - پیسلیم ٹمگ - فاسفورک
ایسڈ -
مشابہ - الٹرس فیری نوسا کے جب کہ مسلسل اور لمبی بیماری سے یا ناقص
جاذبیت (غذا کی) سے - رحم اپنی جگہ سے گر جائے اور کمزوری ہو -

---

# ہیپر سلفر

HEPAR SULPHUR

سست بلغمی مزاج انسانوں کے لیے - وہ انسان جن کے بال ہلکے ہوں
رنگ کے گورے - کام کرنے میں سست، عضلات نرم اور ڈھیلے ہوں -

ذراسی چوٹ بھی پک جائے (گریفائیٹس ۔مرک)

جہاں نظام جسم کو پارہ کے بے جا استعمال سے نقصان پہنچا ہو تو ان جسموں کے اندر جو بھی بیماریاں پیدا ہوں ۔ہیپران سب کے لیے کم و بیش دوا ہوتی ہے ۔

وہ امراض جہاں پکنا لازمی ولابدی ہو ۔ہیپران سب کے لیے کم و بیش دوا ہوتی ہے ۔

ذکی الحسی جسمانی اور دماغی۔ ذراسی بات غصہ دلاتی ہے ۔نیز بول چال میں تیزی اور پینے میں جلد بازی ۔

مریض ذرا ذراسی بات پر چڑچڑا ،اور غصہ ور ہوجاتا ہے ۔غمگین بلا وجہ پریشان ۔

ٹھنڈی ہوا سے انتہائی ذکی الحسی ۔تصور میں دوسرے کمرے کا دروازہ کھلنے پر مریض ہوا کو محسوس کرتا ہے ۔گرمی میں بھی اسے تمام جسم چہرہ تک ڈھانپنا پڑتا ہے (سورنیم) کپڑا اتارنا برداشت نہیں کر سکتا ۔(نکس کپڑا اوڑھنا برداشت نہیں کر سکتا ۔کیمفر ۔سیکیل) ذراسے تازی ہوا کے جھونکے سے زکام ہوجاتا ہے ۔

پیشاب ۔دھار میں رکاوٹ ۔ دھار آہستہ آہستہ بغیر زور یا طاقت کے نکلے ۔سیدھی زمین پر گرے ۔ پیشاب کی دھار نکلنے سے پہلے کچھ انتظار کرنا پڑے ۔ مثانہ کمزور ۔پیشاب ختم نہ ہوسکے ۔ ایسا محسوس ہو کہ کچھ پیشاب مثانہ میں باقی رہ گیا ہے (الیومنا ۔سلیبیا)

کھانسی ۔جب جسم کا کوئی حصّہ ننگا ہوجائے ۔ (رس ٹاکس) خناقی کھانسی گلا گھونٹنے والی اور سانس روکنے والی ۔مغربی خشک ہواؤں



کے لگنے سے اور زمین کی ٹھنڈی ہواؤں کے لگنے سے (اکونائٹ)

دمہ :سانس میں پریشانی ۔ سیٹی بجنے اور گھڑگھڑاہٹ کی آواز ۔ سانس چھوٹی ۔گہری ۔دم گھٹنے کا خدشہ ۔سر پیچھے کی طرف جھکا کر بیٹھنا پڑے ۔ابھار دن کے دب جانے کے بعد (سورنیم)

کروپ کھانسی ۔ ٹھنڈی خشک ہوا کے لگنے کے بعد (اکونائٹ) گہری ۔کھرکھری بھونکنے والی کھانسی ۔آواز بیٹھ جانے اور بلغم کی کھڑکھڑاہٹ کے ساتھ ۔زیادتی ٹھنڈی ہوائیں ۔ٹھنڈی چیزیں پینے سے ۔آدھی رات کے قبل یا صبح کے قریب ۔

حلق میں پھانس کا ۔مچھلی کے کانٹے کا یا پچر کا احساس (ارجنٹم نائٹرک ایسڈ) حلق کے غدودوں کا پھولنا ۔جب ان کے پکنے کا خدشہ ہو ۔غدودوں کا دیرینہ بڑھا ہونا ۔سننے کی قوت میں دقت کے ساتھ (بریٹا کارب ۔لائیکو ۔پلم بم ۔ سورنیم)

جلد میں بے حد ذکی الحسی ۔حتیٰ کہ ماؤف حصّہ پر کپڑے کا لگنا ۔بھی برداشت نہ ہوسکے (دیکھئے سیں ——— ذراسے چھونے سے ذکی الحسی ۔ لیکن زور سے دبانا اچھا معلوم ہو ۔چائنا)

جلدی تکلیفات چھونے سے حد درجہ کی ذکی الحسی درد سے اکثر غشی سی واقع ہوجائے ۔

زخم ۔دنبل ۔جن کے گرد چھوٹے چھوٹے دانے ہوں یا آبلے جو ایک دوسرے کے ساتھ مل کر پھیلتے جائیں ۔

نچلے ہونٹ کا درمیانی حصّہ پھٹ جائے (اموینا کارب ۔نیٹرم میور ۔ گوشہ دہن (منہ کے کنارے) پھٹ جائیں ۔کنڈرنگو)

Scanned by CamScanner

آنکھوں کے ڈھیلے چھونے سے درد کریں - درد جیسے انہیں پیچھے کی طرف سر کے اندر کھینچا جا رہا ہے - (اولینڈر - پیرس)

دست بچوں کے - کھٹی بو والے (کلکیریا - مگنیشیا کارب —

بچہ اور دست دونوں سے کھٹی بو آئے - ریوم) مٹی کے رنگ کے دست (کلکیریا - پاڈوفائلم)

پسینہ - کثیر مقدار میں دن اور رات بغیر سکون یا آرام کے - پسینہ کھٹا - متعفن - ہر جسمانی یا دماغی محنت پر آسانی سے آجائے - (سورنیم سیپیا)

تعلق - معاون - کیلنڈولا کا نرم حصص کی چوٹوں میں -

ہیپر سے ان اشیا کے برے اثرات زائل ہو جاتے ہیں - پارہ اور دیگر دھاتیں - آئیوڈیم آیوڈائیڈ آف پوٹاس - کاڈلیور آئل - یہ دوا مریضوں کو سرد اور ٹھنڈی ہواؤں یا موسم کی تبدیلیوں کی ذکی الحسی کی رغبت کو درست کرتی ہے

مقابلہ کرو - سورک - جلدی تکلیفات سلفر کی خشک ہوتی ہیں ان میں خارش ہوتی ہے اور جن کو کھجلانے سے آرام ہوتا ہے لیکن چھونے سے کوئی تکلیف نہیں ہوتی - جب کہ ہیپر کی جلد غیر تندرست ہوتی ہے - اور پک جانے کی بہت زیادہ رغبت ہوتی ہے - جلد میں خشکی نہیں بلکہ نمی ہوتی ہے اور حد درجہ ذکی الحسی ہوتی ہے -

زیادتی - درد والی کروٹ لینے سے (کالی کارب - آئیوڈیم) ٹھنڈی ہوا سے - کپڑا اتارنے سے - ٹھنڈی چیزیں کھانے پینے سے ماؤفہ حصص چھونے سے - پارہ کے بے جا استعمال سے -



کمی - گرمی سے عموماً (آرسنک) - گرم چادریں اوڑھنے سے خصوصاً سر پر (سورنیم - سلیشیا) مرطوب تیز نم دار موسم میں (کاسٹی کم - بکس — برعکس نیٹرم سلف کے)

---

# ہائیڈراسٹس کناڈنسس

## HYDRASTIS CANADENSIS

کمزور شدہ انسانوں کے لیے جن کے اخراج کی رطوبتیں لیس دار ہوں -

بیمار اور فاسد مزاج طبیعتیں جن کے اندر ہاضمہ اور جگر کی خرابیاں نمایاں ہوں - یا جن کی صحت شراب کے زیادہ استعمال سے تباہ ہو چکی ہو -

کینسر - سخت - جلد میں چپکی ہوئی گانٹھ - جلد پر داغ اور دھبے - جلد شکن آلود - سکڑی ہوئی - درد چاقو کے سے تیز کاٹنے والے - سر پستان اندر گھسے ہوئے -

دودھ پلانے والی عورتوں کا منہ آجائے - زبان بڑی جس پر دانتوں کے نشان ہوں -

لیکوریا (سیلان الرحم) - تاردار - گاڑھا - لیسدار - زرد - شرم گاہ کے منہ سے لمبے لمبے تاروں کی طرح لٹک جائے (کالی بائیکرام) شرم گاہ میں کھجلی -

ناک کے نتھنوں سے کثیر مقدار میں گاڑھی زرد لیسدار رطوبت

جس میں تارے موجود ہوں ۔خارج ہو۔
حلق سے ۔تالو سے ۔ زرد لیس دار بلغم کھنکھارے ۔ پارہ یعنی مرکری یا کلوریٹ آف پوٹاشس سے زخم ۔ آتشکی حلق ۔

---

# ہیوسمس نائیگر

HYOSCYAMUS NIGER

وہ انسان جو دموی مزاج کے ہوں ۔ چڑچڑے اعصابی اور ہسٹریکل ہوں ۔ تشنجی دورے ، بچوں کے ڈر ۔خوف یا آنتوں میں کیڑوں کی تحریک سے (رسنا) بحالت وضع حمل ۔عفونتی کیفیتوں کے دوران ۔غذا کے بعد ۔ بچہ یکایک قے کردے اور چیخ مارے پھر بے ہوش ہو جائے ۔

امراض جن میں دماغی چستی بڑھ جائے لیکن کسی قسم کی ورمی کیفیت موجود نہ ہو ۔ہسٹریا یا کانپنے والا ہذیان ۔ہذیان بے چینی کے ساتھ بستر سے کود پڑے اور بھاگنے کی کوشش کرے ۔ سوالات کا جواب بالکل مہمل اور بے تکا دے ۔ خیال کرے کہ وہ غلط مقام پر ہے ۔خیالی کاموں کے متعلق بات چیت کرے ۔لیکن نہ تو وہ اپنے لیے کوئی ضرورت بتائے اور نہ شکایت کرے ۔

ہذیان میں ہیوسمس کا درجہ بیلاڈونا اور سٹرامونیم کے درمیان ہے کیونکہ اس میں بیلاڈونا کی سی مسلسل دماغی ورمی کیفیت نہیں ملتی اور سٹرامونیم کی سی تندی ۔غصہ اور جنون ہذیانی نہیں پایا جاتا ہے ۔



تشنج ۔ بغیر ہوش کے ۔شدید بے چینی ۔جسم کے ہر عضلہ میں تشنج پھڑکن آنکھوں سے پاؤں کے انگوٹھوں تک (ہوش وحواس کے ساتھ نکسوامیکا)

خوف ۔ اکیلا ہونے سے ۔ زہر دئے جانے کا ۔ کاٹے جانے کا ۔ فروخت کر دئے جانے کا ۔کھانے اور پینے سے ۔ جو چیز دی جائے ۔اس کے پینے سے ۔شک کسی سازش کے ہونے کا ۔

ناکام محبت کے اثرات بد ۔ حسد ۔غصہ ۔ بے تکی بات چیت یا ہر چیز پر ہنسنے کی رغبت کے ساتھ ۔ اکثر اس کے بعد مرگی ہو ۔

شہوانی جنون ۔ بے حیائی ۔ کپڑا نہ پہنے ننگا رہے ۔ کپڑوں کو لات مار کر پھینک دے ۔ننگا ہو جائے ۔ عشقیہ گانے گائے ۔ بستر میں ننگا پڑا رہے اور بک بک کرتا رہے ۔

خشک کھانسی ۔ رات کی تشنجی ۔ زیادتی ہو لیٹنے سے ۔کمی ہو اٹھ کر بیٹھنے سے (ڈروسرا) زیادتی رات کے وقت ۔ کھانے کے بعد ۔ پینے کے بعد ۔ بولنے سے ۔ گانے سے (ڈروسرا ۔فاسفورس ۔کم ہو جائے جب لیٹ جائے ۔ مگنیشیا میور)

شدید بے خوابی ۔ چڑچڑے ۔غصہ والے انسانوں کی ، جو کاروباری پریشانیوں سے ہو ۔ اکثر اوقات خیالی ۔تصوراتی ۔

فالج مثانہ : وضع حمل کے بعد ۔پیشاب کے رک جانے کے ساتھ یا پیشاب کے بے اختیار ہوتے رہنے کے ساتھ ۔ زچہ کو پیشاب کی حاجت ہی نہ ہو (آرنیکا ۔اوپیم)

بخار ۔نمونیہ سرخ بخار ۔ بہت جلد ٹائیفائڈ بن جائے ۔ دماغ غبار آلود ہو جائے (سوچنے کی طاقت نہ رہے) آنکھیں ایک جگہ جم جائیں

ہوا میں اُڑتے ذرات کو پکڑے ۔ یا بستر کے کپڑے نوچے ۔ دانتوں پہ میل
زبان خشک ہو جائے اور اس پہ اختیار اور قابو نہ ہو ۔ اور خود پاخانہ اور
پیشاب ۔ عضلات میں اینٹھن ۔

**تعلق :** مقابلہ کرو ۔ بیلاڈونا ۔ سٹرامونیم اور ویریٹرم ۔
فاسفورس اکثر شہوانی خیالات کو درست کرتا ہے اگر ہیوسمس
فیل ہو جائے ۔
بمکس یا اوپیم شرابیوں کے خون تھوکنے میں ۔
سکتہ کے بعد بہرہ پن میں بیلاڈونا کے بعد بہتر کام کرتا ہے ۔
زیادتی ۔ رات کے وقت ۔ حیض کے دوران ۔ دماغی تکلیفات
حسد ۔ ناکام محبت ۔ جب لیٹا ہو ۔

---

# ہائیپریکم

HYPERICUM PERECRATUM

چوٹیں اور صدمے ریڑھ کی ہڈی کے ۔ اثرات بد ریڑھ کی چوٹوں
کے ۔ دُمچی کے بل گرنے کے بعد درد ۔
پھٹے ہوئے ۔ چیرے ہوئے یا پھاڑے ہوئے زخم ۔ پھوڑے کی
طرح درد کرے ایڈیم ــــ کچلے ہوئے زخم ۔ آرنیکا ہے ملس )
خصوصاً اگر لمبی مدت کے ہوں ۔



چوٹیں کیل سوئی ۔ آلپین یا پھانس لگ جانے سے ( لیڈم ) چوہے
کے کاٹنے سے ۔ ان حالات میں یہ جموگا کو روکتی ہے ۔
پھٹے ہوئے اور کٹے ہوئے زخموں کو یا اعضاء کو جو تقریباً جسم سے
بالکل الگ ہو جائیں ۔ صاف رکھ کر ان کی طاقت کو قائم رکھتی ہے
( کیلنڈولا )

چوٹ ان جگہوں میں جہاں اعصاب بہت حساس ہوں ۔
مثلاً انگلیوں ، پاؤں کی انگلیوں ۔ ہاتھوں اور پاؤں کے ناخن ۔ ہتھیلیاں
یا تلوے ۔ جہاں ناقابل برداشت درد سے یہ ظاہر ہو کہ : عصاب شدید
ترین ماؤف ہوئے ہیں ۔ حیوانی زندگی کے ریشے مثلاً ہاتھ اور پاؤں ۔
زخم یا اپریشن کے بعد اعصابی افسردگی ۔ صدمہ ۔ ڈر ۔ یا سم زہر
کے اثرات بد کو رفع کرتی ہے ۔
ہمیشہ کم کرتی ہے اور بعض وقت روک دیتی ہے زخم اور زخموں
کے سڑ جانے یا کھرنڈ بننے کو ( کیلنڈولا ) انگلی کی نوکیں کچلی ہوئی ۔ چوٹوں
کے بعد کو ازی دوڑے ( مقابلہ کرو ۔ فائی سوسٹگما )
چکر ۔ ایسا محسوس ہو جیسے سر یکا یک لمبا ہو گیا ہے ۔ رات کے
وقت پیشاب کی حاجت کے ساتھ ۔
درد سر گدی ۔ ( سر کی پشت ) کے بل گرنے کے بعد ۔ ایسا محسوس
ہو جیسے ہوا میں اُونچا اُٹھایا جا رہا ہے ۔ بے حد پریشان ۔ مبادا کہ وہ
اونچائی سے گر پڑے ۔
ریڑھ : گرنے کے بعد ۔ بازوؤں یا گردن کی ذرا سی حرکت سے
مریض چیخیں مارے ۔ ریڑھ چھونے سے شدید ذکی الحس ہو ۔

بہری اور گٹے جب درد شدید ترین ہو اور ایسا معلوم ہو کہ ان میں اعصاب ماؤف ہو گئے ہیں
تشنجی دورے: سر میں چوٹیں یا سر کے بل گرنے کے بعد۔

**تعلق** ۔ مقابلہ کرو۔ آرنیکا۔ کیلنڈولا۔ روٹا۔ سٹافی سیگیریا۔
زخموں میں جہاں پہلے اکونائٹ اور آرنیکا یکے بعد دیگرے دیا گیا ہو تو ہائپریکم شفا دیتی ہے۔

---

# اگنیشیا

IGNATIA AMARA

یہ دوا اعصابی مزاج انسانوں کے لیے خصوصاً مفید ہے۔ عورتیں جو ذکی الحس ہوں اور جلدی سے بھڑک اٹھیں۔ بال اور جلد سیاہ لیکن حلیم الطبع۔ سمجھ میں تیزی اور کام کر ڈالنے میں عجلت۔ یہاں پلساٹیلا کے مزاج کا ایک متضاد نمونہ ملتا ہے۔ جس کے مریض رنگ کے گورے فرماں بردار جلد مان جانے والے۔ آنکھوں میں آنسو ڈبڈبائے رہتے ہیں۔ لیکن کام کرنے میں سست اور کسی امر کا جلد فیصلہ نہیں کر سکتے۔
یہ ضدین متضاد علامات کا ایک جگہ ہونا کی بہت بڑی دوا ہے۔ کانوں میں گونج کی آواز جس میں کمی ہو راگ اور گانے سے، بواسیر کی تکلیف میں آرام ہو چلنے سے، حلق کے درد میں آرام محسوس ہو نگلتے وقت، پیٹ میں خالی پن کا احساس کھانے کے بعد بھی رفع نہ ہو، چلتے



چلتے ساکن کھڑے ہو جانے پر کھانسی (رسٹاکس فلوی) ہنسی کے دورے غم والم سے۔ خواہش جماع نامردی کے ساتھ۔ پیاس جاڑے کے دوران۔ لیکن بخار کے دوران پیاس ندارد۔ آرام کرنے کی حالت میں چہرہ کا رنگ بدلے۔

دماغی کیفیتیں بہت تھوڑے وقت میں بدلا کریں مثلاً خوشی سے غم میں۔ ہنستے ہنستے سے روتے میں (کافیا، کروکس۔ نکس موسکاٹا) تنک مزاج۔ وہ انسان جو دماغی اور جسمانی طور پہ دیرینہ غم سے کمزور اور نحیف ہو چکے ہوں

از خود سرد آہیں (دیکھے سس) فم معدہ میں کمزوری اور خالی پن کے احساس کے ساتھ جسے کھانے سے آرام نہ ہو (ہائیڈراسٹس۔ سیپیا)
اثرات بد، غصہ غم یا ناکام محبت کے (دیکھیے فاس۔ ہیوسمس) خیالی تکلیفات پہ تنہائی میں بیٹھ کر غور (دیکھیے) کیا کرے۔
اکیلا رہنے کی خواہش۔
بے حد تنک مزاجی۔ نازک ضمیر۔
بے صبر۔ تلون مزاج (غیر مستقل) ارادہ کچا۔ لڑاکا۔
اگر طبیعت اچھی ہو تو خوش طبع۔ لیکن ذرا سے جذبہ سے بھڑک اٹھے جلد غصہ میں آجائے۔
ذرا سا نقص نکالنے پہ یا تردید کرنے پر جلد غصہ میں آجائے اور اپنے آپ میں رنجیدہ ہو جائے یا کڑھا کرے۔
بچوں کو جب تنبیہہ کی جائے۔ ڈانٹا جائے یا ملامت کی جائے تو بیمار پڑ جائیں یا نیند میں تشنجی دورے ہو جائیں۔

اثراتِ بد بُری خبروں کے ۔تاسف یا پریشانی کے ۔ناراضگی کا اظہار نہ کرنے سے ۔دبی ہوئی دماغی تکلیفات کے ۔شرم اور تاسف کے (اسٹافی سگیریا)

دردِ سر ایسا محسوس ہو جیسے میخ سر کے کسی طرف میں ٹھکی ہے اسی کروٹ (طرف) پر لیٹنے سے سکون ہو (کافیا ۔نکس ۔تھوجا)

تمباکو برداشت نہ کر سکے ۔تمباکو کشی سے یا تمباکو کے دھوئیں میں بیٹھنے سے دردِ سر پیدا ہو جائے یا بڑھ جائے ۔

بولتے وقت یا چباتے وقت ۔گالوں کے اندرونی حصے کاٹ ڈالے

چہرہ پر پسینہ ایک چھوٹی سی جگہ پر صرف کھانا کھاتے وقت ۔

درد سے حد درجہ کی ذکی الحسی (کافیا ۔کیمو ملا)

قبض ۔گاڑی میں سواری سے ۔فالجی وجہ سے ۔بے حد حاجت کے ساتھ جو شکم کے اوپری حصہ میں محسوس ہو (ورٹیرم البم) بے حد درد کے ساتھ ۔مقعد نکل جانے سے ڈرے ۔مستورات میں جن کو قہوہ (کافی) پینے کی عادت ہو ۔

پاخانہ کرتے وقت حسبِ معمول زور لگانے ۔جھکنے یا بوجھ اٹھانے سے کانچ نکل آئے (نائٹرک ایسڈ ۔پوڈو فائلم ۔روٹا) زیادتی جب پاخانہ پتلا ہو ۔

بواسیر ۔ہر پاخانہ کے ساتھ مسّے باہر نکل آئیں اور ان کو ہاتھ سے اپنی جگہ پر پہنچانا پڑے ۔تیز سوئیاں چبھنے کا سا درد مبرز میں اوپر تک جائے ۔ (نائٹرک ایسڈ) پاخانہ کے بعد گھنٹوں تکلیف رہے (ریٹنھیا ۔سلفر)

جھٹکے ۔اینٹھن تیز تشنج ماحدا اعضاء کا یا تمام جسم کا جب نیند میں ہو ۔



درد چھوٹی چھوٹی محدود جگہوں میں ۔

بخار ۔چہرہ پر سُرخی دوران جاڑا (فیرم) جاڑا ۔پیاس کے ساتھ ۔صرف جاڑے کے دوران پیاس ۔بیرونی گرمی سے سکون ہو، بخار بغیر پیاس کے جو کپڑا اوڑھنے سے بڑھ جائے (کپڑا اوڑھنے سے سکون ہو نکس وامیکا)

تکالیف ٹھیک وقت پر عود کریں ۔

اگنیشیا مستورات کی تکلیفات میں وہی درجہ رکھتا ہے جو درجہ نکس وامیکا کا صفراوی و دموی مزاج مردوں میں ہے ۔

**تعلق** ۔متضاد ۔کافیا ۔نکس ۔ٹوبیکم ۔

اگنیشیا کے اثراتِ بد کو پلسا ٹیلا زائل کرتا ہے ۔

**زیادتی** ۔تمباکو ۔قہوہ ۔برانڈی سے ۔کسی کے ساتھ لگنے سے ۔حرکت سے تیز خوشبو یا بدبو سے ۔جذبات سے اور غم سے ۔

**کمی** ۔گرمی سے ۔زور سے دبانے سے (چاینا) نگلتے وقت ۔چلتے وقت ۔

---

# آیوڈیم

IODIUM

خنازیری مزاج انسان جن کے بال اور آنکھیں سیاہ ہوں ۔ایک لمبی علالت کی کیفیت ۔بے حد کمزوری اور بے حد لاغری کے ساتھ (ابراٹنم) زینہ چڑھنے پر بے حد کمزوری اور سانس پھولے (کلکیریا) دورانِ حیض

(ایومنا ۔کاربوانیملس ۔کوکوس)

درندوں کی سی بھوک ۔ باربار اور اچھا کھائے ۔تاہم **مسلسل وزن کم ہوتا جائے اور گوشت گھٹتا جائے** (ابوٹینم ۔نیٹرم میور ۔سینی کولا ۔ٹوبرکولینم)

خالی ڈکار صبح سے رات تک ۔ایسا معلوم ہو کہ غذا کا ہر لقمہ ریاح میں بدل گیا ہے ۔ (کالی کارب)

بھوک سے تکلیف ۔ ہر چند گھنٹہ کے بعد کھانا پڑے ۔ پریشانی اور بے آرامی اگر وہ نہ کھائے (سنا ۔سلفر) بہتر محسوس کرے کھاتے وقت یا کھانے کے بعد جب معدہ بھرا ہو۔

خارش پھیپھڑوں سے نیچے ۔سینہ کی سامنے والی ہڈی کے پیچھے جس سے کھانسی پیدا ہو۔ ہوا کی نالیوں میں سے ہوتی ہوئی ناک تک جائے (کوکس کیکٹائی ۔کونیم ۔فاسفورس)

غدودی ساختوں میں سختی اور ان کا بڑھنا ۔مثلاً غدہ درقیہ ۔پستانوں کے غدود ۔خصیتہ الرحم ۔خصیے ۔رحم ۔غدہ مذی یا دوسرے غدود ــــ پستان سوکھ جائیں اور پلپلے ہو جائیں ۔

گھیگھا سخت ۔سیاہ بالوں والے انسانوں میں دہلکے رنگ کے بال والوں میں برومیم) بہتر محسوس کرے کھانے کے بعد۔

دھڑکن ۔معمولی سی محنت سے زیادتی (مقابلہ کرو ۔ڈیجی ٹیلس ــــ ذراسی دماغی محنت سے ۔کلکیریا آرس)

احساس جیسے قلب بھینچا جا رہا ہے ۔جیسے لوہے کے پنجہ میں مضبوطی سے پکڑا گیا ہے ۔(کیکٹس ۔سلفر)



لیکوریا یعنی سیلان الرحم سوزشی ۔پھیلنے والا ۔کپڑے پر دھبہ دینے والا اور کپڑے کو کھا جانے والا ۔حیض کے وقت میں بہت زیادہ ۔

رحم کی گردن میں کینسر کا سا اثر ۔شکم میں کاٹنے والے درد اور ہر پاخانہ کے ساتھ سیلان خون ۔

قبض بے سود حاجت کے ساتھ جس میں کمی ٹھنڈا دودھ پینے سے ہو۔

کروپ کھانسی حنجرہ میں جھلی والا ورم ۔بھاری خشک کھانسی جس کی زیادتی گرم مرطوب موسم میں ہو ۔سیٹی کی سی اور آرہ چلنے کی سی سانس میں آواز کے ساتھ (سپنجیا)

بچہ حنجرہ کو پکڑے (ایلم سیپیا) چہرہ پیلا اور ٹھنڈا خصوصاً موٹے بچوں میں ۔

**تعلق** ۔معادن ۔لائیکوپوڈیم ۔

مقابلہ کرو ۔ ایسٹیک ایسڈ ۔برومیم ۔کونیم ۔کالی بائی ۔سپنجیا ۔حنجرہ میں جھلی دار ورم اور کروپ کھانسی میں ۔خصوصاً زیادہ نشو ونما یافتہ لڑکوں میں جن کا مزاج خنازیری ہو۔

ہیپر اور مرک کے بعد بہتر کام کرتا ہے اور اس کے بعد کروپ کھانسی میں کالی بائی کرام آتا ہے ۔گھیگھا میں بہتر کام کرتا ہے جب کہ پورے چاند کے بعد یا گھٹتے ہوئے چاند میں دیا جائے ۔ (ڈاکٹر ہیلی)

اس کو زچگی کی حالت میں سوائے نہایت اونچی طاقتوں کے نہیں دینا چاہیئے ۔ (ڈاکٹر ہیرنگ)

**زیادتی** ۔گرمی سے ۔سر کو لپیٹنے سے (برعکس ہیپر اور سورینم کے)

# اپی کاک

## IPECACUANHA

ان حالتوں میں مفید ہے جہاں علامات معدہ زیادہ نمایاں ہوں (انٹم کروڈ - پلساٹیلا) زبان صاف یا کسی قدر میل -

**تمام بیماریوں میں جہاں مسلسل اور لگاتار متلی موجود ہو -**

متلی : تھوک کی زیادتی کے ساتھ ؛ قے سفید ، شفاف بلغم کی بڑی مقدار میں بغیر آرام کے - بعد میں نیند - جھکنے سے زیادتی - تمباکو ابتدائی اثرات حمل کی قے -

معدہ - ڈھیلا محسوس ہو جیسے نیچے لٹک رہا ہے (اگنیشیا - سٹافی سیگریا)

آنتوں میں بھینچن - نچوڑن اور مروڑن - ایسا محسوس ہو جیسے آنتوں کو ہاتھ سے کس کر دبایا جا رہا ہے - زیادتی حرکت سے -

ناف کے گرد ریاحی کاٹنے والا درد -

پاخانہ گھاس کا سا سبز - سفید آؤں کا (کالچی کم) خون ملا - خمیر کا سا جھاگ دار چپچپا - جھاگ دار شیرہ (راب) کا سا -

موسم خزاں کی پیچش - راتیں ٹھنڈی - دن گرم (کالچی کم - مرک)

ایشیائی ہیضہ - ابتدائی علامات جہاں متلی اور قے نمایاں ہوں (کالچیکم)

سیلان خون - تیز یا مدھم رفتار سے - **چمک دار ، سرخ** جسم کے ہر مخرج سے (ابری جیرن - میلی فولیم) رحم سے مقدار میں زیادہ منجمد ؛ دوران سیلان خون سانس میں دقت ؛ ناف کے مقام سے رحم تک سوئیاں چبھنے کے سے درد -



کاٹنے والے درد شکم کے آر پار بائیں سے دائیں کو (ریکے سس - دائیں سے بائیں کو لائیکو پوڈیم)

کھانسی - خشک - تشنجی - سکڑن والی - دمہ والی -

ذرا سی ورزش سے سانس میں دقت - شدید دِقت تنفس - سیٹی کی آوازوں اور معدہ کے گرد پریشانی کے ساتھ -

کالی کھانسی (ہوپنگ کف) بچہ سانس کھو بیٹھے - نیلا پیلا ہو ہو جائے اور اکڑ جائے - ابکائی اور قے کی وجہ سے دم گھٹے - خون ناک یا منہ سے (انڈیگو)

کھانسی پھیپھڑوں کی نالیوں میں بلغم کی گھڑگھڑاہٹ کے ساتھ جب سانس اندر لیتا ہو (انٹم ٹارٹ) بلغم سے دم گھٹنے کا خدشہ -

درد جیسے ہڈیاں پھٹ کر ٹکڑے ٹکڑے ہو گئی ہیں - جیسے ٹوٹ گئی ہوں - (یوپے ٹوریم پرف)

نوبتی بخار - بے قاعدہ ، بخاروں کے شروع میں **متلی کے ساتھ** یا معدہ میں خلل اور گڑبڑ سے - کونین کے بے جا استعمال سے یا کونین سے دبے ہوئے بخاروں میں -

نوبتی بد ہضمی ہر دوسرے دن ایک ہی وقت پر - نوبتی بخار مسلسل متلی کے ساتھ -

سردی اور گرمی سے بے حد ذکی الحسی -

تعلق - (معاون - کیو پرم)

اپی کاک کے بعد انفلوئنزہ جاڑا - کروپ کھانسی - کمزوری اور طفلی میں آرسنک اچھی طرح کام کرتا ہے - حنجرہ میں غیر جسماتی چیزوں کے سے

جانے میں میں انٹم ٹارٹ اچھا کام کرتا ہے۔

مشابہ۔ ہاضمہ کی تکلیفات میں پلساٹیلا اور انٹم کروڈ کے۔

زیادتی۔ سردی اور خشک موسم میں۔ گرم مرطوب جنوبی ہوا میں (یوفریشیا)

---

# کالی بائیکرام

## KALI BICHROMICUM

موٹے ہلکے بالوں والے انسان جو نزلاوی آتشکی یا سورک بیماریوں سے تکلیف اٹھاتے ہوں۔

گول مٹول۔ موٹے۔ چھوٹی گردن والے بچے جنہیں کروپ کھانسی یا خناق کی تکالیف رہتی ہوں۔

تکالیف بلغمی جھلیوں کی —— آنکھوں۔ ناک۔ منہ۔ حلق۔ پھیپھڑے کی نالی۔ معدہ آنتوں اور آلات تناسل و آلات بول۔ رطوبت گاڑھی سخت تار دار۔ آؤں یا بلغم کی ایسی نکلے جو جسم کے حصص سے چپک جائے اور لمبے تاروں میں کھینچی جا سکے۔ (مقابلہ کرو۔ ہائیڈراسٹس۔ ہائیڈرو فوبینم)

تکلیفات موسم گرما میں ظہور پذیر ہوں۔

کھلی ہوا میں زکام ہو جانے کا رجحان۔

بائی کے درد کے بعد دیگرے آلات ہضم کی تکالیف کے ساتھ ایک موسم خزاں میں ظاہر ہو تو دوسری موسم بہار میں۔ بائی کے درد اور پیچش یکے



بعد دیگرے (ابراٹینم)

درد چھوٹی چھوٹی جگہوں میں جن کو انگلی کی نوکوں سے ڈھانپا جا سکے۔ (اگنیشیا) منتقل ہو جائیں جلدی سے ایک جگہ سے دوسری جگہ میں (کالی سلف، لیک کینینم۔ پلساٹیلا) آئیں اور رفع ہوں یکایک (بیلاڈونا اگنیشیا مگنیشیا فاس)

اعصابی درد ہر روز ایک ہی وقت پر (چائنم سلف)

ہاضمہ کی تکلیفات۔ بیئر۔ شراب کے اثرات بد؛ بھوک ندارد، فم معدہ میں بوجھ، ریاح جل کی زیادتی کھانے کے فوراً بعد ہوتے تار دار بلغم اور خون کی۔ معدہ میں گول زخم (جمنو کلیڈس)

ناک۔ ناک کی جڑ میں دبانے والا درد (پیشانی میں اور ناک کی جڑ میں سٹکٹا) ناک میں سے پپڑیاں یا کھرنڈ نکلیں۔ ناک سے سخت رطوبت سبزی مائل۔ گاڑھی یا تار دار۔ رطوبت صاف شفاف۔ مقدار میں زیادہ اور گدی سے پیشانی تک سخت درد شروع ہو جائے اگر رطوبت بند ہو جائے۔ ناک کی درمیانی دیوار میں زخم۔ خون ملی رطوبت کے ساتھ یا سخت بڑے کھرنڈوں کے ساتھ (الیومنا۔ سیپیا۔ تھیوکریم)

ڈفتھیریا۔ جھلی مضبوط موتی کی سی۔ تار دار جو حنجرہ اور ہوا کی نالی کی طرف نیچے جانے کو راغب ہو (لیک کینینم —— برعکس بروميم کے)

پھولے ہوئے کوے کی شکل مثانہ کی سی۔ بہت ورم لیکن سرخی ندارد (رسٹاکس)

کھانسی۔ شدید کھڑکھڑاہٹ والی۔ حلق میں تار دار بلغم کی وجہ سے ابکائیوں کے ساتھ۔ زیادتی کپڑے اتارتے وقت (ہیپر)

گروپ کھانسی کھرکھری ۔ دھات کے مزہ کی جس کے ساتھ سخت بلغم یا صبح سویرے جاگنے پر ربڑ کی طرح لچک دار ۔ بلغم سانس میں دقت کے ساتھ نکلے اور جس میں لیٹ جانے سے کمی ہو (زیادہ ہو لیٹ جانے سے ارلیاریسی موسا ، ہیکے سس)

تالو میں گہرے ۔ گوشت کھا جانے والے زخم ۔ اکثر آتشکی ۔

درد سر ۔ حملہ کے قبل بینائی میں دھندلاپن یا بینائی جاتی رہے (جلسی میم لیک ڈیفلوریٹم) لیٹ جانا پڑے ۔ روشنی اور شور سے نفرت ۔ بینائی دوبارہ واپس آجائے جب درد سر بڑھ جائے (آئرس ۔ نیٹرم میور ۔ لیک ڈیفلوریٹم)

رحم اپنی جگہ سے گر جائے بظاہر موسم گرما میں ۔

موٹے آدمیوں میں شہوت یا جماع کی خواہش نہ رہے ۔

تعلق ۔ مقابلہ کرو ۔ برومیم ۔ ہیپر ۔ آئیوڈیم ۔ کروپ کھانسی میں ۔

پیچش میں اگر آنتوں ۔۔۔ چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کٹ کر آ رہے ہوں اور کینتھرس یا کاربالک ایسڈ ناکام رہے ہوں تو کالی بائیکرام درست کرتی ہے ۔

کروپ کھانسی میں جب کہ کھانسی کھرکھری ہو اور سخت جھلی موجود ہو ۔ جسم ٹھنڈا اور بے حد کمزوری ہو تو آئیوڈیم کے بعد کالی بائیکرام بہتر کام کرتی ہے ۔ حاد یا مزمن ناک کے نزلہ میں کلکیریا کے بعد بہتر کام کرتی ہے ۔ نزلاوی تکلیفات اور جلدی بیماریوں میں انٹم ٹارٹ کالی بائیکرام کے بعد بہتر کام کرتا ہے ۔

زیادتی ۔ موسم گرما کی گرمی ۔ گرم موسم میں ۔

کمی ۔ جلدی تکلیفات سردی کے موسم میں بہتر ہوتی ہیں (برعکس ایلومنا



اور پٹرولیم کے)

# کالی برومیٹم

# KALI BROMATUM

یہ دوا اُن آدمیوں کے لیے مفید ہے جو موٹے ہونے کی طرف راغب ہوں ۔ جوانوں کی بہ نسبت بچوں پر بہتر کام کرتی ہے ۔

قوتِ حس جاتی رہے ۔ تالو کی ۔ حنجرہ کی ۔ پیشاب کی نالی کی تمام جسم کی لڑکھڑاہٹ غیر یقینی چال ۔ محسوس کرے جیسے کہ ٹانگیں چلتے وقت کسی ایک طرف جا رہی ہیں ۔

اعصابیت ۔ بے چین ۔ نچلا نہ بیٹھ سکے ۔ ادھر اُدھر حرکت کرنی پڑے یا اپنے آپ کو مشغول رکھنا پڑے ۔ ہاتھ اور انگلیاں مسلسل حرکت میں رہیں ۔ چلبلے ہاتھ مسلسل حرکت کریں (چلبلے پاؤں مسلسل حرکت کریں ۔ زنکم) انگلیوں میں تشنجی اینٹھن ۔

رونے اور سخت ترین غم کے توہمات کے دورے جن پر مریض قابو نہ پا سکے ۔ حافظہ کا جاتے رہنا ۔ بھول جائے کہ گفتگو کس طرح سے کرے ۔ غیر متوجہ (دماغ حاضر نہ ہو) بولنے کے قبل اسے لفظ بتانا پڑے (اناکارڈیم) افسردگی ۔ پست حوصلگی ، بے چین ۔ فکرمند "ایسا محسوس ہو جیسے وہ اپنا ذہن کھو بیٹھے گا"

اعصاب میں ہم آہنگی اور توازن نہ رہے (جلسی میم) اعصابی کمزوری یا

اعضا کی حرکت کا فالج اور سن ہونا۔

بے چینی اور بے خوابی۔ غم۔ پریشانی۔ جائیداد یا شہرت کے نقصان سے یا کاروباری تفکرات سے (ہیوسمس)

بچوں کے رات کے ڈر: (کالی فاس) نیند میں دانت پیسے چیخیں مارے کراہے۔ چلائے۔ خوف ناک خواب۔ اپنے عزیزوں کے تشفی یا دلاسا دینے سے تسلی نہ ہو۔ نیند کی حالت میں چلے پھرے (سلیسیا)

اعصابی موٹے آدمیوں میں ڈر۔ غصہ یا جذبات سے تشنج یا تشنجی دورے، تشنجی دورے بحالت وضع حمل۔ دانت نکالنے کے زمانہ میں کالی کھانسی میں۔ تشنجی دورے بحالت ورم گردہ۔

مرگی۔ پیدائشی۔ آتشکی۔ ٹوبرکلر۔ عموماً حیض سے ایک یا دو دن قبل نئے چاند پر۔ دورہ کے بعد درد سر

ہیضہ طفلی۔ دماغی تحریک کے اثر منعکسہ سے، سر میں پانی آنے سے قبل استسقائے دماغی (سر میں پانی آنے کا پہلا درجہ۔

درد قولنج روزانہ شیر خوار بچوں میں تقریباً ۵ بجے صبح (۴ بجے شام کالو سنتھ۔ لائیکو پوڈیم)

اعصابی کھانسی دوران حمل۔ خشک۔ سخت۔ قریب قریب مسلسل جس سے اسقاط کا خطرہ ہو (کونیم)

لکنت۔ بول چال آہستہ اور مشکل سے (بودستا۔ سٹرامونیم)

کیل۔ معمولی قسم کی۔ گانٹھ والی یا سرخ۔ بنگینی۔ آبلے دار۔ چہرہ پر۔ سینہ پر اور کندھوں پر۔ مندمل ہونے کے بعد بدنما داغ رہ جائیں (کاربوانیملس) نوجوان موٹے آدمیوں میں جن کی عادات اچھی نہ ہوں۔



تعلّق۔ سیسہ کے زہر کو زائل کرنے کے لیے یہ دوا ہے۔
کیلوں کو اگر یوجینیا جمبوس درست نہ کرے تو کالی برومیٹم دوا ہوتی ہے۔

# کالی کارب

## NALI CARBONICUM

بوڑھے آدمیوں کی تکلیفات۔ استسقا اور فالج کے لیے۔ وہ انسان جن کے بال سیاہ۔ ریشے ڈھیلے اور موٹے ہونے کی طرف رغبت ہو (اموینا کارب۔ گریفائیٹس)

رطوباتِ زندگی یا قوتِ حیات کے جاتے رہنے سے خصوصاً کمی خون میں (چائنا۔ فاسفورک ایسڈ۔ فاسفورس۔ سورنیم)

درد سوئیاں چبھنے کے سے۔ تیر لگنے کے سے۔ زیادتی بحالت آرام اور ماؤفہ جانب لیٹنے سے (سوئیاں چبھنے کے سے اور تیر لگنے کے سے درد جن کو آرام سے اور ماؤفہ جانب لیٹنے سے سکون ہو (برائی اونیا)

چھوا جانا برداشت نہ کرے۔ جب اسے چھوا جائے تو چونک پڑے چاہے کتنا ہی ہلکا کیوں نہ چھوئیں خصوصاً پاؤں پر۔

اکیلا رہنے سے سخت نفرت (آرسنک۔ بسمتھ۔ لائیکو پوڈیم — اکیلا رہنے کی خواہش ہو۔ اگنیشیا۔ نکس وامیکا)

اوپر کے پپوٹوں اور ابرو کے درمیان تھیلی کی طرح کا ورم آنکھوں میں کمزوری جماع کے بعد۔ احتلام کے بعد۔ اسقاط کے بعد اور

خسرہ کے بعد۔

معدہ تنا ہُوا۔ذکی الحس ۔ایسا محسوس ہو کہ پھٹ جائے گا ۔بے حد ریاح ہر چیز جو کھائے یا پیئے ریاح میں تبدیل ہوتی معلوم ہو (آئیوڈیم)

نکسیر جب صبح کے وقت منہ دھوتا ہو (امونیا کارب ۔آرنیکا)

درد دانت صرف جب کھاتا ہو۔ تپکن دار ۔زیادتی جب گرم یا ٹھنڈی چیز لگے ۔

**درد پیٹھ میں** ۔پسینہ ۔کمزوری؛ اسقاط کے بعد ۔وضع حمل میں خون حیض کی زیادتی میں؛ جب کھاتا ہو؛ جب چلے یہ محسوس کرے کہ اسے رُک جانا چاہیئے اور لیٹ جانا چاہیئے ۔

کھانسی خشک دورہ والی جس سے لیسدار بلغم یا مواد نرم پڑ جائے ۔ جیسے نگلنا پڑے ۔تشنجی ۔ابکائیوں اور غذا کی قے کے ساتھ ۔سخت ۔سفید یا دھوئیں کے رنگ کے ٹکڑے کھانستے وقت حلق سے اڑیں (بڈیاگا ۔ چیلیڈونیم)

**حیض کے ایک ہفتہ قبل مریضہ بدتر محسوس کرے** ۔کمر میں درد حیض کے قبل اور دوران ۔

درد زہ ناکافی ۔شدید درد کمر خواہش کہ کوئی اس کی کمر دبائے (کاسٹی کم)

دمہ میں سکون ہو جب اُٹھ کر بیٹھ جائے یا آگے کی طرف جھکے یا آگے پیچھے ملے ۔زیادتی دو سے چار بجے پچھلی رات ۔

ہنی مین اعظم لکھتے ہیں کہ وہ لوگ جو پھیپھڑوں کے زخموں میں مبتلا ہوں بغیر اس انٹی سورک دوا کے شاذ و نادر ہی ٹھیک ہو سکتے ہیں ۔

نگلنے میں دقت ۔نرخرہ میں چبھن دار درد ایسا محسوس ہو جیسے مچھلی کا کانٹا



چبھا ہے (ہیپر ۔نائٹرک ایسڈ) غذا ہوا کی نالی میں چلی جائے ۔نگلتے وقت پیٹھ میں درد ۔

قبض ۔پاخانہ بڑا ۔مشکل سے ۔سوئیاں چبھنے کے سے ۔قولنجی درد ایک یا دو گھنٹہ پاخانہ سے قبل کے ساتھ ۔

قلب ۔چربی آنے کی رغبت (فاسفورس) ایسا محسوس ہو جیسے دھاگہ کے ساتھ تنگ رہا ہے (دیکھئے سس)

فوراً سردی یا زکام لگ جانے کا رجحان ۔

**تعلق** ۔معاون ۔کاربو ویج ۔

مقابلہ کرو ۔برائی اونیا ۔لائیکو ۔نیٹرم میور ۔نائٹرک ایسڈ ۔سٹانم ۔

کھڑکھڑاہٹ والی اور بلغمی ۔تر کھانسی میں کالی سلف ۔فاسفورس اور سٹانم کے بعد بہتر کام کرتا ہے ۔

اگر حیض رُکے ہوں اور نیٹرم میور بظاہر دوا ہو اور نیٹرم میور حیض جاری کرنے میں ناکام رہے تو کالی کارب اکثر حیض لے آتی ہے

---

# کالمیا لیٹفولیا

MIA LATIFOLIA

یہ دوا پٹھوں کے شدید درد ۔بائی کے درد یا گٹھیا دی تکلیفات میں مستعمل ہوتی ہے خصوصاً جب کہ بائی یا گٹھیا کے اثر یا بعد سے قلب ماؤف ہو گیا ہو ۔ قلبی تکلیفات میں جو وجع المفاصل بائی کی وجہ سے پیدا ہوئی ہوں یا بائی کے

یکے بعد دیگرے ہوتی ہوں ۔

درد چبھنے والے، تیر لگنے کے سے۔ دبانے والے ۔گولی لگنے کے سے اوپر سے نیچے (کیلمیا ۔ لیکسٹ ۔ جو نیچے سے اوپر کو جائیں لیڈم) جن کے ساتھ یا جن کے بعد ماؤف حصہ سُن ہو جائے (اکونائٹ کیمو ملا ۔ پلاٹینا)

شدید سوئیاں چبھنے کے سے درد داہنی آنکھ اور آنکھ کے گڑھے میں (بائیں آنکھ میں ۔ سپائی جیلیا) اعصاب میں سختی جس میں آنکھیں گھمانے سے زیادتی ہو ۔ سورج کے طلوع ہونے کے ساتھ شروع ہو ۔ دوپہر تک بڑھے اور سورج غروب ہونے پر ختم ہو جائے (نیٹرم میور)

بائی کے درد ۔ درد شدید ۔ یکایک منتقل ہو جائیں ۔ ایک جوڑ سے دوسرے جوڑ میں ۔ جوڑ گرم سرخ متورم ۔ ذرا سی حرکت سے بڑھ جائیں ۔

چکر ۔ جب جھکا ہوا یا نیچے کی طرف دیکھتا ہو (سپائی جیلیا)

نبض آہستہ ۔ مشکل سے محسوس ہو ۔ (۳۵ یا ۴۰ ضربات فی منٹ)

چہرا زرد اور ہاتھ پاؤں ٹھنڈے ۔

**تعلق** ۔ مشابہ لیڈم ۔ روڈوڈنڈرن ۔ سپائی جیلیا کے بائی (وجع المفاصل) اور گٹھیادی تکالیف میں ۔

قلبی تکلیفات میں سپائی جیلیا کے بعد بہتر کام کرتا ہے ۔

---



# کریازوٹ

## KREOSOTUM

رنگ گندمی ۔ پتلا ۔ دُبلا ۔ بے قاعدہ نشو و نما یافتہ جسے پوری غذا نہ ملی ہو ۔ معمول سے زیادہ بڑھی ہوئی ۔ اپنی عمر سے بہت لمبی (فاسفورس) بچے ۔ بوڑھے نظر آئیں ۔ مرجھائے ہوئے ۔ جھریاں پڑی ہوئی (ابراٹینم) خنازیری یا سورا ا؎ کی تکلیفات ۔ بہت جلد جلد لاغر ہوں ۔ (آئیوڈیم) مستورات کی سن یاس کی تکلیفات (لیکے سس)۔

سیلان خون کی طبیعت ۔ چھوٹے چھوٹے زخموں میں سے زیادہ خون بہے (کروٹیلس ۔ لیکے سس ۔ فاسفورس) نکسیر میں ۔ منہ سے خون تھوکنے میں پیشاب میں خون آنے میں ۔ خون آہستہ آہستہ بہت دیر تک بہا کرے؛ ٹائی فائیڈ بخار میں سیلان خون جس کے بعد سخت کمزوری ہو جائے ۔ دانت نکلوانے کے بعد سیاہ خون رِسا کرے (دیکھے میلیس)

کانوں میں گونج اور بھنبھناہٹ کی آوازیں بہرہ پن کے ساتھ ۔ حیض کے قبل اور دوران ۔

بلغمی جھلیوں سے تیز ۔ متعفن ۔ سوزش اور خارش پیدا کرنے والی رطوبتیں خارج ہوں ۔ قوتِ حیات بے حد افسردہ ۔

خارش شام کو اتنی شدید کہ مریض قریب قریب پاگل ہو جائے (خارش

---

ا؎ PSORIC

بغیر ابھار کے ۔ (ڈائی کس)

دانت نکلنے کا زمانہ تکلیف دہ ۔ جوں ہی دانت ظاہر ہوں بوسیدہ ہونا (سڑنا) شروع ہو جائیں ۔ مسوڑھے نیل گوں سرخ ۔ نرم ۔ اسپنج کے سے جن میں سے خون بہے ۔ متورم ہوں اور زخم ہوں ۔ اسکو بوٹی ہوں ۔

تے ۔ حمل کی ۔ میٹھے سے پانی کی منہ سے پانی آنے کے ساتھ ۔ ہیضہ کی بحالت تکلیف دہ دانت نکلنے کے مسلسل پاخانہ میں مردہ کی سی بو کے ساتھ ۔ معدہ کی فاسد تکلیفوں کے ساتھ ۔

شدید درد سر حیض سے قبل اور دوران (سیپیا)

حیض ۔ بہت جلد ۔ مقدار میں زیادہ ۔ بہت دن تک رہے ۔ درد دوران حیض لیکن حیض کے بعد بڑھ جائے حیض کا سیلان ۔ جب مریضہ لیٹی ہو ۔ رک جائیں بیٹھ جانے پر یا چلنے پھرنے پر ٹھنڈا پانی پینے سے حیض کے دردوں میں کمی ہو ۔ سیلان حیض رک کر جاری ہو کبھی بالکل بند ہو جائیں ۔ پھر شروع ہو جائیں ۔ (سلفر)

پیشاب نکل جائے ۔ پیشاب صرف اس وقت نکال سکے ۔ جب لیٹا ہو ۔ پیشاب مقدار میں زیادہ ۔ پیلا ۔ حاجت اتنی تیز ہو کہ پیشاب کرنے کے لیے جلد بستر سے نہ نکل سکے (اپیس ۔ پٹروسیلنیم) بحالت پہلی نیند (سیپیا) جس سے بچہ کو مشکل سے جگایا جا سکے ۔

پیشاب کے دوران اور بعد میں ٹیس اور جلن (سلفر)

لیکوریا یا سیلان الرحم ۔ تیز ۔ سوزش پیدا کرنے والا متعفن ۔ دو حیضوں کے درمیانی عرصے میں زیادتی (بووسٹا ۔ بورکس) سیلان الرحم میں سبز غلہ کی طرح بو آئے ۔ لیٹی کی طرح چپک جائے اور کپڑے پر زرد داغ ڈال



دے ۔

نفاس ۔ سیاہ بھورا ۔ لچھے دار ۔ متعفن ۔ تیز سوزش پیدا کرنے والا ۔ قریب قریب رک جائے اور پھر جاری ہو جائے (کونیم ۔ سلف)

شرم گاہ کی نالی میں اور فرج پر شدید سوزش پیدا کرنے والی اور چھیل دینے والی خارش ۔

تعلق ۔ کریازوٹ کے بعد آرسنک ۔ فاسفورس اور سلفر کینسر اور فاسد رجحانات میں کام آتے ہیں ۔

کاربوویج اور کریازوٹ ایک دوسرے کے متضاد ہیں ۔ اس لیے ان کو ایک دوسرے کے قبل اور بعد استعمال نہیں کرنا چاہیے ۔

**زیادتی** ۔ کھلی ہوا میں ۔ ٹھنڈے موسم میں ۔ جب سردی بڑھ گئی ہو ۔ نہانے سے یا ٹھنڈے پانی میں غسل سے ۔ آرام سے خصوصاً جب لیٹا ہو

کمی ۔ عموماً گرمی سے کمی ہوتی ہے ۔

---

# لیکے سس

## LACHESIS

وہ انسان جن کی آنکھیں سیاہ ہوں اور مزاج میں غمگینی ہو ۔ جن میں پست حوصلگی اور کاہلی (آرام طلبی) کی عادت ہو ۔

وہ مستورات جو زود رنج اور تیز مزاج ہوں اور جن کے جسم پر سرخ

پھائیاں (لہسن) ہوں۔ بال سُرخ (فاسفورس)

یہ دوا دُبلے تپلے۔ لاغر آدمیوں کے لیے بہ نسبت موٹے آدمیوں کے زیادہ مفید ہے۔ وہ انسان جو بیماریوں کی وجہ سے جسمانی اور دماغی طور پر تبدیل ہو چکے ہوں۔

**سن یاس کی تکلیفات** - بواسیر - سیلان خون - تمتماہٹ **اور گرم پسینے** سر کی چوٹی یعنی چاند پہ جلن - درد سر خصوصاً سن یاس کے دوران یا بعد (سنگونیریا - سلفر)

تکلیفات دیرینہ غم سے - ڈر سے - پریشانی سے - حسد سے یا ناکام محبت سے (اورم - اگنیشیا - فاسفورک ایسڈ)

مستورات جو سن یاس کی تکلیفات سے شفایاب نہ ہوئی ہوں یا "سن یاس کے زمانے سے بیمار چلی آتی ہوں اور کبھی ٹھیک نہ رہی ہوں"۔

بائیں جانب خصوصاً ماؤف ہو جائے۔ **تکالیف بائیں جانب شروع ہوں اور دائیں جانب جائیں** - بایاں خصیہ الرحم - بایاں خصیہ - سینہ کی بائیں جانب۔

**بے حد ذکی الحسی چھونے سے** - حلق - معدہ شکم - بستر کی چادریں یا رات کے کپڑے حلق یا شکم کو چھونا برداشت نہ کر سکے اس لیے نہیں کہ ان سے ایپس اور بیلاڈونا کی طرح دکھن یا درد محسوس ہوتا ہے بلکہ کپڑوں سے ایک عجیب قسم کی بے آرامی اور بے چینی محسوس ہوتی ہے - جس سے مریض میں اعصابی بے چینی اور گھبراہٹ پیدا ہو جاتی ہے۔

گردن یا کمر کے گرد تنگ کپڑے یا پٹیاں یا کالر برداشت نہ ہو سکے۔



حد درجہ کی گرمی یا سردی سے بہت کمزوری پیدا ہو جائے۔

شرابی جن کو امتلائی درد سر اور بواسیر کی شکایت ہو - وہ لوگ جن کا سرخ باد یا سکتہ کی طرف رجحان ہو۔

درد سر - دبانے والے یا پھٹنے والے درد کن پٹیوں میں جن کی زیادتی حرکت سے، دبانے سے جھکنے سے، لیٹنے، نیند کے بعد ہو - مریضہ سونے سے ڈرے - کیونکہ جاگنے پر اسے ایسا درد سر ہو جائے۔

خون کا دوران سر کو - شراب کے بعد - دماغی جذبات سے، رُکے ہوئے یا بے قاعدہ حیض سے - سن یاس میں - بائیں جانب کا سکتہ۔

بوجھ اور دباؤ چاند پر (سیپیا) سیسہ کا سا بوجھ گدی میں۔

تمام علامات خصوصاً دماغی بڑھ جائیں نیند کے بعد یا تکلیفات کی زیادتی کی وجہ سے نیند سے جاگ جائے - سو جائے زیادتی تکلیف[1] کی حالت میں ناخوش - مضمحل - پریشان - غمگین جس کی زیادتی صبح جاگنے پر ہو۔

دماغی تحریک (اکسایٹ) وجد - قریب قریب پیغمبری دعوے اور الہاموں کے ساتھ - دلکش تصورات کے ساتھ - بے حد باتونی - (اگیریکس - سٹرامونیم) ہر وقت بولتا رہنا چاہیے - ایک خیال سے دوسرے خیال میں پہنچ جائے - ایک لفظ عموماً مریض کو دوسری کہانی کی طرف رہنمائی کرے[2]

---

[1] یعنی تمام تکالیف نیند کی حالت میں ہوتی ہیں یا ان میں اضافہ ہو جاتا ہے۔

[2] گفتگو کا موضوع جلد جلد بدلے۔

قبض ۔ معدہ کی کاہلی ۔ معدہ میں پاخانہ پڑا رہے بغیر کسی خواہش کے پچھلے میں مسکڑاہٹ کا احساس (کاسٹیکم ۔ نائٹرک ایسڈ)

حیض **ٹھیک وقت پر** ۔ بہت کم ۔ اور تھوڑے وقت رہیں مگر درد تمام درد خون کے جاری ہونے سے رفع ہو جائیں ۔ مریضہ ہمیشہ بہتر محسوس کرے حیض کے دوران (زنکم)

بواسیر حیض کی کمی کے ساتھ ۔ سن یاس ہیں ۔ مسّے پھنسے ہوئے سوئیاں چبھنے کے سے درد یا گولی لگنے کے سے درد جو اوپر کو جائیں (نائٹرک ایسڈ)

ذرا سی چیز جو منہ یا ناک کے نزدیک آئے ۔ سانس میں وقت یا خلل پیدا کر دے ۔ مریض خواہش کرے پنکھے کی ۔ لیکن آہستہ اور فاصلہ پر (تیزی سے پنکھا کرنے کی خواہش ۔ کاربو ورج)

جس ہی مریض کو نیند آئے سانس رک جائے (امونیا کارب ۔ گرنڈیلیا لیک کنینم ۔ اوپیم)

بے حد جسمانی اور دماغی تھکاوٹ ۔ تمام جسم میں کپکپی ۔ کمزوری کی وجہ سے مسلسل غشی سی آ جائے ۔ زیادتی صبح کے وقت (سلفر ۔ ٹوبرکولینم)

مرگی بحالت نیند (بیوفو) رطوبات زندگی کے ضائع ہونے سے ۔ شست زنی (جلق) سے ۔ حسد سے ۔

سیلانِ خون کی طبیعت ۔ چھوٹے چھوٹے زخموں سے با آسانی اور مقدار میں زیادہ خون بہے (کروٹیلس ، کریازوٹ ۔ فاسفورس) خون سیاہ منجمد نہ ہو (کروٹیلس ۔ سیکیل)

پھوڑے ۔ کاربنکل ۔ زخم شدید دردوں کے ساتھ (ٹیرنٹولا) فاسد آبلے لیٹے رہنے سے زخم (زخم بستری) سیاہ ۔ بینگنی یا نیلے رنگ کے معلوم



ہوں ۔ فاسد ہو جانے کی رغبت ۔

زہریلے زخموں کے اثراتِ بد ۔ پوسٹ مارٹم (مردہ کی جراحی) کے زخم (پائرو جینیم) مثانہ میں گیند کے لڑھکنے کا احساس ۔

بخار سالانہ عود کر آئے ۔ بخار کے دورے ہر موسم بہار میں (کاربو ورج ، سلفر) پچھلی موسم خزاں میں بخار کو کونین سے دبانے کے بعد ۔

بخار ۔ ٹائیفائیڈ (تپ محرقہ شکمی) ٹائیفس (تپ محرقہ دماغی) ۔ غنودگی یا بڑبڑانے والے ہذیان ۔ چہرہ کھنچا ہوا ۔ نچلا جبڑا گرا ہوا ۔ زبان خشک سیاہ کانپے ۔ مشکل سے نکالی جا سکے یا نکالتے وقت نچلے دانتوں میں پھنس جائے ۔ آنکھوں کی سفیدی زرد یا نارنگی کے رنگ کی ہو جائے ۔ پسینہ ٹھنڈا ۔ کپڑے پر زرد دھبہ پڑ جائے ۔ خون آمیز (لائیکو پوڈیم)

ڈفتھیریا اور حلق کے غدودوں کا ورم ۔ بائیں جانب سے شروع ہو کر دائیں جانب کو جائے (لیک کینینم ۔ سباڈیلا) سیاہ ارغوانی رنگ (ناجا) زیادتی گرم اشیاء کے پینے سے ۔ نیند کے بعد ۔ رقیق اشیاء کو نگلنے میں بہ نسبت ثقیل اشیا کے زیادہ درد اور تکلیف ہو ۔ (بیلاڈونا ۔ برائی اونیا ۔ اگنیشیا) حلق کی تکلیف کی نسبت سے کہیں زیادہ کمزوری ہو جائے ۔

تعلق ۔ معادن ۔ ہیپر ۔ لائیکو ۔ نائٹرک ایسڈ ۔

متضاد ۔ ایسٹیک ایسڈ ۔ کاربالک ایسڈ ۔

نوبتی بخاروں میں لیکے سس کے بعد نیٹرم میور بہتر کام کرتا ہے جب کہ بخار کی کیفیت بدل جائے ۔

زیادتی ۔ نیند کے بعد ۔ چھونے سے ۔ حد درجہ کی گرمی یا سردی سے

تیزابوں سے - شراب سے - کونین سے - پارہ سے - دبانے یا بھینچنے سے - سورج کی شعاعوں سے - موسم بہار اور موسم گرما میں -

# لیک کینینم

## LACCANINUM

اعصابی، بے چین اور حد درجہ کے ذکی الحس انسانوں کے لیے -

علامات منتقل ہوتی رہیں - درد مسلسل ایک حصّہ سے دوسرے حصّہ میں جاتے رہیں (کالی بائی - پلساٹیلا) ایک جانب سے دوسری جانب ہر چند گھنٹوں یا دِنوں کے بعد تکلیفات بدلتی رہیں -

بہت جلد بھول جائے - دماغ حاضر نہ ہو - سودا خریدے اور بغیر اسے اٹھائے چل دے (اگنس - اناکارڈیم - کاسٹی کم - نیٹرم میور) لکھنے وقت بہت زیادہ الفاظ استعمال کرے یا ٹھیک لفظ استعمال نہ کرے - لفظوں میں آخری حرف یا حروف چھوڑ دے - لکھنے یا پڑھنے میں دماغ کو یک سُو نہ کر سکے - بے حد اعصابی (بووسٹا - گریفائیٹیس لیکے سس، نیٹرم کارب، سیپیا)

مایوس - ناامید - اپنی بیماری کو ناقابل شفا سمجھے - سمجھے کہ اس کا کوئی دوست زندہ نہیں ہے - سمجھے کہ زندگی زندہ رہنے کے قابل نہیں ہے - کسی لمحہ بھی رو پڑے (اکٹیا ریسی موسا - اورم - کلکیریا - لیکے سس)

غصہ ور - بچہ ہر وقت چلائے اور چیخے خصوصاً رات کے وقت (جلاپا



نکس - سورنیم)

اکیلے ہونے کا ڈر (کالی کارب) موت کا ڈر (آرسنک) پاگل ہو جانے کا (کلیلیم ٹگ) زینہ سے گرنے کا ڈر (بورکس)

مزمن "افسردگی" کی حالت - ہر چیز کا تاریک پہلو اتنا تاریک نظر آتا ہے کہ اس سے زیادہ تاریک ہونا ممکن نہیں -

دَورے غصہ کے - معمولی سی تحریک پر گالیاں دے اور قسمیں کھائے - لیلیم ٹگ - نائٹرک ایسڈ) بے حد بے ہودہ پن - بے حد نفرت کرنے والا -

نزلہ جس میں گاڑھی سفید رطوبت خارج ہو -

ایک نتھنا رکا ہوا اور دوسرا کھلا ہوا اور اس سے رطوبت بہے یہ کیفیتیں ادلا بدلا کریں - رطوبت تیز سوزش پیدا کرنے والی - ناک اور ہونٹ پکے اور چھلے ہوں (آرم ٹرائفلم - ایلم سیپا)

ڈفتھیریا اور حلق کے غدودوں کا ورم - علامات بار بار ایک جانب سے دوسری جانب بدلا کریں -

حلق میں درد اور کھانسی حیض کے ساتھ شروع اور ختم ہوں - زرد یا سفید چٹے - درد کان کو جائیں -

حلق - بیرونی طور پر چھونے سے ذکی الحس (لیکے سس) زیادتی خالی نگلنے سے (اگنیشیا) مسلسل نگلنے کی خواہش - نگلنے سے درد ہو - قریب قریب ناممکن ہو (مرکیوریس) درد کانوں کو جائیں (ہیپر - کالی بائی) شروع ہوں بائیں جانب سے (لیکے سس)

چمک دار - پالش شدہ - شفاف شکل کی ڈفتھیریا کی جھلی - آتشک کے زخم اور دوسرے زخم -

بے حد بھوک - اتنا کافی نہ کھا سکے کہ سیری ہو جائے - کھانے کے بعد بھی اسی قدر بھوکا جتنا کہ کھانے کے پہلے (کاس کو بیلا - سنا - لائیکو - کلکیریا - سٹرونشیم)

تم معدہ میں کمزوری - معدہ میں کمزوری کا احساس -

حیض بہت جلد کثیر مقدار میں - بہت زیادہ اخراج پرنالے کی طرح - چمک دار سرخ - لیسدار اور تار دار خون ہے (سیاہ - کالا - تار دار کروکس) پستان متورم - درد کریں اور حیض کے قبل اور دوران ذکی الحس ہوں (کونیم)

شرم گاہ سے ریاح کا اخراج (برومیم - لائیکو - نکس موسکاٹا - سنگونیریا)

پستان متورم - درد کریں - زیادتی ذرا سے جھٹکے سے اور شام کے قریب - مضبوطی سے پستانوں کو تھامنا پڑے جب زینہ چڑھتی یا اترتی ہو (برائی اونیا)

جب کبھی دودھ سکھانے کی ضرورت ہو تو یہ دوا مفید ہوتی ہے - (اسافوٹیڈا - دودھ واپس لانے یا بڑھانے کے لیے - لیک ڈیفلوریٹم)

احساس جیسے کہ سانس نکل جائے گی اگر وہ لیٹے - اٹھنا پڑے اور چلنا پڑے (امونیا کارب - گرنڈیلیا - لیکے سس)

بچہ کو دودھ پلانے کے دوران بغیر کسی معلوم وجہ کے دودھ جاتا رہے (اسافوٹیڈا)

دھڑکن شدید جب بائیں کروٹ لیٹا ہو - بہتر ہو جائے داہنی کروٹ لیٹ جانے پر (ٹوبیکم)



اعضاء تناسل جلد متحرک ہو جائیں چھونے سے - دبانے سے - بیٹھنے پر یا چلنے کی رگڑ سے (مشابہ ہیں - کافیا - میورکس - پلاٹینا)

جب چلتا ہو ایسا محسوس ہو کہ ہوا میں چل رہا ہے - جب لیٹا ہو - ایسا محسوس ہو کہ بستر سے چھو نہیں رہا - (اسارم)

درد کمر - شدید - ناقابل برداشت - کمر کے آر پار جو داہنے چوتڑ اور داہنی ٹانگ کی نس کو جائے - زیادتی آرام سے یا آغاز حرکت پر (رسٹاکس)

ریڑھ کی ہڈی دماغ کے نیچے سے دمچی تک درد کرے - چھونے سے یا دبانے سے انتہائی ذکی الحس (چائنم سلف - فاسفورس - زنکم)

تعلق - مشابہ ایپس - کونیم - میورکس - لیکے سس - کالی بائی - سیپیا پلس اور سلفر کے -

عموماً واحد خوراک میں یہ بہتر کام کرتی ہے -

غالباً میٹیریا میڈیکا کی کوئی دوا حلق کی علامات اور تکالیف کے لیے اس سے زیادہ بہتر اور کارآمد نہیں ہے اور اس لیے اس کا مطالعہ نہایت غور و فکر سے کرنا انتہائی سود مند ہو گا[1]

---

[1] تعصب اور لاعلمی کی بنا پر لیکے سس کی طرح اس دوا کی بھی شدید مخالفت کی گئی ہے مگر اس کی قوت شفایابی کے حیرت انگیز اثرات نے آہستہ آہستہ تمام مخالفتوں پر قابو پا لیا - نیویارک میں کئی ڈاکٹروں نے ڈفتھیریا (خناق) کے علاج میں اسے نہایت کامیابی سے استعمال کیا - ڈاکٹر ڈرزگ نے سب سے پہلے اس کی پوٹینسیاں بنائیں

# لیک ڈیفلوریٹم

## LAC DEFLCRATUM

امراض جو غلط اور بے قاعدہ نشوونما کی وجہ سے پیدا ہوتے ہیں اور جن امراض میں اعصابی مراکز کے اثرات منعکسہ دکھائی دیتے ہیں۔

مایوس۔ زندہ رہنے کی پرواہ نہ کرے۔ موت کا خوف نہ ہو۔ لیکن اسے یقین ہو کہ وہ مرنے والا ہے۔

امریکن درد سر متلی کے ساتھ۔ شروع ہو پیشانی میں۔ جائے گدی کو صبح کے وقت اٹھنے پر (برائی اونیا) شدید تپکن والا۔ متلی۔ قے۔ اندھاپن اور شدید قبض کے ساتھ (ایتھوس۔ سنگونیریا۔ اپی جیا) زیادتی شور وغل سے۔ روشنی سے۔ حرکت سے (میگنیشیا میور۔ سلیسا) دوران حیض (کمیا زدہ۔ سیپیا) بے حد کمزوری۔ کمی دہانے سے۔ سر کو کس کر باندھنے سے (ارجنٹم نائٹ۔ پلساٹیلا) پیشاب زرد رنگ کا کثیر مقدار میں۔

باؤ گولہ۔ بڑا سا گولہ شکم سے اٹھ کر حلق کو جاتا محسوس ہو جس سے دم گھٹنے کا احساس ہو (اسافوٹیڈا۔ کالمیا)

قے۔ مسلسل جس کا کوئی تعلق کھانے سے نہ ہو۔ پہلے غیر منہضم غذا کی سخت تیزابی۔ پھر کڑوے پانی کی۔ حمل کی (لیکٹک ایسڈ۔ سوریٹم)

قبض۔ بے سود حاجت کے ساتھ (اناکارڈیم۔ نکس) پاخانہ خشک اور سخت (برائی اونیا۔ سلفر) پاخانہ بڑا سخت، بے حد زور لگانا پڑے جس سے مقعد پھٹ جائے۔ پاخانہ کے وقت درد بھری چیخیں مارے۔



ایک مریضہ نے دس بارہ اینیمے روزانہ کئے تھے۔ اکثر چار پانچ ہفتے بغیر پاخانہ کے گزر جاتے تھے اور پندرہ سال سے مسلسل قبض تھا۔

حیض۔ دیر میں۔ رکے ہوئے۔ ٹھنڈے پانی میں ہاتھ ڈالنے کی وجہ سے (کونیم) دودھ کے ایک گلاس کے پینے سے فوراً حیض رک جائے اور اس وقت تک رکا رہے جب تک دوسرا زمانہ حیض نہ آئے (مقابلہ کرو فاسفورس)

بے حد بے چینی، شدید اور لمبی تکلیف نیند نہ آنے کی وجہ سے۔ (کوکولس۔ نائٹرک ایسڈ)

خود کو مکمل طور پر تھکی ہوئی محسوس کرے۔ چاہے مریضہ کام کرے یا نہ کرے۔ چلتے وقت سخت تھکاوٹ۔

احساس ایسا محسوس ہو جیسے ٹھنڈی ہوا مریضہ پر چل رہی ہے چاہے اس نے کپڑے اوڑھے ہوں جیسے چادریں بھیگی ہوئی ہوں۔

استسقاء۔ قلب کی عضوی بیماری سے۔ جگر کی پرانی تکلیفوں سے پیشاب میں بڑھے ہوئے البیومن سے۔ نوبتی بخار کے بعد۔

موٹاپن۔ چربی کی زیادتی [1]

---

[1] ڈاکٹر ڈونکن نے دیابیطس اور برائٹ کی بیماری (گردوں کی سوزش) کا علاج نہایت کامیابی سے مکھن نکلے دودھ سے کیا۔ ڈاکٹر سوان نے اس کا اشارہ پاکر اس کی آزمائش کی۔ تمام علامات مصدقہ ہیں۔

# لیڈم پال

## LEDUM PALUSTRE

یہ دوا بائی اور گٹھیادی مزاج مریضوں کے لیے مفید ہے اور ان مریضوں کے لیے جن کی طبیعت اور مزاج شراب کے بے جا استعمال سے تباہ ہو چکا ہو (کالچیکم)

آنکھ کے انگوری پردہ کی جراحی (IRIDECTOMY) کے بعد آنکھ کے اندرونی خلاؤں سے سیلان خون۔

آنکھ اور پپوٹوں میں چوٹیں خصوصاً اگر خون کے اجتماع سے کالے داغ پڑ جائیں۔ پپوٹوں اور آنکھ کے سفید پردہ پر سیاہ نشان۔

بائی کے درد یا گٹھیا۔ نیچے سے شروع ہو اور اوپر کو بڑھے (اوپر سے نیچے کو کالمیا) خصوصاً جب کہ کالچی کم کے بے جا استعمال سے کمزوری ہو گئی ہو۔ جوڑوں میں گٹھیادی گانٹھیں بن جائیں جو بہت زیادہ درد کریں حاد اور دیرینہ۔ آرتھرائیٹس (وجع رباطی)

بایاں کندھا اور داہنے چوتڑ کا جوڑ ماؤف ہو (اگیریکس۔ انٹم ٹارٹ سٹرامونیم)

ماؤف حصص میں لاغری (گریفائیٹس)

درد۔ چبھنے والے۔ پھاڑنے والے۔ تپکن والے۔ بائی کے درد حرکت سے بڑھیں۔ رات کے وقت بڑھیں بستر کی گرمی سے اور کپڑا اوڑھنے سے بڑھیں (مرکیوریس) کمی ہو جب پاؤں کو برف کے پانی میں رکھا جائے (سیکیل)



تکلیفات ان لوگوں کی جو ہر وقت سردی محسوس کرتے ہوں۔ ہمیشہ سردی اور جاڑا محسوس کریں۔ حرارت غریزی یا حرارت جسمانی کی کمی (سیپیا۔ سلیشیا) زخمی حصص چھونے سے ٹھنڈے معلوم ہوں۔

حصص چھونے سے ٹھنڈے محسوس ہوں۔ لیکن مریض کو بذات خود ٹھنڈے نہ محسوس ہوں۔

بعض تکلیفات میں بستر کی گرمی اعضاء کی جلن اور گرمی کی وجہ سے ناقابل برداشت ہوتی ہے

ورم۔ پاؤں کا گھٹنوں تک۔ ٹخنوں کا ناقابل برداشت درد کے ساتھ جب چلنا ہو جیسے موچ سے یا غلط قدم رکھنے سے ہوتا ہے پاؤں کا انگوٹھا متورم درد کرے ایڑی میں ورم جیسے چوٹ کھائی ہے

شدید خارش پاؤں اور ٹخنوں کی جس کی زیادتی کھجلانے سے ہو اور بستر کی گرمی سے (پلساٹیلا۔ رسٹاکس)

ٹخنوں اور پاؤں میں جلد موچ آئے (کاربوانیملس)

پھٹے ہوئے زخم نوکیلے اوزاروں سے مثلاً کیل یا سوئے سے۔ (ہائپریکم) چوہوں کے کاٹے۔ کیڑوں کے ڈنک۔ خصوصاً مچھروں کے ڈنک۔

سرخ پھنسیاں یا گانٹھیں پیشانی اور رخساروں پر جیسے برانڈی پینے والوں میں دیکھی جاتی ہیں۔ چھونے سے ڈنک لگنے کا سا درد ہو۔

چوٹیں لگنے کے بعد مدت مزید تک بدرنگی قائم رہے ”سیاہ اور نیلی“ جگہیں سبز ہو جائیں۔

**تعلق** ۔ مقابلہ کرو۔ آرنیکا۔ ہیمے ملس۔ بیلیس پرینس۔ کروٹن ٹگ۔ روٹا چوٹوں میں۔ کونیم چوٹوں کے بعد رہنے والے اثرات میں۔

# لیلیم ٹگ

## LILIUM TIGRINUM

اس کا اثر زیادہ تر جسم کے بائیں حصہ پر ہوتا ہے دیکھئے سس ۔ تھوجا)
اپنی نجات کے متعلق ہمیشہ خیالی طور پر اذیت میں رہے (لائیکوپوڈیم ۔
سلفر ۔ ورٹیرم) خصیتہ الرحم یا رحمی تکلیفات کے ساتھ ۔ تسلی اور دلاسا سے
بھی تکلیف بڑھ جائے ۔

سر کی چوٹی یعنی چاند پر وحشت کا احساس ۔ خیالات میں پراگندگی ۔
افسردگی ۔ بے حد پست حوصلگی ۔ مشکل سے رونے کو روک سکے ۔
بہت بزدل ۔ ڈرپوک ۔ زیادہ روئے ۔ لاپروائی ان تمام باتوں (چیزوں)
سے جو اس کے متعلق کی جا رہی ہیں ۔
متفکر اور پریشان ۔ اپنی بیماری کے متعلق ۔ ڈرے کہ علامات کسی
عضوی بیماری پر دلالت کرتی ہیں ۔ علامات ہر دو عورت و مرد میں پائی
جائیں ۔

رغبت گالی دینے کی ۔ مارنے کی اور بری اور مکروہ باتیں سوچنے
کی (اناکارڈیم ۔ لیک کینینم) یکے بعد دیگرے رحمی تحریک کے ساتھ ۔
بے پرواہ تاہم چپکے نہ بیٹھ سکے ۔ بے چین ۔ تاہم چلنا نہ چاہے ۔ اپنے
آپ کو کام میں مشغول رکھے ۔ تاکہ خواہش نفسانی دبی رہے ۔
خواہش کوئی نہ کوئی کام کرتے رہنے کی، طور و اطوار میں جلدبازی



تاہم کوئی خواہش نہ ہو ۔ بے مقصد تیز حرکات (ارجنٹم نائٹ)
خوف ۔ اکیلا ہونے کا ۔ دیوانگی کا ۔ قلبی بیماری کا ۔ ڈرے کہ وہ لاعلاج
ہے ۔ کسی مصیبت ۔ آفت یا بیماری کے آنے کا ۔
دردِ سر اور دماغی تکلیفات جن کا انحصار رحمی تحریک یا اپنی جگہ سے
گراوٹ پر ہو ۔ حیض کی بے قاعدگیاں اور زود رنج دل ۔
ناہموار زمین پر چل نہ سکے ۔
چھوٹی چھوٹی جگہوں میں درد ۔ مسلسل منتقل ہوا کرے (کالی بائی)
بار بار حاجت پیشاب کی ۔ اگر پیشاب کی حاجت کو روکا جائے تو
سینہ میں ورم اور درد کا احساس ۔
نیچے دبانے والے احساس ۔ شکم میں اور پیڑو میں ۔ ایسا محسوس ہو
جیسے سب اعضا نکل جائیں گے (لیک کینینم ۔ میورکس ۔ سیپیا) ہاتھ سے
شرمگاہ کو سہارا دینا پڑے ۔ دھڑکن کے ساتھ ۔
حیض ۔ جلد ۔ مقدار میں کم ۔ سیاہ ۔ متعفن ۔ **خون صرف اسی وقت
بہے جب حرکت کرتی ہو** ۔ جب چلنا بند کر دے تو خون حیض بھی بند
ہو جائے (کاسٹی کم ۔ لیٹ جانے پر کریازوٹ ۔ مگنیشیا کارب)
احساس جیسے دل شکنجہ میں کسا گیا ہے (کیکٹس) جیسے تمام خون دل
کو چڑھ گیا ہے ۔ محسوس ہو بھرا ہوا اور پھٹتا ہو ۔ سیدھا ہو کر چلنے کی نااہلیت ۔
تپکن تمام جسم پر اور بھراؤ ۔ تناؤ کا احساس، جیسے رگیں پھٹ پڑیں
گی اور خون باہر نکل آئے گا ۔ (اسکولس)
اختلاج قلب (دھڑکن) پھڑپھڑاہٹ ۔ قلب کے اوپری حصہ
کے گرد پریشانی، تیزی اور کمزوری کا احساس ۔ تیز درد سینہ کے بائیں حصہ میں

رات کے وقت جگا دے ۔ بے قاعدہ نبض ۔ بازو ۔ ہاتھ ۔ ٹانگیں اور پاؤں ٹھنڈے اور ان پر ٹھنڈا پسینہ ۔ زیادتی ۔ کھانے کے بعد کسی کروٹ لینے پر (بائیں کروٹ ۔ نیکے سس)

دل کی چال تیز۔ رفتار ۱۵۰ سے ۱۷۰ فی منٹ ۔

مسلسل حاجت پاخانہ اور پیشاب کی (رحم کے اپنی جگہ سے گر جانے کے ساتھ) مبرز میں بوجھ سے ۔

خبیثہ الرحم ۔ رحم اور پیڑو کے ریشوں میں کمزوری جس کی وجہ سے رحم اپنی جگہ سے آگے کو پیچھے کو، یا اندر کی طرف گر جائے (ہیلونائس ۔ سیپیا) ولادت کے بعد شفا یابی دیر میں ہو ۔ ریشوں کی کاہلی اور سستی کی وجہ سے ہمیشہ تبض رہے ۔

تعلق ۔ مقابلہ کرو ۔ اکٹیا ریسی موسا ۔ اگیریکس ۔ کیکٹس ۔ ہیلونائس میورکس ۔ نیٹرم فاس ۔ پلاٹینا ۔ سیپیا ۔ سپائی جیلیا ۔ ٹیکیم ۔

---

# لوبیلیا انفلاٹا

## LOBELIA INFLATA

ان انسانوں کے لیے جن کے بال ہلکے ۔ آنکھیں نیلی ۔ رنگ گورا ہو اور موٹا ہونے کی طرف راغب ہوں ۔

آلات ہضم کی خرابیاں ۔ بے حد متلی اور قے ، حمل کی قے ۔ تشنجی دمہ ۔ کالی کھانسی ۔ سانس میں تنگی اور دم گھٹنے کے خدشہ کے ساتھ ۔



درد سر ۔ بدہضمی کے ۔ متلی کے ساتھ ۔ قے اور بے حد کمزوری ۔ نشہ کے بعد ۔ زیادتی بعد دوپہر سے آدھی رات تک ۔ چہرہ پر یکایک سفیدی پسینہ کی زیادتی کے ساتھ (ٹوبیکم) تمباکو یا تمباکو کے دھوئیں سے زیادتی قے ۔ چہرہ ٹھنڈا پسینہ سے شرابور ۔ حمل کی ۔ تھوک کی زیادتی کے ساتھ (لیکٹک ایسڈ ۔ رات کے وقت مرکیوریس) مریض اچھی خاصی بھوک کے ساتھ ۔ متلی کے ساتھ ۔ پسینہ کی زیادتی اور نمایاں نقاہت کے ساتھ ۔

غشی ۔ کمزوری اور ناقابل بیان احساس فم معدہ میں تمباکو یا چائے کے بے جا استعمال کے بعد ۔

پیشاب ۔ گہرے نارنگی کے سرخ رنگ کا ۔ کثیر مقدار میں سرخ رسوب ۔

سانس میں تنگی ۔ سینہ کے درمیانی حصہ کی سکڑن سے ۔ ہر درد زہ کے ساتھ زیادتی جس سے درد بیکار ہو جائیں ۔ سردی یا ذرا سی محنت سے زیادتی ۔ زینہ کے اوپر یا نیچے جانے سے (اپیکاک)

دمہ کا احساس ۔ سینہ میں بوجھ یا دباؤ جیسے بازو اور ٹانگوں سے خون سینہ میں مجتمع ہو رہا ہے ۔ کمی تیز چلنے سے ۔

احساس جیسے قلب کی حرکت بند ہو جائے گی ۔ قلب کے نیچے حصہ میں درد (اوپری حصہ میں لیلیم ٹگ)

کمر ۔ بے حد ذکی الحس ذرا سا چھونا یا نرم تکیہ بھی برداشت نہ ہو سکے ۔ آگے جھک کر بیٹھے تا کہ کپڑوں کے ساتھ کمر نہ چھوئے ۔

**تعلق** : مقابلہ کرو ۔ انٹم ٹارٹ ۔ آرسنک ۔ اپی کاک ۔ ٹوبیکم ورٹیرم ۔

زیادتی ۔ ذراسی حرکت سے ۔ چھونے سے ، سردی سے ۔
کمی ۔ سینہ کے دردوں کو تیز چلنے سے آرام ہو ۔
شراب کے اثرات مابعد ان لوگوں میں جن کے بال ہلکے ہوں آنکھیں نیلی یا بھوری ہوں ۔ چہرہ پر سرخی ۔ موٹاپن ہو ۔ لوبیلیا کا تعلق ایسے مزاج سے ٹھیک اسی طرح سے ہے ۔ جس طرح نکس کا تعلق اس کے برعکس مزاجوں سے ۔

---

# لائیکوپوڈیم

LYCOPODIUM CLAVATUM

وہ آدمی جو دماغی طور پر ذہین ہوں لیکن جسمانی طور پر کمزور ہوں ۔ جسم کا آدھا اوپری حصہ لاغر ۔ نچلا آدھا نیم استسقائی ۔ پھیپھڑوں اور جگر کی تکلیفات کی طرف مائل دکھیریا ۔ فاسفورس ۔ سلفر خصوصاً بچوں اور بوڑھوں کے لیے ۔
گہری ترقی کرنے والی اور دیرینہ بیماریاں ۔
درد دبا دینے والے ۔ کھینچنے والے ۔ زیادہ تر داہنی طرف کے زیادتی چار بجے شام سے آٹھ بجے رات تک ۔
داہنی جانب ماؤف ہو جائے یا درد دائیں سے بائیں کو جائیں مثلاً حلق ۔ سینہ ۔ شکم ۔ جگر ۔ خصیتہ الرحم کے ۔



بچے کمزور ، لاغر ۔ سر نہایت اچھا نشوونما یافتہ لیکن قد میں چھوٹے اور بیمار جسم ۔
بچہ تمام دن روئے ۔ تمام رات سوئے ( برعکس جلاپا ۔ سورنیم )
تکلیفات ۔ ڈر سے ۔ غصہ سے ۔ تاسف سے یا پریشانی اور خاموش خفگی سے ( سٹافی سگیریا )
اوچھی ۔ بخیل ۔ کینہ ور ۔ بزدل ۔ حریص ۔ ڈرپوک
چڑچڑا ۔ بدمزاج اور تند جاگنے پر چلائے اور لاتیں مارے ۔ بھدا ۔ بدتمیز ۔ جلد غصہ میں آجائے ۔ تردید یا مخالفت برداشت نہ کر سکے ۔ جھگڑالو ۔ آپے سے باہر ہو جائے ۔
مریضہ تمام دن روئے ۔ چپ نہ ہو سکے ۔ بے حد حساس ۔ شکریہ ادا کرنے پر رو دے ۔
خوف آدمیوں کا ۔ تنہائی کا ۔ چڑچڑاپن اور غم ۔ اکیلے ہونے کا خوف ۔ ( سبتھ ۔ کالی کارب ۔ پلیم ٹگ )
چہرہ پیلا ۔ میلا ۔ ناتندرست ۔ بیمار کا سا ۔ جھریوں کے ساتھ اپنی عمر سے بڑا معلوم ہو ۔ نتھنوں کی حرکت پنکھے کی سی ( انٹم ٹارٹ )
نزلہ ۔ خشک ۔ ناک رات کے وقت بند ہو جائے ۔ منہ سے سانس لینا پڑے ( امونیا کارب ۔ نکس ۔ سمبوکس ) بچہ کی ناک بند ہو جائے اور نیند میں سے ناک کو ملتا ہوا جاگ پڑے ۔ ناک کی جڑ اور پیشانی میں خشکی محسوس ہو ۔
ناک میں کھرنڈ اور ربڑ کی سی لچک دار منجمد رطوبت ( کالی بائی ۔ ٹیوکریم ) ڈفتھیریا ۔ تالو بھورے سرخ ۔ جھلی دائیں غدود سے بائیں کو جائے

یا ناک سے شروع ہوکر داہنے غدود کی طرف جائے ۔ زیادتی ہونے کے بعد
اور ٹھنڈی چیزیں پینے سے (گرم چیزیں پینے سے زیادتی ۔ لیکے سس)
ہر چیز کھٹی محسوس ہو ۔ ڈکار کھٹی ۔ کلیجہ میں جلن ۔ منہ میں پانی چڑھ کر
کھٹی قے (جاڑے اور بخار کے درمیان)

کتوں کی سی بھوک ۔ جتنا زیادہ کھائے اتنا زیادہ کھانے کی رغبت ہو
اگر نہ کھائے تو سر میں درد ہو جائے ۔

ہاضمہ کی خرابیاں ۔ ریاح بے حد جمع ہو جائیں ۔ مسلسل احساس
سیری کا ۔ بھوک اچھی لیکن چند ہی لقموں میں گلے تک بھرا محسوس کرے
اور محسوس کرے کہ وہ اپھر گیا ہے ۔ شکم میں خمیر بنے ۔ جس کے ساتھ اونچی آواز
سے گڑگڑاہٹ اور مینڈک کے سے بولنے کی آوازیں ہوں ۔ خصوصاً شکم کے
نچلے حصہ میں (اوپری حصہ میں کاربوویج ۔ تمام شکم میں چائنا) شکم میں
بھراؤ ہو اور بھاری پن ہو ۔ ڈکاروں سے آرام نہ ملے (چائنا)

قبض ۔ سن بلوغ سے ۔ آخری وضع حمل کے بعد سے ۔ جب گھر سے دور
ہو (یعنی پردیس ہو) چھوٹے بچوں کا ۔ بے سود حاجت کے ساتھ ۔ مبرز
سکڑ جائے اور باہر نکل آئے بوقت پاخانہ ۔ بواسیر نشوونما پا رہی ہو ۔

سرخ ریت پیشاب میں ۔ بچہ کے پیشاب والے کپڑے (نوتر ڈے)
پر (فاسفورس) بچہ چلائے پیشاب سے قبل (بورکس) پیٹھ میں درد جس
میں کمی پیشاب کرنے سے ہو ۔ درد گردہ داہنی جانب (بائیں جانب بربرس)

نامردی نوجوان آدمی کی مشت زنی سے یا کثرت جماع سے ۔ عضو چھوٹا ۔
ٹھنڈا ۔ مرجھایا ہوا ۔ بوڑھے آدمیوں کی بے حد خواہش جماع کے ساتھ لیکن
استادگیاں نامکمل ۔ دوران جماع سو جائے ۔ قبل از وقت انزال ۔



شرم گاہ میں خشکی ۔ جلن شرم گاہ میں دوران اور بعد جماع (ہائیڈروفوبنیم)
رحم میں ریاح کی زیادتی ۔

سیلان خون آلات تناسل سے ہر پاخانہ کے دوران ۔

بغلین رحم میں قلابازیاں کھاتا معلوم ہو ۔

ہرنیا یعنی فتق داہنی طرف کا ۔ اس دوا نے (خصوصاً) بچوں کا ہرنیا اکثر
درست کیا ہے ۔

نمونیہ ۔ خراب شدہ یا غلط علاج شدہ ۔ خصوصاً داہنے پھیپھڑے کا
نچلا حصہ ماؤف ہو جائے ۔ یہ ورم کو تحلیل کر کے بلغم کو خارج کرتی ہے ۔
کھانسی گہری ۔ کھوکھلی ۔ یہاں تک کہ بڑی مقدار میں بلغم نکلنے سے بھی
فائدہ نہ ہو ۔

ایک پاؤں گرم اور دوسرا ٹھنڈا (چائنا ۔ ڈیجی ٹیلس ۔ اپیکاک)
رات کو جاگے اور بھوک کا احساس ہو (سنا ۔ سورنیم)

تعلق ۔ معاون ۔ آئیوڈیم ۔

اثمات بد ۔ پیاز کے ۔ روٹی کے ۔ شراب کے ۔ تمباکو کشی اور تمباکو کھانے
کے (آرسنک)

کلکیریا ۔ کاربوویج ۔ لیکے سس ۔ سلفر کے بعد بہتر کام کرتا ہے ۔

مزمن یا دیرینہ امراض کے علاج کے آغاز میں اس دوا کو بالکل نہ دینا
چاہیے ۔ تاوقتیکہ ٹھیک بالمثل نہ ہو ۔ اچھا یہی ہے کہ علاج کے آغاز پر پہلے
کوئی دوسری انٹی سورک دوا دی جائے ۔

لائیکوپوڈیم بہت گہرا اور لمبا اثر کرنے والی دوا ہے اور ایک دفعہ اس
کا اثر شروع ہو جانے پر دوبارہ نہ دہرانا چاہیے ۔

زیادتی - قریباً تمام تکلیفات ۴ سے ۸ بجے شام تک بڑھتی ہیں (ہیلی بورس - ۴ سے ۹ بجے تک رات - کالوسنتھ - مگنیشیا فاس)
کمی - گرم غذاؤں اور گرم اشیاء کے پینے سے - سر کو ننگا کرنے سے کپڑوں کو ڈھیلا کرنے سے -

# لی سن ہائیڈروفوبنیم

LYSSIN

**چلتے پانی کو دیکھنے سے یا چلتے پانی کی آواز سے یا پانی کے صراحی میں سے نکلنے کی آواز سے تمام تکلیفات بڑھ جائیں۔**

دیوانہ کتے کے کاٹنے سے پاگل ہو جانے کا خطرہ
زخم نیلگوں ہو جائیں (لیکے سس)
تکلیفات جو خواہش جماع کی زیادتی سے پیدا ہوں (خواہش جماع کو روکنے سے کونیم)
دماغی جذبہ یا تہتک آمیز خبریں ہمیشہ تکلیفات بڑھا دیں۔
**دھوپ یا سورج کی گرمی برداشت نہ ہو سکے** (جیلسی میم)
گلونائن لیکے سس - نیٹرم میور)
تشنجی دورے - آئینہ یا پانی سے منعکس روشنی کی وجہ سے یا چندھیا دینے والی روشنی سے (سٹرامونیم) کسی قسم کی سیال چیز کے متعلق سوچنے سے بھی۔ ذرا سے چھونے سے یا ہوا کے جھونکے سے۔



درد سر - کتوں کے کاٹنے سے چاہے وہ دیوانے ہوں یا نہ ہوں۔
مزمن - دماغی جذبات یا محنت سے - زیادتی چمک دار روشنی سے یا چلتے پانی کی آواز سے -
تھوک سخت - تار دار - لیسدار، جھاگ دار منہ میں اور حلق میں - مسلسل تھوکنے کے ساتھ (ہائیڈراسٹس)
حلق میں درد - مسلسل نگلنے کی خواہش کے ساتھ (لیک کینینم - مرک)
نگلنے میں دقت - سیال چیزوں کے نگلنے سے غذا کی نالی میں اینٹھن - پانی نگلتے وقت گلا گھٹے -
چلتے پانی کو دیکھنے پر مسلسل پیشاب کی خواہش (کینتھرس سلفر) پیشاب مقدار میں کم - گدلا - شکر ملا -
رحم کا اپنی جگہ سے گرنا - کئی ایک مریضائیں مدت العمر تکلیف اٹھا کر اس دوا سے درست ہوئی ہیں -
شرم گاہ میں ذکی الحسی جس کی وجہ سے جماع کے وقت درد ہو۔
**تعلق** : مقابلہ کرو بیلاڈونا - کینتھرس - ہائیوسمس اور سٹرامونیم سودائے کتے کے کاٹے ہیں۔
زیادتی ، پانی کے دیکھنے یا آواز سے - چمک دار چندھیانے والی روشنی سے (سٹرامونیم) گاڑی کی سواری سے (کوکولس —— گاڑی کی سواری سے کمی ، نائٹرک ایسڈ)

DR. S. M. Jumshaid

# مگنیشیا کارب

## MAGNESIA CARBONICA

یہ دوا ان آدمیوں خصوصاً بچوں کے لیے مفید ہے جن کے مزاج میں چڑچڑا پن اور اعصابیت (جلد گھبرانے والا) ہو (کیمو ملا) ریشے ڈھیلے ڈھالے، تمام جسم سے کھٹی بو (ریوہم)

تمام جسم میں تھکاوٹ اور درد کا احساس ہو خصوصاً ٹانگوں اور پاؤں میں - درد اور بے چینی -

معدہ اور آنتوں میں اینٹھن کی اور تشنجی تکلیفات (کالوسنتھ - مگنیشیا فاس) بلغمی جھلیوں سے تراوشیں بڑھ جائیں -

نیند غیر فرحت بخش - جاگنے پر زیادہ تھکاوٹ محسوس کرے بہ نسبت اس وقت کے جب وہ سویا تھا (برائی اونیا - کونیم - ہیپر - اوپیم - سلفر)

تپ دق کے مریض لوگوں کی اولاد میں گوشت کی بے جا رغبت -

کلیجہ میں جلن - کھٹی ڈکار، کھٹی ریاح - کھٹا ذائقہ اور قے - کلیجہ کی جلن حمل کے زمانہ میں -

عصبی درد - بجلی کے سے - زیادتی بائیں جانب (کالوسنتھ) ناقابل برداشت آرام کے دوران - مریض کو اٹھ کر چلنا پڑے (رسٹاکس) درد دانت حمل کے دوران جس کی زیادتی رات کے وقت ہو -

درد چندیا میں - ایسا محسوس ہو جیسے بالوں کو کھینچا جا رہا ہے (کالی نائٹ،



فاسفورس)

حیض: حیض کے قبل حلق میں درد (لیک کنینیم) دردِ زہ کے سے درد - کاٹنے والے درد - کمر میں درد - کمزوری - جاڑا - **صرف رات کے وقت خون حیض بہے یا جب لیٹی ہو** - جب چلنا شروع کرے تو بند ہو جائے (امونیا میور - کریازوٹ ـــــ برعکس لیلیم ٹگ کے) خون حیض سوزشی - سیاہ کول تار کی طرح - دھونا مشکل ہو جائے - (میڈورینم)

دست - دستوں کے قبل کاٹنے والے اور مریض کو دوہرا کر دینے والے درد - ٹھیک ہر تیسرے ہفتہ ہوں - پاخانہ سبز جھاگ دار **تالاب کی کائی یا جھاگ کی طرح** - سفید موم کی طرح کا مادہ پاخانہ میں تیرتا معلوم ہو - دودھ غیر منہضم ہی (دودھ پینے والے بچوں میں) نکل جائے -

جب معدہ ملائم کرنے کے لیے خام مگنیشیا بہت دیا گیا ہو اور علامات ملتی ہوں تو یہ دوا اونچی طاقتوں میں مفید ہوتی ہے -

**تعلق** - معاون - کیمو ملا

**زیادتی** - موسم کی تبدیلی سے - ہر تیسرے ہفتہ - آرام سے - دودھ سے - حیض کے دوران -

**کمی** - گرم ہوا سے لیکن بستر کی گرمی میں زیادتی (لیڈم - مرکیوریس - بستر کی گرمی میں کمی - آرسنک)

---

# مگنیشیا میور

## MAGNESIA MURIATICA :

خصوصاً مستورات کی تکلیفات کیلیے ۔ تشنجی اور ہسٹیریکل تکلیفات جن کے ساتھ رحمی شکایات یا امراض موجود ہوں جو سالہا سال تک ، بدہضمی یا صفراوی حملوں کا شکار رہی ہوں ۔

بچے ۔ دانت نکلنے کے زمانہ میں جب دانت وقت سے نکل رہے ہوں اور **دودھ ہضم کرنے کے قطعی ناقابل ہوں** ۔ دودھ سے معدہ میں درد پیدا ہوتا ہے اور غیر منہضم نکل جاتا ہے ۔ بونے اور نرم ہڈیوں والے بچے جو مٹھائیوں کی زیادہ خواہش کرتے ہوں ۔

بے حد ذکی الحسی شور و غل سے (اگنیشیا ۔ نکس ۔ تھریڈان)

درد سر ۔ ہر چھ ہفتہ کے بعد ۔ پیشانی میں اور آنکھوں کے گرد جیسے سر پھٹ جائے گا ۔ زیادتی حرکت سے اور کھلی ہوا میں ۔ کمی لیٹ جانے سے زور سے دبانے سے (پلساٹیلا) اور گرم کپڑے سے لپیٹنے سے (سلیسیا ۔ سٹرونشیم)

سر پر پسینہ کی بے حد رغبت (کلکیریا ۔ سینی کولا ۔ سلیسیا)

منہ میں مسلسل سفید جھاگ اٹھتا رہے ۔

ڈکار جن کا ذائقہ سڑے ہوئے انڈوں کی مانند ۔ پیازوں کی مانند ہو ۔ (سانس میں پیاز کی سی بو ۔ سناپس البا)

درد دانت ۔ ناقابل برداشت ہو جائے جب غذا دانتوں کو چھوئے



دبانے والے درد جگر میں جب چلتا ہو یا جگر کو چھوا جائے جگہ سخت اور بڑھا ہوا ۔ داہنی جانب لیٹنے سے تکلیفات بڑھے (مرک ۔ کالی کارب)

قبض ۔ پاخانہ سخت ۔ مقدار میں کم ۔ بڑا ۔ گانٹھ دار ۔ بھیڑ کی مینگنی کی طرح ۔ نکلنے میں دقت ۔ **مقعد کے کنارے پر آ کر ٹوٹ جائے** ۔ (امونیا میور ۔ نیٹرم میور) ننھے بچوں کا دانت نکلنے کے زمانہ میں ۔

پیشاب ۔ سفید ۔ پیلا ۔ صرف اسی حالت میں نکل سکے جب شکم کے عضلات سے مثانہ کو دبایا جائے ۔ مثانہ کی کمزوری ۔

حیض ہر دفعہ بے حد تحریک کے ساتھ ۔ خون حیض سیاہ منجمد ۔ انیٹھن اور درد زیادہ تر کمر میں جب چلتی ہو ۔ رانوں کو جائیں ۔ استحاضہ (ایام ماہواری کے علاوہ خون کا آنا) زیادتی رات کے وقت بستر میں ۔ جس سے ہسٹریا پیدا ہو ۔ (اکٹیا ریسی موسا ۔ کالوفائلم)

لیکوریا (سیلان الرحم) ورزش کے بعد ۔ ہر پاخانہ کے ساتھ ۔ رحم میں اینٹھن کے ساتھ ۔ لیکوریا کے بعد استحاضہ ۔ حیض کے دو ہفتہ کے بعد تین چار یوم کے لیے (برٹیا کارب ۔ بووسٹا ۔ کونیم)

دھڑکن اور قلب کے مقام میں درد جب درد بیٹھا ہو ۔ زیادتی ادھر ادھر حرکت کرنے سے (مقابلہ کرو ۔ جلسی میم)

تعلق ۔ مقابلہ کرو ۔ کیمو ملا ۔ بچوں کی تکالیف میں

---

# مگنیشیا فاس

## MAGNESIA PHOSPHORICA

یہ دوا پتلے دُبلے لاغر انسانوں کے لیے بہت زیادہ مفید ہے جو حد درجہ کے نروس (اعصابی) مزاج ہوں - رنگ گندمی -

تکلیفات جسم کے داہنی طرف کی - سر - کان - چہرہ - سینہ - خصیتہ الرحم عرق النساء (بیلاڈونا - برائی اونیا - چیلیڈونیم - کالی کارب - لائیکوپوڈیم - پاڈوفائلم)

درد - تیز - کاٹنے والے - چاقو لگنے کے سے - گولی لگنے کے سے - سوئیاں چبھنے کے سے - بجلی کی طرح آئیں اور جائیں (بیلاڈونا) نوبتی - دورہ والے - قریب قریب ناقابل برداشت ہو جائیں - مریض کو پاگل بنا دے - جلد جلد جگہ بدلے (لیک کینینم - پلساٹیلا) سکڑن کے احساس کے ساتھ (کیکٹس - آئیوڈیم - سلفر) اینٹھن کے سے - معدہ - شکم اور پیڑو کی عصبی تکلیفات ہیں (کالوفائلم - کالوسنتھ)

بے حد خوف - ٹھنڈی ہوا کا - کپڑے اتارنے کا - ماؤفہ حصّہ کو چھونے کا - ٹھنڈے پانی میں نہلانے کا - حرکت کرنے کا -

نڈھال - سُست - تھکا ہُوا - تھکاوٹ سے چُور ہُوا ہو - بیٹھ جانے کے ناقابل -

ٹھنڈے پانی میں کھڑے ہونے سے یا ٹھنڈی مٹی میں کام کرنے سے تکالیف (کلکیریا)



تکلیفات دانت نکالنے والے بچّوں کی - تشنجی اینٹھن یا دورے دانت نکالنے کے زمانہ میں بخار نہ ار دو بخار کے ساتھ سر اور جلد گرم - بیلاڈونا)

دردِ سر - شروع ہو گدی سے اور جائے سر پہ (سنگوئنیریا - سلیشیا) اسکول کی لڑکیوں کا - چہرہ سُرخ - تمتمایا ہُوا - دماغی جذبات سے - محنت یا گہرے مطالعہ سے - زیادتی ۱۰ سے ۱۱ بجے تک دن کو یا ۴ سے ۵ بجے شام کو - کمی دبانے سے اور بیرونی گرمی سے -

عصبی درد - چہرہ کا - آنکھوں کے گڑھوں کے اوپر یا نیچے - داہنی جانب نوبتی - تیر لگنے کا سا - کاٹنے کا سا - زیادتی چھونے سے ٹھنڈی ہوا سے - دبانے سے ؛ کمی - بیرونی گرمی سے -

دردِ دانت - رات کے وقت - تیزی سے اِدھر اُدھر منتقل ہو - زیادتی کھانے سے پانی پینے سے ، خصوصاً ٹھنڈی اشیا ؛ کمی - گرمی سے (کمی سردی سے ، برائی اونیا - کافیا - فیرم فاس)

معدے کی اینٹھن اور تشنج - زبان صاف - ایسا معلوم ہو جیسے جسم کے گرد کھینچ کر پٹی بندھی ہے -

دردِ شکم - ریاحی - مریض دوہرا ہونے پر مجبور ہو - کمی سینکنے سے - مالش سے اور زور سے دبانے سے (کالوسنتھ - پلمبم) گھوڑوں کا اور گایوں کا جب کالوسنتھ فیل ہو جائے -

حیض - جلد - خون حیض سیاہ - تار دار - درد کی زیادتی آغاز حیض سے قبل اور کمی حیض شروع ہو جانے پر (لیکیسس - زنکم) درد تیر لگنے کے سے بجلی کے مانند گولی لگنے کے سے - زیادہ تر داہنی جانب - کمی سینکنے سے

اور دوہرا ہونے سے - شرمگاہ کی نالی میں اینٹھن اور درد۔
پیشاب نکل جائے رات کے وقت - اعصابی تحریک سے - پیشاب
پیلا کثیر مقدار میں سلائی لگوانے کے بعد۔
اینٹھن ٹانگوں اور بازوؤں کی - دوران حمل - مریضوں کی - پیانو باجہ یا سارنگی
بجانے والوں کی -

**تعلق** - مقابلہ کرو - بیلاڈونا - کالوفائلم - کالوسنتھ - لائیکو - ایگ کینٹیم -
پلساٹیلا - کیموملا اس کا نباتاتی مشابہ ہے -
بعض اوقات اس کا اثر گرم پانی میں دینے سے زیادہ بہتر ہوتا ہے -

**زیادتی** - ٹھنڈی ہوا سے - سرد ہوا کے جھونکے سے - ٹھنڈے پانی میں
نہانے سے یا کپڑے دھونے سے - حرکت سے - چھونے سے -

**کمی** دوہرا ہونے سے - رینگ سے - گرمی سے - دبانے سے (جلندار
درد جن کو سینکنے سے آرام ہو - آرسنک)

---

# میڈورینم

MEDORRHINUM

غلط علاج شدہ یا دبے ہوئے سوزاک کے اثرات بد سے پیدا شدہ
طبعی یا مزاجی تکلیفات - جب بہترین منتخب شدہ دوائیں شفا یا سکون
دینے سے معذور ہوں -
ان انسانوں کے لیے جو گٹھیا - بائی (وجع المفاصل)، عصبی درد



اور حرام مغز اور اس کی جھلیوں کی تکلیفات میں مبتلا ہوں - یہاں تک کہ عضوی
تکلیفات سے فالج پیدا ہو چکا ہو ـــــ جن کی ابتدا یا بنیاد سوزاک (سائیکوسس)
سے ہو -

مستورات جن کے خصیۃ الرحم میں، رحم کی ملحقہ نالیوں میں - پیڑو کے ریشوں
اور نالیوں میں دیرینہ ورم ہو - ریشہ دار گومڑ - جھلی دار گومڑ یا غیر قدرتی پیدائش
رحم یا خصیۃ الرحم میں موجود ہوں - خصوصاً اگر علامات فاسدانہ کیفیت کی
طرف دلالت کرتی ہوں چاہے ان کے اندر سوزاک کی (سائیکوٹک) اثر موجود
ہو یا نہ -

سخت رحلی کا کینسر یا سرطان یا بہنے والے کینسر کے لیے چاہے وہ
حاد ہو یا نشوونما میں دیرینہ جب علامات ملتی ہو اور سائیکوسس (سوزاک)
کی ہسٹری ملتی ہو -

اس دوا کا اثر ریڑھ اور ریڑھ کے متعلقہ اعصابی نظام کی مزمن تکالیف
سے جگری اور دیرینہ سائیکوٹک اثر سے پیدا ہوئی ہوں اتنا ہی ہے جتنا کہ
سورنیم کا اثر جلد اور بلغمی جھلیوں کی گہری دیرینہ تکلیفات میں -

بچے، پیلے، نرم ہڈیوں والے - بونے - جن کی نشوونما رک گئی ہو اور
وہ چھوٹے اور کمزور رہ گئے ہوں (برائیٹا کارب) دماغی طور پر ڈل (DULL)
کند اور کمزور -

بے حد گرمی یعنی حدت اور پھوڑے کا سا درد تمام جسم کے ملف کے
غدودوں کے بڑھ جانے کے ساتھ -

دق کی سستی اور کمزوری - تھکاوٹ - قوتِ حیات کی کمزوری اور
شدید عام افسردگی -

درد۔ جوڑوں کی سوزش کے۔ بائی کے، سوزاک کے دب جانے کی
وجہ سے (ڈیفنی۔ کلیمیٹس) سکیڑنے اور بھینچن والے۔ تمام جسم کسا معلوم
ہو (کیکٹس) تمام جسم میں پھوڑے کا سا درد جیسے چوٹ لگی ہے (آرنیکا۔
یوپے ٹوریم پرف)

لرزہ تمام جسم پر (فاعلی۔ داخلی) بے حد اعصابیت اور حد سے
زیادہ تھکاوٹ اور کمزوری۔

ضعف اور ناتوانی کی حالت۔ ہر وقت پنکھے کی خواہش کرے۔ (کاربوویج)
تازی ہوا کی خواہش۔ جلد ٹھنڈی۔ تاہم کپڑے اتار پھینکے (کمیفر سیکیل) جسم
ٹھنڈا اور ٹھنڈے پسینہ سے نہایا ہوا۔ (ویریٹرم)

دماغ ۔ حافظہ کی کمزوری۔ نام۔ لفظ یا ناموں کے پہلے حروف یاد
نہ رہیں۔ اپنے نہایت عزیز دوستوں کا نام پوچھنا پڑے۔ یہاں تک کہ اپنا
نام بھی بھول جائیں۔

ہجے ٹھیک نہ کر سکے۔ حیران ہو کہ ایک جانے بوجھے نام کے کس طرح
ہجے کیے جاتے ہیں۔

مسلسل گفتگو کا سلسلہ بھول جائے۔

اپنی علامات کے بیان کرنے میں سخت دقت۔ سوالوں کو دہرانا پڑے
کیونکہ سوالوں کے مطلب اور الفاظ کو بھول جائے۔

بغیر روئے بول نہ سکے۔

موت کی پیشین گوئی کرے۔ ہمیشہ واقعات کی پیشین گوئی کرے نہایت
حساس طریقہ سے معاملات کو محسوس کرے۔ قبل ۱۲ [illegible] کہ ان کا وقوع
ہو اور عموماً یہ پیشین گوئی ٹھیک ہو۔



معمولی سی باتوں پر غصہ میں آجائے۔ دن کے وقت بد مزاجی اور رات
کو بے جا خوشی یا خوش مزاجی۔

بہت بے صبر اور چڑچڑا۔

متفکر۔ اعصابی۔ بے حد ذکی الحس۔ معمولی سی آواز پر چونکے۔
وقت بہت آہستہ آہستہ گزرے (ایلومنا۔ ارجنٹم نائٹ۔ کنابس
انڈیکا)

بہت جلدی میں۔ جب کوئی کام کرتی ہو تو اتنی جلدی میں کہ تھک
جائے۔

بہت سی علامات بڑھ جائیں۔ جب ان کے متعلق سوچا جائے (درد
شروع ہو جائیں جیسے ہی ان کے متعلق سوچا جائے۔ آگزلک ایسڈ)

سر ۔ شدید جلن دار درد دماغ میں۔ زیادتی کھوپڑی میں۔ سر سے
ریڑھ میں جائے۔

سر بھاری محسوس ہو اور پیچھے کی طرف کھینچ جائے۔
احساس بھینچن اور سکڑن کا۔ ریڑھ کی تمام لمبائی میں جائے
درد سر اور درد ست گاڑیوں کے جھٹکوں سے

حلق ۔ احساس جیسے اسے سخت زکام لگا ہے۔ پریشان کن درد
ہڈیوں میں۔ حلق پکا ہوا اور متورم۔ سیال یا ثقیل چیزوں کا نگلنا ناممکن ہو
(مرک)

حلق مسلسل بھرا ہوا۔ گاڑھے سلیٹی رنگ یا خون کے بلغم سے جو پچھلے
نتھنوں سے آئے (ہائیڈراسٹس)

بھوک ۔ کتوں کی سی بھوک کھانے کے فوراً بعد (سنا۔ لائیکو۔ سورینم)

مسلسل پیاس یہاں تک کہ پانی پینے کے خواب آئیں۔

بے تحاشہ رکھنے والی خواہش۔ شراب کی جس سے قبل ازیں وہ نفرت کرتی تھی۔ (اسارم)، نمک کی (کلکیریا۔ نیٹرم میورس) مٹھاس کی (ارجنٹم نائٹ، سلفر) برف کی۔ کھٹائی کی۔ نارنگیوں کی۔ ہرے میوہ جات کی اور جَو کی شراب کی۔

آنتیں۔ پاخانہ۔ لیسدار۔ مٹی کی طرح سُست۔ کانچ نکلنے کے احساس کی وجہ سے زور نہ لگا سکے (ایلومنا)

آنتوں میں سکڑن اور کمزوری۔ گولیوں کی طرح پاخانہ کے ساتھ (ڈیکلے سس)

صرف پیچھے کی طرف جھکنے سے ہی پاخانہ ہو۔ بے حد درد۔ ایسا معلوم ہو جیسے مقعد کی بیرونی سطح پر سُدّہ پھنسا ہے۔ اس قدر درد کہ آنکھوں سے آنسو آجائیں۔

تیز سوئیوں کے سے درد مبرز میں۔

مقعد میں سے متعفن مچھلی کی سی بو کی رطوبت رسے (کاسٹی کم۔ ہیپر)

**آلاتِ بول**، شدید درد (کمر) گردہ کے مقام میں۔ جس میں کمی کثیر مقدار میں پیشاب آنے سے ہو (لائیکوپوڈیم)

دردِ گردہ۔ شدید درد۔ گردہ کی نالیوں میں اس احساس کے ساتھ جیسے پتھری نکل رہی ہے (بربرس۔ لائیکو۔ اوسیمم کین) برف کی خواہش۔

**رات کو پیشاب نکل جائے** ۔ بہت مقدار میں امونیا کی سی بُو والا گہرے رنگ کا پیشاب۔ ہر روز رات کے وقت بستر میں نکل جائے زیادتی دن میں کام کی زیادتی سے یا زیادہ کھیل کود سے۔ حد درجہ کی



سردی یا گرمی سے جب بہترین منتخب شدہ ادویہ فیل ہو جائیں۔ سائیکوٹک ہسٹری کے ساتھ۔

مثانہ میں اور آنتوں میں درد بھری اینٹھن جب پیشاب کرتا ہو۔

**آلات تناسل** ۔حیض مقدار میں زیادہ۔ بہت گہرے رنگ کا منجمد۔ کپڑے پر داغ کو صاف نہ کیا جا سکے (میگنیشیا کارب)

استحاضہ (ایام ماہواری کے علاوہ خون کا آنا) سن یاس میں۔ ہفتوں تک کثیر مقدار میں جاری رہے۔ خون سیاہ۔ منجمد۔ متعفن۔ حرکت کرنے پر پرنالہ کی طرح بہے۔ رحم میں فاسد تکلیفات کے ساتھ۔

شدید دردِ حیض جس میں مریضہ گھٹنے اوپر کھینچ لے اور دردِ زہ کی طرح نیچے دبانے والے شدید درد ہوں۔ پاؤں کو کسی سہارے کے ساتھ لگا کر جسم کو زور سے تاننا پڑے۔ جیسے وضع حمل کا وقت ہو۔

شرم گاہ اور لب ہائے فرج میں شدید خارش جس کی زیادتی اس کے متعلق سوچنے سے ہو۔

پستان اور گھنڈیاں چھونے سے ذکی الحس ہوں اور درد کریں۔

پستان چھونے پر سرد برف کی مانند ٹھنڈے۔ خصوصاً گھنڈیاں۔ باقی جسم گرم (دورانِ حیض)

**آلاتِ تنفس** ۔ دمہ۔ حنجرے کی یا ان نما کڑی کی اینٹھن یا کمزوری کی وجہ سے دم گھٹے۔ حنجرہ بند ہو جائے۔ یہاں تک کہ کوئی ہوا داخل نہ ہو سکے اس تکلیف میں کمی ہو۔ صرف چہرہ کے بل بیٹھنے سے اور زبان باہر نکالنے سے۔

حنجرہ میں پھوڑے کا سا درد جیسے پک گیا ہے۔

سانس میں دشواری اور سکڑن کا احساس۔ سانس اندر آسانی سے لے

سکے لیکن باہر نکالنے کی طاقت نہ ہو (سمبوکس)

کھانسی - خشک - مسلسل - شدید - درد بھری جیسے حنجرہ سے بلغمی جھلی پھٹ گئی ہے - گہری - کھوکھلی - جیسے خالی پیپے میں کھانسا جاتا ہے - زیادتی رات کے وقت - مٹھائیوں سے یا لیٹ جانے پر - کمی معدہ کے بل لیٹنے سے -

بلغم - انڈے کی سفیدی کا سا - جھاگ دار - چھوٹا - سبز اور کڑوی گولیاں سی - بدبو دار - نکالنے میں دقت -

دق کا پہلا درجہ - درمیانی سینہ میں شدید درد -

**پیٹھ اور بازو اور ٹانگیں** - پیٹھ میں کندھوں کے درمیان درد ڈیوڑھ کی تمام لمبائی میں چھونے سے پھوڑے کا سا درد (جائنم سلف)

شدید جلن دار گرمی جو گردن کی پشت سے شروع ہو اور ریڑھ بھر میں جائے سکیڑنے والی اکڑن کے ساتھ جس میں زیادتی انگڑائی لینے یا جسم پھیلانے سے ہو -

بائیں کا درد کندھے کے اوپر اور بازو کا - درد انگلیوں کو جائیں - جس میں کمی حرکت سے ہو (داہنا - سنگونیریا - بایاں فیرم)

کمر کی گریہ درد کریں اور چھونے سے ذکی الحس ہوں -

چوتڑ کی ہڈی - مُوچی اور کولہے کی پشت میں درد جو ٹانگوں میں جائیں -

ٹانگوں میں درد - چوتڑوں سے گھٹنوں تک - صرف جب چلتا ہو -

ٹانگوں میں بھاری پن - سیسہ کی طرح بھاری محسوس ہوں چلنے میں بہت دشواری کیونکہ ٹانگیں بھاری اور بوجھل ہوں - ٹانگیں چلنے سے انکار کر دیں -



ٹانگوں میں رات بھر درد - جس سے نیند نہ آئے -

پاؤں اور ٹانگیں شدید بے چین اور چلبلے - (زنکم)

شدید جلن ٹانگوں میں اور بازوؤں میں - بجلی کی چمک کے طوفان میں -

ٹانگوں میں درد جس کی وجہ سے مریض ان کو بستر میں آرام سے نہ رکھ سکے - یہ تکلیف اس وقت بڑھ جائے جب مریض ٹانگوں پر اپنا قابو چھوڑ دے - جب ان کو ڈھیلا چھوڑ دے - جب سونے کی کوشش کرتا ہو -

ٹانگیں اور پاؤں ٹھنڈے - ہاتھ اور کلائیاں ٹھنڈی

احساس کھنچاوٹ اور بھینچن کا جوڑ بندوں میں اور ٹخنوں میں پنڈلیوں میں اور تلووں میں اینٹھن (کیوپرم)

ٹخنے آسانی سے مڑ جائیں جب چلتا ہو (کاربوانیمیلس - لیڈم)

**جلن ہاتھوں اور پاؤں میں** - ان کو کھلا رکھنا اور پنکھا کرنا چاہے (لیکے سس - سلف)

ٹانگوں اور بازوؤں میں قریب قریب اعصابی طاقت جاتی رہے - معمولی سی محنت سے تھک جائیں -

جسم کے ہر جوڑ میں درد بھری سختی -

بدوضعی انگلیوں کے جوڑوں کی - بڑی بڑی پھولی ہوئی گانٹھیں -

ٹخنوں میں ورم اور درد بھری سختی - ایڑیوں اور پاؤں کے تلوے کے ابھرے ہوئے حصہ میں بے حد ذکی الحسی - تمام جوڑوں میں سوجن اور پھلاوٹ -

**تعلق** - مقابلہ کرو - اپیکاک خشک کھانسی میں - کیمفر - سیکیل - ٹوبکیم

درٹیرم ۔ ناتوانی اور ریکایک طاقت کے سلب ہونے میں ۔ پکرک ایسڈ ۔
جلسی ہیم چلنے کی نااہیت میں ۔ ایلو ۔ سلفر ۔ صبح کے دستوں میں ۔
سلفر میں پاؤں کی جلن اور زنکم کے پاؤں اور ٹانگوں میں رعشہ ، بے چینی
اور چُلبلاپن ۔ ہر دو علامات میڈورینم میں ملتی ہیں ۔

زیادتی ۔ جب علامات کے متعلق سوچا جائے (ہیلونائس ۔ آگزالک
ایسڈ) حدت ، گرمی ، کپڑا اوڑھنے سے ، انگڑائی لینے یا جسم پھیلانے سے
آندھی گرنج سے ذرا سی حرکت سے ، مٹھائیوں سے ۔ طلوع آفتاب سے
غروب آفتاب تک (سفلینم کے برعکس)

کمی ۔ سمندر کے کنارے پر (برعکس نیٹرم میور کے) معدہ کے
بل لیٹنے سے ۔ مرطوب موسم میں (کاسٹی کم ۔ نکس)

---

# میلی لوٹس

## MELILOTUS

اجتماع خون (ورم) جس کو سیلانِ خون سے سکون ہو ۔
کسی حصہ یا کسی عضو کی خون کی نالیوں میں اجتماع خون ۔ بھراؤ یا ورم
شدید ورمی یا اعصابی دردِ سر ۔ نکسیر کے بہنے سے سکون ہو ۔
(بیوفو ۔ فیرم فاس ۔ مگنیشیا سلف)

تشنجی دورے ۔ دانت نکلنے کے زمانہ میں اعصابی بچوں میں (بیلا
ڈونا) چھوٹے بچوں میں اینٹھن ۔ تشنج اور مرگی کے دورے ۔



مذہبی دیوانگی چہرہ میں شدید سُرخی کے ساتھ ۔ دیوانگی کے ابتدائی مرحلوں
میں اس دوا کو دماغ سے خون کے دباؤ اور تحریک کو کم کرنے کے لیے استعمال
کیا جاتا ہے ۔

نکسیر سے قبل چہرہ پر شدید ترین سُرخی ۔ تمتماہٹ اور کنپٹیوں
میں تپکن (بیلاڈونا) عام سکون کے ساتھ ۔

ہر عضو سے سیلان خون کے قبل چہرہ پر شدید سُرخی ۔

قبض ۔ مقعد میں سکڑن ۔ درد اور پاخانہ دِقت سے ہو ۔ تپکن ، بھراؤ
حاجت ندارد ۔ اس وقت تک جب تک کہ پاخانہ کی کافی مقدار مبرز میں
جمع نہ ہو جائے (الیومنا)

تعلق ۔ مقابلہ کرو ۔ ایمل نائٹریٹ ۔ انٹم کروڈ ۔ دردِ سر کے بعد
نکسیر میں لیکن یہ نکسیر دردِ سر میں سکون نہ دے ۔ بیلاڈونا ۔ گلونائن ۔ سنگونیریا
کا ورمی دردِ سر چہرہ میں سُرخی اور سر میں حدت وغیرہ میں ۔

زیادتی : آندھی آنے کے قریب ۔ موسم برسات میں اور تبدیل ہونے
والے موسم میں ۔

---

# مِنینتھس

## MENYANTHES TRIFOLIATA

سنکونا اور کونین کے بے جا استعمال سے تکالیف
بخار ۔ جن میں جاڑے کا مرحلہ زیادہ نمایاں ہو ۔ جاڑا شکم اور ٹانگوں

Scanned by CamScanner

بہت زیادہ محسوس ہو۔

دردِ سر۔ دبانے والا چاند میں اوپر سے نیچے کی جانب۔ جس میں کمی ہاتھ کے ساتھ زور سے دبانے سے ہو (وریٹرم) جیسے بھاری بوجھ سر کو ہر قدم پر دبا رہا ہے (کیکٹس۔ گلونائن۔ لیکے سس) زیادتی۔ زینہ چڑھنے سے (کلکیریا) اکثر ہاتھ اور پاؤں ٹھنڈے ہو جانے کے ساتھ (کلکیریا۔ سیپیا)

قلب کے مقام پر پریشانی جیسے کوئی مصیبت آ رہی ہے۔

کھنچاوٹ۔ ناک کی جڑ میں۔ بازوؤں۔ ہاتھوں اور انگلیوں میں؛ جلد میں۔ جیسے جلد سکڑ کر چھوٹی ہو گئی ہے اور مریض کو زبردستی اس کے اندر گھسیڑا جا رہا ہے۔

تعلق۔ مقابلہ کرو۔ کیکٹس۔ کلکیریا۔ جلسی میم۔ سیپیا۔ گنیشیا میور پیرس سے۔

کیلیکیم۔ لائیکو۔ لیکے سس۔ لائیکو۔ پلساٹیلا۔ رسٹاکس اور وریٹرم کے بعد منتھس بہتر کام کرتا ہے۔

کمی۔ ماؤفہ حصّہ کو دبانے سے۔

زیادتی۔ آرام کرتے ہوئے لیٹے ہوئے۔

---



# مرکیوریس

# MERCURIUS

ہلکے بالوں والے انسانوں کے لیے بہت مفید ہے۔ جن کی جلد اور عضلات ڈھیلے ہوں۔

ہڈیوں کی بیماریوں میں درد رات کے وقت بڑھے۔ غدودوں میں ورم پکنے یا نہ پکنے کے ساتھ۔ لیکن خصوصاً اگر زیادہ پک جائیں۔ (ہیپر۔ سلیشیا)

ٹھنڈے ورم۔ وہ دُنبل جو پکنے میں بہت مدت لیں۔

پسینہ کی زیادتی قریب ہر تکلیف کے ساتھ ہو لیکن پسینہ سے سکون نہ ہو۔ ہو سکتا ہے کہ پسینہ کی زیادتی تکلیف کو بڑھا دے (پسینہ کی زیادتی تکلیفوں میں کمی کرے۔ نیٹرم میور۔ وریٹرم۔ سورنیم)

معمولی سی محنت سے بے حد کمزوری اور لرزہ۔

سانس اور جسم میں سے بدبو (سورنیم)

گفتگو بہت تیزی سے اور جلدی جلدی (ہیپر)

نزلہ۔ بہت چھینکوں کے ساتھ۔ نزبہنے والا۔ سوزشی۔ چھیل دینے والا۔ نتھنے چھل جائیں۔ زخمی ہو جائیں۔ زردی مائل سبز۔ متعفن۔ مواد کی سی رطوبت۔ ناک کی ہڈیاں متورم۔ زیادتی رات کے وقت اور مرطوب موسم سے۔

دردِ دانت۔ ٹیکن والا۔ پھاڑنے والا۔ بھالا لگنے کا سا۔ گولی لگنے

کا سا چہرہ میں یا کانوں میں - مرطوب موسم میں یا شام کی ہوا میں - بستر کی گرمی سے - ٹھنڈی یا گرم اشیاء سے - کمی رخساروں کو ملنے سے -

دانتوں کا اوپری حصہ بوسیدہ ہو جائے - جب کہ جڑیں ٹھیک رہیں (اوپری حصہ ٹھیک رہے - جڑیں بوسیدہ ہو جائیں - مزیریم)

منہ سے تھوک لیسدار - صابن کا سا - تار دار - مقدار میں زیادہ متعفن تانبہ کا سا - دھات کے مزہ کا تھوک -

زبان - بڑی موٹی جس پہ دانتوں کے نشان بن جائیں (چیلیڈونیم پاڈوفائلم - رسٹاکس) درد بھری زخموں کے ساتھ - سرخ یا سفید -

شدید پیاس - اگرچہ زبان نم دار دکھائی دے اور تھوک کی زیادتی ہو (منہ میں خشکی مگر پیاس ندارد - پلساٹیلا)

کن پیڑے - ڈفتھیریا - گلے کے غدودوں کا ورم مقدار میں زیادہ متعفن تھوک کے ساتھ زبان بڑی - موٹی جس پر دانتوں کے نشان ہوں زبان پر نقشہ کے سے چٹے (ریکے سس - نیٹرم میور - ٹریکسیکم)

ڈفتھیریا - غدود متورم - کوا متورم - بڑھا ہوا - مسلسل خواہش نگلنے کی - جھلی موٹی - سلیٹی رنگ کی - دھجی دار کنارے چپکے ہوئے یا الگ -

پیچش - پاخانہ چپچپا - خون آمیز - درد شکم اینٹھن اور کمزوری کے ساتھ - بے حد اینٹھن دوران اور بعد پاخانہ کے - جیسے پاخانہ سے بھی سکون نہ ہو - پاخانہ کے بعد جاڑا اور پاخانہ ختم نہ کر چکنے کا احساس - جتنا زیادہ خون ہو اتنی ہی یہ بالمثل دوا ہوتی ہے -

پیشاب کی مقدار پانی پینے کی مقدار سے زیادہ - پیشاب کی بار بار حاجت - رات کے وقت انزال جس میں خون کے دھبے ہوں (لیڈم - سارساپریلا)



لیکوریا - سوزشی - جلندار - درد کچے پن کے ساتھ خارش - ہمیشہ رات کے وقت زیادتی - شرم گاہ پر کھجلی جس میں زیادتی پیشاب کے لگنے سے ہو - جسے ہمیشہ دھونا پڑے (سلفر)

حمل کی متلی - تھوک کی زیادتی - نیند میں تکیہ تھوک سے تر ہو جائے - (لیکٹک ایسڈ)

پستان درد کریں - ایسا محسوس ہو جیسے پک جائیں گے - ہر ہر ایام حیض میں - (کونیم - لیک کینینم) حیض کی بجائے پستانوں میں دودھ -

کھانسی - خشک - تھکا دینے والی - ہلا دینے والی - دو جھٹکے ہر کھانسی میں - زیادتی رات کے وقت اور بستر کی گرمی سے - داہنی جانب لیٹنے کی مکمل نااہلیت -

یہ دوا داہنے پھیپھڑے کے نچلے حصہ پر اثر کرتی ہے - سوئی لگنے کے سے درد سینہ کے اندر سے پیٹھ تک (چیلیڈونیم - کالی کارب)

نمونیہ کے سیلانِ خون کے بعد پھیپھڑے پک جائیں (کالی کارب)

زخم مسوڑھوں پر - زبان پر - حلق میں - رخساروں کے اندر تھوک کی زیادتی کے ساتھ - بے قاعدہ شکل میں - کنارے ہموار نہ ہوں - ظاہرا میلے اور غیر صحت مند دکھائی دیں - ترچھی والی - جس کے گرد ایک سیاہ ہالہ ہو - ایک دوسرے کے اندر ملتے جائیں (آتشک کے زخم گول ہوتے ہیں اور منہ، حلق کے پچھلے حصہ کو ماؤف کرتے ہیں اور ان کے کنارے بالکل گول یا ہموار ہوتے ہیں اور ان کے گرد تانبا کا سا رنگ ہوتا ہے - اور اپنی اصلی جگہ سے آگے نہیں بڑھتے)

بازو اور ٹانگوں میں خصوصاً ہاتھوں میں لرزہ - فالج -

**تعلق** - بیلاڈونا - ہیپر - لیکے سس - سلفر کے بعد اچھی طرح کام کرتا ہے۔ لیکن یاد رہے کہ اسے سلیشیا کے قبل اور بعد میں استعمال نہ کرنا چاہیئے۔

اگر چھوٹی (کمزور) طاقتوں میں دیا جائے تو یہ تحلیل کرنے کے بجائے جلد پکا دیتا ہے۔

مرک کے اثراتِ بد اور م - ہیپر - لیکے سس - مزیریم - نائٹرک ایسڈ سلفر اور خود مرک کی اپنی اونچی طاقتوں سے زائل ہوتے ہیں اگر علامات بالمثل ہوں۔

مقابلہ کرو - مزیریم (نباتاتی مشابہ) مرک کے بار بار دہرانے اور بے جا استعمال ہیں۔

شکر - کیڑوں کے ڈنک - سنکھیا یا تانبا کے بخارات سے پیدا شدہ تکلیفات - تکلیفات جو جاڑے میں ہوں۔

**زیادتی - رات کے وقت** - مرطوب موسم میں (رسٹاکس) موسم خزاں میں گرم دن اور ٹھنڈی مرطوب راتوں میں - داہنی جانب لیٹنے سے - پسینہ سے۔

مرکیوریس کی تکلیفات ہمیشہ بستر کی گرمی سے بڑھتی ہیں لیکن بستر میں آرام سے کم ہوتی ہیں۔

آرسنک کی تکلیفات بستر کی گرمی سے کم ہوتی ہیں لیکن بستر میں آرام سے بڑھتی ہیں۔

---



# مرک کار

## MERCURIUS CORROSIVUS

آدمیوں کی بیماریاں - آتشکی بیماریاں - زخم کھا جانے والے سوزشی مواد کے ساتھ - سوزشِ گردہ (برائٹ کی بیماری)

پیچش اور موسم گرما کی آنتوں کی تکلیفات جو مئی سے نومبر تک وقوع میں آئیں۔

اینٹھن - مروڑ - مبرز کا جسے پاخانہ سے آرام نہ ہو (پاخانہ سے سکون نکس وامیکا) مروڑ مسلسل اور نہ رکنے والا - پاخانہ گرم - مقدار میں کم - خون آمیز چیچپا متعفن - آنتوں کی بلغمی جھلیوں کے چھوٹے چھوٹے ذرے اور شدید کاٹنے والا قولنجی درد۔

مروڑ اور اینٹھن - مثانہ کی - پیشاب کی نالی میں شدید جلن کے ساتھ پیشاب گرم - جلن دار مقدار میں کم - یا رکا ہوا - قطرہ قطرہ - بے حد درد کے ساتھ خون آمیز - بھورا - اینٹ کا سا رسوب - البیومن ملا۔

سوزاک - دوسرا درجہ - سبزی مائل مواد - جس کی زیادتی رات کے وقت ہو - بے حد جلن اور اینٹھن۔

# مرکیوریس ڈلسس

## MERCURIUS DULCIS

نزلاوی تکلیفات بلغمی جھلیوں کی خصوصاً آنکھوں اور کانوں کی۔
نزلاوی ورم کان کے درمیانی حصہ کا (کالی میور)
کان کی نالی بند۔ نزلاوی بہرہ پن اور کانوں کا بہنا سورک مزاج بچوں میں۔ بڑھاپے کا بہرہ پن (کالی میور)
پیشاب کی نالی کی تنگی یعنی اسٹرکچر کے غلط علاج کے بعد۔ مذی کے غدودوں کی حاد تکلیفات۔
دانتوں کے سوراخوں کو پارے کے مرکبات سے بھروانے کے بعد پیدا شدہ نتھنوں۔ حلق اور نرخرہ کی نزلاوی کیفیات اور بہرہ پن۔
بچوں کے دست۔ پاخانے گھاس کی طرح سبز۔ پھینٹے ہوئے انڈوں کی طرح۔ مقدار میں زیادہ۔ مبرز میں پھوڑے کا سا درد پیدا کرے ہیں۔

# مرک سائی

## MERCURIUS CYANIDE

فاسد ڈفتھیریا تالو میں شدید سرخی اور نگلنے میں سخت تکلیف کے ساتھ



ڈفتھیریا کی جھلی تمام تالو اور حلق میں پھیل جائے۔ متعفن گنگرین والا ڈفتھیریا کھا جانے والے زخموں کے ساتھ۔ جھلی دار کروپ کھانسی۔
بے حد کمزوری۔ غضب کی ناتوانی۔ کمزوری کی وجہ سے کھڑا نہ ہو سکے۔
جب کسی وبا میں یہ بالمثل دوا ہوتی ہے تو ہر دوسری دوا کی طرح یہ حفظ ماتقدم کے طور پر بھی استعمال کی جا سکتی ہے۔

# مرک پروٹو آئیوڈائیڈ

## MERCURIUS PROTOIODIDE

ڈفتھیریا اور حلق کی تکلیفات جب گردن کے اور کان کے قریب کے غدود بہت متورم ہوں۔ جھلی داہنی جانب شروع ہوتی ہے یا داہنی جانب اس کی زیادتی ہوتی ہے۔ گرم چیزوں کے پینے سے اور خالی نگلنے سے تکلیف بڑھتی ہے (لیکے سس)
زبان۔ موٹی۔ جڑ میں زرد میل (کالی بائی — سونے کی طرح زرد جڑ میں میل نیٹرم فاس۔ جڑ میں میلا یا سبزی مائل سلیٹی میل۔ نیٹرم سلف)
نوک اور کنارے سرخ۔ حلق اور گردن کی داہنی جانب زیادہ ماؤف۔
اگر دوا مناسب مقدار خوراک میں دے دی جائے تو باد فرنگ میں ثانوی علامات شاذ ہی ظہور میں آتی ہیں۔ جنگاسول کے غدودوں کی شدید سوجن جن میں پکنے کا رجحان نہ ہو۔

# مرک بن آئیڈ

## MERCURIUS BINIODIDE

ڈفتھیریا اور غدودوں کی تکلیفات بائیں جانب کی - تالو سیاہی مائل سُرخ ثقیل اور رقیق اشیاء کو نگلتے وقت درد - جھلی ہلکی جو آسانی سے اتر جائے وبائی سُرخ بخار کے مریض جن کو تالو یا حلق کے غدودوں پر زخم ہوں - غدود بڑھے ہوئے - نرخرہ سے یا حلق میں سے منحت - سبز بلغم یا بلغم کی گانٹھیں - نرخرہ میں ورم دق کا -

# مرک سال

## MERCURIUS SOLUBILIS

اعصابی تکلیفات رطوبتوں کے رُک جانے کے بعد خصوصاً سوزاک کے مریضوں میں (اسافوٹیڈا)

بچوں کی خنازیری یا غدودی تکلیفات -

کان کا بہنا - خون آمیز - متعفن رطوبت - چاقو لگنے کے سے اور پھاڑنے والے دردوں کے ساتھ - زیادتی داہنی جانب - رات کے وقت اور ماؤف جانب لیٹنے سے -

بال توڑ اور پھوڑے (کان کے) مخارج کے بیرونی دہانوں پر - (کلکریا سلفیڈ)



(کان کے) بیرونی مخرج پر بدگوشت اور مسّہ نما بالیدگی (ٹیوکریم - تھوجا) ناک سے سوزش پیدا کرنے والی رطوبت جس میں باسی پنیر کی طرح بو ہو - نتھنے سُرخ سپکے ہوئے اور زخمی -

نکسیر جب کھانستا ہو - رات کے وقت نیند کے دوران - ناک سے سیاہ منجمد تار ٹنگ جائیں جیسے برف کی قلم -

سوزاک - گھونگھٹ کے تنگ ہو جانے یا زخم کے ساتھ رطوبت سبز زیادتی رات کے وقت - پیشاب کی مسلسل حاجت - پیشاب کی نالی کے اگلے حصّہ میں ناقابلِ برداشت جلن جب آخری قطرے نکل رہے ہوں - حشفہ گرم - متورم - پھولا ہوا اور چھونے سے ذکی الحس - نہ تندرست ہونے کی رغبت - ساکن - پکے ہوئے التہابِ غدہ لمفادیہ یا اس کے خدشے کے ساتھ -

قرحہ افرنجیہ (آتشکی بد) ابتدائی - ہموار - سخت کنارے جس کی سطح چربی نما ہو - چربی کی سی سطح اور اندر کی طرف مڑے ہوئے سرخ کنارے - گھونگھٹ اندر یا باہر کی طرف تنگ ہو جائے - زخم گہرے، گول جو عضو کے اگلے حصّہ یا حشفہ کو کھاتے جائیں - خون بہے، درد کرے - زردی مائل متعفن رطوبت -

یہ دوا ہنی مین اعظم نے آتشک، اور پیشاب کی اور آلات تناسل کی بیماریوں کے لیے استعمال کی ہے - لیکن یہ دوا کبھی بالکل نہیں ہوتی اگر زبان میں خشکی ہو -

جلدی بیماریاں - ناقابلِ برداشت خارش - کٹن جسم بھر میں - جیسے کیڑوں کے ڈنک سے ہو - زیادتی رات کے وقت اور بستر کی گرمی سے -

# مرک سلف

## MERCURIUS SULPHURICUS

سینہ (آلات صدر یعنی سینہ شکم وغیرہ) میں استسقا، اگر قلب یا جگر کی تکلیفات سے ہو، سانس کی تنگی مریض کو بیٹھنا پڑے - لیٹ نہ سکے - بازو اور ٹانگیں متورم - پاخانے پتلے پانی کے سے، جن کی وجہ سے شدید جلن اور پھوڑے کا سا درد ہو - سینہ میں جلن -

"جب اس دوا کا اثر صحیح ہوتا ہے تو اس سے مقدار میں زیادہ پانی کے سے پتلے دست ہوتے ہیں جس سے مریض کو بہت سکون محسوس ہوتا ہے - آلاتِ صدر کے استسقا میں یہ اسی قدر مفید ہے جس قدر آرسنک البم"

(ڈاکٹر ٹیلبی)

تعلق : مقابلہ کرو - آرسنک - سنا بیرس - ڈیجی ٹیلس - سلفر

---

# مزیریم

## MEZEREUM

یہ دوا ان انسانوں کے لیے مفید ہے جن کے بال ہلکے ہوں - ارادوں کے کچے ہوں اور بلغمی مزاج ہوں -



اکوتہ اور خارش والے ابھار - چیچک کے ٹیکہ کے بعد -

مراق اور مایوسی - ہر چیز اور ہر شخص سے لاپرواہ - معمولی اور قطعی بے ضرر چیزوں سے غصہ لیکن فوراً ہی بعد افسوس کرے -

درد دانت - کھائے ہوئے دانتوں میں (کو یا زوٹ) لمبے محسوس ہوں - ہلکا درد ہو جب ان سے کاٹے اور جب زبان ان کے ساتھ لگے - زیادتی رات کے وقت - کبھی منہ کھول کر ہوا منہ میں کھینچنے سے - جڑیں بوسیدہ ہو جائیں (برعکس مرک کے)

شدید درد سر معمولی سی پریشانی کے بعد - درد ذرا سے چھونے سے - درد داہنی جانب -

سر پر موٹا چمڑے کا سا کھرنڈ - جس کے نیچے گاڑھا، سفید مواد جگہ بجگہ جمع ہو جائے - بال گتھ جائیں اور چٹائی سی بن جائے - مواد کچھ وقت کے بعد سوزشی ہو جائے اور اس میں سے بدبو آنے لگے جس کی وجہ سے سر میں جوئیں (کیڑے) پڑ جائیں -

زخم جن کے اوپر موٹے زردی مائل سفید کھرنڈ ہوں اور جن کے نیچے موٹا زرد مواد (پیپ) جمع ہو جائے -

چھوٹے چھوٹے آبلے زخموں کے گرد ظاہر ہوں - شدید خارش - آگ کی طرح جلیں (ہرپیز) ان کے گرد چمکدار عنابی سرخ حلقہ ہو -

کپڑا زخموں کے ساتھ چمٹ جائے اور جب کھینچا جائے تو خون بہے -

اکوتہ ناقابل برداشت خارش - زیادتی رات کے وقت بستر میں اور چھونے سے - کثیر مقدار میں پانی کا سا مواد رستا -

خارش کے بعد مقامی جلن اور درد -

ہڈیاں خصوصاً لمبی ہڈیاں ۔ متورم ۔ سوجی ہوئی ۔ درد رات کے وقت اوپر سے نیچے کی جانب جائیں ۔ پارہ کے بے جا استعمال کے بعد ۔ امراض خبیثہ کے بعد ۔ ہڈیوں میں بوسیدگی ۔ ہڈیوں کے سرے بڑھ جائیں ۔ ہڈیوں میں گومڑ جو اندر سے باہر کو نکلیں ۔

لمبی ہڈیوں کی جھلیوں میں درد جس کی زیادتی رات کے وقت بستر میں ہو ۔ ذرا سا چھونے سے ہو ۔ مرطوب موسم میں ہو (مرک ۔ فائی ٹولاکا) بچہ چہرہ کو مسلسل کھجلائے اور نوچے ۔ جس کی وجہ سے خون بہنے لگے ۔ ابھار تر ۔ کھجلی کی زیادتی رات کے وقت ۔ چہرے پر ورم کی وجہ سے سرخی ۔

تعلق ۔ مقابلہ کرو ۔ کاسٹی کم ۔ گوائیکم ۔ فائی ٹولاکا ۔ رسٹاکس ۔

زیادتی ۔ ٹھنڈی ہوا سے ۔ ٹھنڈے پانی میں نہانے سے ۔ رات کے وقت چھونے یا حرکت سے ۔ پارہ کے یا شراب کے اثراتِ بد ۔

تمام وبائی تکلیفات جو جنوری اور فروری میں نمودار ہوں کے لیے اکثر زیریم دوا ہوتی ہے ۔

---

# ملی فولیم

MILLEFOLIUM

تکلیفات بھاری بوجھ اٹھانے سے ۔ زیادہ محنت سے یا چوٹ سے ۔

چکر جب آہستہ آہستہ ٹہلتا ہو ۔ لیکن جب شدید محنت کرتا ہو تو نہیں آتے ۔

سیلان خون ۔ بے درد کا ۔ بغیر بخار کے ۔ چمک دار سرخ سیال خون (اکونائٹ ۔



اپی کاک ۔ سیاننا) پھیپھڑوں کی نالیوں سے ۔ حنجرہ سے ۔ منہ سے ۔ ناک سے معدہ سے ۔ مقعد سے ۔ مثانہ سے اور رحم ۔ سے ۔ چوٹوں کی وجہ سے (آرنیکا) زخموں سے دبے ملیں ۔

زخم جن میں سے زیادہ مقدار میں خون بہہ رہا ہو ۔ خصوصاً گرنے سے چوٹ کے بعد (آرنیکا ۔ ہے ملیں) ۔

منہ سے خون تھوکنا ۔ چوٹ کے بعد ۔ آتشک زدہ میں ۔ بواسیری مزاج مریضوں میں ۔ خون کی نالی پھٹ جانے سے ۔

درد کا سیلان خون ۔ ناک سے ۔ پھیپھڑوں سے ۔ رحم سے ۔ ولادت یا اسقاط کے بعد ، سخت محنت کے بعد ۔ یہ دوا اسقاط یا ولادت کے بعد سیلان خون (جس میں زندگی کا خدشہ پیدا ہو جائے) روکنے کے لیے پہلے دینی چاہیے ۔

حیض ۔ قبل از وقت ۔ مقدار میں زیادہ ۔ دیر تک جاری رہیں ۔ شکم میں قولنجی درد ہو کر دب جائیں ۔

بچوں میں سیلان رحم کمزوری کی وجہ سے (کلکیریا) ۔

کھانسی ۔ چمک دار سرخ خون کے بلغم کے ساتھ ۔ حیض یا بواسیر کے خون کے رک جانے سے ۔ تنگی تنفس اور دھڑکن کے ساتھ ۔ اونچائی سے گرنے کے بعد (آرنیکا) شدید محنت کے بعد ۔ خون کے ساتھ روزانہ چار بجے شام کے وقت (لائیکوپوڈیم) ۔

تعلق : یہ دوا اکونائٹ اور آرنیکا کے بعد سیلان خون میں بہتر کام کرتی ہے ۔

مقابلہ کرو ۔ چمک دار سرخ خون تھوکنا اور نکسیر میں ایری جیرون کے ساتھ

# میورکس پرپوریا

MUREX PURPUREA

غم گین طبیعت والے انسانوں کے لیے ۔

سن یاس کی تکلیفات میں ایسے کسس ۔سیپیا ۔ ... جو معدہ کی بے حد کمزوری ۔افسردگی ۔

معدہ میں خالی پن یا بیٹھنے کا احساس (سیپیا)

آلات تناسل کے ذرا سے چھونے سے شدید تحریک شہوانی (شہوت کی بے حد تحریک جس کی وجہ سے حلق پر مجبور ہو اور ی جینم ۔زنکم)

شدید تحریک آلاتِ تناسل میں اور جماع کی بے حد خواہش (برعکس سیپیا)

پھوڑے کا سا درد رحم میں ۔ہر دم رحم کا احساس نمایاں رہے ۔ساپلو نائس ۔ہائیڈرو فوبینم)

نیچے دبنے (گرنے) کا احساس ۔ایسا محسوس ہو جیسے ہر اندرونی عضو باہر کی طرف دھکیلا جا رہا ہے ۔اس لیے ٹانگیں ایک دوسرے پر چڑھا کر بیٹھنا پڑے جس سے اس احساس میں کمی ہو (اگر خواہش جماع کی نہ ہو تو سیپیا)

حیض ۔بے قاعدہ ۔قبل از وقت ۔مقدار میں زیادہ ۔زیادہ دیر تک جاری رہیں بڑے بڑے ٹکڑے نکلیں ۔

سیلان رحم ۔زیادتی اسی وقت ہو جب دماغی افسردگی اور حوصلہ کی



پستی ہو لیکن جب مریضہ خوشی میں ہو تو سیلانِ رحم بڑھ جائے ۔

تعلق : مقابلہ کرو ۔لیلیم ٹگ ۔پلاٹینا جماع کی دیوانگی میں ۔سیپیا نیچے دبانے والے احساسات میں ۔لیکن اس میں شہوانی دیوانگی نہیں ہوتی ۔

---

# میوریٹک ایسڈ

MURIATIC ACID

یہ دوا ان لوگوں کے لیے مفید ہے جن کے بال، آنکھیں سیاہ ہوں اور رنگ گندمی ہو ۔

چڑچڑے ، مزاج ۔غصہ ور ۔جن کو جلد غصہ آتا ہو (نکس) ، بے چینی اور چکر ۔

کمزوری کی قسم کی بیماریاں جن کے ساتھ کراہنا ۔بے ہوشی اور چڑچڑا پن ہو ۔

آنتوں میں زخم اور کاذب جھلی کی پیدائشیں ۔

بے حد کمزوری ۔جوں ہی بیٹھے آنکھیں بند ہو جائیں نچلا جبڑا لٹک جائے ۔بستر میں کھسک جائے ۔(عام طور پر میوریٹک ایسڈ کے مریض پائینتی کی طرف کھسک جاتے ہیں ۔)

منہ اور مقعد زیادہ تر ماؤف ہوں ۔زبان اور مقعد کا چھلّہ مفلوج ۔ منہ کی فاسد تکلیفات ۔منہ گہرے سوراخ کر دینے والے زخموں سے بھرا ہو ۔ان زخموں کی سطح سیاہ یا سیاہی مائل ۔سانس میں تعفن اور بدبو ۔بچہ

Scanned by CamScanner

کمزوری۔ ڈفتھیریا۔ سرخ بخار۔ کینسر۔

گوشت کا خیال یا اس کی شکل دیکھنا بھی برداشت نہ کر سکے (نائٹرک ایسڈ)

اگر مقعد بہت ذکی الحس ہو۔ چاہے بواسیر کے مسّے ہوں یا نہ ہوں حیض کے دوران میں مقعد میں پھوڑے کا سا درد۔

بواسیر۔ مسّے متورم نیلگوں۔ ذکی الحس اور چھونے سے درد کریں۔ ظاہر ہو یکایک بچوں میں۔ ذرا سا چھونا یا کپڑے کا لگنا بھی برداشت نہ ہو سکے۔ پیشاب کرتے وقت مسّے یا کانچ باہر نکل آئے۔

دست۔ پاخانہ از خود نکلے جب پیشاب کرتا ہو۔ ہوا کے اخراج کے ساتھ نکل جائے (ایلو) پیشاب نہ کر سکے۔ بغیر پاخانہ نکل جانے یا پاخانہ ہو جانے کے۔

پیشاب بہت آہستہ آہستہ نکلے۔ مثانہ کمزور۔ بہت دیر انتظار کرنا پڑے عضلات کو دبانا پڑے۔ پیشاب کی خاطر جس کی وجہ سے کانچ نکل آئے۔

آلات تناسل کو ذرا سا بھی نہ چھوا جا سکے۔ یہاں تک کہ کپڑا بھی برداشت نہ ہو (میورکس)

ٹائیفائیڈ یا ٹائیفس بخار (تپ محرقہ) گہری بیوقوفانہ نیند۔ جب جگایا جائے تو بھی بے ہوشی میں ہے۔ اونچی آواز سے کراہے یا بڑبڑائے زبان کے کناروں پر میل۔ زبان خشک۔ چمڑے کی سی۔ سکڑی ہوئی اور مفلوج پیشاب کرتے وقت از خود متعفن دست۔ بستر میں کھسک کر پائنتی کی طرف چلا جائے۔ نبض ہر تیسری ضرب چھوڑ دے۔

دل کی دھڑکن چہرہ میں محسوس ہو۔



چھائیاں۔ اکوتہ جس میں سخت مسوں کی طرح کے دانے ہوں۔

تعلق: یہ دوا برائی اونیا۔ مرک اور رسٹاکس کے بعد بہتر کام کرتی ہے۔ افیون یا تمباکو کے زیادہ استعمال کے بعد اگر عضلاتی کمزوری ہو جائے تو یہ دوا مفید ہے۔

---

# ناجا

NAJA TRIPUDIANS

خودکشی کی دیوانگی۔ مسلسل خیالی تکلیفات پر خیالات جمائے رکھے۔ (ادرم)

قلب کا بڑھ جانا بغیر کسی پیچیدگی کے۔

دل کی تکلیفات کو جو حاد ورمی کیفیتوں سے ہو دور کرتی ہے یا دل کی تکلیفات کو چاہے وہ مزمن دل کے بڑھ جانے سے ہو یا کسی اور وجہ سے ہو سکون دیتی ہے۔

دل کی تکلیفات کی وجہ سے یا اس کی ہمدردی میں خشک تحریک پیدا کرنے والی کھانسی (سپنجیا)

ڈفتھیریا کے بعد قلب کے مفلوج ہونے کا خدشہ۔

نبض بے قاعدہ بلحاظ ضربہ کی طاقت کے لیکن باقاعدہ بلحاظ رفتار کے۔

اعصابی۔ مزمن دھڑکن خصوصاً لکچر دینے کے بعد۔ دم گھٹنے کی وجہ سے

بول نہ سکے۔ درد جس کی زیادتی گاڑی کی سواری سے یا کسی کروٹ لیٹنے سے ہو۔
ناف کے مقام میں شدید سوئیاں چبھنے کے سے درد۔
تعلق: مقابلہ کرو۔ آرسنک۔ کیکٹس۔ کروٹیلس ہری۔ لیکے سس
مائی گیل۔ سپائی جیلیا۔

---

# نیٹرم کارب

## NATRUM CARBONICUM

وہ طبیعتیں جن کو کھلی ہوا سے نفرت ہوتی ہے اور جو دماغی یا جسمانی محنت نہیں کرنا چاہتے۔ ضعف۔ ناتوانی۔

بے حد کمزوری۔ موسم گرما کی گرمی سے (رانٹم کروڈ) تھکاوٹ معمولی سی محنت سے چاہے وہ دماغی ہو یا جسمانی۔ چلنے کے بعد بیٹھ جائے سن سٹروک کے اثرات مزمن۔

لو لگنے یا سن سٹروک کے مزمن اثرات، موسم گرما شروع ہوتے ہی۔ درد سر کی تکلیفات میں مبتلا ہو جائے۔

لاغری چہرہ پر پیلا پن اور آنکھوں کے گرد سیاہ حلقوں اور پھیلی ہوئی پتلیوں کے ساتھ۔ پیشاب کا رنگ گہرا۔ خون کی کمی اور بے حد کمزوری۔

سوچنے کی قدرت نہ ہو یا دماغی محنت کی ناقابلیت اس کی وجہ سے درد سر ہو جائے۔ محبت کرنے کی کوشش پر پاگل ہوتا محسوس کرے۔ خیالات



یا بات چیت دیر میں سمجھ میں آئے یا مشکل سے سمجھے۔
ناقابل برداشت غم گینی اور خدشے۔ مکمل طور پر غم گینی کے خیال میں گھرا ہو۔

بادل گرج۔ آندھی میں پریشانی اور بے چینی کے دورے (فاسفورس) راگ اور گانے سے زیادتی (سباٹنا)

درد سر۔ ذرا سی دماغی محنت سے۔ دھوپ سے یا گیس کی روشنی میں کام کرنے سے (گلونائن۔ لیکے سس) گدی میں کھنچاوٹ کے ساتھ حیض کے قبل۔ سر بہت بڑا محسوس ہو۔ جیسے پھٹ جائے گا۔

چہرہ پیلا۔ آنکھوں کے گرد سیاہ حلقوں کے ساتھ۔ پپوٹے متورم نزلہ حلق اور ناک کی پچھلی نالیوں میں بلغم۔ حلق کو صاف کرنے کے لیے مسلسل کھنکھارے دماغ سے حلق میں نزلہ گرے۔

نزلہ جائے ناک کی پچھلی نالیوں تک اور حلق میں۔ حلق سے گاڑھا بلغم کثیر مقدار میں کھنکھارے۔ دن کے وقت زیادہ مقدار میں نکلے۔ رات کے وقت رک جائے (نکس)

گاڑھی۔ زرد۔ سبز۔ متعفن (جیسے پھپھوند لگی ہو) سخت رطوبت ناک سے۔ اکثر کھانے کے بعد رک جائے۔

دودھ سے نفرت۔ اس کے استعمال سے دست۔

نیچے دبانے والے احساسات جیسے سب کچھ باہر نکل پڑے گا (اگیریکس لیلیم ٹگ، میورکس، سیپیا) بھاری پن جس کی زیادتی بیٹھنے سے ہو اور کمی چلنے سے۔

ہم آغوشی کے بعد شرم گاہ سے رطوبت مخاطیہ (منی) نکل جائے۔

جس سے بانجھ پن پیدا ہو جائے۔

ٹخنے جلدی اتر جائیں یا موچ کھا جائیں (لیڈم)۔ اس قدر کمزور کہ چل نہ سکے پاؤں نیچے خم کھا جائیں (کاربو انیملس۔ نیٹرم میور)

تعلق: مقابلہ کرو۔ نیٹرم سلف۔ خمیر کی سی قے۔ کلکیریا۔ سیپیا۔ نیچے دبانے والے احساس میں سیپیا کے بعد بہتر کام کرتا ہے۔

زیادتی: گانے سے۔ دھوپ میں۔ موسم گرما کی شدت کی گرمی سے دماغی محنت سے۔ گرد و طوفان میں

---

# نیٹرم میور

NATRUM MURIATICUM

کمی خون اور سوء المزاج (بگڑا ہوا مزاج یعنی دائم المریض) انسانوں کے لیے چاہے تکلیف وجہ رطوبات زندگی کا ضائع ہونا مثلاً حیض کی زیادتی جریان کی زیادتی یا احتلام وغیرہ یا دماغی تکلیفات ہوں۔

بے حد لاغری باوجود اچھی غذا کھانے پینے کے لاغر ہوتا جائے۔ (ابراٹینم۔ آئیوڈیم) موسم گرما کی تکلیفات میں بچوں کی گردن اور گلا بہت جلد لاغر ہو جائے (سینی کولا)

زکام لگ جانے کا بے حد رجحان (کلکیریا۔ کالی کارب)

چڑچڑا پن سنکی چڑچڑے جب بلایا جائے۔ معمولی سی بات پر چڑ جاتے ہیں۔ معمولی باتوں پر غصہ میں آ جائیں۔ خصوصاً جب ان کے ساتھ ہمدردی



کی جائے یا دلاسہ دینے کی کوشش کی جائے۔

بھلا پن۔ جلد باز۔ اعصابی کمزوری کی وجہ سے چیزیں ہاتھ سے گرا دے۔ (ایپس، بووسٹا)

رونے کی نمایاں رغبت۔ بغیر کسی وجہ کے غمگینی اور رونی صورت (پلساٹیلا) لیکن دوسروں کے دلاسا دینے یا ہمدردی کرنے سے تکلیفات اور زیادہ ہو جائیں۔

دردسر۔ کمی خون کی وجہ سے اسکول کی لڑکیوں کا (کلکیریا فاس) طلوع آفتاب سے غروب آفتاب تک بائیں جانب سر میں گلٹی دکھے جیسے پھٹتا ہو۔ حیض کے قبل۔ دوران اور بعد میں چہرہ میں سرخی۔ متلی اور قے کے ساتھ۔ جیسے ہزارہا چھوٹے چھوٹے ہتھوڑے بخار کے دوران لگ رہے ہوں۔ دردسر میں کمی پسینہ سے ہو۔

دردسر جو آنکھوں میں دھندلاپن کے ساتھ شروع ہو (آئرس۔ کالی بائی) آنکھوں کے سامنے چمک دار۔ ٹیڑھے میڑھے تاروں یا روشنی کے ساتھ ہو جو عموماً ٹیکن والے دردسر میں محسوس ہو۔ آنکھوں پر زور پڑنے کی وجہ سے دردسر۔

آنکھوں سے آنسو کھانسی کے وقت آنسو۔ گالوں پر دھار کی طرح بہیں (یوفریشیا)

بخار کاہی۔ نتھنوں میں تلملاہٹ کے احساس کے ساتھ جیسے چھوٹے چھوٹے کیڑے ہوں۔ یہ بخار گرم دھوپ یا موسم گرما کی شدت کی گرمی سے ہو۔

احساس جیسے زبان پر بال ہو (سلیسیا)

زبان - زبان پر نقشہ سا - بکھرے ہوئے سُرخ چٹے - کناروں پر داد
کی سی لکیریں (آرسنک - لیکے سس، مرک، نائٹرک ایسڈ - ٹیریکسی کم)
بھاری، بول چال میں دقت - بچے دیر میں چلنا سیکھیں -

قبض - احساس مقعد کے سکڑنے کا - مقعد پھٹ جائے - خون
بہے اور بعد میں ٹیس دار درد ہو - پاخانہ خشک - سخت - مشکل سے ہو -
ٹوٹ جائے (امونیا کارب - میگنیشیا میور) مبرز میں سوئیاں چبھنے کے سے
درد (نائٹرک ایسڈ) ازخود - یہ نہ جان سکے کہ پاخانہ نکل رہا ہے یا ریاح
(ایلو - آئیوڈیم - میورٹیک ایسڈ - اولینڈر - پاڈوفائلم)

پیشاب - ازخود - جب چلتا ہو - کھانستا ہو - ہنستا ہو (کاسٹی کم -
پلساٹیلا - سکوئیلا) پیشاب شروع ہونے سے پہلے بہت دیر انتظار کرنا
پڑے اگر کوئی دوسرا موجود ہو (ہیپر - میورٹیک ایسڈ) پیشاب
کرنے کے بعد پیشاب کی نالی میں درد (سارسا پریلا)

انزال - جماع کے فوراً بعد بڑھی ہوئی خواہش کے ساتھ - اعضا میں کمزوری
بحالتِ جماع انزال نہ ہو - نامردی - حرام مغز میں تحریک - فالج جماع کی
زیادتی کے بعد -

ہر روز صبح کے وقت آلاتِ تناسل کی جانب دباؤ - رحم کے کھسکنے کا احساس
مریضہ کو رحم کے اپنی جگہ سے گرنے کو روکنے کے لیے بیٹھنا پڑے (لیلیم ٹگ
میورکس - سیپیا)

قلب کی پھڑپھڑاہٹ کمزوری اور غشی کے احساس کے ساتھ جس
کی زیادتی لیٹنے سے ہو (لیکے سس)
دھڑکن جسم بھر کو ہلا دے (سپائی جیلیا)



دودھ پلانے والی مستورات میں بال گریں جب بالوں کو چھوا جائے
(سیپیا) چہرہ چکنا - چمک دار جیسے تیل لگا ہے (پلمبم - تھوجا)
اثراتِ بد [illegible] غصہ کے (جو خفگی سے پیدا ہوں) کھٹی غذائیں
روٹی - کونین - نمکوں کے زیادہ استعمال سے - سلور نائٹریٹ سے جلائے
جانے کے غم، غصہ - تاسف یا خوشی سے پیدا شدہ (سٹافی سیگریا)

ناخن پر پھوڑے - ناخنوں کے گرد کی جلد خشک اور پھٹی ہوئی -
(گریفائیٹس - پٹرولیم) دانے مقعد کے گرد اور گدی میں بالوں کے گرد -
(گھٹنوں کے خموں میں ہیپر - گریفائیٹس)
ہتھیلیوں پر مہاسے (چھونے سے درد کریں - نیٹرم کارب)

خواب - گھر میں ڈاکوؤں کے - جاگنے پر یہ یقین ہی نہیں آتا کہ چور
نہیں ہیں - جب تک گھر کو اچھی طرح دیکھ نہ لیا جائے (سورنیم) جلندار
پیاس کے -

بخار کے آبلے موتیوں کی طرح - ہونٹوں کے گرد ہونٹ خشک درد کریں
اور پھٹے ہوئے - ہونٹوں میں زخم (نائٹرک ایسڈ)
گھٹنے کے جوڑ بندوں میں درد بھری سکڑن (امونیم میور - گوائیکم -
کاسٹی کم)
نمک کی بے حد خواہش (کلکیریا - کاسٹی کم) روٹی سے بے حد نفرت -
اکوتہ - سُرخ متورم خصوصاً بالوں کے کناروں میں - زیادہ نمک کھانے
سے اور سمندر کے کنارے پر یا بحری سفر میں تکلیفات بڑھ جائیں -
پتی - حاد یا مزمن تمام جسم پر - خصوصاً شدید محنت کے بعد (ایپس -
کلکیریا - ہیپر - سینی کولا - ارٹیکا یورنس)

نوبتی بخار - دورہ ۱۰ بجے یا ۱۱ بجے صبح - پرانے غلط علاج شدہ مریض خصوصاً جب بخار کو کونین سے دبا دیا گیا ہو - دردِ سر جاڑے اور بخار کے دوران - بے ہوشی کے ساتھ - پسینہ سے تمام درد کم ہو جائے -

تعلق - معاون - ایپس سے قبل اور بعد بہتر کام کرتا ہے -

نیٹرم میور اگنیشیا کا مزمن ہے اور اگنیشیا اس کا نباتاتی مشابہ ہے -

اس کے بعد سیپیا اور تھوجا بہتر کام کرتے ہیں -

پرانے مریضوں میں اس دوا کو اکثر دہرایا نہیں جا سکتا - تاوقتیکہ درمیان میں کوئی ایسی دوا نہ دی جائے جس کی علامات موجود ہوں -

بخار کی حالت میں اس دوا کو ہرگز نہ دینا چاہیے -

اگر چکر اور دردِ سر یا کمزوری نیٹرم میور کے زیادہ استعمال سے مسلسل جاری رہے تو نکس وامیکا دوا ہوتی ہے -

زیادتی : دس یا گیارہ بجے دن کو - سمندر کے کنارے پر یا بحری ہوا سے - دھوپ یا چولھے کی گرمی سے - دماغی محنت ، بولنے ، لکھنے اور پڑھنے سے - لیٹنے سے -

کمی - کھلی ہوا میں ( ایپس - پلساٹیلا ) ٹھنڈے پانی میں غسل سے - مقررہ وقت کے کھانے کو نہ کھانے سے - داہنی جانب لیٹنے سے ( ماسوائے جانب لیٹنے سے - برائی اونیا - اگنیشیا - پلساٹیلا )

---



# نیٹرم سلف

## NATRUM SULPHURICUM

تکلیفات جن کی زیادتی یا جن کا انحصار موسم کی مرطوبیت ، مقامی یا جائے رہائش کی مرطوبیت یعنی تری ہو ( ارے نیا ڈیڈیما )

مریض خشک سے تر ( یعنی مرطوب ) تبدیلی کو محسوس کرتا ہے - سمندری یعنی بحری ہوا کو برداشت نہیں کر سکتا اور نہ ہی ان پھلوں یا ترکاریوں کا استعمال کر سکتا ہے جو پانی کے نزدیک نشوونما پاتے ہیں - ایسی طبیعتیں جن کے اندر سوزاک کے زہر کا اثر بہت گہرا ہو - ہر تکلیف دیر میں آہستہ آہستہ درست ہوتی ہے -

ہر موسم بہار میں جلدی تکلیفات دوبارہ رونما ہو جائیں ( سورینم ) سوچنے کی نااہلیت ( نیٹرم کارب )

افسردہ - غمگینی - تاریک بینی - چڑچڑاپن - زیادتی صبح کے وقت بولنے یا مخاطب کیے جانے سے نفرت ( آئیوڈیم - سلیشیا )

پست حوصلگی - دل خوش کن گانے غمگین بنا دیں - زندگی سے سیری اپنے آپ کو گولی سے مار ڈالنے کو روکنے کے لیے بہت قوتِ ارادی خرچ کرنا پڑے -

دماغی چوٹیں - چوٹوں کی وجہ سے دماغی خرابیاں - مزمن دماغی تکالیف چوٹوں سے گرنے سے -

پپوٹوں میں دانے ( آشوب چشم ، روہے ) چھوٹے چھوٹے آبلوں کی

مرح (تھوجا) سبز مواد اور روشنی سے شدید خوف اور ذکی الحسی۔ سوزا کی یا سائیکوٹک آشوب چشم۔

دوران حیض نکسیر (بجائے حیض کے نکسیر۔ برائی اونیا۔ پلساٹیلا)

درد دانت جس میں ٹھنڈے پانی سے ٹھنڈی ہوا سے کمی ہو (کافیا۔ پلساٹیلا)

زبان پر میل سبزی مائل۔ سلیٹی یا بھورے رنگ کا۔

دست۔ یکایک۔ فوری حاجت۔ پچکاری کی طرح چلے۔ ریاح کی زیادتی۔

پہلی بار اٹھنے اور پاؤں پر کھڑا ہونے پر۔ مرطوب موسم کے بعد۔ نمدار یا سیلن والی جگہ میں کام کرنے یا رہنے سے

سوزاک۔ سبزی مائل زرد۔ بلا درد۔ گاڑھا مواد (پلساٹیلا) مزمن یا دبا ہوا (گاڑھا۔ سبز۔ کالی آئیڈ)

سانس میں دقت۔ مرطوب ابرآلود میں گہری سانس لینے کی خواہش

تر دمہ بچوں میں۔ ہر مرتبہ مرطوب موسم کی تبدیلی کے ساتھ۔ ہر تازہ زکام کے ساتھ۔ ہمیشہ زیادتی مرطوب برسات کے موسم میں۔ بلغم سبز سبزی مائل۔ مقدار میں زیادہ (سبزی مائل سلیٹی رنگ کا کوپے وا)

سائیکوٹک نمونیہ۔ بائیں پھیپھڑے کا نچلا حصہ ماؤف۔ کھانسی کے دوران سینہ میں بے حد پھوڑے کا سا درد۔ بستر میں اُٹھ کر بیٹھنا پڑے اور سینہ کو دونوں ہاتھوں سے تھام لینا پڑے (نکوٹلم۔ داہنے پھیپھڑے میں برائی اونیا)

ریڑھ کا مینجائیٹس یعنی ورم الدماغ۔ دماغ کی جڑ میں شدید کھلنے



اور نوچنے والے درد۔ سر پیچھے کی طرف کھنچ جائے۔ دورے دماغی چڑچڑا پن اور ہذیان کے ساتھ۔ شدید اجتماع خون سر میں۔ ہذیان۔ تشنجی دورے گزاز خلفی۔

**تعلق:** مقابلہ کرو۔ نیٹرم میور اور سلفر جو بہت مشابہ ہیں۔ تھوجا اور مرک۔ آتشک میں اور ان سوزا کی کیفیتوں میں جو ایسی طبیعتوں میں پائی جائیں جو مرطوب موسم برداشت نہ کر سکیں۔

**زیادتی:** مرطوب جگہ یا مکان۔ مرطوب موسم میں (دارے نیا آرسنک آئیڈ۔ ڈلکامارا) آرام سے۔ لیٹنے سے۔

**کمی۔** خشک موسم میں۔ دبانے سے۔ اُٹھ کر بیٹھنے سے (کھانسی) وضع بدلنے سے (لیکن مرطوب موسم میں کمی۔ کاسٹی کم) کھلی ہوا میں۔ مریض کو بار بار وضع بدلنی پڑے گو اس سے درد ہو اور سکون بھی نہ ملے (کاسٹی کم)

---

# نائٹرک ایسڈ

NITRIC ACID

خصوصاً ان دبلے پتلے انسانوں کے لیے جن کے جسم کے ریشے سخت ہوں۔ رنگ گندمی ہو۔ بال اور آنکھیں سیاہ ہوں۔ اعصابی طبیعت والے وہ آدمی جو مزمن بیماریوں میں مبتلا ہوں اور جنہیں سردی یا زکام جلد اثر کرے جن آدمیوں کو دست بہت جلد ہو جاتے ہیں۔ ان آدمیوں کے

لیے شاذو نادر ہی یہ دوا ہے ۔ جنہیں قبض رہتا ہو ۔

بوڑھے انسان ۔ جنہیں بے حد کمزوری اور دست ہوں ۔

بے حد جسمانی تحریک ۔

درد چبھنے کے سے ۔ پھانس لگنے کے سے ۔ یکایک آئیں اور یکایک غائب ہوں ۔ موسم یا ٹمپریچر کی تبدیلی پر ۔ دوران نیند ۔ نوچن جگہ بہ جگہ جیسے زخم بن رہے ہوں ۔

احساس ۔ سر کے گرد پٹی کا (کاربالک ایسڈ ۔ سلفر) پھانس کا ماؤفہ حصص میں ۔ زخموں میں ۔ بواسیر کے مسوں میں ۔ حلق میں ۔ پاؤں کی انگلیوں کے گوشت میں گھسے ہوئے ناخنوں میں جس کی زیادتی ذرا سے چھو دینے سے ہو ۔

تکلیفات جن کا انحصار کسی زہریلے مادہ ۔ پارہ ۔ آتشک ۔ خنازیر کے زہر پر ہو کمزور شدہ سوداالمزاج طبیعتوں میں ۔

مسلسل بے خوابی سے لمبی اور دیر پا پریشانی سے ۔ بیمار کی تیمارداری جسمانی محنت اور دماغی محنت سے (کوکولس) پیدا شدہ تکلیفات ۔ عزیز دوست کی موت سے پیدا شدہ پریشانی سے تکلیف ۔ لاپرواہی زندگی سے بے اعتنائی ۔ حیض کے قبل غم گینی ۔

اپنی بیماری کے متعلق بے حد پریشانی ۔ مسلسل اپنی گذشتہ تکلیفات کو سوچے ۔ ہیضہ کا وہمی خوف (آرسنک) شام کے وقت بے چین اور افسردہ ۔

چڑچڑا مزاج ۔ ضدی ۔ کینہ ور اور نفرت کرنے والا ۔ ہٹیلا ۔ برائی چاہنے والا ۔ جس کا دل معافی مانگنے پر بھی نہ پسیجے ۔



سننے میں دقت جس میں کمی گاڑی یا ریل کی سواری میں ہو (گریفائیٹس) پکی سڑکوں پہ گاڑیوں کی آواز سے ذکی الحسی ۔ دردِ سر ٹوپی کے بوجھ سے (کلکیریا فاس ۔ کاربو ویج ۔ نیٹرم)

ناک سے بدبو ۔ روز صبح سویرے ناک سے سبز کھرنڈ ۔

دست ۔ بہت زور لگائے لیکن بہت کم نکلے ایسا محسوس ہو جیسے پاخانہ رہ گیا ہے اور نکل نہیں سکتا (ایلومنا) درد جیسے مقعد یا مبرز پھٹ گئی ہے یا اس میں زخم پڑ گئے ہیں (نیٹرم میور) شدید کاٹنے والے درد پاخانہ کے بعد جو گھنٹوں تک قائم رہیں (رٹہنیا ۔ سلفر ۔ پاخانہ کے دوران اور بعد مرک) شگاف (فشر) مبرز میں ۔ پھاڑنے والے ۔ دورہ کے سے درد پاخانہ کے دوران، بھالا لگنے کے سے لگیں نرم پاخانہ کے بعد بھی (ایلومن ۔ نیٹرم رٹہنیا) ۔

پیشاب مقدار میں کم ۔ سیاہی مائل بھورا بہت تیز بو والا "گھوڑے کے پیشاب کی طرح" ۔ نکلتے وقت ٹھنڈا محسوس ہو ۔ گندلا ۔ ایسا دکھائی دے جیسے شراب کے پیپے میں سے شراب کا آخری حصہ (تلچھٹ) نکلتا ہے ۔

زخم ۔ زخموں میں سے جلد خون بہے ۔ منہ کے کناروں میں زخم (نیٹرم میور) پھانس کا سا درد خصوصاً چھونے پر (ہیپر) ٹیڑھے میڑھے بے قاعدہ کنارے جڑ کچے گوشت کی طرح دکھائی دے ۔ بہت زیادہ دانے ۔ پارہ یا آتشک کے بعد یا دونوں کا ملا جلا اثر خنازیری تاثر پر ۔

ترادشیں (سیلان) پتلی ۔ متعفن ۔ تیز ۔ سوزش پیدا کرنے والی ۔ بھورا یا زردی مائل سبز میلے رنگ کا مواد جس سے زخم شاذو نادر ہی مندمل ہو سکیں ۔

سیلانِ خون ۔ تپ محرقہ یا ٹائیفس میں سیلان خون آنتوں سے (کروٹیلس)

میورٹیک ایسڈ) اسقاط یا وضع حمل کے بعد سخت جسمانی محنت سے، چمکدار سرخ۔ مقدار میں زیادہ یا سیاہ رنگ کا۔

کڑکن۔ کانوں میں چباتے وقت۔ جوڑوں میں حرکت کرتے وقت (کوکولس۔ گریفائیٹیس)

مہاسے۔ کنڈائی لوماٹا۔ سوزاکی یا آتشکی۔ بڑے دانے دار پھول یا گچھے کی طرح دھونے پر فوراً خون بہے۔ تر، رسنے والے۔ چبھن دار درد۔ (سٹافی سگیریا۔ تھوجا)

یہ دوا خاص طور پر جسم کے مخارج کی بلغمی جھلیوں پر جہاں جلد اور بلغمی جھلیاں ملتی ہیں اثر کرتی ہے۔ مثلاً منہ، ناک، مبرز، مقعد، پیشاب کی نالی شرم گاہ (میورٹیک ایسڈ)

تعلق: معاون۔ آرسنک۔ کیلیڈیم۔

متضاد: لیکے سس۔

مشابہ۔ آرسنک۔ مینفر کے خدشہ اور خوف میں۔

اکثر اوقات اسے مرک سے تفریق (امتیاز) کرنا مشکل ہوتا ہے لیکن نائٹرک ایسڈ کے مریضوں کے بال سیاہ ہوتے ہیں جب کہ مرک کے ہلکے رنگ کے۔

یہ دوا ان تکلیفات کو سکون دیتی ہے جو مرکری کے بے جا استعمال سے یا ڈیجی ٹیلیس کی بڑی بڑی اور بار بار خوراکوں سے پیدا ہوئی ہوں۔ خصوصاً جب اعصابی ہیجان ہو۔

یہ دوا کلکیریا۔ ہیپر۔ مرک۔ نیٹرم کارب۔ پلساٹیلا یا تھوجا کے بعد بہتر کام کرتی ہے لیکن کالی کارب کے بعد زیادہ مؤثر ہوتی ہے۔



زیادتی: شام کے وقت، اور رات کے وقت۔ آدھی رات کے بعد چھونے سے۔ موسم کی تبدیلی سے۔ پسینہ کے دوران جاگنے پر۔ جب چلتا ہو۔
کمی۔ جب گاڑی میں سواری کر رہا ہو (برعکس کوکولس)

---

# نکس موسکاٹا

## NUX MCSCHATA

یہ دوا خصوصاً اعصابی ہسٹریکل مزاج (اختناق الرحم) عورتوں اور بچوں کے لیے ہے (اگنیشیا) جن کی جلد خشک ہو اور شاذونادر پسینہ آئے حمل کی شکایات۔

بڑھاپے کی کمزوری۔ بوڑھے لوگوں کی خرابی معدہ۔ بدہضمی۔
ذکی الحسی۔ روشنی سے۔ سننے کی۔ سونگھنے کی۔ چھونے کی۔
تمام شکایات میں۔ غنودگی اور نیند کا غلبہ (انٹم ٹارٹ۔ اوپیم) یا غشی کا رجحان یہاں تک کہ معمولی سے درد سے بھی (ہیپر) تکلیفات غنودگی یا غلبہ نیند پیدا کر دیتی ہیں۔
غنودگی اور بے ہوشی۔ نیند کی مستی جس پر قابو نہ ہو۔
دماغ غیر حاضر (انہاک) سوچ نہ سکے۔ ہر چیز سے بے پرواہی۔
حافظہ کی کمزوری یا حافظہ ندارد (اناکارڈیم۔ ٹیک کینیم۔ لائیکو پوڈیم)
لکھتے وقت۔ بولتے وقت یا پڑھتے وقت خیالات غائب ہو جائیں۔

غلط الفاظ استعمال کرے۔ اچھی طرح دیکھی بھالی سڑکوں اور محلّوں کو پہچان نہ سکے (کنابس انڈیکا۔ ییکے سس)

گھڑی میں ماشہ۔ گھڑی میں تولہ (مزاج ہر گھڑی بدلتا رہے) ایک لمحہ میں ہنسے اور دوسرے میں چلائے (کروکس۔ اگنیشیا) یکایک غم گینی سے خوشی میں تبدیل ہو جائے اور خوش مزاجی سے بالکل خاموشی اختیار کرے" (پلاٹینا)

آنکھوں میں خشکی۔ خشکی کی وجہ سے پپوٹے بھی بند نہ کر سکے۔

منہ میں بے حد خشکی (ایپس۔ ییکے سس) زبان اس قدر خشک کہ منہ میں تالو سے چپک جائے۔ تھوک دھنکی ہوئی روئی کی طرح معلوم ہو۔

حلق میں خشکی، سختی لیکن پیاس ندارد (پلسا ٹیلا)

سخت خشکی کا احساس بغیر پیاس کے اور بغیر زبان کی حقیقی خشکی کے۔

تمام اعضا میں جن پر وہ لیٹے بے حد درد (بیپ ٹیشیا۔ پائروجینم) بستر کے زخموں کا رجحان۔

ذرا سے زیادہ کھا جانے سے درد سر پیدا ہو جائے۔ معدہ میں درد اور پریشانی جب کھاتا ہو یا کھانے کے فوراً بعد (کالی بائی)

ہر کھانے کے بعد شکم میں بے حد اپھار

دست۔ موسم گرما میں ٹھنڈی چیزیں پینے سے۔ موسم خزاں کے وبائی دست۔ سفید دست (کالچی کم) اُبلے ہوئے دودھ کے پینے سے دست دانت نکلنے کے دوران دست۔ حمل کے دوران دست۔ نیند کے غلبہ اور غشی کے ساتھ موسم خزاں میں وبائی سفید متعفن دست (کالچیکم)

ہر حیض کے موقع پر منہ۔ حلق۔ زبان میں ناقابل برداشت خشکی خصوصاً



جب مریضہ سوتی ہو۔

لیکوریا (سیلان) بجائے حیض کے (کوکولس) مریضہ زبان میں خشکی کی وجہ سے جاگ جائے۔ (ییکے سس) رحم میں ریاح یعنی ہوا (لیک کینینم۔ لائیکوپوڈیم)

درد۔ متلی اور قے۔ دورانِ حمل۔ رحم کے منہ پر پیپری یعنی چھلّے کے لگانے سے۔

یکایک آواز بیٹھ جائے جس کی زیادتی ہوا کی مخالف سمت میں چلنے سے ہو (یوفریشیا۔ ہیپر)

کھانسی پیدا ہو۔ بستر میں گرم ہو جانے سے۔ گرمی لگنے سے۔ حمل کے دوران (کونیم) نہانے سے یا پانی میں کھڑے ہونے سے۔ ٹھنڈی مرطوب جگہوں میں رہنے سے (زنیٹرم سلف) کھانے کے بعد تر اور پینے کے بعد خشک۔

نیند۔ نہ رکنے والی غنودگی۔ نیند کی مستی جیسے نشہ پیا ہو۔ بے ہوشی۔ چپ چاپ۔ بے حس و حرکت پڑا رہے۔ آنکھیں مسلسل بند رہیں (خراٹے دار سانس کے ساتھ۔ اوپیم)

وجع المفاصل۔ بائی کی تکلیفات۔ پاؤں بھیگنے سے۔ جب جسم گرم ہو گیا ہو تو ٹھنڈی ہوا کے جھونکوں کے لگنے سے (اکونائیٹ۔ برائی اونیا) زیادتی ٹھنڈے مرطوب موسم میں یا ٹھنڈے تر کپڑوں سے (رسٹاکس) بائیں کندھے میں (فیرم)

پیٹھ کا درد جب گاڑی میں سواری کرتا ہو۔

تھکاوٹ۔ ذرا سی محنت کے بعد لیٹ ہی جانا پڑے۔

تعلق: نکس موسکاٹا سے اثر زائل ہوتا ہے۔ پارہ کے بخارات سونگھنے

کاقولنج (ماصی (سیسے کے درد شکم کا) تارپین کے تیل کا، شرابوں کا خصوصاً گندی بیئر (جَو کی شراب) کا۔

زیادتی: ٹھنڈے مرطوب ہوا دار موسم میں (روڈوڈنڈرن) موسم کی تبدیلیوں سے۔ ٹھنڈی غذا۔ پانی یا ٹھنڈے پانی میں نہانے سے۔ گاڑی کی سواری سے (کوکولس) درد والی جانب لیٹنے سے (بلا درد والی جانب لیٹنے سے پلسٹلا)

کمی۔ خشک گرم موسم میں۔ گرم کمرہ میں۔ گرم کپڑوں میں لپٹنے سے۔

## نکس وامیکا

NUX VOMICA ~

یہ دوا پتلے دُبلے۔ چڑچڑے) غصہ ور) محتاط۔ پرجوش آدمیوں کے لیے جن کے بال سیاہ ہوں اور جن کا مزاج صفراوی ہو یا دموی ہو۔ مفید ہے اس دوا کے انسان جھگڑالو۔ کینہ ور اور بدخواہ ہوتے ہیں نیز ان میں اعصابیت اور غم گینی پائی جاتی ہے۔

پتلے۔ دبلے۔ غصہ ور اور اعصابی طبیعت کے۔ عیاش۔ بدہضمی اور بواسیر کے شکار (وہ لوگ جن کے بال ہلکے اور آنکھیں نیلی ہوں۔ لوبیلیا)

نکس وامیکا خصوصاً ان آدمیوں میں کامیابی سے استعمال ہو سکتا ہے جو سرگرم اور پرجوش مزاج کے ہوں اور جن کے مزاج میں غصہ۔ چڑچڑاپن بے صبری ہو اور جن کا رجحان غصہ۔ بغض یا فریب دہی کی طرف ہو۔"
(ہنی مین اعظم)



پریشانی کے ساتھ غصہ اور خودکشی کرنے کا رجحان لیکن مرنے سے ڈرے۔ غم گینی۔ مالیخولیا، وغیرہ، میز کرسی پر کام کرنے والے علمی ادبی مطالعہ کرنے والے جو زیادہ تر گھر پر رہتے ہوں۔ بہت کم ورزش کرتے ہوں۔ معدہ اور شکمی تکلیفات اور قبض کے شکار رہتے ہوں خصوصاً شرابی لوگ۔

بے حد ذکی الحسی بیرونی اثرات سے۔ شور۔ خوشبو یا بدبو۔ روشنی یا راگ سے (نکس موسکاٹا) معمولی سی تکالیف ناقابل برداشت ہوں (کیمومِلا) ہر بے ضرر نقطے سے انہیں تکلیف پہنچے (اگنیشیا)

وہ انسان جو بہت محتاط رہتے ہوں لیکن جو جلد جوش میں یا غصہ میں آتے ہوں۔ زود رنج اور سرکش۔

اثراتِ بد۔ قہوہ۔ تمباکو۔ شراب۔ منشیات۔ تیز مصالحے یا مصالحہ دار غذاؤں۔ بسیار خوری (انٹم کروڈ) لمبی مسلسل دماغی محنت۔ بیٹھے رہنے کی عادت بے خوابی (کوکولس۔ کالچیکم۔ نائٹرک ایسڈ) گرم یا پیٹنٹ ادویہ ٹھنڈے پتھروں پر خصوصاً موسم گرما میں بیٹھنے کے۔

ان مریضوں کے آغاز علاج کے لیے بہترین دواؤں میں سے ایک دوا ہے جن کا علاج قبل ازیں مختلف قسم کے مکسچروں۔ کڑوی دواؤں۔ مسہل یا جلابوں یا نیم حکیم کی دواؤں یا "گرم دواؤں" سے کیا گیا ہو۔ بشرطیکہ علامات بالمثل ہوں۔

تشنجی دورے ہوش و حواس کے ساتھ (سٹرکینا) زیادتی غصے۔ جذبات چھونے اور حرکت سے۔

درد سرسراہٹ والے چبھن کے سے۔ سخت۔ ہلکے۔ جن کی زیادتی حرکت سے یا چھونے سے ہو۔

رجحان (غش کھانے یا کمزور ہونے کا (نکس موسکاٹا ۔ سلفر) خوشبو یا بدبو سے ۔ صبح کے وقت ۔ کھانے کے بعد ۔ ہر دردِ زہ کے بعد ۔

شام کے وقت بیٹھے ہونے پر سو جانے سے باز نہ رہ سکے یا سونے کے وقت سے گھنٹوں قبل پڑھتے وقت نیند آجائے اور تین چار بجے صبح جلد پو پھٹنے کے قریب خواب بھری نیند میں سو جائے جس سے جگانا مشکل ہو اور اس کے بعد جاگنے پر تھکاوٹ اور کمزوری محسوس کرے (دیکھیں پلساٹیلا کے)

نزلہ ۔ معصوم بچوں کی ناک بند ہو جائے (امونیا کارب ۔ سمبوکس) زکام رات کے وقت خشک، دن کے وقت بہے ۔ زیادتی گرم کمرے میں اور کمی ٹھنڈی ہوا میں ۔ ٹھنڈی جگہوں میں یا ٹھنڈے پتھر پر بیٹھنے سے زکام ۔

ڈکار ۔ کھٹی ۔ کڑوی ۔ متلی اور قے ہر روز صبح کے وقت ۔ کمزوری اور افسردگی کے احساس کے ساتھ ۔ کھانے کے بعد ڈکار

متلی ۔ مسلسل کھانے کے بعد ۔ صبح کے وقت ۔ تمباکو نوشی سے اور محسوس کرے " اگر میں قے کر سکوں تو بہتر ہو جاؤں "

معدہ ۔ کھانے کے ایک یا دو گھنٹہ بعد بوجھ جیسے پتھر سے ہو (فوراً بعد کالی بائی ۔ نکس موسکاٹا) کلیجہ کا جلنا ۔ کھنچاوٹ (کسا ہوا) کپڑے ڈھیلے کرنے پڑیں ۔ کھانے کے بعد دو تین گھنٹہ تک دماغی کام نہ کر سکے ۔ سات کو کھانے کے بعد نیند کی سستی ۔ معدہ کی تکلیفات ۔ پریشانی ۔ تفکر ۔ برانڈی شراب ۔ قہوہ ۔ منشیات ۔ ادویات ، مقویات ، رات کے جاگنے اور مرغن چیزیں کھانے وغیرہ سے ۔

قبض ۔ بار بار بے سود حاجت ۔ پاخانہ تھوڑی مقدار میں نکلے (اوپری



حصہ شکم میں بار بار پاخانہ کی حاجت ۔ اگنیشیا ۔ وریٹرم) احساس جیسے پاخانہ کی حاجت ختم نہیں ہوئی ۔

بار بار حاجت پاخانہ کی ۔ پریشان کن ۔ بے سود حاجت ۔ جس میں کمی وقتی طور پر پاخانہ کے بعد ہو جائے ۔ صبح کے وقت اٹھنے کے بعد ۔ دماغی محنت کے بعد (آنتوں میں کاہلی ۔ حاجت ندارد ۔ برائی اونیا ۔ اوپیم ۔ سلفر)

یکے بعد دیگرے قبض اور دست (سلفر ۔ وریٹرم) ان انسانوں میں جنہوں نے عمر بھر مسہل اور جلاب لیے ہوں ۔

حیض ۔ بہت جلد ۔ مقدار میں زیادہ ۔ زیادہ دن رہے ۔ یا کئی دن معمول سے زیادہ رہے اور جس کے آغاز پر تکالیف شروع ہو جائیں اور بعد میں بھی قائم رہیں ۔ ہر دو ہفتہ کے بعد بے قاعدہ ۔ کبھی ٹھیک وقت پر نہ ہو ۔ بند ہو اور پھر جاری ہو جائے ۔ (سلفر) حیض کے دوران اور حیض کے بعد دیرینہ علامات یا تکالیف زیادہ ہو جائیں ۔

دردِ زہ ۔ شدید دورہ والے ۔ پاخانہ یا پیشاب کی حاجت پیدا کریں ۔ دردوں کی زیادتی کمر میں ۔ زچہ گرم کمرہ پسند کرے ۔

پھٹا ہوا ہرنیا خصوصاً ناف میں ۔

درد کمر (پیٹھ) بستر میں کروٹ بدلنے کے لیے اٹھ کر بیٹھنا پڑے

درد کمر ۔ باہ کی کمزوری سے ۔ جلق سے ۔

سردی یا ٹھنڈی ہوا سے نفرت ۔ جاڑا ہر معمولی حرکت سے چادر اتارنے سے ۔ بخار کے ہر مرحلہ میں اوڑھنا ہی پڑے ۔ یعنی سردی بخار اور پسینہ ہر سہ مرحلوں میں ۔

بخار۔ بخار کی تیزی۔ تمام جسم آگ کی طرح گرم جلتا ہوا۔ (ایکونائٹ) چہرہ میں سرخی اور گرمی۔ حدت (بیلاڈونا) ان سب کے باوجود مریض نہ تو حرکت کر سکے اور نہ کپڑا اتار سکے کیونکہ سردی محسوس کرے۔

تعلق۔ معاون۔ سلفر قریب ہر مرض میں۔
متضاد۔ زنکم کے جس کو قبل یا بعد نہیں دینا چاہیئے۔
آرسنک۔ اپیکاک۔ فاسفورس۔ سیپیا۔ سلفر کے بعد بہتر کام کرتا ہے۔

نکس کے بعد برائی اونیا۔ پلساٹیلا۔ سلفر بہتر کام کرتے ہیں۔
نکس کو سوتے وقت دینا چاہیئے یا بستر میں جانے سے کئی گھنٹے پہلے دینا چاہیئے دل و دماغ اور جسم کے آرام کی حالت میں یہ دوا بہتر کام کرتی ہے۔

زیادتی: صبح کے وقت۔ چار بجے صبح جاگنے پر دماغی محنت سے۔ کھانے یا زیادہ کھانے کے بعد۔ چھونے سے۔ شور و غل سے۔ غصہ سے۔ گرم مصالحوں سے۔ سُن کرنے والی ادویہ سے۔ خشک موسم میں ٹھنڈی ہوا میں۔
کمی۔ شام کے وقت جب آرام کرتا ہو۔ لیٹ جانے سے اور مرطوب موسم میں (کاسٹی کم)

---



# اوپیم

OPIUM

یہ دوا خصوصاً بچے اور بوڑھے آدمیوں کے لیے ہے۔ امراض بچپن کے پہلے اور دوسرے زمانہ کے (بریٹیا کارب۔ ملی فولیم) وہ انسان جن کے بال ہلکے ہوں۔ عضلات ڈھیلے اور جسم میں تحریک کی کمی۔

ادویہ اثر نہ کریں۔ اثر منعکسہ میں کمی۔ بالمثل ادویہ نظام جسم میں کوئی اثر پیدا نہ کریں (کاربوویج۔ لاروسریسس۔ ویلیریانہ)

تکلیفات: بے ہوشی اور جزوی یا مکمل فالج کے ساتھ۔ تکلیفات جو ڈر سے پیدا ہوں۔ ڈر باقی رہنے کے بُرے اثرات سے (ایکونائٹ ہیوسمس) لگنیشی کے کوئلہ کے دھوئیں یا بخارات سے۔ گیس میں سانس لینے سے تکالیف۔ شرابیوں کی تکالیف۔

تمام تکلیفات جن کے ساتھ بہت غنودگی ہو۔ تمام تکلیفات بلا درد کے جن میں مریض کسی بات کی بھی شکایت نہ کرے۔ مریض کچھ نہ چاہے۔

تشنج۔ بچوں کا اجنبیوں کے نزدیک آنے سے۔ والدہ کے ڈر جانے کے بعد بچے کے دودھ پینے سے (ہیوسمس۔ والدہ کے غصہ کے بعد دودھ پینے سے کیموملا نکس) چلانے سے۔ آنکھیں آدھی کھلی اور اوپر کی طرف مڑی ہوئی۔

چیخ تشنج کے قبل یا دوران (ایپس ۔ ہیلی بورس) گہری خراٹے دار سانس ہوا اندر لے جاتے اور باہر نکالتے وقت ۔

ہذیان ۔ مسلسل باتیں کرے ۔ آنکھیں کھلی رہیں ۔ چہرہ سرخ ۔ پھولا ہوا ۔ یا بے ہوشی ۔ آنکھوں میں چمک اور آدھی کھلی ہوئی ۔ چہرہ سفید ۔ پیلا گہری بے ہوشی ۔ ہذیان سے قبل غنودگی ۔

مریضہ خیال کرے کہ وہ اپنے گھر میں نہیں ہے (برائی اونیا) یہ خیال مسلسل دماغ میں رہے ۔

نیند کے دوران ۔ بستر کے کپڑے نوچے (جاگنے کی حالت میں کوچے بیلاڈونا ۔ ہیوسمس)

ارتعاش ہذیانی یعنی کانپنے والا ہذیان ۔ بوڑھے لاغر شدہ آدمیوں میں چہرہ پر پھلاوٹ ۔ غنودگی ۔ آنکھوں میں جلن ۔ گرم خشک ۔ اونچے خراٹوں کے ساتھ ۔

نیند ۔ بھاری غنودگی کی ۔ خراٹے دار سانس کے ساتھ ۔ چہرہ سرخ ۔ آنکھیں آدھی بند ۔ خوں فشاں ۔ جلد پر گرم پسینہ تشنجی دورے کے بعد ۔

نیند کی مستی ہو ۔ مگر نیند نہ آئے (بیلاڈونا ۔ کیمو ملا) بے خوابی سننے کی طاقت میں تیزی کے ساتھ یہاں تک کہ گھڑی کی ٹک ٹک اور بہت دور پرندوں کی آواز سے نیند نہ آئے اور جاگتی رہے ۔

نیند آ جانے پر سانس رک جائے (گرنڈیلیا ۔ لیکیسس)

مریضہ کو بستر اتنا گرم معلوم ہو کہ اس پر لیٹ نہ سکے (بستر سخت معلوم ہو ۔ آرنیکا ۔ برائی اونیا ۔ پائرو جینیم) اکثر بستر میں اِدھر اُدھر حرکت کرے ۔ ٹھنڈی جگہ حاصل کرنے کے لیے چادر اتارنا ہی پڑے ۔



آلاتِ ہضم بالکل کاہل اور سست ہو جائیں ۔ آنتوں کی حرکت الٹی ہو جائے ۔ یا مفلوج ہو جائے ۔ آنتیں بند معلوم ہوں ۔

قبض بچوں کا ۔ موٹی تازی اچھے مزاج والی مستورات کا (گریفائٹس) آنتوں کی کاہلی یا فالج سے حاجت ندارد ۔ سیسہ کے زہر سے ۔ پاخانہ سخت سیاہ گول سدّے (چیلی ڈونیم ۔ پلمبم ۔ تھوجا) پاخانہ تھوڑا سا نکل کر پھر اندر چلا جائے (سلیسیا ۔ تھوجا)

پاخانہ از خود ۔ خصوصاً ڈر کے بعد (جلسی میم) سیاہ ۔ متعفن ۔ مقعد کے فالج سے ۔

پیشاب رک جائے بھرے ہوئے مثانہ کے ساتھ ۔ وضع حمل کے بعد پیشاب میں رکاوٹ یا تمباکو کے زیادہ استعمال سے پیشاب میں رکاوٹ ۔ دودھ پینے والے بچوں میں والدہ کے غصہ کے بعد ۔ بخار میں یا حاد امراض میں مثانہ یا مخرج کا فالج ۔

(سٹرامونیم میں پیشاب دب جاتا ہے یعنی نہیں بنتا جب کہ ادیپیم میں پیشاب کی تراوش کم نہیں ہوتی اور مثانہ بھرا ہوتا ہے یعنی مثانہ کا بھرا ہونا محسوس نہیں ہوتا)

ادیپیم سے آنتیں اس قدر کاہل ہو جاتی ہیں کہ تیز سے تیز سلاب بھی کام نہیں دیتا ۔ ڈاکٹر ہیرنگ ۔

مسلسل (نہ درست ہونے والے) دست ان لوگوں میں جو اس کو بڑی مقدار میں کھاتے رہے ہوں ——— ڈاکٹر ڈیلی

یکایک حاد بخار (تپ ۔ قوبا) کے دانے اندر چلے جائیں جس کی

وجہ سے دماغ مفلوج ہو جائے یا تشنجی دورے شروع ہو جائیں (زنکم)

سوکھا - بچوں کی جلد پر جھریاں پڑ جائیں اور وہ چھوٹے سے سوکھے ہوئے بوڑھے آدمیوں کی طرح نظر آئیں - (ابروٹینم)

تعلق : اگر زہریلی مقدار میں افیون دی گئی ہو تو تیز قہوہ - نکس اور پوٹاشیم پرمگنیٹ دینا چاہیے - مریض کو مسلسل حرکت میں رکھنا چاہیے -

جب علامات ملتی ہوں تو ہومیو پیتھی کی طاقتیں افیم کے اثرات کو دور کر سکتی ہیں۔

مقابلہ کریں ایپس - بیلاڈونا - ہیوسمس - سٹرامونیم اور زنکم -

زیادتی : نیند کے دوران اور بعد (ایپس - لیکیسس) جب پسینہ آتا ہو گرمی سے - منشیات سے -

کمی - سردی سے مسلسل چلنے سے -

---

# پٹرولیم

PETROLEUM

یہ دوا ان انسانوں کے لیے مفید ہے جن کے بال ہلکے اور جلد صاف ہو غصہ ور - لڑاکا طبیعت (نکس) معمولی سی باتوں پر ناراض ہو جائیں (اگنیشیا - میڈورینم) ہر بات پر غصہ آ جائے۔

تکلیفات - گاڑی کی سواری سے - ریل گاڑی سے - جہاز میں (کوکولس)



سیلنی کولا)

تکلیفات جو گرج طوفان کے قبل اور دوران بڑھ جائیں (نیٹرم کارب فاسفورس - سورینم)

علامات تیزی سے آئیں اور اسی طرح تیزی سے جائیں (بیلاڈونا - میگنیشیا فاس - برعکس پلاٹینا - سٹانم کے)

دوران نیند یا ہذیان - خیال کرے کہ ایک ٹانگ دوہری ہے - یہ کہ کوئی دوسرا آدمی اسی کے بستر میں اس کے ساتھ لیٹا ہے - یہ کہ بستر میں دو بچے ہیں - (ویریٹرم)

چکر اٹھنے پر (برائی اونیا) گدی میں چکر - چکر جیسے نشہ پیا ہے - بحری سفر کی قے کا سا (کوکولس)

درد سر گدی میں جو سکہ کی طرح بھاری ہو - دبانے والا - چپکنے والا - درد سر ایسا معلوم ہو جیسے سر میں ہر چیز زندہ ہے - سن - چوٹ کا سر درد - جیسے لکڑی کا بنا ہو -

درد شکم - حمل میں - دبانے والے کھینچنے والے دردوں کے ساتھ جب بھی معدہ خالی ہو - سکون ہو مسلسل کھانے سے (اناکارڈیم - چیلیڈونیم - سیپیا)

دست - زرد پانی کے سے پچکاری کی طرح - گو بھی کھانے کے بعد - کھٹی چیزوں کے بعد - بحالت حمل - آندھی و طوفانی موسم میں - ہمیشہ دن کے وقت -

تمام جسم میں درد بھری ذکی الحسی - تمام کپڑوں سے درد ہو چھوٹی سی چوٹ بھی پک جائے (ہیپر)

ہاتھوں کی جلد کھرکھری - پھٹی ہوئی - انگلیوں کی نوکیں کھرکھری پھٹی ہوئی پھری ہوئی - ہر موسم سرما میں - پاؤں کی جلد نازک اور حساس - پاؤں پر متعفن پسینہ ہو (گریفائٹس - سینی کولا - سلیشیا)

نملہ کے دانے - آلات تناسل میں جو سیون اور رانوں تک جائیں خارش سُرخی - جلد پھٹی ہوئی کھرکھری - جون ہے - خشک یا تر -

تلوؤں اور ہتھیلیوں میں حدت اور جلن (سنگوئنیریا - سلفر)

ہر دو عورت اور مرد کے بیرونی آلات تناسل پر پسینہ اور نمی -

ہاتھوں میں درد - خارش - بوائیاں - ہاتھ پھٹ جائیں - زیادتی ٹھنڈے موسم میں - بستر کے زخم -

قلب کے گرد ٹھنڈک کا احساس (کاربو انیملس - کالی میور - نیٹرم میور)

**تعلق:** سیسہ سے زہر چڑھنے کے لیے یہ ایک بہترین اثر زائل کرنے والی دوا ہے -

جلد کی علامات موسم سرما میں زیادہ ہو جاتی ہیں اور موسم گرما میں بہتر ہوتی ہیں (الیومنیا) اگر جلدی علامات دب جائیں تو دست پیدا ہو جاتے ہیں - زیادتی - گاڑی میں چڑھنے سے (کوکولس - سینی کولا) آندھی گرد کے موسم میں - بہار کے میں (الیومنیا)

---



# پیٹروسیلینم

PETROSELINUM

سوزنی بخار - جس کے ساتھ چوٹ یا دیرینہ ورم مثانہ یا پیشاب کی نالی کی تنگی ہو - جس کے ساتھ شکم کی تکالیف یا ہاضمہ (قوت جاذبہ) کی خرابی ہو - پیاس اور بھوک لیکن جونہی کھانے یا پینے بیٹھے تو خواہش ختم ہو جائے (برعکس کلکیریا کے)

## یکایک پیشاب کی حاجت (کینتھرس)

بچہ کو یکایک پیشاب کی حاجت ہو اور اگر فوراً نہ کرایا جائے تو درد سے اوپر نیچے کودے -

جلن اور سرسراہٹ - سیون سے تمام پیشاب کی نالی بھر میں - مستورات کے حفرہ زورقیہ (کشتی نما نشیب) میں بار بار شہوانی سرسراہٹ سوزاک - فوری نہ رکنے والی پیشاب کی حاجت - پیشاب کی نالی میں گہری شدید - کٹن - خارش - مریض کو کسی سخت چیز سے مسلنا پڑے تا کہ پیشاب کی نالی میں سکون حاصل کر سکے - عضو کی جڑ میں یا مثانہ کی گردن پر درد - قرحہ

**تعلق:** مقابلہ کرو - کنابس سٹائیوا - کینتھرس - مرکیورس پیشاب کی فوری حاجت میں -

# فاسفورک ایسڈ

PHCSPHCRIC ACID

یہ دوا ان آدمیوں کے لیے مفید ہے جو پہلے مضبوط ہوں ۔لیکن اب رطوبات زندگی کے ضائع ہو جانے کی وجہ سے یا کثرت جماع سے کمزور ہو چکے ہوں (چائنا) شدید حاد امراض، جو آزردگی یا مسلسل اخلاقی جذبات مثلاً غم تفکرات ۔ناکام محبت وغیرہ سے کمزور ہو چکے ہوں ۔

تکلیفات ۔تفکرات ۔آزردگی ۔غم ۔رنج ۔علالت یاد وطن سے ۔ (اگنیشیا) نیند کی مستی ۔رونے کی رغبت ۔رات کے پسینے ۔صبح کے قریب ۔

سفید ۔پیلا ۔بیمار نما چہرہ ۔آنکھیں دھنسی ہوئی اور آنکھوں کے گرد نیلے یا سیاہ حلقے ۔

حلیم ۔مان جانے والی طبیعت (پلساٹیلا)

**بے ذوق ۔بے پرواہ ۔بے توجہ** زندگی کے کاروبار سے بے پرواہ ۔غم و الم سے کمزور شدہ اور حواس باختہ ان اشیاء سے بے پرواہ جن سے اسے خاص دلچسپی تھی خصوصاً اس کے ساتھ اگر کمزوری اور لاغری بھی ہو ۔

ہذیان ۔بڑبڑاہٹ والا ۔سمجھ نہ آئے ۔غشی میں یا غنودگی کی نیند میں پڑا رہے ۔تمام امور ارد گرد کے حالات سے بے خبر جب جگایا جائے تو پورے طور پر ہوش میں آ جائے ۔جواب دے بہت آہستہ آہستہ مگر ٹھیک اور پھر غنودگی طاری ہو جائے ۔

بچوں اور جوان آدمیوں میں جو بہت جلد بڑھ جائیں یعنی نشوونما پا جائیں ۔



(کلکیریا ۔کلکیریا فاس) پٹھوں میں اور اعضا میں درد جیسے کوٹے پیٹے گئے ہوں ۔

درد سر ۔جانوروں پر کھیلنے والا اوزان ۔لمبے رنج و الم سے یا اعصاب کے کمزور ہو جانے سے ۔گدی اور گردن پشت میں عموماً پیچھے سے آگے کی طرف جس کی زیادتی ذرا سی حرکت سے ۔شور سے ۔خصوصاً راگ اور گانے سے ہو اور کمی لیٹنے سے ہو (برائی اونیا ۔جلسی میم ۔سلیشیا)

درد سر اسکول کی طالبات کا آنکھوں پر زور پڑنے سے یا آنکھوں کے زیادہ استعمال سے (کلکیریا فاس ۔نیٹرم میور) ان طالب علموں کا جو بہت تیزی سے بڑھ رہے ہوں ۔

وہ مریض جو کانپتے ہوں ۔جن کی ٹانگیں کمزور ہوں جو جلد جلد ٹھوکریں کھاتے ہوں ۔غلط قدم رکھتے ہوں ۔کمزور اور زندگی کے کاموں سے بے پرواہ) ۔

ہڈیوں میں مزمن ورم ۔خنازیری ۔آتشکی ۔سائیکوٹک ۔پارے سے پیدا شدہ ورم، ہڈیوں کی جھلیاں متورم ۔درد جلن دار پھاڑنے والے جیسے ان کو چاقو سے کھرچا گیا ہو (رسٹاکس) ہڈیوں کا سڑنا ۔ہڈیوں کا نرم یا ٹیڑھا ہونا لیکن ہڈیاں مُردار نہ ہوں ۔بڑھنے والے درد ۔

بازوؤں اور ٹانگوں کے اعصاب میں سوراخ کرنے والے کھینچنے والے اور کھودنے والے درد ۔بازو یا ٹانگ کے کٹ جانے کے بعد ٹنڈ (ٹھونٹھ) کے ریشوں کا مردار ہونا (ایلیم سیپا)

دست ۔بلا درد کے کمزوری پیدا نہ کریں ۔سفید یا زرد پانی کے ۔بے کھٹی اشیاء سے (راز خود ریاح کے ساتھ (ایلو ۔نیٹرم میور) ہیضہ کے سے ۔ڈر اور خوف سے ۔

پیشاب - دودھ کی مانند جس میں جیلی کے مانند خون کے ٹکڑوں کی ملاوٹ ہو - بہت جلد پھٹ جائے - پیشاب رات کے وقت کثیر مقدار میں صاف پانی کا سا - جس میں فوراً سفید سا دھواں بن جائے (فاسفیٹ کی زیادتی - اعصاب ضائع ہوتے جائیں)

جب مریض اپنے کردار بد سے بہت ہی پریشان ہو (مقابلہ کرو - ڈائسکوریا - سٹافی سیگریا)

احتلام - انزال - بار بار مقدار میں زیادہ کمزور کرنے والے - جماع کے بعد - بعد میں خواہش کی زیادتی - ایک رات میں کئی بار - غمگین اور شفا سے مایوس (مشت زنی کی نہ رکنے والی خواہش کے ساتھ - سٹیلیگو)

سینہ - بولنے یا کھانسنے سے کمزوری (سٹانم) (ق) میں کمزوری - رطوبات زندگی کے ضائع ہو جانے سے اعصابی کمزوری - جلد جلد بڑھنے سے افسردہ دماغی جذبات سے سینہ میں کمزوری -

دماغی ٹائیفائیڈ یا ٹائیفس - مکمل لاپرواہی و غنودگی - کسی بات کی طرف دھیان نہ دے "پتھر کی طرح گرد و نواح کے حالات سے بے پرواہ پڑا رہے" - آنتوں سے سیلان خون - خون سیاہ -

**تعلق :** مقابلہ کرو - فاسفورس - پلساٹیلا - پکرک ایسڈ - سلیشیا - میوریٹک ایسڈ ٹائیفائیڈ میں - نائٹرس سپرٹس ڈلسس - غنودگی اور ہذیان میں -

فاسفورک ایسڈ چاٹنا کے قبل اور بعد میں بہتر کام کرتا ہے - جب کمزور کرنے والے پسینے - اسہال اور کمزوری موجود ہوں - کھانے کے بعد کمزوری اور غشی میں نکس کے بعد بہتر کام کرتا ہے -



زیادتی ؛ دماغی جذبات سے - رطوبات زندگی خصوصاً منی کے ضائع ہو جانے سے - مشت زنی سے - کثرتِ جماع سے - بولنے سے سینہ میں کمزوری پیدا ہو (سٹانم)

---

# فاسفورس
## PHOSPHORUS

یہ دوا لمبے دُبلے دموی مزاج انسانوں کے لیے ہے جن کی جلد خوبصورت پلکیں نازک - بال خوب صورت یا سُرخ رنگ کے ہوں اور تیز فہم اور بہت ذکی الحس طبیعت کے ہوں -

کمسن لوگ جو بہت جلدی بڑھ رہے ہوں - جھکنے کی طرف راغب ہوں (جھک کر چلیں - سلفر) جن میں خون کی کمی ہو - بوڑھے آدمی جن کو صبح سویرے دست آتے ہوں -

اعصابی کمزوری - دوسروں کو اپنی طرف متوجہ کرنے کی خواہش کرتے ہوں (سلیشیا)

تمام حواس حد سے زیادہ ذکی الحس - تمام بیرونی اثرات مثلاً روشنی شور وغل - خوشبو بدبو - چھونے وغیرہ سے -

بے چینی - چلبلا پن - مسلسل حرکت میں رہے ایک لمحہ بھر کے لیے بھی چپ چاپ نہ بیٹھ سکے نہ کھڑا رہ سکے (بے چینی - چلبلا پن پاؤں کا - زنکم) جلن - چھوٹی چھوٹی جگہوں میں ریڑھ کے ساتھ ساتھ - دونوں کندھو

کے درمیان (جیسے برف کا ٹکڑا رکھا ہو یک منقس) یا شدید گرمی پیٹھ پر دوڑتی محسوس ہو۔ ہاتھوں کی ہتھیلیوں کی (ریکے سس) سینہ اور پھیپھڑوں میں۔ جسم کے ہر عضو اور ہر ریشہ میں (آرسنک۔ سلفر) عموماً نظام اعصابی کی تکالیف میں۔

سیلان خون کی طبیعت۔ چھوٹے چھوٹے زخموں سے زیادہ مقدار میں خون آئے (کریازوٹ۔ ریکے سس) ہر بلغمی مخرج سے۔

بے حد کمزوری اور نقاہت اعصابی کمزوری اور لرزہ (کانپنا) کے ساتھ۔ تمام جسم کی۔ رطوبات زندگی کے ضائع ہو جانے سے کمزوری اور تھکاوٹ (چائنا۔ فاسفورک ایسڈ)

درد۔ تیز، خصوصاً سینہ میں جس کی زیادتی دبانے سے ہوچاہے کتنا ہی ہلکا کیوں نہ ہو دبایا جائے۔ پسلی کی ہڈیوں درمیانی جگہ میں اور بائیں جانب لیٹنے سے زیادتی ہو یہ درد ذرا سی سردی لگ جانے سے بڑھ جائے کھلی ہوا ناقابل برداشت۔

**کمزوری۔ خالی پن کا احساس سر میں** سینہ میں۔ معدہ اور تمام شکم میں

لاپرواہ۔ بات نہ کرنا چاہے۔ جواب بہت آہستہ آہستہ دے۔ بہت سستی سے حرکت کرے (فاسفورک ایسڈ)

زندگی سے عاجز۔ تاریک پیش بینی کرے۔

بھوسی کے پرت اتریں (لائیکوپوڈیم) بال گچھوں میں گریں۔ اجڈ جگہوں کا گنجاپن۔

آنکھیں۔ آنکھوں میں گڑھے ان کے گرد نیلے یا سیاہ حلقے۔ پپوٹے



ابھرے ہوئے۔ متورم جیسے پانی بھرا ہو (اوپر کے پپوٹے کالی کارب نچلے پپوٹے ایپس)

خواہش کرے ٹھنڈی غذا اور ٹھنڈی چیزیں پینے کی۔ فرحت بخش اشیاء کی آئس کریم یعنی ملائی کی برف سے معدہ کے دردوں کو آرام ہو۔

جوں ہی پانی شکم کے اندر گرم ہو جائے۔ قے ہو جائے۔

نیم ہضم شدہ غذا کافی مقدار میں منہ کو چڑھ آئے (ایلیومنا)

متلی ہاتھوں کو گرم پانی میں ڈالنے سے۔ چھینکیں اور نزلہ ہاتھوں کو پانی میں ڈالنے سے (ایک ڈیفلوریٹم)

قبض۔ پاخانہ پتلا۔ لمبا۔ خشک۔ سخت اور نہ ٹوٹنے والا (سٹافی سگیریا) بہت کانکھنے سے اور مشکل سے نکلے (کاسٹی کم)

دست۔ جوں ہی کوئی چیز معدہ میں داخل ہو۔ مقدار میں زیادہ پچکاری کی طرح سے نکلے۔ پانی کا سا جس میں ساگو دانہ کی طرح سے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے ہوں۔ احساس **جیسے مقعد کھلی رہی ہے** (ایپس) از خود۔ ہیضہ کے زمانہ میں (جب ہیضہ کے قبل ہو۔ فاسفورک ایسڈ) صبح کے وقت بوڑھے آدمیوں میں۔

سیلان خون۔ بار بار اور مقدار میں زیادہ۔ جلد جلد بہے اور پھر کچھ وقت کے لیے بند ہو جائے۔ استحاضہ کینسر میں حیض بند ہو جانے کی حالت میں بجائے حیض کے خون منہ سے ناک سے۔ معدہ سے۔ مقعد سے یا رحم سے آئے۔

سینہ میں بھاری پن جیسے سینہ پر بوجھ رکھا ہو۔

بحالت حمل۔ پانی پینے کے ناقابل۔ پانی کے دیکھنے سے قے ہو۔

نہاتے وقت آنکھیں بند کرنی پڑیں (ہائیڈرو فوبینم)
بات نہ کر سکے کیونکہ حنجرہ میں درد ہو۔ حنجرہ میں خشکی ۔ درد ۔
کھرکھراپن ۔
کھانسی ۔ گرم جگہ سے ٹھنڈی ہوا میں جانے سے (برعکس برائی اونیا)
زیادتی ہنسنے سے ۔ بولنے سے ۔ پڑھنے سے ۔ پینے سے کھانے سے ۔ بائیں
کروٹ لیٹنے سے (ڈروسرا ، سٹانم)
پسینہ سے گندھک کی بُو آئے ۔
بائیں نچلے جبڑے کا سڑ جانا ۔
تعلق : معادن ۔ آرسنک جو اس کا ہم شکل ہے ۔ ایلم سیپا اس کا نباتاتی مشابہ ہے ۔
متضاد ۔ کاسٹی کم ۔ ایک دوسرے کے آگے اور پیچھے استعمال نہ کرنا چاہیئے ۔
فاسفورس ۔ آئیوڈیم اور کھانے والے نمک کے بے جا استعمال کے اثرات بد کو دور کرتا ہے ۔
کلکیریا یا چائنا کے بعد بہتر کام کرتا ہے ۔
ہنی مین اعظم لکھتے ہیں کہ یہ دوا نہایت عمدہ اثر کرتی ہے جب مریض پرانے ملین پاخانوں یا دستوں میں مبتلا ہو ۔
زیادتی : شام کے وقت آدھی رات کے قبل (پلساٹیلا ۔ رسٹاکس)
بائیں یا درد والی کروٹ لیٹنے سے ۔ گرج آندھی میں ۔ موسم کی تبدیلیوں خواہ گرم یا ٹھنڈی ہیں ۔
ٹھنڈی ہوا سر اور چہرہ کی علامات میں کمی کر دیتی ہے لیکن سینہ ۔



حلق اور گردن کی علامات کو بڑھا دیتی ہے ۔
کمی ۔ اندھیرے میں ۔ داہنی جانب لیٹنے سے ۔ مالش سے یا مسمریزم کا اثر ڈالنے سے ۔ ٹھنڈی غذا یا ٹھنڈے پانی سے جب تک معدہ میں گرم نہ ہو جائے ۔

# فائی سوسٹگما
## PHYSOSTIGMA

غیر معمولی دماغی تیزی اور مصروفیت ۔ مسلسل سوچتا رہے ۔ خیالات کو روک نہ سکے ۔
بینائی دھندلی ۔ داغ یا پردہ سے اشیاء مخلوط نظر آئیں ۔
آنکھوں کو استعمال کرنے کے بعد درد ۔ آنکھوں کے سامنے سیاہ تارے اڑتے دکھائی دیں ۔ آنکھوں کے سامنے بجلی کی سی چمک ۔ آنکھوں کے پپوٹے اور آنکھوں کے عضلات میں اینٹھن (اگیریکس) آنکھوں کے ڈھیلے کا لرزنا یا پھڑکنا ۔
عضلاتی نظام کی بے حد کمزوری ۔ حرکت میں کمی آ جائے (جلسی میم)
کم سن آدمیوں میں دماغی یا جسمانی پراگندگیوں سے لرزہ اور کانپیں ۔
کزاز اصلی یا چوٹ سے ۔ جو پیدا ہو یا بڑھ جائے ذرا سی ہوا سے یہاں تک کہ پاس سے گزرنے والے آدمی کی سانس کی ہوا سے بڑھ جائے (ہائپریکم ۔ ہائیڈرو فوبینم ۔ نکس ۔ سٹرکینا)
تعلق ۔ مقابلہ کرو بیلاڈونا ۔ کونیم ۔ کیورارے ۔ جلسی میم ۔ ہائیر ۔ سٹرلنیا)

# پوڈوفائلم

PODOPHYLLUM PELTATUM

یہ دوا صفراوی مزاج انسانوں کے لیے مفید ہے جو معدہ اور آنتوں کی تکالیف میں مبتلا رہتے ہوں۔ خصوصاً جن کو پارہ کے استعمال کے بعد "صفرا کے حملے" ہو رہے ہوں۔

پیاس بڑی مقدار میں ٹھنڈے پانی کے لیے (برائی اونیا)

درد۔ اچانک، صدمے جھٹکے دار دردوں کے۔

حوصلوں پر افسردگی چھا جائے پست حوصلہ خیال کرے کہ وہ مرنے والا ہے یا بہت بیمار ہونے والا ہے (آرسنک)، زندگی سے نفرت۔

دردِ سر کے بعد دیگرے دستوں کے (ایلو) دردِ سر موسم سرما میں۔ دست موسم گرما میں۔

مرض ہیضہ۔ درد کے بغیر بچوں کو گرمی سے اسہال ننھے بچوں کا ہیضہ (رفائی ٹولاکا)۔

شدید اینٹھن پاؤں میں۔ پنڈلیوں میں۔ رانوں میں۔ پانی کے سے۔ بلا درد کے دست۔

دانت نکلنے کی تکالیف۔ کراہنا۔ دانتوں کا پیسنا رات کے وقت۔ بے حد خواہش مسوڑھوں کو آپس میں دبانے کی (رفائی ٹولاکا)، سر گرم اور سر کو ایک طرف سے دوسری طرف گھماتا رہے (بیلاڈونا۔ ہیلی بورس) دست۔ بہت مدت کے۔ صبح سویرے۔ دوپہر تک جاری رہیں۔



جس کے بعد شام کے وقت قدرتی پاخانہ ہو (ایلو) اور شکم میں یا مبرز میں کمزوری یا ڈوبنے کا احساس بھی ہو۔

بچوں کے دست۔ دانت نکلنے کے زمانہ میں۔ کھانے کے بعد۔ جب نہلایا دھلایا جا رہا ہو۔ میلے پانی کے سے جو پوتڑے (بچہ کے نیچے رکھا ہوا کپڑا) کو بھگوتا ہوا جائے (بنزوک ایسڈ) ابکائیوں کے ساتھ۔

پاخانہ۔ سبز۔ پانی کا سا متعفن۔ مقدار میں زیادہ (کلکیریا)، پچکاری کی طرح۔ رگمبوجیا۔ جیڑوفا۔ فاسفورس) مٹی کا سا جیلی کا سا (ایلو) غیر منہضم (چائنا۔ فیرم)، زرد جس میں دانے کے سے اجزا ہوں مبرز (کانچ) پاخانہ کے قبل اور پاخانہ کے ساتھ باہر نکل آئے۔

رحم کا اپنی جگہ سے گرنا۔ بوجھ اٹھانے سے باز و لگانے سے۔ تبق سے وضع حمل کے بعد رحم نہ سکڑنے کے ساتھ (استرخاالرحم)

حمل کے ابتدائی مہینوں میں صرف معدہ کے بل ہی آرام سے لیٹ سکے۔ (ایسٹیک ایسڈ)

مریض مسلسل جگر کے مقام کو ہلاتا اور ہاتھ سے ملتا رہے۔

بخار کا دورہ، ۷ بجے صبح۔ جاڑے اور بخار کے دوران حد سے زیادہ بولے۔ دوران پسینہ نیند۔

حلق کا داہنا حصّہ۔ داہنا خصیۃ الرحم۔ شکم کا داہنا حصّہ ماؤف ہو (لائیکو) درد اور سُن ہونے کا احساس داہنے خصیۃ الرحم میں جو اسی جانب یعنی داہنی ران میں جائے (ایسلیم ٹگ)

کم سن (عنفوان شباب میں) لڑکیوں کے حیض رک جائیں (پلساٹیلا۔ ٹیوبرکولینم)

تعلق - مقابلہ کرو - ایلو - چیلیڈونیم - کولن سونیا - لیلیم ٹگ - مرک
نکس وامیکا - سلفر -

یہ دوا پارہ کے اثرات بد کو زائل کرتی ہے -

یہ دوا معدہ کی تکالیف میں اپی کاک اور نکس کے بعد بہتر کام کرتی ہے -
جگر کی تکالیف میں کلکیریا اور سلفر کے بعد -

زیادتی - صبح سویرے (ایلو - نکس - سلفر) موسم گرما میں - دانت
نکلنے کے زمانہ میں -

---

# فائی ٹولاکا

PHYTOLACCA DECANDRA

وہ مریض جو بائی (وجع المفاصل) کی طبیعت والے ہوں - بائی کے درد
ہڈیوں کی جھلّی کے ریشوں میں - پارہ کے یا آتشک کے -

لاغری - خون کی کمی - چربی کا ضائع ہونا -

بے حد کمزوری اور تھکاوٹ - شدید نقاہت

اس کا درجہ برائی اونیا اور رسٹاکس کے درمیان ہے - یہ دوا اس
وقت شفا دیتی ہے - جب یہ دونوں فیل ہو جاتے ہیں اگرچہ ظاہرا طور
پر متذکرہ صدر دوائیں بالمثل نہیں -

ڈفتھیریا - سوزاک - پارہ یا آتشک کے بعد بائی کے دردوں اور
اعصابی دردوں میں کام آتی ہے -



درد بجلی کے جھٹکوں کی طرح منتقل ہوں - گولی کے سے - بھالا لگنے کے
سے جلد جلد منتقل ہونے والے (لیک کینینیم - پلساٹیلا) زیادتی حرکت سے
اور رات کے وقت -

مکمل بے پروائی زندگی سے - یقین ہو کہ وہ مر جائے گی -

چکر؛ جب بستر سے اٹھ رہا ہو تو کمزوری اور غشی محسوس کرے (برائی اونیا)

شدید درد سر اور پیٹھ کے درد - بنگرے پن پھوڑے کے سے درد
چوٹ کے سے درد کا احساس - تمام جسم بھر میں - مسلسل خواہش حرکت کی
لیکن حرکت سے درد بڑھ جائیں (لیک کینینیم، مرک - حرکت سے درد
کم ہو جائیں - رسٹاکس)

نہ رکنے والی خواہش دانتوں یا مسوڑھوں کو آپس میں دبانے کی (پوڈو
فائلم) دانت نکلنے کے زمانہ میں -

حلق میں تکلیف - سیاہی مائل سرخ رنگ کی - کوالمبا - استسقائی -
قریب قریب شفاف (کالی بائی - رسٹاکس)

ڈفتھیریا - درد نگلتے وقت حلق سے کانوں میں جائیں - نگلتے وقت
زبان کی جڑ میں سخت درد - جلن جیسے آگ کے انگارے یا سرخ گرم لوہے سے
ہو - خشکی نگلنا مشکل ہو ہاتھوں میں لرزہ کے ساتھ - حلق میں گولہ کا احساس
نگلنے کی مسلسل خواہش کے ساتھ حلق کے غدود کوا اور حلق کا پھلا رنگ کی جھلی
سے ڈھکا ہو - گرم اشیا پی نہ سکے (لیکے سس)

ڈفتھیریا یا سرخ بخار کے بعد شاہ رگ اور نچلے جبڑے کے زاویے
کے غدود بڑھ جائیں اور سخت ہو جائیں -

پستان سخت درد کرنے والی گانٹھوں سے بھرے ہوئے -

پستانوں میں سخت ہونے کی رغبت - پستان پتھر کے سے سخت اور درد بھرے خصوصاً جب پکنا ضروری ہو جائے جب بچہ دودھ پیئے تو درد پستان کی گھنڈیوں میں سے نکل کر تمام جسم میں جائیں (درد پیٹھ کو جائیں کروٹن ٹگ - رحم کو جائیں - پلساٹیلا - سلیسیا)

پستانوں کے ذبل - ناسور - نہ مندمل ہونے والے زخم - مواد پانی کا سا پتلا - خون آمیز زرد آب - خارش پیدا کرنے والا متعفن - مواد گندہ -

پستان متورم - نہ پکیں اور نہ مندمل ہوں - رنگ بینگنی اور باسی پنیر کی طرح سخت؛ (براؤ ادنیا - بیک گینیم - فلنڈر نیم)

پستانوں کی گھنڈیوں میں ذکی الحسی - پھوڑے کا سا درد اور شگاف (گریفائٹس) دودھ پلانے سے شدید ترین درد - درد تمام جسم میں پھیل جائے - یہ دوا پکنے کے عمل کو تیز کر دیتی ہے (ہیپر - سلکے سس - مرک - سلیسیا)

زیادتی: جب مینہ برستا ہو - مرطوب ٹھنڈے موسم میں - مقابلہ کرو کالی آیوڈ جو اس کا مشابہ ہے -

---

# پکرک ایسڈ

## PICRIC ACID

یہ دوا اکثر تباہ شدہ اور بوسیدہ نظام کو درست کرتی ہے اس میں ہمیں "اعصابی کمزوری" کی ایک خاص تصویر دکھائی دیتی ہے (کالی فاس) ترقی کرنے والی اور فاسد کمی خون - عصبی کمزوری -



دماغی تھکاوٹ - لکھنے پڑھنے والوں، مصنفوں اور کاروباری آدمیوں کی - ذرا سی تحریک دماغی محنت یا کام کی زیادتی سے درد سر ہو جائے اور ریڑھ کے ساتھ ساتھ جلن پیدا ہو (کالی فاس)

درد سر - طالب علموں - پڑھانے والوں اور زیادہ کام کرنے والے کاروباری آدمیوں کا - غم و الم سے یا کمزور کرنے والے جذبات سے - گدی یا گردن کے مقام میں (نیٹرم میور - سلیسیا) جس کی زیادتی ذرا سی حرکت سے یا دماغی محنت سے ہو جائے یا ان وجوہات سے پیدا ہو جائے -

غیر معمولی استادگی ریڑھ کی تکلیف کے ساتھ - استادگی شدید بہت دیر تک رہے - منی بہت مقدار میں خارج ہو - جنون الشہوت (فاسفورس کینتھرس)

جسم کے کسی حصے پر پھنسیاں مگر کان کی بیرونی نالی میں خصوصاً نہیں - ریڑھ کے ساتھ ساتھ جلن اور میٹھا اور ریڑھ میں سخت کمزوری حرام مغز نرم پڑ جائے (فاسفورس - زنکم)

تھکاوٹ - جو حرکت پر تھکاوٹ کے ذرا سے احساس سے بڑھتی بڑھتی مکمل فالج کی حد تک پہنچ جائے -

تھکاوٹ اور بھاری پن کا احساس - تمام جسم بھر میں خصوصاً (اعضا بازو ٹانگیں) میں جس کی زیادتی محنت سے ہو -

تعلق - مقابلہ کرو - ارجنٹم نائٹ - جلسی میم - کالی فاس - فاسفورک ایسڈ - فاسفورس - پٹرولیم - سلیسیا -

کمی - ٹھنڈی ہوا سے اور ٹھنڈے پانی سے -

زیادتی - ذرا سی دماغی محنت سے - حرکت سے - مطالعہ سے - مرطوب

موسم میں۔

# پلاٹینا

## PLATINA METALLICUM

یہ دوا ان مستورات کے لیے جن کے بال سیاہ ۔ریشے سخت ہوں جو دبلی پتلی اور ذود رنج مزاج کی ہوں جن کو حیض جلد جلد اور مقداریں بہت زیادہ ہوتا ہو۔

اعضائے تناسل حد سے زیادہ ذکی الحس ۔اعضا پر کپڑے کا چھونا بھی برداشت نہ ہو۔ معائنہ اعضا کے وقت تشنج ہو جائے شرم گاہ جماع کے دوران حد سے زیادہ ذکی الحس ہو۔ جماع برداشت نہ کر سکے یا اس کے دوران غش کھا جائے (مقابلہ کرو۔ میورکس ۔ اوری جینم)

درد آہستہ آہستہ بڑھیں اور اس طرح سے آہستہ آہستہ کم ہوں (سٹانم) دردوں کے ساتھ ماؤف حصص سُن بھی ہوں (کیموملا)

ہسٹریکل مریضاؤں کے لیے جو یکے بعد دیگرے خوش اور غمگین ہو جاتی ہوں جو جلد چلا اٹھتی ہوں (کروکس ۔اگنیشیا ۔ پلساٹیلا) پیلی ۔جلد تھک جائیں۔

مغرور۔ تکبر اور گھمنڈی ۔عموماً قابل عزت لوگوں کو حقارت کی نظر سے دیکھے ۔اُن پر ترس کھائے۔

دماغی وہم ۔ایسا محسوس ہو جیسے اس کے ارد گرد تمام اشیا چھوٹی ہیں۔ تمام انسان دماغی اور جسمانی طور پر اس کی اپنی بہ نسبت ادنیٰ ہیں۔ لیکن اپنے آپ کو مریضہ بڑی اور اعلیٰ سمجھتی ہے۔



احساس بڑے ہوتے جانے کا ہر طرف۔ ہر لحاظ سے۔

معمولی سی باتیں ۔حد درجہ کی ہتک آمیز معلوم ہوں (اگنیشیا ۔سٹافی سیگریا)۔

بہت وقت تک غم و رنج میں رہے۔

زندگی سے سیری ۔کم گوئی اور موت کے خوف کے ساتھ (اکونائٹ آرنک)

دماغی علامات ظاہر ہو جائیں ۔جوں ہی جسمانی تکلیفات جاتی رہیں یا دماغی تکلیفات کے رفع ہونے کے بعد جسمانی علامات نمودار ہوں۔

درد سر۔ دماغ یا چاندیں بھاری پن یا سن کرتے والا درد ۔غصہ یا آزردگی سے درد ۔رحمی تکلیفات سے ہسٹریکل درد سر ۔درد آہستہ آہستہ بڑھے اور آہستہ آہستہ کم ہو۔

شہوانی جنون (جماع کی حد سے زیادہ خواہش جو دیوانگی کی حد تک پہنچ جائے) زیادتی زیادہ تر زچہ میں ۔نفسانی نشوونما خصوصاً کنواری لڑکیوں میں (کالی فاس) شرم گاہ میں درد ۔تشنج اور سکڑن۔

حیض بہت جلد جلد مقدار میں بہت زیادہ زیادہ دن تک رہے۔ سیاہ لوتھڑے دار ۔متعفن ۔نیچے دبانے والے احساسات کے دوروں کے ساتھ ۔رحم میں درد اور اینٹھن کے ساتھ اعضائے تناسل ۔ذکی الحس۔ رحم میں بے حد خارش ۔خارش فرج۔

قبض ۔جب سفر میں ہو (بحری سفر ۔برائی اونیا) سیسہ کا زہر چڑھنے کے بعد ۔آنتوں کی کاہلی اور کمزوری سے' بار بار ناکام پاخانہ کی حاجت پاخانہ مبرز اور مقعد میں کمہار کی نرم مٹی کی طرح چپک جائے (ایلومنا) دوسرے ملکوں میں جا کر بسنے والوں کا ۔حمل کے دوران قبض کے ضدّی

کیس جہاں نکس وامیکا ناکام ہوچکا ہو۔
استحاضہ (بے وقت خون حیض کا جاری ہونا) خون سیاہ۔ لوتھڑے دار
یا سیال گاڑھا۔ سیاہ۔ کول تار کا سا یا ایک سیاہ سا لوتھڑا (کروکس)
تعلق: مقابلہ کرو۔ اوپم۔ کروکس۔ اگنیشیا۔ کالی فاس۔ پلساٹیلا
سیپیا۔ سٹانم۔ ویلیریانہ اس کا نباتاتی مشابہ ہے۔

---

# پلمبم
## PLUMBUM METALLICUM

یہ دوا ان امراض کے لیے مفید ہے جن کی بنیاد ریڑھ سے ہو (فاسفورس
پکرک ایسڈ۔ زنکم)
بے حد اور بہت تیزی سے لاغری۔ عام یا جزوی فالج۔ بے حد
اور کمی خون کے ساتھ۔
ریڑھ کے نظام میں رکاوٹ یا سختی آجانے کی وجہ سے عضلاتی لاغری۔
کاہلی۔ آدمیوں سے بھرے ہوئے کمرے میں جانے سے کمزوری یا
غشی۔
ادراک (احساس) میں سستی یعنی درد وغیرہ کا احساس دماغ میں دیر
میں پہنچے۔ فہم اور دماغی قوی میں کاہلی اور سستی جو آہستہ آہستہ بڑھ کر
لاپرواہی تک پہنچے (بخاروں میں فاسفورک ایسڈ)
کمزوری یا حافظہ کا جاتا رہنا۔ ٹھیک الفاظ ڈھونڈھنے کی نااہلیت



(اناکارڈیم۔ لیک کینینم)
قولنج اور ہذیان یکے بعد دیگرے۔
بستر میں عجیب وغریب وضع اور روش اختیار کرے۔
چہرہ۔ پیلا۔ سفید۔ راکھ کے رنگ کا۔ زرد۔ مردہ کا سا۔ رخسار اندر
دھنسے ہوئے۔ چہرہ سے پریشانی اور تکلیف کا اظہار ہو۔
چہرہ کی جلد چکنی۔ چمک دار (نیٹرم میور۔ سینی کولا)
مسوڑھوں کے کناروں کے ساتھ ساتھ نمایاں نیلی لکیر۔ مسوڑھے پھولے
ہوئے۔ پیلے۔ سفید، جن پر ایک سیسہ کے رنگ کی لکیر ہو۔
شکم میں بے حد درد جو جسم کے تمام حصص میں جائے۔
رات کے وقت شکم میں احساس جس سے مریض گھٹنوں شدت سے
انگڑائیاں لے۔ ہر سمت اسے اعضاء زور کے ساتھ پھیلانے یا اکڑانے
پڑیں (ایل نا سٹریٹ)
شدید درد شکم۔ احساس جیسے کہ شکم کی دیواریں ایک
رسی سے ریڑھ کی ہڈی کے ساتھ کھینچ دی گئی ہیں۔
آنت کا آنت میں دھنس جانا۔ درد شکم اور پاخانہ کی قے
کے ساتھ۔ پھنسا ہوا فتق یعنی ہرنیا یا ناف کا۔ گلہر کا پھنسا ہوا ہرنیا فخذی
(ران کی ہڈی کا)
قبض۔ پاخانہ سخت بڑا۔ سیاہ۔ بکری کی مینگنی کی طرح (چلیڈونیم۔
اوپیم) خواہش اور مقعد میں تشنجی درد۔ پاخانہ کے سخت اور خشک ہو جانے
کی وجہ سے یا مبرز کے مفلوج ہو جانے کی وجہ سے پاخانہ رک جائے۔
حمل کے دوران قبض۔ پاخانہ کے جمع ہو جانے سے قبض۔ جہاں پلاٹینا

نیل ہو جائے تو یہ دوا کام آتی ہے۔

درم گردہ۔ قولنجی درد۔ شکم اندر کھنچا ہوا۔ جلد جلد لاغری۔ بجلد کمزوری۔ گردہ سکڑ جائے۔

رحم میں بچہ کے لیے جگہ ناکافی ہونے کا احساس۔ رحم کے پھیلنے یا بڑھنے کی نااہلیت۔ اسقاط کا خدشہ۔

تشنجی دورے۔ معمولی یا سخت ترین دماغی نسوں کی رکاوٹ سے دماغ میں گومڑ سے۔ مرگی کے دورے یا مرگی جیسے دورے۔

زرد جلد۔ یرقان۔ سیاہ بھورے "زرد چٹے" جسم پر سن یاس یعنی حیض رکنے کے زمانہ میں۔ آنکھیں جلد اور پیشاب زرد۔

تعلق: مقابلہ کرو۔ ایوینا۔ پلاٹینا۔ اوپیم درد شکم میں۔ پوڈوفائلم ناف کے اندر کھنچ جانے میں۔ نکس وامیکا پھنسے ہوئے ہرنیا میں۔ پوڈوفائلم اس کا نباتاتی مشابہ ہے۔

اس کے اثرات بدایونا۔ پیٹرولیم۔ پلاٹینا۔ سلفیورک ایسڈ اور زنکم سے زائل ہوتے ہیں۔

کمی۔ مالش سے اور زور سے دبانے سے

زیادتی۔ رات کو (اعضا میں درد)

## سورینم

PSORINUM

یہ دوا سورک مزاج آدمیوں کے لیے خصوصاً مفید ہے



مزمن امراض میں جہاں اچھی منتخب شدہ ادویہ سکون یا مستقل طور پر فائدہ نہ دے سکیں (حاد امراض میں سلفر) جب سلفر بظاہر دوا ہو لیکن کام نہ کرے۔

شدید حاد بیماریوں کے بعد مریض میں اثر منعکسہ پیدا نہ ہو (یعنی مریض صحت میں جلد ترقی کر کے اپنی اصلی حالت میں نہ پہنچ رہا ہو) بھوک واپس نہ آئے۔

بچے پیلے، نازک اور بیمار رہیں۔ بیمار بچے دن یا رات کو نہ سوئیں بلکہ چلاتے رہیں۔ تنگ کرتے رہیں (جلاپا) بچہ تمام دن اچھا بھلا کھیلتا رہے۔ رات بھر بے چین اور تکلیف میں رہے نیز چیختا بھی رہے (برعکس لائیکوپوڈیم کے)

بے حد کمزوری اور ناتوانی۔ رطوبات زندگی کے ضائع ہو جانے سے۔ کمزوری اور ناتوانی۔ حاد امراض کے بعد باقی رہے۔ کسی عضوی تکلیف کی وجہ سے یا اس عضوی تکلیف کے بغیر۔ کسی ظاہری وجہ کے بغیر

جسم میں گندی بو۔ نہانے کے بعد بھی۔

تمام جسم میں درد۔ جلد موچ کھا جائے یا ضرب کھا جائے۔

بے حد ذکی الحسی ٹھنڈی ہوا سے یا موسم کی تبدیلی سے۔ سخت ترین موسم گرما میں بھی گرم چادر اوڑھے یا اوور کوٹ پہنے یا گرم ٹوپی پہنے طوفانی موسم کو نہایت سختی کے ساتھ محسوس کرے طوفان یا آندھی یا گرج کے دوران یا اس سے کئی دن پہلے بے چینی محسوس کرے (فاسفورس) خشک سفنہ دار ابھار جو موسم گرما میں غائب ہو جائیں اور جاڑے میں نمودار ہو جائیں۔

تکلیفات۔ خارش یا دوسری جلدی بیماریوں کے دب جانے سے جب سلفر سکون دینے میں ناکام رہے۔ معمول سے بندرات سے تکلیفات ہو جائیں۔

دورہ سے ایک دن قبل غیر معمولی طور پہ بہتر محسوس کرے۔

حد درجہ کے مورک مریض جو نروس اعصابی بے چین ہوں اور جلد چونک جائیں۔

تمام رطوبتیں مثلاً دست ۔سیلان رحم ۔حیض ۔پسینہ متعفن ۔ان میں سے سڑے ہوئے گوشت کی سی بو آئے۔

پریشان ۔پُراز خوف ۔آنے والی خیالی مصیبتوں کو ہر وقت سوچا کرے۔

مذہبی غم گینی ۔بے حد افسردگی ۔غم گینی اور خودکشی کے خیالات ۔نجات سے مایوسی (میلی لوٹس) شفا سے مایوسی۔

مایوس ۔ڈرے کہ وہ مر جائے گا ۔ڈرے کہ وہ کاروبار میں فیل ہو جائے گا ۔حیض بند ہونے کے زمانہ میں مایوسی۔ اپنی اور دوسروں کی زندگی کو ان ہی خیالات کی وجہ سے ناقابلِ برداشت بنادے

بے حد خارش کے ساتھ مایوسی کی حد تک پہنچ جائے۔

دردسر ۔دردسر سے قبل آنکھوں کے سامنے چمک دار ستارے ۔بینائی میں دھندلاپن یا نابینائی (لیک ڈیفلوریم ۔کالی بائی کرام) بینائی کے سامنے سیاہ نشانات یا حلقے۔

دردسر ۔دوران دردسر ہمیشہ بھوک ۔کمی جب کھانا ہو (اناکارڈیم ۔کالی فاس) ابھاروں یا حیض کے دب جانے سے ۔کمی نکسیر سے (میلی لوٹس)

بال خشک ۔بے چمک ۔جلد الجھ جائیں ۔آپس میں گتھ جائیں (اسمہ پوڈیم) ابھاروں کے کھرنڈ سر میں جم جائیں اور جوئیں پڑ جائیں (بریاٹہ ۔ب سارساپریلا ۔ٹوبر کیولینم)

کھوپڑی ۔کھوپڑی میں خشکی ۔سفنے خشک یا تر ۔پک جانے والے ابھار متعفن ابھاروں میں سے چکنے والا لیسدار متعفن مادہ رِسے (گریفائٹس ۔مزیریم)



روشنی سے شدید ذکی الحسی ۔متورم پپوٹوں کے ساتھ ۔آنکھیں کھول نہ سکے۔

چہرہ تکیہ میں چھپا کر سوئے

کان ۔تر پھوسی اور کان پہ اور کانوں کے پیچھے درد ۔متعفن ۔لیسدار مادہ رِسے (گریفائٹس)

کان کا بہنا ۔پتلا ۔خارش پیدا کرنے والا ۔سخت ترین متعفن سیلان ۔سڑے ہوئے گوشت کی طرح ۔مزمن سیلان ۔خسرہ یا سرخ بخار کے بعد۔

کیل ۔ہر قسم کے سادہ یا مزمن ۔جن کی زیادتی دوران حیض ۔قہوہ کے بعد ۔مرغن غذاؤں کے بعد ۔شکر کے بعد ۔گوشت کے بعد ہو ۔جب بہترین منتخب شدہ ادویہ شفا دینے سے قاصر رہیں یا صرف سکون ہی دے سکیں۔

بھوک آدھی رات کے وقت ۔کھانے کے لیے کچھ نہ کچھ ملنا ہی چاہیے (سنا ۔سلفر)

ڈکار سڑے ہوئے انڈوں کے ذائقہ کی (آرنیکا ۔انٹم ٹارٹ ۔گریفائٹس)

ذبحہ لوزتیہ ۔حلق کے غدود بہت متورم ہو جائیں ۔نگلنے سے سخت درد ہو ۔بمشکل نگل سکے ۔جلن ہو ۔پانی یا بھاپ سے جلی ہوئی جگہ کی طرح جلیں کسی چیز کے نگلنے پر کاٹنے ۔پھاڑنے والے شدید درد (بلا درد کے برٹیا کارب) مقدار میں زیادہ متعفن تھوک ۔حلق میں سخت بلغم ۔مسلسل کھنکھارنا پڑے اس لیے نہیں کہ شدید تکلیف سے سکون ملتا ہے بلکہ رغبت کو مٹانے کے لیے۔

کھنکھارے مٹر کے دانہ کے برابر پنیر کی سی گولیاں ۔جن میں سے بدترین ذائقہ اور مُردہ کی سی بو آئے (کالی میور)

Scanned by CamScanner

دست - یکایک فوری حاجت (ایلو - سلفر) پاخانہ پانی کا سا - سیاہی مائل بھورا متعفن مردہ کی سی بُو آئے - از خود - زیادتی رات کے وقت ایک بجے سے چار بجے صبح تک - کسی شدید مرض کے بعد - دانت نکلنے کے زمانہ میں بچوں میں - جب موسم میں تبدیلی ہو -

ضدی قبض - درد کمر کے ساتھ - مبرز کی سستی اور کاہلی سے جب سلفر سے سکون نہ ملے -

بستر میں پیشاب نکل جائے مثانہ کی فالجی کیفیت سے - پورے چاند کے دوران - ضدی - نہ درست ہونے والے حالات میں جب کہ فیملی ہسٹری میں ابھاروں کا دب جانا موجود ہو -

مزمن سوزاک - سالہا سال کا جو نہ دبے اور نہ درست ہو - جب بہترین منتخب شدہ ادویہ فیل ہو چکی ہوں

سیلان الرحم یعنی لیکوریا - بڑے بڑے ٹکڑے ناقابل برداشت بُو کے - کمر میں شدید درد - کمزوری - سن یاس کے دوران -

دوران حمل نہ درست ہونے والی قے - پیٹ کا بچہ نہایت شدت سے حرکت کرے جب بہترین منتخب شدہ ادویہ سکون دینے میں ناکام ہو جائیں - یہ دوا پیدا ہونے والے بچہ کی سورک کیفیت کو درست کرتی ہے -

حد سے زیادہ پسینہ حاد تکلیفات کے بعد - تمام تکلیفوں میں سکون کے ساتھ (کیلیڈیم - نیٹرم میور)

دمہ - دقت تنفس - زیادتی کھلی ہوا میں - بیٹھنے پر (لاروسیریسس) کمی لیٹنے پر اور بازو جسم سے دور پھیلا کر رکھنے سے (برعکس آرسنک) مایوس خیال کرے کہ وہ مر جائے گا -



کھانسی ہر موسم سرما میں عود کر آئے -

بخار کاہی (ماہ اگست ستمبر کا بخار جو عموماً دھان یعنی چاول کے پودوں اور ہیچو قسم کی لمبی لمبی گھاس کے پکنے پر ہوتا ہے اس میں نزلہ شامل ہوتا ہے) ہر سال باقاعدہ مہینہ کی ایک ہی تاریخ پر نمودار ہو جس کے ساتھ دمہ کی، سورا کی یا اکوتہ کی ہسٹری ہو - مریض کا علاج جاڑے کے دوران کرنا چاہیئے - تاکہ اس کی مزاجی کیفیت بدل جائے اور اس قسم کے دورے موسم گرما میں نمودار نہ ہوں -

کھانسی - خارش یا اکوتہ کے دب جانے کے بعد - مزمن کئی سالوں کی جس کی زیادتی صبح کے وقت جاگنے پر اور شام کے وقت لیٹنے پر ہو (فاسفورس - ٹوبرکولینم) بلغم، سبز، زرد یا نمکین - پیپ کی طرح - بلغم نکالنے سے قبل بہت دیر تک کھانسے -

جلد - جلدی بیماریاں لگنے کا غیر معمولی رجحان (سلفر) ابھار یعنی دانے جلد پک جائیں (ہیپر) جلد پر خشکی - سستی - پسینہ نہ آئے - میلی - ایسا معلوم ہو کہ کبھی غسل نہیں کیا - کھری کھری - چکنی جیسے تیل ملا ہے - اثرات بد - سلفر یعنی گندھک یا زنک کے مرہموں سے کھجلی دبائے جانے کے -

بے خوابی ناقابل برداشت خارش سے یا خوفناک ڈاکوؤں، خطروں وغیرہ وغیرہ کے خوابوں سے (نیٹرم میور)

سورنیم کو سورا یا سورک کیفیتوں کے لیے تجویز نہ کرنا چاہیئے بلکہ ہر دوسری دوا کی طرح انفرادی تشخیص اور مجموعی علامات کے بموجب دینا چاہیئے پھر ہی ہمیں بہترین نتائج مل سکتے ہیں -

تعلق: معاون - سلفر اور ٹوبرکولینم

سورنیم کے بعد ایپومنا - بورکس - ہیپر سلفر - ٹو برکولینم بہتر کام کرتے ہیں۔
حمل کی قے میں لیکٹک ایسڈ کے بعد بہتر کام کرتا ہے۔
خصیتہ الرحم کی چوٹ میں آرنیکا کے بعد کام کرتا ہے۔
پستانوں کے کینسر میں سورنیم کے بعد سلفر دینا چاہیے۔
دوا چاہیے خالص سونے سے بنی ہو یا خالص گندھک سے - اگر نتائج بہترین مل سکتے ہیں تو ہمیں اس کے استعمال میں کبھی ہچکچانا نہ چاہیے۔
(ڈاکٹر جے - بی - بیل)

---

# پلساٹیلا

PULSATILLA

یہ دوا ان انسانوں کے لیے مفید ہے جو کسی امر کا جلد فیصلہ نہ کر سکیں۔ جو بلغمی مزاج اور کاہل ہوں - جن کے بال بھورے - آنکھیں نیلی - چہرہ سفید ہو اور جو معمولی بات پر ہنس دیں - یا آنسو بہائیں - محبت کرنے والے حلیم الطبع - شریف - بزدل - مان جانے والے ---- عورتوں کی خاص دوا ہے۔

**جلد روئے** - بغیر روئے اپنی تکلیفات کی تفصیل بیان ہی نہ کر سکے (روئے جب شکوہ ادا کیا جائے - لائیکوپوڈیم)
خصوصاً عورتوں اور بچوں کے لیے یہ دوا مفید ہے۔
مستورات میں موٹے ہونے کا رجحان - مقدار میں کم اور زیادہ دن



تک رہنے والے حیض کے ساتھ (گریفائیٹس)
پہلی بیماری کی ابتدا عالم شباب میں ہوتی ہے - مریضہ بتاتی ہے کہ "عالم شباب کی فلاں بیماری کے بعد اس وقت تک وہ شفایاب نہیں ہو سکی"۔ کمی خون - سبز بھس مزمن کھانسی - دق -
تمام بلغمی جھلیوں سے رطوبتیں گاڑھی ملائم اور زردی مائل سبز (کالی سلف - نیٹرم سلف)

**علامات ہمیشہ تبدیل ہوا کریں** - کوئی دو جاڑے کوئی دو پاخانے کوئی دو تکلیفیں ایک سی نہ ہوں - ایک گھڑی میں مریضہ نہایت اچھی اور دوسری میں نہایت تکلیف میں - ظاہرا طور پر تکلیف ایک دوسرے کی متضاد (اگنیشیا)
درد کھینچنے والے - پھاڑنے والے - منتقل ہونے والے **جلد مقام تبدیل کریں** - ایک حصہ سے دوسرے حصہ میں پہنچ جائیں (کالی بائی - لیک کینینم نیگنم ایسی ٹیٹ) دردوں کے ساتھ مسلسل جاڑا - جتنا شدید درد ہوگا اتنا ہی شدید جاڑا ہوگا - درد یکایک آئیں اور آہستہ آہستہ جائیں - یا کھچاوٹ بہت بڑھ جائے یہاں تک کہ شدید ہو جائے اور اس کے بعد "آہستہ آہستہ ڈھیلی ہوتی جائے" درد پہلی حرکت پہ (رسٹاکس)
**پیاس ندارد** قریب قریب ہر تکلیف کے ساتھ - معدہ کی تکلیفات مرغن غذا - کیک پیسٹری خصوصاً سؤر کا گوشت یا سموسے کھانے کے بعد سؤر کے گوشت کے دیکھنے یا اس کے خیال سے ہی نفرت - صبح کے وقت "بُرا سا ذائقہ"۔
صبح کے وقت منہ میں بے حد خشکی بغیر پیاس کے (نکس موسکاٹا - منہ

میں تیزی لیکن شدید پیاس ۔ مرک)
کن پیڑے ۔ کمرل ۔ ورم پستانوں میں یا خصیہ میں منتقل ہو جائے ۔
معدہ میں "خالی پن" کا احساس خصوصاً چائے پینے والوں میں ۔
دست ۔ صرف یا معمولاً رات کے وقت ۔ پانی کے سے ۔ سبزی
مائل زرد ۔ بہت تبدیل ہونے والے ۔ کھانے کے فوراً بعد ۔ میوہ سے ۔
ٹھنڈی غذا سے یا ٹھنڈی اشیاء پینے سے ملائی کی برف سے (آرسنک
برائی اونیا ۔ ناشپاتی کھانے کے بعد ویریٹرم ۔ چائنا ۔ پیاز کھانے کے بعد
تھوجا ۔ گھونگھا مچھلی کے بعد ۔ برومیم ۔ لائیکو ۔ دودھ کے بعد کلکیریا ۔
نیٹرم کارب ۔ نکولم ۔ سلفر ۔ گندہ یا غیر خالص پانی پینے کے بعد ۔ کیمفر ۔ زنجر)
عالمِ شباب کی بے قاعدگیاں ۔ حیض پاؤں بھیگنے سے بند ہو جائیں حیض
بہت دیر میں مقدار میں کم ۔ چھیچھڑے ۔ درد بھرے ۔ بے قاعدہ ۔ رُک رُک کر بہیں
شام کے وقت جاڑے کے ساتھ ۔ حیض شدید درد اور بے حد بے چینی اور
اِدھر اُدھر کروٹیں بدلنے کے ساتھ (میگنیشیا فاس) خون حیض دن کے وقت زیادہ
بہے (لیٹ جانے پر زیادہ بہے کریازوٹ) پہلا حیض دیر میں ہو ۔
نیند ۔ پہلی رات میں ندارد ۔ بستر میں نہ جانا چاہے ۔ پہلی نیند بے چینی
کی ۔ گہری نیند اس وقت جب وقت بیدار ہو کر اُٹھنے کا ہو ۔ جاگے سست
اور تھکا ہوا (برعکس نکس کے)
گوہانجیاں ۔ خصوصاً اُوپر کے پپوٹے پر ۔ مرغن مجرب اور گھی والی غذاؤں
یا سور کے گوشت کے کھانے سے (مقابلہ کرو لائیکو ۔ سٹافی سیگریا)
اسقاطِ حمل کا خدشہ ۔ خون کبھی بند ہو اور پھر زیادہ زور کے ساتھ
جاری ہو ۔ درد تشنجی جس سے سانس رُکنے اور غش کھا جانے کی تحریک ہو ۔



ضروری کھلی ہوا چاہیئے ۔
دردِ دانت ۔ ٹھنڈا پانی منہ میں رکھنے سے سکون ہو (برائی اونیا
کافیا) زیادتی گرم اشیاء سے اور کمرے کی گرمی سے ۔
گرم کمرے میں اچھی طرح سانس لینے میں دقت یا جاڑا محسوس کرے ۔
اعصابیت شدت سے محسوس ہو ٹخنوں کے گرد ۔
**تعلق:** معاون کالی میور ۔ لائیکو ۔ سلیشیا ۔ سلفیورک ایسڈ ۔ کالی میور اس
کا کیمیاوی مشابہ ہے ۔
قریب قریب ہر تکلیف میں پلساٹیلا کا مزمن سلیشیا ہے ۔
اس کے بعد اور قبل کالی میور بہتر کام کرتی ہے ۔
مزمن مریض کے علاج کے شروع کرنے میں یہ ایک بہترین دواؤں
میں سے ہے ۔ (کلکیریا ۔ سلفر)
وہ کمی خون یا سبز بخس والے مریض جنہوں نے لوہا ۔ کونین یا مقویات
زیادہ مقدار میں استعمال کیے ہوں چاہے سالہا سال ہی اس کو کیوں نہ گذر
چکے ہوں ۔
تکالیف جو کونین ۔ کیمومیلا ۔ پارہ ۔ چائے یا گندھک کے بے جا استعمال
سے پیدا ہوئی ہوں ۔
یہ دوائی کالی بائیکروم ۔ لائیکو ۔ سیپیا ۔ سلیشیا ۔ سلفر کے بعد بہتر
کام کرتی ہے ۔
**زیادتی:** گرم تنگ کمرے میں ۔ شام کے وقت ۔ سندھیا یعنی مغرب
کے وقت حرکت کے آغاز پر ۔ بائیں جانب یا بے درد والی جانب لیٹنے
پر ۔ مرغن اور ثقیل غذاؤں سے ۔ تندرست جانب کو دبانے سے بشرطیکہ وہ

دباؤ یا دُفہ حصہ کی طرف ہو۔ سینک سے۔ گرمی سے (کالی میور)

کمی : کھلی ہوائیں۔ درد والی جانب لیٹنے سے (برائی اونیا)، ٹھنڈی ہوا یا ٹھنڈے کمرے میں۔ ٹھنڈی اشیاء کھانے یا پینے سے۔ ٹھنڈی چیزیں لگانے سے (کالی میور)۔

---

# پائروجن

## PYROGEN

خون میں زہریلا پن یا عفونتی سمیت۔ عفونتی یا لاش کی چیر پھاڑ سے یا گندی نالی کی گیس کے گلنے سڑنے کے بعد تعفن سے پیدا شدہ تکلیفات سوتیر یا ٹائیفائیڈ یا ٹائیفس بخار کے کورس میں سمیت جب بہترین منتخب شدہ ادویہ سکون دینے یا مستقل طور پر شفا دینے سے قاصر رہیں۔

بستر سخت محسوس ہو (آرنیکا)، جن اعضاء پر سویا جائے انہیں میں پھوڑے یا چوٹ کا سا درد محسوس ہو (بپٹیشیا)، جلد جلد زخم بستری نہیں (کاربالک ایسڈ)

بے حد بے چینی۔ جسم کے حصص کے پھوڑے کے سے درد کو سکون دینے کی خاطر مسلسل حرکت کرنا پڑے (آرنیکا۔ یوفریشیم)

زبان۔ بڑی پیلی۔ صاف۔ چکنی جیسے پالش کیا ہو۔ آگ کی سی سُرخ۔ خشک۔ چری ہوئی۔ صاف تلفظ کرنا مشکل ہو (کروٹن ٹگلیم۔ ٹرنتھیا)

ذائقہ۔ میٹھا سا۔ شدید متعفن۔ پیپ کا سا۔ جیسے کسی پھوڑے سے ہو۔



قے۔ مسلسل۔ بھوری سیاہ۔ قہوہ کی سی۔ متعفن۔ برازی۔ شدید ترین قبض کے ساتھ (اوپیم۔ پلمبم)

دست۔ سخت ترین متعفن (سورنیم) بھورے یا سیاہ (لیپٹنڈرا) بلا درد کے، از خود نکل جائیں غیر یقینی ریاح نکلتے وقت (ایلو۔ اولینڈر)

قبض۔ آنتوں اور مبرز کی مکمل نااہلیت کے ساتھ (اوپیم۔ سیپی کولا)

بخاروں میں منتی شدید قبض پاخانہ کے اکٹھا ہو جانے سے۔ پاخانہ بڑا۔ سیاہ۔ مُردے کی بو کا سا۔ زیتون کی طرح کے چھوٹے سیاہ سدے (اوپیم۔ پلمبم)

جنین یا آنول رُک جائے یا سڑ جائے۔ بچہ کئی دنوں کا اندر مرا ہوا۔ سیاہ۔ شدید ترین متعفن رطوبت۔ اسقاط حمل یا وضع حمل کے بعد سمی بخار تب سے "مریضہ کبھی ٹھیک نہیں رہی" رحم کی قوت میں اثر تحکمہ پیدا کرنے کے لیے اس دوا کو دینا چاہیئے۔

نفاس۔ پتلا۔ تیز سوزش پیدا کرنے والا۔ بھورا۔ سخت متعفن (نائٹرک ایسڈ) رُکا ہوا۔ جس کے بعد جاڑا بخار اور مقدار میں زیادہ متعفن پسینہ ہو۔

قلب کا واضح (صاف صاف) احساس۔ اس میں تھکاوٹ محسوس ہو۔ بڑا محسوس ہو۔ غرانے۔ چپکنے کی آوازیں یا غراہٹ اور تپکن مسلسل کانوں میں جس سے نیند میں رکاوٹ پیدا ہو۔ سمی کیفیتوں کی وجہ سے قلبی کمزوری۔

نبض۔ غیر معمولی تیز۔ درجہ حرارت کی نسبت سے کہیں زیادہ (لیلیم ٹگ) جلد پیلی۔ ٹھنڈی۔ راکھ کے رنگ کی (سیکیل) بوڑھے آدمیوں کے متعفن نہ مندمل ہونے والے وریدی زخم (سورنیم)

جاڑا پیٹھ میں شروع ہو۔ جاڑا کندھوں کے درمیان۔ شدید۔ عام

ہڈیوں میں اور ٹانگوں اور بازوؤں میں۔ جاڑا جو سمی بخاروں کا پیش خیمہ ہو۔ بخار ۱۰۲ درجہ سے ۱۰۶ درجہ تک۔ بخار یکایک۔ جلد میں خشکی اور جلن نبض تیز۔ چھوٹی۔ تار کی مانند باریک ۱۴۰ سے ۱۷۰ فی منٹ ٹھنڈا چپچپا پسینہ بعد میں۔

سمی بخاروں میں خصوصاً عفونتی میں اس دوا نے بہت نام حاصل کیا ہے اور یہ بہترین ہومیوپیتھک انٹی سیپٹک سمجھی جاتی ہے۔

تعلق: مقابلہ کرو۔ آرسنک۔ کاربوویج۔ کاربالک ایسڈ۔ اپیم۔ سورنیم۔ رسٹاکس۔ سیکیل۔ ورٹیرم۔

یاد رہے کہ سمی کیفیتیں جب نظام جسم میں پوشیدہ ہوتی ہیں تو مریض کی تکلیفات تھوڑے وقفہ کے بعد عود کر آتی ہے۔

---

# ریٹہنیا

## RATANHIA

شدید درد دانت حمل کے پہلے مہینوں میں۔ دانت لمبا محسوس ہو۔ لیٹنے سے زیادتی۔ مریض مجبور ہو جائے اٹھنے پر اور اِدھر اُدھر چلنے پر۔

قبض۔ پاخانہ سخت۔ بہت کانکھنے کے ساتھ۔ بواسیر کے مسے باہر نکل آئیں۔ جس کے بعد مقعد میں جلن اور ہلکے درد بہت دیر جاری رہیں (سلفر) آنتیں کاہل اور سست۔ پاخانہ کے بعد درد جیسے شیشہ کے چھوٹے چھوٹے نوکیلے ٹکڑے مبرز اور مقعد میں پھنسے ہیں (تھوجا)



تیز سوزشی درد پاخانہ کے بعد۔ جلن نرم پاخانہ کے بعد (نائٹرک ایسڈ)

مقعد میں فشر یعنی شگاف۔ مبرز کی بے حد ذکی الحسی۔

دودھ پلانے والی مستورات کی گھنڈیوں (سرپستان) میں فشر یعنی شگاف (گریفائیٹس۔ سیپیا)

تعلق: مقابلہ کرو۔ کینتھرس۔ کاربالک ایسڈ۔ آئرس۔ سلفر۔ تھوجا۔

---

# رنین کولس بلب

## RANUNCULUS BULBOSUS

شراب کے نتائج بد کے لیے یہ دوا ہمارے یہاں کی بہترین دواؤں میں سے ہے۔ دورہ والی ہچکی۔ ارتعاش ہذیانی (کانپنے والا ہذیان) دن کا اندھا پن۔ آنکھوں کے سامنے دھند۔ آنکھوں کے ڈھیلوں میں بوجھ دباؤ اور ٹیس (فاسفورس)

بیٹھ کر کام کرنے والی عورتوں میں شانہ کے کناروں کے گرد اعصابی درد۔ اکثر چھوٹی چھوٹی جگہوں میں جلن (اگیریکس۔ فاسفورس) سینے پرونے کے کام سے۔ ٹائپ رائٹنگ سے۔ پیانو یا ہارمونیم باجہ بجانے سے (اکٹیا ریسی موسا)

درد۔ سوئیاں چبھنے کے سے، تیز۔ گولی لگنے کے سے۔ اعصابی مغز استخواں کے یا بائی کے سینہ کی دیواروں میں دورہ کی صورت میں آئیں۔ یہ

درد کرۂ ہوائی کی تبدیلیوں سے پیدا ہوں یا تیز ہو جائیں ۔ التہابی ۔ ان کا انحصار ریڑھ کی نطیف پر ہو (اگیریکس)

ذات الجنب یا ذات الریہ (پلیورسیی، نمونیہ) یکایک سردی لگنے سے جب جسم خوب گرم ہو یا اس کے برعکس (اکونائٹ ۔ آرنیکا)

گٹے چھونے سے ذکی الحس ہوں ۔ ان میں ٹیس ہو ۔ جلن ہو (سیلیسک ایسڈ)

سینہ کی پسلیوں کے درمیانی گوشت میں بائی کے درد ۔ سینہ میں پھوڑے کا سا درد ۔ چوٹ کا سا درد ۔ جس کی زیادتی چھونے سے حرکت سے یا جسم کو موڑنے سے ہو ۔ (برائی اونیا) مرطوب طوفانی موسم میں (رسٹاکس)

نملہ کے ابھار جو سینہ کی پسلیوں کے درمیانی گوشت میں اعصابی درد کے قبل یا بعد ہوں (مزیریم) ابھاروں کا رنگ نیلگوں ہو ۔

**تعلق:** مقابلہ کرو ۔ اکونائٹ ۔ آرنیکا ۔ برائی اونیا ۔ کلمیٹس ۔ یوفربیئم ۔ مزیریم ۔

متضاد ۔ سلفر ۔ شافی سیگیریا ۔

زیادتی ۔ چھونے سے ۔ حرکت سے ۔ کرۂ ہوائی کی تبدیلیوں سے خصوصاً مرطوب طوفانی موسم میں (رسٹاکس)

---



# ریہوم
# RHEUM

یہ دوا بچوں کے لیے خصوصاً دانت نکلنے کے زمانہ میں مفید ہے ۔

تمام جسم سے کھٹی بو ۔ بچہ کو نہلانے کے بعد بھی اس میں سے کھٹی بو آئے (ہیپر ۔ میگنیشیا کارب)

بچے چلائیں ۔ پاخانہ کی حاجت اور کھٹی بو والے دستوں کے ساتھ ۔

بچے رات بھر چلاتے رہیں اور کروٹیں بدلتے رہیں (سورنیم)

بچہ بے صبرا ۔ بہت سی چیزوں کی خواہش کرے اور چلائے کھیلنے کی عزیز ترین چیزوں سے بھی نفرت کرے (سینا ۔ شافی سیگیریا)

کھوپڑی پر پسینہ مسلسل ۔ مقدار میں زیادہ ۔ چاہے نیند میں ہو یا جاگتا چپ چاپ ہو یا حرکت میں بال ہمیشہ بھیگے رہیں ۔ چاہے کھٹاس کی بو ہو یا نہ ہو (کلکیریا ۔ سینی کولا)

دانت مشکل سے نکلیں ۔ بچہ بے چین ۔ غصہ ور ۔ تنک مزاج چہرہ پر سفیدی اور جسم سے کھٹاس کی بو کے ساتھ (کریازوٹ ۔ کیموملا)

کئی غذاؤں کی خواہش کرے لیکن کھا کسی کو بھی نہ سکے کیوں کہ نفرت ہو جائے ۔

درد شکم ۔ بازو یا ٹانگ ننگا کرنے پر فوراً زیادتی ہو جائے ۔ شدید کھٹے دست کے ساتھ ۔ زیادتی کھڑے ہونے پر ۔ پاخانہ سے آرام نہ ہو ۔

**تعلق:** معاون : میگنیشیا کارب کے بعد جب دودھ دانت نکلتے ہوئے اور

بچے سے کھٹی بُو آئے۔

مقابلہ کرو۔ کیموملا۔ کالوسنتھ۔ ہیپر۔ اپی کاک۔ مگنیشیا کارب۔ پوڈوفائلم ساکا سیگیریا۔ سلفر۔

مگنیشیا کارب کے بے جا استعمال کے بعد ریوند چینی کے ساتھ یا بغیر یہ دوا مفید ہے اگر کھٹی بو کے دست موجود ہوں۔

---

# روڈوڈنڈرن

## RHODODENDRON

اعصابی انسان جن کو آندھی سے ڈر ہو اور خصوصاً گرج سے ڈرتے ہوں زیادتی آندھی سے قبل خصوصاً گرج وار بجلی کی کڑک والے طوفان سے ڈنیٹرم کارب۔ فاسفورس۔ سوریتم۔ سلیشیا۔

درد دانت ہر موسم بہار اور خزاں میں جب تیز ہوائیں چلتی ہوں زیادتی موسم کی تبدیلی سے آندھی گرج سے۔ ہوا دار موسم میں۔

جوڑوں میں حاد ورم۔ ایک جوڑ سے دوسرے جوڑ میں منتقل ہو۔ شدت رات کے وقت۔ زیادتی آرام کی حالت میں اور آندھی اور طوفانی موسم میں (کالمیا)

تمام اعضا میں پھاڑتے ہوئے کھینچنے والے باٹی کے درد جن کی زیادتی آرام کے وقت مرطوب ٹھنڈے موسم میں اور ہوا دار موسم میں ہو (رسٹاکس) جب تک ٹانگیں ایک دوسرے پر نہ چڑھائے نیند نہ آئے۔



گٹھیا پاؤں کے انگوٹھے کے جوڑ میں ڈیپازٹ کے ساتھ۔ باٹی کا درد۔ اکثر غلطی سے اسے بیونین (پاؤں کے انگوٹھے کی جڑ میں درد بھرا گٹہ جس کی وجہ سے انگوٹھا۔ دوسری انگلیوں کی جانب ٹیڑھا ہو جائے) سمجھ لیا جاتا ہے (کالچی کم۔ لیڈم)

سوزاک یا باٹی کی تکلیفات کے بعد خصیہ میں ورم اور سختی (کلیمٹس) خصیہ میں ورم اور درد ایسا محسوس ہو جیسے اسے کچلا اور دبوچا جا رہا ہے (اورم کیموملا)

**تعلق:** مقابلہ کرو برائی اونیا۔ کونیم۔ کلکیریا۔ لیڈم۔ لائیکو۔ سیپیا رسٹاکس

**زیادتی:** آندھی طوفانی موسم میں۔ موسم کی تبدیلی میں۔ بجلی کی کڑک سے۔ آندھی گرج کے آنے سے قبل۔ تکلیفات آندھی طوفانی موسم میں دوبارہ عود کر آئیں۔

**کمی:** سر کو لپیٹنے سے خشک گرمی اور ورزش سے۔

---

# رسٹاکس

## RHUS TOXICODENDRON

یہ دوا باٹی کے مزاج کے انسانوں کے لیے مفید ہے اثرات بد بھیگ جانے کے خصوصاً جب گرم ہو چکنے کے بعد بھیگ گیا ہو۔

تکلیفات: کسی واحد حصہ۔ عضلہ یا جوڑ بند میں موچ سے (کلکیریا نکلومیکا)

جسم کے کسی حصہ میں بوجھ سے موچ آجائے خصوصاً کسی اونچائی پر رکھی ہوئی چیز تک پہنچنے کے لیے یا اونچائی پر رکھی ہوئی چیز کو پکڑنے کے لیے۔ مرطوب زمین پر لیٹنے سے۔ موسم گرما میں جھیل یا دریا میں بہت دیر تک نہاتے رہنے سے۔

یہ دوا ریشوں پر خاص طور سے اثر کرتی ہے (ریڑھ ٹنڈرن۔ خوابی ریشوں میں برائی اونیا) داہنی طرف بہ نسبت بائیں کے زیادہ ماؤف ہوتی ہے۔

درد۔ جیسے موچ سے ہو۔ جیسے عضلہ یا جوڑ بند اپنی جگہ سے پھٹ گیا ہو۔ جیسے ہڈی چاقو سے کھرچ دی ہو۔ زیادتی آدھی رات کے بعد اور مرطوب برساتی موسم میں۔ ماؤفہ حصص کو چھونے سے پھوڑے کا سا درد ہو۔

کچھ دیر آرام کرنے کے بعد پہلی حرکت پر یا صبح کے وقت اٹھنے پر لنگڑاپن۔ اکڑن اور درد جس کو چلنے سے یا مسلسل حرکت سے آرام ہو۔

بے حد بے چینی۔ پریشانی۔ خدشے (ایکونائیٹ۔ آرسنک) بستر میں ایک جانب ایک وضع میں نہ رہ سکے۔ درد سے سکون حاصل کرنے کی خاطر مسلسل وضع یا کروٹ بدلا کرے۔ (دماغی پریشانی سے آرسنک)

بے چینی۔ کسی ایک وضع میں زیادہ دیر تک نہ رہ سکے۔

پیٹھ۔ نگلنے پر دونوں کندھوں کے درمیان میں درد۔ سکرم میں درد اور اکڑن جس کی زیادتی بیٹھنے یا لیٹنے سے ہو اور کمی حرکت سے یا کسی سخت چیز پر لیٹنے سے ہو۔

بے حد ذکی الحس کھلی ہوا سے۔ بستر میں ہاتھ باہر نکالنے پر کھانسی



ہو (بریٹیاکارب۔ ہیپر)

عضلاتی بائی کے درد۔ عرق النساء بائیں جانب (کالوسنتھ)۔ درد بائیں بازو میں قلبی تکلیف کے ساتھ۔

رات کے وقت بے حد خدشے۔ ڈرے کہ زہر دے جانے سے مر جائے گا۔ بستر میں نہ رہ سکے۔

چکر۔ جب کھڑا ہو یا چلتا ہو۔ زیادتی جب لیٹا ہو (بہتر جب لیٹا ہو ایپس)، زیادتی لیٹی ہوئی یا جھکی ہوئی حالت سے کھڑے ہونے سے (برائی اونیا)

درد سر۔ چلنے سے یا سر ہلانے سے دماغ ڈھیلا محسوس ہو۔ دماغ میں پانی ہلنے یا چلنے کا احساس۔ بیدم کرنے والے درد سر۔ جیسے سر پھٹ گیا ہو۔ بیئر شراب سے۔ ذرا سے غصہ کے بعد عود کر آئے۔ سردی میں لیٹنے سے بیٹھنے سے زیادتی ہو۔ گرمی سے اور حرکت سے کمی ہو۔

خواب سخت محنت کے۔ کشتی چلانے۔ تیرنے روزانہ کاروبار میں سخت کام کرنے کے (برائی اونیا)

منہ کے کناروں پر زخم۔ منہ کے گرد اور ٹھوڑی پر بخار کے آبلے (نیٹرم میور)

زبان خشک۔ پھوڑے کا سا درد کرے۔ سرخ پھٹی ہوئی نوک پر مثلثی سرخ دانتوں کے نشان پڑ جائیں (جیلسیمینم۔ پوڈوفائلم)

بے حد پیاس۔ زبان۔ حلق اور منہ میں خشکی کے ساتھ۔

بیرونی اعضاء تناسل متورم۔ زہرباد۔ موجن۔

خشک تکلیف دہ کھانسی جاڑے کے قبل اور دوران نوبتی بخاروں

میں ۔کھانسی خون کے ذائقہ کے ساتھ ۔

جب حاد بیماریاں محرقہ کی صورت اختیار کر لیں ۔

دست ۔ محرقہ کے آغاز کے ساتھ ازخود ۔ سخت کمزوری کے ساتھ
دوران پاخانہ ۔ ٹانگوں کے پچھلے حصہ میں اوپر سے نیچے تک پھاڑنے والے درد ۔

فالج ۔ ماؤفہ حصص میں سن ہونے کے ساتھ ۔ مرطوب زمین پر لیٹے رہ کر بھیگ جانے سے ۔ محنت ۔ وضع حمل ۔ کثرت جماع ۔ نوبتی بخار ۔ تپ محرقہ کے بعد ۔ اعضا کا فالج ۔ پپوٹوں کا فالج ۔

زہرباد بائیں سے دائیں کو ۔ آبلے دار ۔ زرد آبلے ۔ بے حد ورم ۔ التہاب جلن ۔ خارش ۔ ڈنک لگنے کے سے درد ۔

**تعلق :** معاون ۔ برائی اونیا

**متضاد :** ایپس ۔ ایپس کے پہلے اور بعد استعمال نہ کرنا چاہیے

مقابلہ کیرو ۔ آرنیکا ۔ برائی اونیا ۔ روڈوڈنڈرن ۔ نیٹرم سلف ۔ سلفر ۔

**زیادتی :** آندھی کے قبل ۔ ٹھنڈے مرطوب برساتی موسم میں ۔ رات کے وقت خصوصاً آدھی رات کے بعد ۔ بھیگ جانے سے جب پسینہ آ رہا ہو آرام کے دوران ۔

**کمی :** گرم خشک موسم میں جسم لپیٹنے سے ۔ گرم یا گرم اشیاء سے حرکت سے وضع بدلنے سے ۔ ماؤفہ حصص کو حرکت دینے سے ۔

رسٹاکس کی بڑی خصوصیت ماسوائے چند مستثنیات کے یہ ہے کہ درد شروع ہوتے یا بڑھتے ہیں آرام کے دوران اور کم ہوتے ہیں حرکت سے ۔
رسٹاکس سے پیدا ہوئی جلن اور کھجلی سیپیا سے بہت جلد رفع ہو جاتی ہے اور دانے بہت جلد سوکھ جاتے ہیں



رسٹاکس کے اثر کو علامات بالمثل کے مطابق دفع کیا جاسکتا ہے اور بالمثل دوا کو ہومیوپیتھک طاقتوں میں دینا چاہیے ۔ پیداشدہ ابھاروں کو بیرونی ادویہ سے کبھی مٹانے کی کوشش نہ کرنی چاہیے ۔ کیونکہ اس قسم کے علاج سے وہ دب جاتے ہیں ۔ شفایاب نہیں ہو سکتے ۔

---

# ریومکس
## RUMEX CRISPUS

دق کے مزاجوں کے لیے ۔ جلد اور بلغمی جھلی حد سے زیادہ ذکی الحس ۔
بے حد ذکی الحسی کھلی ہوا سے ۔ آواز بیٹھ جائے ۔ زیادتی شام کے وقت ٹھنڈی ہوا لگنے کے بعد ۔ آواز ایک حالت میں قائم نہ رہے ۔
سرسراہٹ حلق میں ۔ جس سے خشک تکلیف دہ کھانسی پیدا ہو ۔
خشک ۔ مسلسل ۔ تھکا دینے والی کھانسی ہوا یا کمرے کی تبدیلی سے زیادتی (فاسفورس ۔ سپنجیا) رات کے وقت لیٹ جانے کے بعد ۔ گلے کو چھونے یا دبانے سے ۔ بائیں کروٹ لیٹنے سے (فاسفورس) ٹھنڈی ہوا میں ذرا سا سانس لینے سے ۔ مریض اپنے سر کو بستر میں چھپا لیتا ہے تاکہ ہوا کو گرم کر سکے ۔ بلغم ندارد یا بہت ہی کم ۔
کھانسی کی زیادتی ٹھنڈی ہوا میں یا کسی چیز سے جو اندر سانس میں لی ہوئی ہوا کی تیزی یا مقدار کو بڑھا سکے ۔
حلق میں گولے کا احساس ، نگلنے پر اتر جائے ۔ لیکن فوراً ہی واپس آ جائے ۔

حنجرہ اور ہوا کی نالیوں میں کھانستے وقت زخم کے سے درد کا احساس (کاسٹی کم)

پیشاب از خود بے اختیار نکل جائے۔ کھانسی کے ساتھ (کاسٹی کم پیساٹیلا سلیسیا)

صبح سویرے کے دست۔ پانچ سے دس بجے صبح (ڈایو۔ نیٹرم۔ سلف یوڈوفائم، سلفر) پاخانے بلا درد کے۔ مقدار میں زیادہ۔ متعفن۔ یکایک حاجت صبح کے وقت بستر سے بھگائے۔

جلد۔ مختلف حصص میں خارش۔ سردی سے زیادتی۔ گرمی سے کمی۔ جب کپڑے اتارتا ہو۔ جسم کو ننگا کرتا ہو یا ٹھنڈی ہوا لگے (ہیپر۔ نیٹرم سلف اولینڈر)

تعلق: مقابلہ کرو۔ بیلاڈونا۔ کاسٹی کم۔ ڈروسرا۔ ہیوسمس۔ فاسفورس۔ سنگونیریا۔ سلفر۔

زیادتی: ٹھنڈی ہوا یا سردی سے۔ لیٹ جانے پر (ہیوسمس)

کمی: گرمی سے۔ منہ ڈھک کر رکھنے سے تاکہ ٹھنڈی ہوا سانس میں نہ جا سکے۔

---

# روٹا
## RUTA GRAVEOLENS

خنازیری زہر کی وجہ سے ہڈیوں کے سرے بڑھ جائیں۔ ہڈیوں اور ہڈی کی اوپر والی جھلیوں میں ضربیں یا چوٹیں۔ موچ۔ ہڈیوں کی اوپر والی جھلی میں ورم اور درد۔ زہرباد۔ ہڈیوں کا ٹوٹنا اور خصوصاً ہڈیوں کے جوڑوں



کا اتر جانا (سمفائٹم)

تمام جسم بھر پر چوٹ کے سے درد اور لنگڑا پن کا احساس جیسے ضرب یا چوٹ لگنے کے بعد ہوتا ہے۔ زیادتی اعضا اور جوڑوں میں (آرنیکا)

جسم کے تمام حصص جس پر مریض لیٹا ہو۔ درد کریں جیسے چوٹ لگی ہو (ہیپ ٹیشیا۔ پائرو جنیم)

بے چین۔ جب لیٹا ہو تو وضع اکثر بدلتا رہے یا کروٹیں لیتا رہے۔ (رسٹاکس)

موچوں خصوصاً کلائیوں اور ٹخنوں کی، کے بعد لنگڑا پن (امرجی موجیں بووسٹا، سٹرونشیم)

سینہ میں ضرب یا چوٹوں کے بعد دق (میلی فولیم)

آنکھوں میں اور اوپر ہلکا درد۔ بینائی میں دھندلا پن کے ساتھ۔ جیسے ان سے بہت زیادہ کام لیا گیا ہو۔ آن پر زیادہ بوجھ پڑا ہو۔

باریک کام کے بعد۔ گھڑی سازی یا حروف کھدائی کے بعد (نیٹرم میور) غور سے دیکھنے کے بعد آنکھوں میں درد۔

دھند یا بینائی کی کمزوری۔ آنکھوں کے بے جا استعمال سے یا غلط شیشہ لگانے سے ناکافی روشنی میں آنکھوں کے زیادہ استعمال سے۔ باریک سلائی سے۔ رات کے وقت زیادہ پڑھنے سے۔ دھندلی اور مدھم نظر اور فاصلہ کی اشیا بالکل دکھائی نہ دیں۔

آنکھیں جلیں۔ درد کریں اور تھکی محسوس ہوں۔ گرم مثل انگاروں کے نچلے پپوٹوں میں تشنج۔

آنتوں کا کام نہ کرنا یا چوٹ لگنے کے بعد پاخانہ کا جمع ہو جانا (آرنیکا)

کانچ نکلے فوراً پاخانہ جانے پر۔ ذرا سا جھکنے سے۔ وضع حمل کے بعد بار بار بے سود حاجت۔

مثانہ پر بوجھ جیسے مسلسل بھرا ہے۔ پیشاب کے بعد بوجھ قائم رہے۔ حاجت کی وجہ سے پیشاب روکنا بہت مشکل ہو۔ لیکن اگر پیشاب نہ کیا جائے تو پھر پیشاب خارج کرنا مشکل ہو۔ مقدار میں کم سبز پیشاب۔ از خود پیشاب نکل جائے۔

مہاسے۔ پھوڑے کے سے دردوں کے ساتھ۔ ہتھیلیوں پر چپٹے ہموار (نیٹرم کارب، نیٹرم میور —— ہاتھوں کی پشت پر ڈلکمارا)

درد کمر جیسے پیٹھ کے بل لیٹنے سے آرام ہو۔

**تعلق:** مقابلہ کرو۔ آرنیکا۔ ارجنٹم نائٹرکم۔ کونیم۔ یوفریشیا۔ فائی ٹولاکا۔ رسٹاکس۔ سمفائٹم۔

آرنیکا کے بعد یہ دوا جوڑوں میں شفا کے عمل کو تیز کر دیتی ہے۔ سمفائٹم کے بعد ہڈیوں کی چوٹوں میں یہ بہتر کام کرتی ہے۔

---

# سبائنا

SABINA

مزمن تکلیفات مستورات کی۔ جوڑوں کا ورم اور درد۔ اسقاط حمل کا رجحان خصوصاً تیسرے مہینہ میں۔

راگ اور گانا ناقابلِ برداشت ہو۔ اس سے اعصابیت پیدا



پیدا ہو ہڈیوں اور مغز استخوان کو چیرتا ہوا محسوس ہو (موسیقی سے رونا آ جائے۔ تھوجا)

کمر میں کھینچنے والے درد جو ترہ کی ہڈی سے پیڑو تک۔ قریب قریب تمام بیماریوں میں (کمر سے جسم کے گرد ہوتے ہوئے درد پیڑو کو جائیں۔ وائی برنم اوپولس)

تکلیفات۔ اسقاط حمل یا قبل از وقت وضع حمل کے بعد سیلان خون رحم سے۔ خون جزوی زرد سُرخ۔ جزوی منجمد۔ زیادتی **ذرا سی حرکت** سے (سیکیل) اکثر چلنے سے سکون ہو۔ درد جو ترڑ کی ہڈیوں سے پیڑو کو جائیں۔

حیض بہت جلد، مقدار میں بہت زیادہ۔ زیادہ دن تک رہے۔ جزوی سیال۔ جزوی منجمد (فیرم) ان مستورات میں جن کو بہت چھوٹی عمر سے حیض ہونا شروع ہوا ہو۔ خون کا بہاؤ دوروں کی صورت میں، دردِ شکم اور دردِ زہ کے سے دردوں کے ساتھ۔ درد جو ترڑ کی ہڈی سے پیڑو تک۔ خون کا سیلان دو حیضوں کے درمیان۔ شہوانی تحریک کے ساتھ (امبرا)

آنول رحم کی کمزوری کی وجہ سے رُک جائے۔ وضع حمل کے بعد شدید دردیں۔ (کالوفائلم۔ سیکیل)

استحاضہ (رحم سے سیلان خون۔ حیض کے علاوہ)۔ سن یاس میں۔ ان مستورات میں جنہیں پہلے اسقاط حمل ہوئے ہوں۔ جن کے حیض بہت چھوٹی عمر میں ہوئے ہوں۔

اسقاط حمل یا قبل از وقت وضع حمل کے بعد خبیثۃ الرحم یا رحم میں ورم۔

اس دوا سے رحم سے غیر جسمانی اشیا یا جنین کاذب نکلنے میں مدد ملتی ہے
(کینتھرس)

مہاسے ناقابلِ برداشت کھجلی اور جلن کے ساتھ بے شمار انگور سے دانے (تھوجا۔ نائٹرک ایسڈ)

تعلق: معادن۔ تھوجا۔

مقابلہ کرو۔ کلکیریا۔ کروکس۔ میلی فولیم۔ سکیل۔ ٹریلیم۔

کنڈائی لوماٹا اور سائیکوٹک تکلیفات میں تھوجا کے بعد بہتر کام کرتی ہے۔

زیادتی: ذرا سی حرکت سے (سکیل) گرم ہوا یا گرم کمرے میں (ایپس پلساٹیلا)

کمی۔ ٹھنڈی۔ کھلی۔ تازہ ہوا میں۔

---

# سباڈیلا

## SABADILA

یہ دوا ان انسانوں کے لیے مفید ہے جن کے بال ہلکے رنگ گورا ہو اور جن کے عضلات ڈھیلے ڈھالے اور کمزور ہوں۔

بچوں کی کیڑوں کی تکلیفات (سنا۔ سلیشیا۔ سپائی جیلیا)

اعصابی بیماریاں۔ جھٹکے۔ تشنج۔ کپکپاہٹ۔ جمود۔ بے خودی۔ کیڑوں سے (سنا۔ سٹرینیم)



توہمات کہ وہ بیمار ہے۔ حصص سکڑ کر چھوٹے ہو گئے ہیں۔ حمل ہے جبکہ محض ریاح سے شکم میں ابھار ہو رہا ہے خوفناک حلق کی تکلیف ہے جو مہلک ثابت ہو گی۔

ہذیان نوبتی بخاروں کے دوران (پوڈوفائلم)

چھینکیں دوروں میں۔ جس کے بعد آنکھوں سے پانی جاری ہے۔ مقدار میں زیادہ پانی کا سا نزلہ، چہرہ گرم ہوتے سرخ اور جلیں۔

ڈفتھیریا۔ غدودوں میں ورم اور درد۔ گرم غذا زیادہ آسانی سے نگل سکے۔ سوئیاں چبھنے کے سے درد اور زیادہ تر علامات۔ حلق کی خصوصاً بائیں سے داہنے کو جائیں (لیکیسس۔ لیک کینینم)

احساس جیسے جلد حلق میں ٹنگ رہی ہے جسے ہر وقت نگلنے کی کوشش کرنی پڑے

دردِ سر۔ بہت زیادہ سوچنے سے بہت زیادہ مطالعہ سے یا توجہ سے۔ (ارجنٹم نائٹ) کیڑوں سے

خشکی تالو اور حلق میں۔

جلد میں چمڑے کی سی خشکی۔

تعلق: مقابلہ کرو۔ کالوسنتھ۔ کالچیکم۔ لائیکو۔ جہاں زیادتی شام کے چار بجے سے ۸ بجے تک ہو۔ پلساٹیلا۔ سباڈیلا۔ کھلی ہوا میں کمی۔

پورسیی میں برائی اونیا اور رزین کولس بلب کے بعد بہتر کام کرتا ہے اور اکونائٹ اور برائی اونیا اگر فیل ہو چکے ہوں تو یہ دعا شفا دیتی ہے۔

---

# سمبوکس نائیگرا

## SAMBCUS NIGRA

یہ دوا خنازیری مزاج بچّوں کی بیماریوں کے لیے مفید ہے جن سے ہوا کی نالیاں خصوصاً ماؤف ہو جاتی ہوں۔

وہ انسان جو پہلے موٹے تازے اور توانا ہوں لیکن یکایک لاغر ہو جائیں (آیوڈیم۔ ٹوبرکولینم)

شدید دماغی جذبات سے۔ فکر سے۔ غم سے یا حد سے زیادہ جماع سے پیدا شدہ اثراتِ بد (فاسفورک ایسڈ۔ کالی فاس)

استسقائی ورم جسم کے مختلف حصص میں خصوصاً ٹانگوں پاؤں اور ظہر القدم میں۔

چھوٹے بچّوں کا خشک نزلہ۔ ناک خشک اور مکمل بند۔ جس کی وجہ سے سانس لینے میں یا دودھ پینے میں رکاوٹ ہو (امونیا کارب۔ نکس وامیکا)

سانس میں دقت۔ بچہ یکایک قریب قریب دم گھٹنے کی وجہ سے جاگ اُٹھے۔ چہرہ نیلا یا سیاہ پڑ جائے اور بستر میں اُٹھ کر بیٹھ جائے۔ نیلا ہو جائے۔ سانس کے لیے جھپٹے جو آخر میں آ جائے۔ یہ دورے رفع ہو جائیں لیکن بار بار ہوتے رہیں۔ بچّہ اندر سانس کھینچ سکے لیکن باہر نکال نہ سکے (کلورین۔ میفائیٹس) بچّہ دَورہ کی حالت میں ہو جائے (ریگیکس) مقابلہ کرو۔ ارم۔ ڈریکو بچّوں کے دمہ میں۔

پسلی چلنے یعنی کروپ کے آخری مدجوں میں دم گھٹنے کے دَورے۔



کھانسی۔ دم روکنے والی جس سے بچے چیخیں۔ زیادتی آدھی رات کے قریب۔ کھوکھلی۔ گہری کالی کھانسی۔ سینہ میں اینٹھن کے ساتھ۔ سانس اندر باقاعدگی سے جائے۔ لیکن نکالنے میں خاصہ لمبا وقفہ ہو۔

کھانسی گہری۔ خشک۔ جو بخار کے حملہ سے قبل ہو۔

بخار۔ بخار خشک (بغیر جسم پر کسی نمی کے) جب مریض سوتا ہو۔ نیند آجانے پر۔ لیٹ جانے کے بعد۔ بغیر پیاس کے۔ کپڑا اتارنے سے خوف (بخار کے ہر درجہ میں کپڑا اوڑھنا پڑے۔ نکس وامیکا)

پسینہ کی زیادتی تمام جسم پر جاگنے کے دوران۔ نیند آجانے پر بخار اور خشکی عود کر آئے (جیسے ہی نیند کے لیے آنکھیں بند کرے۔ پسینہ شروع ہو جائے۔ چائنا۔ کونیم)

تعلق: مقابلہ کرو چائنا۔ کلوریم۔ اپی کاک۔ میفائیٹس۔ سلفر آرسنک کے بے جا استعمال کے بعد پیدا شدہ تکلیفوں کو سکون دیتا ہے۔

زیادتی: آرام کے دوران۔ پھل کھانے کے بعد۔

کمی: بستر میں اُٹھ کر بیٹھنے سے۔ حرکت سے۔ بہت سے درد آرام کی حالت میں نمودار ہوتے ہیں اور حرکت سے جاتے رہتے ہیں (رسٹاکس) خوف کے اثرات بد میں اوپیم کے بعد یہ بہتر کام کرتا ہے۔

# سنگونیریا

## SANGUINARIA CANADENSIS

نوبتی درد سر جن کے ساتھ متلی اور قے ہو۔ شروع ہوں صبح کے وقت دن کے دوران بڑھتے رہیں اور شام کو ختم ہوں۔ سر ایسا محسوس ہو جیسے پھٹ جائے گا یا آنکھیں باہر نکل پڑیں گی۔ نیند سے سکون ہو۔

امریکن درد سر متلی کے ساتھ جس کو سکون اندھیرے کمرے میں مکمل چُپ چاپ پڑے رہنے سے ہو "تھکاوٹ کا دردِ سر"۔ شدید دماغی یا جسمانی محنت سے۔ معاون علامات۔ درد سر۔ متلی قے کے ساتھ جس میں زیادتی آرام سے ہو اور کمی مالش سے دبانے سے اور حرکت سے ہو۔ انڈیگو)

درد سر شروع ہو گدی سے۔ اوپر کی جانب پھیلے اور داہنی آنکھ پر آکر جم جائے (سلیشیا۔ بائیں آنکھ کے گڑھے میں یا اس کے اوپر ٹھہر جائے سپائی جیلیا)

درد سر جو سن یاس کے زمانہ میں عود کر آئے۔ ہر ساتویں دن (سباڈیلا سلیشیا۔ سلفر۔ ہر آٹھویں دن آئرس)

چہرہ کا اعصابی درد جس میں سکون گھٹنے ٹیک کر سر کو زمین پر دبانے سے ہو۔ درد اوپر والے جبڑے سے تمام اطراف میں پھیلے۔

بعد دوپہر رخساروں پر چمک دار سرخی۔ کانوں میں جلن۔

مزمن کھانسی۔ نمونیہ اور دق میں۔

باٹی کے درد داہنے بازو اور کندھے میں (بائیں کندھے میں فیرم)



بازو اُٹھا نہ سکے۔ زیادتی رات کے وقت۔

ان مقامات میں درد جہاں ہڈیوں پر گوشت کم ہو مثلاً پنڈلی۔ ہاتھوں کی پشت وغیرہ (رس ٹاکس)

نرخرہ اور غذا کی نالی میں جلن۔

حنجرہ میں یا ناک میں بدگوشت۔ (سنگونیریا نائٹریٹ۔ سورنیم۔ ٹیوکریم)

سن یاس کی تکلیفات: حدت اور تمتماہٹ کے دورے اور سیلانِ رحم۔ ہتھیلی اور تلوے کی جلن۔ کپڑے اُتار پھینکنے پر مجبور ہو۔ پستان بڑھ جائیں اور درد کریں۔ جب سلفر اور لیکے سس سکون دینے سے قاصر رہیں۔

دمہ۔ کاہی بخار (جو گلاب کے زرِ گل سے ہوتا ہے) کے بعد جس کی زیادتی (پھولوں کی ؟) خوشبو سے ہو۔

کھانسی۔ خشک۔ رات کو جگا دے اور اس وقت تک نہ رُکے جب تک مریض بستر میں اُٹھ کر بیٹھ کر ریاح خارج نہ کرے۔ گالوں پر چمکدار سُرخی۔ رات کو پسینے۔ دست۔

شدید کھانسی کالی کھانسی کے بعد۔ کھانسی ہر دفعہ سردی لگ جانے سے عود کر آئے۔

اُبھار نوجوان لڑکیوں یا عورتوں کے چہرہ پر خصوصاً جب حیض کی کمی ہو (بلیس پرنس۔ کلکیریا۔ یوجینیا۔ جمبوسں۔ سورنیم)

تعلق: مقابلہ کرو۔ بیلاڈونا۔ آئرس۔ میلی لوٹس۔ درد سر میں متلی کے ساتھ۔ لیکے سس۔ سلفر۔ سن یاس کی تکلیفات میں۔ جیلیڈونیم۔ فاسفورس۔ سلفر۔ ویریٹرم ویرائیڈ۔ مزمن کھانسی یا چھپے ہوئے نمونیہ میں۔

سرخ بخار میں بیلاڈونا کے فیل ہونے کے بعد سنگونیریا بہتر کام کرتا ہے۔

افیون کی تخدیر۔ بے حسی سنگونیریا بحثییت ہومیوپیتھک دوا دور کر دیتی ہے۔

# سینی کولا

## SANICULA

نیچے کی طرف کی حرکت کا خوف (بورکس)

بچہ بہت ضدی۔ ہٹیلا۔ چلائے اور لاتیں مارے۔ چڑچڑا۔ غصہ ور غصہ یکا یک قہقہہ میں تبدیل ہو جائے۔ چھوا جانا پسند نہ کرے۔

اپنا پیشہ مسلسل بدلا کرے۔

دوران نیند بچوں کے سر اور گردن پر پسینہ کی زیادتی۔ دور تک تکیہ بھیگ جائے (کلکیریا۔ سلیشیا)

کھوپڑی پر ابرو میں اور ڈاڑھی میں مقدار میں زیادہ بھوسی

کانوں کے پیچھے درد۔ کان کٹی۔ جس میں سے سفید مٹیالے رنگ کی لیسدار رطوبت نکلے (گریفائیٹس۔ سورنیم)

زبان۔ بڑی پیلی۔ جلن دار۔ ٹھنڈا رکھنے کی خاطر باہر نکالنا پڑے۔ زبان پر داد (نیٹرم میور)

متلی یا قے۔ گاڑی یا موٹر پر سفر کرنے سے۔

پیاس۔ تھوڑا پانی جلد جلد پیے۔ جوں ہی معدہ میں پہنچے قے ہو جائے۔ (آرسنک۔ فاسفورس)

علامات مسلسل بدلا کریں (لیک کینینم۔ پلساٹیلا)



پیشاب اور پاخانہ از خود نکل جائے۔ پاخانہ اور پیشاب کی نالیاں قطعی ناقابل اعتبار ہوں (الیو) ریاح سے پاخانہ کی حاجت۔ ٹانگوں کو ایک دوسرے پر چڑھا کر چوتڑوں کو دبانا پڑے تاکہ پاخانہ نکل نہ جائے۔

قبض۔ حاجت ندارد اس وقت تک جب تک کہ مبرز میں پاخانہ کی بڑی مقدار جمع نہ ہو جائے۔ بہت کانکھنے اور زور لگانے کے بعد جزوی پاخانہ نکلے اور پھر واپس چلا جائے (سلیشیا۔ تھوجا) چھوٹے، خشک۔ مٹیالے رنگ کی گولیوں کا بہت بڑا پاخانہ جس کو انگلیوں سے نکالنا پڑے (سیلنیم)

پاخانہ۔ سخت۔ نکالنا ناممکن ہو سلیٹی مائل سفید گولیاں جیسے جلا ہوا چونا ہو مقعد کے کنارے پر ٹوٹ جائے (مگنیشیا میور) جیسے سڑے ہوئے پنیر کی بو ہو۔

دست۔ رنگ اور نوعیت میں بدلا کرے۔ سڑے ہوئے انڈے کی طرح جھاگ دار۔ گھاس کی طرح سبز۔ رکھنے پر سبز ہو جائے۔ تالاب کی کائی کی طرح۔ کھانے کے بعد۔ کھانے کی میز سے اٹھ کر پاخانہ کو بھاگنا پڑے

باوجود نہانے کے پاخانہ کی بدبو مریض کا پیچھا کرے (سلفر)

مقعد کے گرد جلد میں خراش اور چھیلن۔ (سلفر) سیون سے ہوتے ہوئے آلات تناسل تک پھیل جائیں۔

سیلان الرحم مچھلی کی تیز بدبو کی طرح (مبرز سے نمی رسے۔ جس میں ہیرنگ مچھلی کی سی بدبو آئے۔ کلکیریا۔ کان کی رطوبت سے مچھلی کی سی بدبو آئے۔ ٹیلوریم)

کمزوری۔ پیڑو اور رحم کے مقام پر ایسا محسوس ہو جیسے ہر عضو باہر نکل جائے گا۔ چلنے سے غلط قدم سے یا جھٹکے یا جھکولے سے زیادتی ہو اور کمی

آرام سے ۔ لیٹ جانے سے ۔ فرج کے اُوپر ہاتھ رکھ کر سہارا دینے کی خواہش ہو (میلیم تگ ۔ میورکس) رحم میں پھوڑے کا سا درد ۔

پاؤں کے پسینے ۔ پاؤں کی انگلیوں کے درمیان جس سے انگلیوں میں پھوڑے کا سا درد ہو ۔ متعفن (گریفائیٹس ۔ سورنیم ۔ سلیسا) تلووں پر ایسا معلوم ہو جیسے وہ ٹھنڈے پانی میں قدم ڈالے ہوئے ہے ۔

جلن تلووں میں ۔ پاؤں کو ننگا پڑے یا ٹھنڈی جگہ پر رکھنا پڑے (لیکیسس ۔ میڈورینم ۔ سنگوئیریا ۔ سلفر)

بچہ سخت ترین موسم سرما میں بھی کپڑے پھینک دے (سلفر ۔ ہیپر سلفر)

لاغری مسلسل بڑھا کرے ۔ بچہ بوڑھا دکھائی دے ۔ میلا ، چکنا اور بھورا نظر آئے ۔ گردن کے گرد کی جلد پر جھریاں جن میں بل پڑ جائیں (ابراٹینم ۔ آئیوڈیم ۔ نیٹرم میور ۔ سارساپریلا)

تعلق : اس دوا کا تعلق ابراٹینم ۔ ایلومنا ۔ بورکس ۔ کلکیریا ۔ گریفائیٹس نیٹرم میور ۔ سلیسیا اور دوسری انٹی سورک دواؤں سے ہے ۔

---

# سارساپریلا
## SARSAPARILLA

یہ دوا ان انسانوں کے لیے مفید ہے جن کے بال سیاہ ہوں اور جن کے مزاج میں سائیکوٹک مادہ یا پتھری پیدا کرنے کا مادہ موجود ہو ۔



بے حد لاغری ۔ جلد میں جھریاں پڑ جائیں یا جھریوں سے بل پڑ جائیں (ابراٹینم ۔ آئیوڈیم ۔ نیٹرم میور ۔ سینشی کولا)

درد سر اور ہڈیوں کی جھلیوں کا درد عموماً پارہ کے بے جا استعمال آتشک یا دبے ہوئے سوزاک کی وجہ سے ۔

بچوں میں ۔ چہرہ بوڑھے آدمیوں کا سا ۔ شکم بڑھا ہوا اور جلد خشک اور پلپلی (بربٹیا کارب ۔ اوپیم)

چھوٹے چھوٹے نملہ کے دانے جسم کے تمام حصص پر ۔ زخم آتشک میں پارہ کے بے جا استعمال کے بعد ۔

کھلی ہوا لگنے سے پتی ۔ خشک خارش جیسے ابھار جن کی رغبت موسم بہار میں ہو ۔ کھرنڈ بن جائیں ۔

شدید ، قریب قریب ناقابلِ برداشت درد ۔ پیشاب کے خاتمہ پر (بربرس ۔ اکیوسلیٹم ۔ میڈورینم ۔ تھوجا)

چھوٹی چھوٹی کنکریاں یا پتھری نکلے ۔ درد گردہ ۔ مثانہ میں پتھری خون آمیز پیشاب ۔

پیشاب ، چمکدار اور صاف لیکن تحریک پیدا کرے ۔ مقدار میں کم ، چھیچھا جس میں چھوٹے چھوٹے تار ہوں ۔ جس میں ریت ہو ۔ مقدار میں زیادہ ۔ بغیر احساس کے نکل جائے ۔ (کاسٹی کم) پیشاب کی تہ میں سفید ریت بیٹھ جائے ۔

مثانہ میں درد بھرا ابھار اور درد ۔ پیشاب قطرے قطرے ٹپکے جب بیٹھا ہو ۔ کھڑے ہونے سے آسانی سے آ جائے ۔ ریاح پیشاب کی نالی سے خارج ہو ۔

پیشاب میں ریت یا پوتڑے کے ساتھ ریت چپکے جائے۔ بچہ پیشاب کے قبل اور پیشاب کرتے وقت چیخے (بورکس۔ لائیکوپوڈیم)

سوزاک مرطوب ٹھنڈے موسم سے رُک جائے یا پارہ کے استعمال سے دب جائے اور اس کے بعد بائی کے درد شروع ہوجائیں۔

اعصابی درد یا درد گردہ۔ جلن کے سے درد داہنے گردہ سے شروع ہوکر نیچے کی جانب آئیں (لائیکوپوڈیم)

آلات تناسل میں ناقابل برداشت کھچاؤ یا تناؤ۔ پانی کے سے پتلے احتلام۔ انزال خون آمیز منی کا (لیڈم۔ مرکیوریس)

پستانوں کی گھنڈیاں اندر دھنس جائیں۔ گھنڈیاں چھوٹی مرجھائی ہوئی اور ان میں تحریک کا نام نہ ہو (سلیشیا)

بائی کے درد۔ ہڈیوں میں درد پارہ کے استعمال یا دبے ہوئے سوزاک کے بعد درد کی زیادتی رات کے وقت، مرطوب موسم میں یا ٹھنڈا پانی پینے کے بعد۔

حیض کے دوران خارش کے ابھار پیشانی پر (یوجینیا۔ جمبوس سینگوئیریا سورنیم)۔

جلد پھٹ جائے۔ ہاتھوں اور پاؤں کی۔ درد اور جلن خصوصاً ہاتھوں اور پاؤں کی انگلیوں کے کناروں پر۔ جلد سخت تصلّب۔

تعلق: معادن مرک۔ سیپیا۔ ان ہر دو میں سے کوئی بھی سارساپریلا کے بعد بہتر کام کرتی ہے۔

مقابلہ کرو۔ بربرس۔ لائیکو۔ نیٹرم میور۔ فاسفورس۔

ما کثر یہ دوا مرکری کے بے جا استعمال کے بعد کام میں لائی جاتی ہے۔



# سیکیل کار

## SECALE CORNUTUM

یہ دوا ان مستورات کے لیے مفید ہے جو دبلی پتلی بیماری سے تباہ شدہ کمزور ہوں اور جن کے چہرے سے بیماری ٹپکتی ہو۔ چڑچڑی۔ اعصابی مزاج پیلی۔ چہرہ مرجھایا ہوا۔

کمزور ضعیف۔ بوڑھے انسان۔

مستورات جن کے عضلات بہت ڈھیلے ڈھالے ہوں۔ ہر چیز ڈھیلی اور ڈھلکی معلوم ہو۔ کوئی کام نہ کر سکیں۔ خون کی نالیوں میں ڈھیلا پن مسلسل اخراج خون پتلے۔ سیاہ پانی کے سے خون کا زیادہ مقدار میں اخراج خون کے اجزا تباہ ہو جائیں۔

سیلان خون کی طبیعت۔ معمولی سے زخموں میں سے ہفتوں خون بہا کرے (لیکیسس۔ فاسفورس) پتلے پانی کے سے خون کا سیلان جن میں عفونتی رغبت بہت زیادہ پائی جائے۔ اعضاء میں سرسراہٹ اور بے حد کمزوری خصوصاً جب کہ یہ کمزوری کسی خاص رطوبات زندگی کے ضائع ہونے سے نہ ہوئی ہو۔

لیکوریا یعنی سیلان الرحم۔ سبز۔ بھورا متعفن۔

پھوڑے۔ چھوٹے درد بھرے۔ سبز مواد کے ساتھ۔ بہت آہستہ

آہستہ پکیں اور اسی طرح بہت دیر میں مندمل ہوں - بہت کمزوری پیدا کر دیں -

چہرہ پیلا - زرد - کھچا کھچا - راکھ کے رنگ کا ڈوبا ہوا - مردوں کا سا - کھچا ہوا - آنکھیں اندر دھنسی ہونے کے ساتھ - آنکھوں کے گرد سیاہ یا نیلے حلقے -

غیر قدرتی - کتوں کی سی بھوک - حتیٰ کہ کمزور کر دینے والے دستوں کے ساتھ بھی - خواہش کرے - تیزابی اشیاء یعنی کھٹی چیزوں کی اور لیمنیڈ کی -

دست - مقدار میں زیادہ پانی کے سے - متعفن - بھورے - زرد سے نیلیں (گمبوجیا - کروٹن ٹگ) بہت کمزور کرنے والے - بلا درد کے - از خود نکل جائیں - مقعد کھلی رہے (ایپس - فاسفورس)

پیشاب از خود نکل جائے - بوڑھے آدمیوں کا - پیشاب پیلا - پانی کا سا - یا خون آمیز - پیشاب رکا ہوا -

جلن - جسم کے تمام حصص میں - جیسے آگ کی چنگاریاں مریض پر برس رہی ہیں (آرسنک)

گنگرین (فاسد زخم) خشک - بڑھاپے کے جن کی زیادتی بیرونی گرمی سے ہو -

بڑے بڑے داغ خون کے بے جا اجتماع سے - خون بھرے آبلے اکثر یہ گنگرین کا پیش خیمہ ہوتا ہے -

ہیضہ کی بیماریوں میں مردنی چھا جائے - جلد ٹھنڈی ہوتا ہم کپڑا اوڑھنا برداشت نہ ہو سکے - (کیمفر)

جلد چھونے سے ٹھنڈی محسوس ہوتا ہم مریض اوڑھنا برداشت



نہ کر سکے - ہاتھ اور پاؤں برف کی مانند ٹھنڈے -

حیض: بے قاعدہ - مقدار میں زیادہ - سیاہی مائل پتلے - شکم میں دبانے والے اور دردزہ کے سے درد کے ساتھ - مسلسل پانی کے سے پتلے خون کا ادرار دوسرے حیض تک -

اسقاط حمل کا خدشہ خصوصاً حمل کے تیسرے مہینے میں (سبائنا) زیادہ دیر تک نیچے دبانے والے اور باہر نکالنے والے درد قائم رہیں -

دوران وضع حمل - درد بے قاعدہ - بہت کمزور - کمزور یا رک جانے والے ہر چیز ڈھیلی اور کھلی معلوم ہو لیکن باہر نکالنے کا فعل نہ ہو - غشی -

ولادت کے بعد درد - بہت لمبے - بہت درد بھرے - رحم درمیان سے سکڑ کر اپنی حالت پر چلا جائے - جب کہ باقی حصص اپنی جگہ پہ نہ جا سکیں -

دودھ رک جائے - پتلی - دبلی - بیمار کمزور مستورات میں پستانوں میں دودھ پورے طور پر نہ بھرے -

نبض چھوٹی - تیز - سکڑی ہوئی اور اکثر ضربات چھوڑ دے -

تعلق: مقابلہ کرو - سنائم - حد سے زیادہ - سیلان خون - ولادت کے بعد یہ دوا دردزہ کو بڑھاتی ہے - لیکن خون کے بے جا ادرار کو روک کر مریضہ کو محفوظ کرتی ہے یہ دوا بے ضرر ہے جب کہ ارگٹ بہت خطرناک ثابت ہوتا ہے -

مشابہ آرسنک کے لیکن سردی اور گرمی کی علامات ہر دو میں ایک دوسرے کے برعکس ہیں -

ہیضے کی ہر قسم کی بدہضمی کے دستوں میں یہ دوا کالچیکم سے ملتی جلتی ہے -

زیادتی - گرمی سے - اوڑھنے کی گرمی سے - تمام ماؤفہ حصص کو ڈھانکنے سے تمام مرض گرمی سے بڑھیں -
کمی - ٹھنڈی ہوائیں - ٹھنڈا ہو جانے میں - ماؤفہ حصص کو ننگا کرنے سے - مالش سے -

---

# سیلنیم
## SELENIUM

یہ دوا ان انسانوں کے لیے مفید ہے - جن کے چہرے گورے ہوں - چہرے ہاتھوں - ٹانگوں - پاؤں اور دواحد حصص کی بے حد لاغری -
کاروبار میں بہت بھول جائیں - لیکن نیند کے دوران خواب میں تمام بھولی باتیں یاد آ جائیں -
درد سر شرابیوں کا - عیاشی کے بعد - لیمنیڈ سوڈا کے بعد - چائے کے بعد - شراب کے بعد - ہر بعد دوپہر -
بال گر جائیں سر کے - ابرو کے - مونچھوں کے اور آلات تناسل کے - نزلہ جس کے بعد دست ہو جائیں -
بھوک - رات کے وقت (سنا - سوڈیم) خواہش شراب کی شراب کی خواہش دیوانگی کی حد تک -
قبض - پاخانہ بڑا - سخت - مجتمع یہاں تک کہ پاخانہ نکالنے کے لیے انگلیاں استعمال کرنی پڑیں (ایلو - کلکیریا - سینی کولا - سیپیا - سلیسیا) کسی سخت



بیماری کے بعد خصوصاً ٹائیفائیڈ بخار کے بعد -
پیشاب - سرخ - گہرے رنگ کا - مقدار میں کم - پیشاب میں ریت سرخ ریت کی قسم کا یا بھربھرا - از خود قطرہ قطرہ جب چلتا ہو -
نامردی - خواہش جماع کے ساتھ - خیالات شہوانی لیکن جسمانی طور پر نامردی (یکایک نامردی - کلوریلم)
استادگی آہستہ آہستہ - نامکمل، انزال بہت جلد اور اس کے ساتھ سرسراہٹ بہت دیر تک قائم رہے - استادگی کمزور - جماع کے بعد بدمزاجی
اکثر منی اور مذی کی رطوبت اپنے آپ بیٹھی ہوئی حالت میں پاخانہ کے وقت اور نیند کے دوران قطرہ قطرہ گرے یا رِسا کرے - قرحہ (ٹیبیڈیم)
مسلسل استادگی بغیر شہوت کے غدود دار پر چھے ہوئے (بوبس — نیچے کی طرف کھچے ہوئے کینتھرس)
آواز بیٹھ جائے - آواز کے زیادہ استعمال کے بعد - بیٹھی ہوئی جب گانا شروع کرے - بار بار حلق صاف کرنے کے لیے مجبور ہو - حلق سے شفاف نشاستہ کا سا بلغم آئے (ارجنٹم مٹ - سٹانم) حنجرہ میں دق کا ورم -
کمزور - جلد تھک جائے - دماغی یا جسمانی محنت سے - ٹائیفائڈ ٹائیفس بخار کے بعد - عیاشی کے بعد -
نہ رکنے والی خواہش لیٹ جانے کی اور نیند کی - یکایک طاقت جواب دے جائے خصوصاً موسم گرما میں -
بہت نفرت ہوا کے جھونکے سے چاہے وہ گرم ہو - ٹھنڈا یا مرطوب -
ٹائیفائڈ بخار کے بعد ریڑھ میں کمزوری - فالج کا خدشہ -
لاغری ماؤفہ حصص کی -

**تعلق** : مقابلہ کرو فاسفورس - آلات تناسل - آلات بول اور آلات تنفس میں - ارجنٹم مٹ اور مٹانم گانے والے یا لکچرار کے ورم حنجرہ میں - الیومنا - سخت پاخانہ اور مبرز کی کاہل الوجودی میں -

قوت باہ کی کمزوری میں کیلیڈیم - نیٹرم میور - سٹافی سگیریا - فاسفورک ایسڈ کے بعد بہتر کام کرتا ہے -

کھجلی جس کو مرکری یا سلفر کے مرہموں سے دبایا گیا ہو میں اکثر سیلنیم کی ضرورت پڑتی ہے[1]

**زیادتی** - ہوا کے جھونکے سے - دھوپ میں لیمنیڈ - چائے - شراب سے -

**کمی** : ٹھنڈا پانی یا ٹھنڈی ہوا منہ میں لینے سے

---

# سیپیا

## SEPIA

یہ دوا ان انسانوں کے لیے مفید ہے جن کے بال سیاہ - ریشے سخت ہوں لیکن مزاج میں حلم اور نرمی موجود ہو (پلساٹیلا)

امراض عورتوں کے - خصوصاً جو دوران حمل و قسع میں آئیں - ولادت اور دودھ پلانے کے زمانہ میں آئیں یا وہ امراض جن کے ساتھ اچانک کمزوری

[1] متضاد - چائنا - شراب (خورشید)



اور غشی ہو (میورکس - نکس موسکاٹا) " دھوبن کی دوا " وہ تکلیف جو کپڑے دھونے یا دھوبی کا کام کرنے سے پیدا ہوتی یا بڑھ جاتی ہوں -

درد سر حصص سے بیٹھ کو جائیں (برعکس سبائنا کے) جن کے ساتھ کا بہنا یا لرزہ موجود ہو (جاڑے کے ساتھ پلساٹیلا)

خاص طور پہ ٹھنڈی ہوا سے ذکی الحسی " جاڑا بہت آسانی سے لگے "

حرارت غریزی کی کمی خصوصاً مزمن تکالیف میں (حاد تکلیفات میں لیڈم)

احساس گولے کا اندرونی حصص میں - حیض کے دوران بحالت حمل اور دودھ پلانے کے زمانہ میں - قبض - دست - بواسیر - سیلان الرحم اور تمام رحمی تکالیف کے ساتھ -

غشی یا کمزوری بہت جلد - بھیگ جانے کے بعد - گرمی یا سردی کی انتہا سے گاڑی میں سواری سے - جب نماز پڑھتی ہو یا گھٹنوں کے بل جھک کر سجدہ میں جاتی ہو -

ٹھنڈا پن چاند کا درد سر کے ساتھ (وہ ریٹرم - چاند کی حدت کلکیریا - گریفائیٹس - سلفر)

پریشانی خوف کے ساتھ - چہرہ اور سر پہ گرمی کی تمتماہٹ کے ساتھ اصلی یا خیالی برائیوں کے متعلق - شام کے وقت -

بے حد غمگینی اور رونا - ڈر اکیلے ہونے سے - آدمیوں سے - دوستوں کے ملنے سے - رحمی تکلیفات کے ساتھ -

لاپرواہی - اپنے ہی کنبہ سے - اپنے ہی پیشہ سے (فلورک ایسڈ - فاسفورک ایسڈ) ان سے جن سے انتہائی محبت ہو -

لالچی - کنجوس (لائیکوپوڈیم)

سست - کوئی کام یا کھیل کرنا نہ چاہے - یہاں تک کہ سوچنا بھی نہ چاہے۔
دردِ سر - غضب ناک صدموں میں حیض کے زمانہ میں سیلان کی کمی کے
ساتھ نازک - حساس - ہسٹریکل متعلقات ہیں - دبانے والے - پھاڑنے والے
جن کی زیادتی حرکت سے - جھکنے سے - دماغی محنت سے ہو اور کمی بیرونی
طور پر دبانے سے اور مسلسل تیز اور سخت حرکت سے ہو -

بالوں کا بری طرح سے گرنا - دیرینہ دردِ سر کے بعد یاس یاس میں -

زردی چہرہ کی - آنکھوں کی سفیدی کی - سینہ پر زرد داغ ناک کے اوپر
سے گالوں کے بالائی حصے (دونوں طرف) گھوڑے کی زین کی طرح زردی
چہرہ "پکار پکار کر" بتائے رحمی تکلیفات کو -

گردن پر تمام کپڑے بہت تنگ محسوس ہوں اور مسلسل ڈھیلے کرنے پڑیں
(لیکیسس)

کھجلی کے دانے گولائی ہیں - کہیں کہیں چھتوں کی شکل میں جسم کے اوپری
حصہ پر (تمام جسم پر کٹے ہوئے گول گول چھتے - ٹیلوریم)

بچے والی عورتوں کا پیٹ گھڑے کی طرح بڑا ہو جائے (بچوں کا سلفر)
فمِ معدہ میں خالی پن "کلیجہ بیٹھے" کا احساس جس کو سکون کھانے سے
ہو (چیلیڈونیم - میورکس - فاسفورس)

زبان گندی جس میں سے بو آئے لیکن ہر حیض کے زمانہ میں صاف ہو جائے -
مگر حیض خون کے بند ہوتے ہی پھر یہ گندہ پن عود کر آئے - ورم اور شگاف
نچلے ہونٹ کا -

قبض بحالت حمل (ایومنا) پاخانہ سخت - گانٹھ کا سا - گولیوں کی
شکل میں - ناکافی نامکمل اور مشکل سے ہو - مبرز میں پاخانہ کے دوران اور پاخانہ کے



بہت وقت بعد تک درد (نائٹرک ایسڈ - سلفر) مقعد میں بوجھ یا گولہ کا احساس
جو پاخانہ آجانے پر بھی کم نہ ہو -

پیشاب - پیشاب میں سرخی مائل مٹی کے رنگ کا رسوب جو برتن میں
چپک جائے جیسے جلے ہوئے کا نشان ہو - متعفن - اس قدر متعفن کہ کمرے
سے باہر ہٹانا پڑے (حد سے زیادہ متعفن کچھ دیر پڑا رہنے کے بعد - انڈیکم)

نیند میں پیشاب نکل جائے - جوں ہی بچہ کو نیند آئے (کریا زوٹ)
ہمیشہ پہلی نیند کے دوران -

قرحہ : بے درد کا - زردی مائل - جس سے کپڑے پر داغ پڑ جائے -
پیشاب کی نالی کا منہ سویرے چپک جائے - بہت پرانا (کالی آئیڈ) آلاتِ
تناسل کمزور اور لٹکے ہوئے -

شدید سوئیاں چبھنے کے سے درد شرم گاہ کی نالی میں اوپر کی جانب -
بھالا لگنے سے درد - رحم سے ناف تک -

رحم اور شرمگاہ کی نالی اپنی جگہ سے ہٹ کر باہر نکل جائے بوجھ اور نیچے
دبانے کا احساس ایسا معلوم ہو جیسے ہر چیز پیڑو سے نکل کر باہر جا
پڑے گی - ٹانگیں ایک دوسرے پر چڑھا کر شرمگاہ کو دبانا پڑے تاکہ اعضاء
باہر نہ نکل پڑے - سانس میں دقت کے ساتھ (مقابلہ کرو - اگیریکس - بیلاڈونا
لیلیم ٹگ - میورکس - سیلنی کولا)

حیض میں بے قاعدگی قریب قریب ہر قسم کی - جلد جلد - دیر میں - مقدار
میں کم - مقدار میں زیادہ - رکے ہوئے یا استحاضہ - جب متذکرہ علامات موجود
ہوں -

حمل کی قے - کھانے کو دیکھنے سے یا اس کے خیال سے (نکس) کھانا

پکنے کی خواہش [illegible] پیدا کرے (آرسنک ۔ کالچی کم)

تنفس میں دقت ۔ زیادتی بیٹھنے سے ۔ نیند کے بعد ۔ کمرے میں کمی ناچنے سے یا بہت تیزی کے ساتھ چلنے سے ۔

بالوں اور جلد کی سرخی : ذرا سی حرکت سے تمتماہٹ ۔ پریشانی اور کمزوری کے ساتھ ۔ جس کے بعد تمام جسم پر پسینہ آ جائے ۔ سن یاس کا (لیکیسس ۔ سنگوینیریا ۔ سلفر ۔ ٹوبرکولینم) اوپر چڑھنے ، پیڑو کے اعضاء سے ۔

خارش جلد کی ۔ مختلف حصص کی ۔ آلات تناسل کے بیرونی حصص پر جس کو کھجلانے سے آرام نہ ہو بلکہ جلن میں بدل جائے (سلفر)

**تعلق** : معاون ۔ نیٹرم میور ۔

متضاد ۔ لیکیسس کے جس کو ایک دوسرے کے قبل اور مابعد استعمال نہیں کرنا چاہیے ۔ پلساٹیلا ۔ کے جس کو ایک دوسرے کے قبل اور مابعد استعمال نہ کرنا چاہیے ۔

مشابہ لیکیسس ۔ سنگوینیریا اور اسٹیلگو کے سن یاس کی دوران خون کی بے قاعدگیوں میں ۔

سیپیا اکثر سلیسیا اور سلفر کے بعد استعمال ہوتی ہے ۔

ایک واحد خوراک اکثر اپنا فعل کئی کئی ہفتوں تک جاری رکھتی ہے ۔

**زیادتی**: بعد دوپہر یا شام کے وقت ۔ ٹھنڈی ہوا یا خشک مشرقی ہوا سے ۔ جماع کی زیادتی سے ۔ آرام سے ۔ مرطوب موسم سے گرد طوفان کے قبل (سورینم)

**کمی** ۔ بستر کی گرمی سے ۔ گرم سینک سے ۔ سخت ورزش سے ۔

بہت سی علامات کو خصوصاً سر ، قلب اور پیڑو کی ، کو آرام اور محنت دونوں ہی سے سکون اور زیادتی ہوتی ہے ۔



یہ دوا تمباکو کے بے جا استعمال کے دماغی اثرات کو ختم کرتی ہے خصوصاً ان مریضوں میں جن کی عادت بیٹھ کر کام کرنے کی ہو اور جن کو زیادہ دماغی کام کرنا پڑتا ہو ۔

---

# سلیسیا

## SILICEA

یہ دوا اعصابی چڑچڑے ۔ دموی مزاج کے لوگوں کے لیے ہے اور ان انسانوں کے لیے بھی جن میں سورا کا مادہ اور مزاج موجود ہو ۔

گورے انسان ۔ جلد خشک مگر خوب صورت ۔ چہرہ پیلا اور سفید ۔ کمزور ڈھیلے عضلات کے ساتھ ۔

وہ مزاج جن میں اکثر غذا کی جاذبیت کی کمی ہو ۔ اس لیے نہیں کہ غذا مقدار میں کم ملتی ہو یا اچھی نہ ملتی ہو بلکہ اس لیے کہ غذا پورے طور پر جزو بدن نہ بنتی ہو ۔ (بریٹیا کارب ۔ کلکیریا) جسمانی اور دماغی طور پر ذکی الحس ۔

خنازیری مزاج ۔ وہ بچے جن کی ہڈیاں نرم اور ٹیڑھی ہوں جن کے سر بڑے ہوں ۔ تالو کھلے ہوئے ۔ سر پر پسینہ کی زیادتی (کلکیریا کی بہ نسبت کم) جس کو ڈھانپ کر گرم رکھنا پڑے (سینی کولا) شکم ابھرا ہوا ۔ ٹخنے کمزور ، چلنا دیر میں سیکھے ۔

بے حد تھکاوٹ اور کمزوری ۔ لیٹ جانے کی خواہش کرے ۔

اعصابی کمزوری ۔ تھکاوٹ جسم پر سرخی کے ساتھ ۔ سخت کام سے

یا بہت سوچ بچار سے ۔ اس کمزوری اور تھکاوٹ کو قوتِ ارادی کے ذریعہ مغلوب کیا جا سکے ۔

بے چین ۔ لرزہ ۔ معمولی سی آواز سے چونک پڑے ۔

پریشان ۔ حلیم ۔ دل کا کمزور

دماغی محنت بہت مشکل سے ہو ۔ پڑھنے اور لکھنے سے تھکاوٹ ہو جائے ۔ سوچنے کی ہمت نہ ہو ۔

تکلیفات ۔ پاؤں کے پسینہ کے دب جانے سے پیدا شدہ (کیوپرم ۔ گریفائیٹس ۔ سورنیم) سر یا پیٹھ پر معمولی سے ہوا کے جھونکے لگ جانے سے پیدا شدہ تکالیف چیچک کے ٹیکہ کے اثراتِ بد خصوصاً پھوڑے اور تشنجی دورے (تھوجا) پتھر کاٹنے والوں کے سینہ کی تکلیفات یکمل طاقت کے سلب ہو جانے کے ساتھ ۔

حرارت غریزی کی کمی ۔ ہمیشہ جاڑا محسوس کرے ۔ یہاں تک کہ سخت محنت اور ورزش کے دوران بھی (لیڈم ۔ سیپیا)

غدودوں کا التہاب ۔ سوجن ورم اور پکنا ۔ گردن ۔ بغل ۔ کان کے قریب کے اور پستان ۔ جنگاسے کے اور چربی دار غدود ۔ فاسد ۔ گنگرین ۔

اس دوا کا اثر پکنے کے عمل پر بہت عجیب و غریب ہے یہاں تک کہ چاہے اس پکنے کا عمل نرم ریشوں ۔ ہڈیوں کی جھلیوں یا ہڈیوں پر ہی کیوں نہ ہو ۔ دنبلوں اور پھوڑوں کو پکاتا ہے یا ان کے بے جا پکنے کے عمل کو روک دیتا ہے ۔ جیسی بھی ضرورت ہو اس کے مطابق دوا عمل کرتی ہے (کیلنڈولا اور ہیپر زیادہ تر نرم ریشوں پر اثر کرتے ہیں)

نیچے ہٹیلے ۔ ضدی ۔ نرمی سے بہلائے جانے پر چیخ دیں (آئیوڈیم)



چکر ، ریڑھ کا ۔ پیٹھ سے شروع ہو کر گردن میں ہوتا ہوا سر کو جائے ۔ ایسا محسوس ہو جیسے مریض آگے کی طرف گر جائے گا اوپر کو دیکھنے سے (پلساٹیلا نیچے دیکھنے سے کالمیا ۔ سپائی جیلیا)

دیرینہ درد سر (متلی کے ساتھ) جوانی کی کسی شدید بیماری کے زمانہ سے (سورینم) گردن کی پشت سے شروع ہو کر چاند کو جائے ایسا محسوس ہو کہ جیسے ریڑھ سے شروع ہو کر ایک آنکھ خصوصاً دائیں پر مجتمع ہو گیا ہے (بائیں پر سپائی جیلیا) زیادتی ہوا کے جھونکے سے یا سر کو ننگا کرنے سے ۔ کمی دبانے سے ۔ درد سر کو گرم کپڑے سے ڈھانپنے سے (مگنیشیا میور ۔ سٹرونشیم) کمی پیشاب کی زیادتی سے ۔

قبض ۔ ہمیشہ حیض کے قبل اور دوران حیض دست حیض کے قبل اور دوران (امونیا کارب ۔ بووسٹا) مشکل سے پاخانہ ہو جیسے مبرز کے کام کرنے سے ہے بے حد زور لگانے کے ساتھ ، جیسے مبرز مفلوج ہے ۔ جب پاخانہ کا کچھ حصہ باہر نکل آئے تو دوبارہ اندر لوٹ جائے ۔ (تھوجا)

پاخانہ بہت دیر تک مبرز میں جمع رہے ۔

ناسور مقعد میں یکے بعد دیگرے سینہ کی علامات کے ساتھ (بربرس کلکیریا فاس)

شرمگاہ کی نالی سے خون کا سیلان ۔ ہر مرتبہ جب بچہ پستان منہ میں لے (مقابلہ کرو ۔ کروٹن ٹگ)

پستان کی گھنڈی اندر کی طرف کھنچ جائے اور وہ جگہ قیف کی طرح دکھائی دے (سارسا پریلا)

رات کے وقت چلنا ۔ بحالت نیند اٹھ جائے اور ادھر ادھر چلا کرے

اور پھر سو جائے (کالی بروم)

جلد غیر تندرست - ہر چھوٹی سی ضرب پک جائے (گریفائیٹس - ہیپر - مرک - پٹرولیم)

ہاتھوں اور پاؤں کی انگلیوں کے ناخن ٹیڑھے (انٹم کروڈ)

پاؤں کو سردی لگ جانے سے زکام ہو جائے (کونیم - کیوپرم)

پاؤں کی انگلیوں - پاؤں - ہاتھوں اور بغلوں کا **متعفن پسینہ**۔

ناقابلِ برداشت - کھٹا - سڑاند کی سی بو پاؤں میں بغیر پسینہ کے ہر روز شام کے وقت۔

آنکھوں کا (آنسوؤں کی تھیلی کا) ناسور - پاؤں کے ناخن گوشت میں گھس جائیں (میگنٹس پولس - ٹیوکریم) لبھری - پھوڑے جن میں محض خون ہو - کاربنکل یعنی سرطان تمام قسم کے زخم - ناسور - درد بھرا - متعفن - جن کے کنارے ابھرے ہوئے اسپنج کی مانند ہوں - جو جلد مندمل نہ ہوں مقعد میں تنگاف - پاخانہ کے بعد بے حد درد

دوسروں کے زیر اثر آنے کی خواہش - جس سے کمی ہو (فاسفورس)

یہ دوا ریشوں میں سے غیر جسمانی اشیا کو نکالنے میں بہت مدد دیتی ہے: مثلاً مچھلی کا کانٹا - سوئیاں - ہڈی کے ٹکڑے۔

**تعلق:** معاون: ٹھوجا - سینی کولا۔

مقابلہ کرو - ہیپر - پکرک ایسڈ - کالی فاس - ہائپریکم - روٹا - سینی کولا گیٹس برگ۔

یہ دوا کلکیریا - گریفائیٹس - ہیپر - نائٹرک ایسڈ اور فاسفورس کے بعد بہتر کام کرتی ہے۔



اور اس کے بعد ہیپر - فلورک ایسڈ - لائیکو - سیپیا بہتر کام کرتے ہیں۔

**زیادتی:** سردی سے - حیض کے دوران نئے چاند کے دوران - کپڑا اتارنے سے - خصوصاً سر کا - لیٹ جانے سے۔

**کمی:** گرمی سے - خصوصاً سر کو ڈھانکنے سے - تمام دوسری علامات سوائے معدہ کی علامات کے جن کو ٹھنڈی غذا سے آرام ہوتا ہے۔ (لائیکو)

سلیسیا - پلساٹیلا کا مزمن ہے۔

---

# سپائی جیلیا

SPIGELIA

یہ دوا وجع المفاصل کا میزان رکھنے والے اُن مریضوں کے لیے مفید ہے جن میں خون کی کمی ہو - کمزور شدہ مریض - خنازیری مزاج کے بچے جن کے شکم میں کیڑے ہوں (سنا - سٹانم)

وہ انسان جن کے بال ہلکے ہوں - پیلے - پتلے - دُبلے اور چھوٹے ہوئے کمزور جلد جھری دار - زرد - مٹی کے رنگ کی۔

حساس جسم چھونے سے درد - ذکی الحس - حصص کو چھونے سے جاڑا محسوس ہو - چھونے سے تمام جسم میں لرزہ پیدا ہو (کالی کارب)

ڈر سے - تیز - نوکیلی چیزوں - آلپن - سوئیوں وغیرہ سے۔

بائی کی تکلیفات دل کی (کالمیا لیڈم ، ناجا) دل کے اوپری حصّہ میں دل کے سکڑنے کی آواز - شریانی پھیلاؤ۔

اعصابی دردسر۔ نوبتی۔ صبح کے وقت دماغ کی جڑ میں شروع ہوکر تمام سر میں پھیل کر بائیں طرف کن پٹی۔ آنکھ کے گڑھے اور بائیں آنکھ میں مجتمع ہوجائے۔ (داہنی جانب سنگونیریا۔ سلیسا) درد۔ تپکن والے۔ شدید۔ دھڑکن والے۔

دردسر سورج نکلتے ہی شروع ہوں۔ دوپہر کو شباب پر ہوں پھر گھٹنا شروع ہوں اور غروب آفتاب تک جاتے رہیں (ڈوبیکم۔ نیٹرم میور)

آنکھوں کے ڈھیلوں میں ناقابل برداشت دبانے والے درد۔ تمام جسم کو موڑے بغیر آنکھیں نہ گھما سکے۔ زیادہ خصوصاً غلط قدم پڑ جانے پر۔

احساس۔ جیسے آنکھوں کے گڑھوں کی بہ نسبت آنکھیں بہت بڑی ہیں۔ (اکٹیا ریسی موسا۔ کوموکلیڈیا) چھونے سے ذکی الحس۔ ایسا محسوس ہو جیسے سر کے گرد پٹی بندھی ہے (کیکٹس۔ کاربالک ایسڈ۔ سلفر)

کثیر مقدار میں متعفن۔ بلغم دماغ سے حلق میں گرے جس کی وجہ سے رات کے وقت دم گھٹے (ہائیڈراسٹس)

تیز۔ بھالا لگنے کے سے۔ چبھن کے سے درد۔ آنکھوں کے ڈھیلوں میں سے ہوتے ہوئے سر کی پشت میں جائیں۔ سردی سے۔ مرطوبیت سے اور موسم برسات میں۔

چہرہ کا عصبی درد نوبتی۔ بائیں جانب کا۔ آنکھ کے گڑھے کا۔ آنکھوں کا۔ جبڑے کی ہڈی کا۔ دانتوں کا۔ صبح سے غروب آفتاب تک۔ درد پھاڑنے والا۔ جلندار۔ چہرہ سیاہی مائل سرخ۔ ٹھنڈے موسم برسات کے دوران۔ چائے سے۔

دانت کا درد۔ تمباکو نوشی سے جس میں کمی لیٹ جانے سے ہو اور کھانے کے دوران (پلانٹیگو) زیادتی ٹھنڈی ہوا سے اور پانی سے۔ تکلیف



کے خیال سے (درد دانت) عود کر آئے۔

کینسر کا زخم مبرز میں جس میں ناقابل برداشت درد ہو۔ (ایپومن)

سانس میں دقت۔ داہنی جانب لیٹنا پڑے یا سر اونچا کرنا پڑے۔ (کیکٹس۔ سپنجیا) سینہ میں سوئیاں چبھنے کی طرح درد۔

سینہ کی تکلیفات، جن کے ساتھ ہر نبض کی ضرب کے ساتھ سوئیاں چبھنے کے سے درد ہوں۔ جس میں زیادتی حرکت سے۔ ٹھنڈے مرطوب موسم میں ہو۔

اختلاج قلب۔ شدید۔ آنکھ سے دکھائی دے اور سنائی دے ذرا سی حرکت سے۔ آگے کی طرف جھکنے سے۔ اوپری حصہ قلب میں سکڑنے کی سی آواز۔

لکنت۔ پہلا لفظ یا لفظ کا ایک حصہ تین یا چار بار کہے۔ شکم کی تکلیفات کے ساتھ۔ شکم میں گیڑ واں کے ساتھ۔

**تعلق**: مقابلہ کرو۔ اکونائٹ۔ آرسنک۔ کیکٹس۔ ڈیجی ٹیلس۔ کالی کارب۔ ناجا۔ کالمیا۔ سپنجیا۔ قلبی تکلیفات میں۔

**زیادتی**: حرکت سے۔ شور و غل سے۔ چھونے سے۔ آنکھیں گھمانے سے ہر دفعہ زور سے ہل جانے سے۔ جھٹکے سے یا چوٹ سے۔

**کمی**: داہنی طرف اونچا سر کرکے لیٹنے سے (آرسنک۔ کیکٹس۔ سپنجیا)

---

# سپنجیا ٹوسٹا

## SPONGIA TOSTA

دق کے مزاج کے لیے۔
خصوصاً بچوں اور عورتوں کی تکلیفات کے لیے جن کے بال ہلکے ہوں۔
عضلات ڈھیلے اور رنگ گورا ہو (برومیم)
غدودوں میں ورم اور سختی۔ گھیگھا (برومیم)
جاگے خوف میں اور محسوس کرے۔ جیسے دم گھٹ رہا ہے۔ ایسا محسوس
ہو جیسے اُسے اسپنج میں سے سانس لینا پڑ رہا ہے۔
ہر دماغی تحریک کھانسی کو بڑھا دے۔
نیند کے بعد زیادتی یا تکلیفات کے دوران سو جائے (لیکے سس)
حلق میں درد جس کی زیادتی میٹھی چیزیں کھانے کے بعد ہو۔
غدہ درقیہ میں ورم جو بعض اوقات ٹھوڑی تک آجائے۔ رات کے
وقت دم گھٹنے کے دوروں کے ساتھ۔ گھیگھا۔
ہوا کی نالیوں کی بلغمی جھلیوں میں بے حد خشکی۔ حلق۔ حنجرہ۔ ہوا کی نالیاں
خشک۔
کھانسی۔ خشک۔ بھونکنے کی سی۔ کروپ کی۔ سینہ میں گھنٹی بجے۔
سیٹی بجنے کی اور ناگوار سی آوازیں۔ ہر چیز مکمل طور پر خشک۔ بلغم کی کہیں
آواز نہ ہو۔
کھانسی خشک۔ سنسناہٹ کی آواز۔ سخت لکڑی میں آرہ کشی کی سی



آواز۔ زیادتی میٹھی چیزوں سے۔ ٹھنڈی چیزیں پینے سے۔ تمباکو نوشی سے
سر نیچا کر کے لیٹنے سے خشک ٹھنڈی ہوا میں۔ زیادتی پڑھنے سے۔ گانے
سے۔ بولنے سے۔ [illegible] سے۔ کمی کھانے سے یا گرم پانی یا گرم چیزیں پینے سے۔
کروپ (پسلی چلنا) پریشان کن۔ سیٹی کی سی آوازیں۔ جس کی زیادتی
سانس اندر لینے پر ہو (سانس باہر نکالنے پر زیادتی۔ اکونائٹ) زیادتی آدھی
رات کے قبل (زیادہ صبح کے قبل۔ ہیپر)
دھڑکن۔ شدید درد اور ہانپنے والے تنفس کے ساتھ۔ آدھی رات
کے بعد دم گھٹنے اور بے حد پریشانی کے ساتھ یکایک جاگ جائے۔ قلبی
ڈھکنوں کی کمزوری۔ حیض کے قبل یا دوران۔
درد قلب۔ سکڑنے والے درد۔ حدت۔ غشی۔ دم گھٹنے۔ پریشانی
اور پسینے کے ساتھ۔ زیادتی آدھی رات کے بعد۔
منی کی نالی متورم۔ درد کرے۔ خصیے متورم۔ چوٹ کے سے درد کریں
اور ایسا درد ہو جیسے کسی نے پکڑ کر بھینچ دیا ہے۔ سوزاک کے دب جانے
کے بعد یا ورم خصیہ کے غلط علاج کے بعد۔
تعلق: سپنجیا۔ اکونائٹ، ہیپر کے بعد کھانسی اور کروپ میں اس
وقت کام دیتا ہے جب خشکی زیادہ ہو۔ سپنجیا کے بعد ہیپر جب بلغمی جھلیوں
میں کھڑکھڑاہٹ ہو۔
مقابلہ کرو۔ آرنیکا۔ کاسٹیکم۔ آیوڈیم۔ لیکے سس۔ نکس موسکاٹا۔
بلغم ملائم مگر نگلنا ہی پڑے۔

---

# سٹانم

## STANNUM

دماغی اور جسمانی بے حد کمزوری اور تھکاوٹ

معدہ میں خالی پن۔ ڈوبنے اور کمزوری کا احساس (چیلیڈونیم۔ فاسفورس، سیپیا)

غم گین۔ مایوس۔ تمام وقت رونے کی سی حالت محسوس کرے لیکن رونے سے تکلیفات بڑھ جائیں (نیٹرم میور۔ پلساٹیلا۔ سیپیا) کمزوری اور غشی سی خصوصاً جب زینہ اترتا ہو۔ زینہ پر چڑھائی میں بہتر جا سکے (بورکس۔ کلکیریا کے برعکس)

دردِ سر یا عصبی درد۔ درد آہستہ سے شروع ہوں اور بتدریج بڑھیں نہایت شدت تک اور پھر بتدریج کم ہوں (پلاٹینا)

دردِ شکم (دردِ قولنج) جس میں زور سے دبانے سے کمی ہو یا اوندھے لیٹ کر گھٹنوں سے پیٹ دبانے سے۔ ہو یا کندھوں کے ساتھ شکم دبانے سے کمی ہو۔ (کالوسنتھ) پاخانہ کے راستے کیڑے خارج ہوں۔

حیض: بہت جلد جلد۔ مقدار میں بہت زیادہ۔ حیض کے قبل غم گینی۔ حیض کے دوران جبڑے کی ہڈی میں درد۔

سیلان الرحم۔ بے حد کمزوری۔ کمزوری سینہ سے شروع ہوتی محسوس ہو (کمزوری شکم سے۔ پیٹرو سے فاسفورس۔ سیپیا)

رحم کا اپنی جگہ سے گرنا۔ نہ بار تی پاخانہ کے دوران دستوں کے ساتھ



پوڈوفائلم) اس قدر کمزور کہ وہ بجائے بیٹھنے کے کرسی میں گر پڑے۔
جب صبح کپڑے پہنتی ہو تو کتنی ہی بار تھک جانے کی وجہ سے بیٹھ کر آرام کرنا پڑے۔

متلی اور قے۔ صبح کے وقت۔ پکتی ہوئی غذا کی خوشبو سے (آرسنکم۔ کالچی کم)
جب گائے یا آواز کو استعمال کرے تو شانہ کی ہڈی اور بازو میں درد اور کمزوری۔

سینہ میں بے حد کمزوری۔ بولنے سے، ہنسنے سے۔ اونچی آواز سے پڑھنے سے۔ گانے سے۔ اس قدر کمزور کہ باتیں نہ کر سکے۔

کھانسی: گہری کھوکھلی۔ پریشان کن۔ دم گھٹنے والی۔ دماغ ہلانے والی ہر کھانسی کے دورہ میں تین بار کھانسے (دوبار کھانسے۔ مرک) بستر میں، شام کے وقت خشک۔ سینہ میں خالی پن کا احساس۔

بلغم۔ مقدار میں زیادہ۔ انڈے کی سفیدی کی طرح۔ میٹھا۔ نمکین (کالی آیوڈ۔ سیپیا) کھٹا۔ متعفن۔ بے مزہ۔ زرد۔ سبز مواد (بھاری۔ سبز۔ نمکین۔ کالی آیوڈ) دن کے دوران۔

آواز بیٹھ جائے۔ آواز گہری۔ بیٹھی ہوئی۔ کھوکھلی۔ عارضی طور پر کھانسنے سے یا بلغم نکالنے سے سکون ہو۔

پسینہ۔ مٹی کی پھپھوندی کی بو والا۔ ہر روز چار بجے صبح کے بعد۔ گردن پر اور پیشانی پر۔ بہت کمزور کر دینے والا۔

**تعلق**: معاون۔ پلساٹیلا۔

**زیادتی**: ہنسنے سے۔ گانے سے۔ بولنے سے۔ آواز کے استعمال سے۔ داہنی جانب لیٹنے سے۔ کوئی چیز گرم پینے سے (ٹھنڈی چیزیں پینے سے سپنجیا)

کمی ۔ کھانسنے سے یا بلغم نکلنے سے آواز کے بیٹھے ہونے میں کمی ۔
زور سے دبانے سے (کالو سنتھ)

سٹانم، کاسٹی کم کے بعد بہتر کام کرتا ہے اور اس کے بعد کلکیریا، سلفر، بیلیڈونا، فاسفورک، ٹوبرکولینم بہتر کام کرتے ہیں ۔

---

# سٹافی سیگیریا

## STAPHISAGRIA

جلق اور جماع کی زیادتی سے پیدا شدہ دماغی اثرات کے لیے مفید ہے ۔
معمولی سے دماغی تصورات سے ذکی الحسی ۔ معمولی سے کام یا معمولی سی باتوں سے چڑ جائے (اگنیشیا)

دوسروں کے کیے ہوئے کام یا اپنے ہی کیے ہوئے کاموں سے بے حد غصہ اور پشیمانی ۔ ان کے نتائج سے غم گینی ۔

جنسی بے اعتدالیوں (جماع کی زیادتیوں) سے عدیم الاحساس ۔ لاپرواہ پست حوصلہ ۔ حافظہ کمزور (اناکارڈیم ۔ اورم، نیٹرم میور ۔ فاسفورک ایسڈ)

غرور ۔ حسد یا ہتک سے پیدا شدہ تکلیفات

بد مزاج بچے جو مختلف چیزوں کے لیے چلائیں لیکن وہی اشیا مل جانے پر ٹھکرا دیں یا پھینک دیں (کریازوٹ)

جب کبھی اس مریض کی ہتک ہوئی اور وہ اپنی عزت و وقار کی خاطر لڑنے سے باز رہا اور غصہ پی گیا ۔ پھر بیمار ۔ کانپتا ہوا ۔ تھکا ہوا ۔ گھر لوٹ



آئے (بر عکس نکس وامیکا کے)

احساس گیند کا پیشانی میں جو سر ہلانے پر بھی نہ ہلے اور مضبوطی سے وہیں قائم رہے ۔

تیز ہتھیاروں یا اوزاروں سے ضربات ۔ عمل جراحی کے بعد تکلیفات ڈنگ لگنے کے ۔ سے تیز چاقو سے کاٹنے کے سے درد ۔

جلق جماع کی زیادتیوں یا رطوبات زندگی کے ضائع ہو جانے سے پیدا شدہ اثرات ۔ غصہ پی جانے ۔ ہتک اور تاسف کے اثرات بد ۔ اندرونی غم گینی ۔ تاسف کے اثرات بد (اورم)

اعصابی کمزوری ۔ ایسا محسوس ہو جیسے سخت محنت کے بعد بالکل ختم ہو گیا ہے ۔

گوہانجنیاں ، پپوٹوں پر یا اوپری پپوٹوں پر ایک کے بعد جو دوسری اپنے بعد سخت گلٹیاں پیچھے چھوڑ جائیں (کونیم ۔ تھوجا)

درد دانت : حیض کے دوران ۔ تندرست اور بوسیدہ دانتوں میں ۔ کھانے یا پینے کی چیزوں کے لگ جانے سے درد کریں ۔ لیکن کاٹنے یا چبانے سے تکلیف نہ ہو ۔ زیادتی منہ میں ٹھنڈی ہوا کھینچنے سے ۔ ٹھنڈی اشیا پینے سے اور کھانے کے بعد زیادتی ۔

دانت سیاہ ہو جائیں ۔ ان پر سیاہ لکیریں پڑ جائیں ۔ صاف نہ رکھے جا سکیں ۔ ٹوٹ جائیں ۔ کناروں پر بوسیدہ ہو جائیں (جڑوں پر بوسیدہ ہو جائیں ۔ مزیریم ۔ تھوجا) سکروبوطی تکالیف کا مزاج ۔

تمباکو کی بے جا خواہش ۔

بے حد بھوک ۔ چاہے غذا سے شکم بھرا ہو ۔

احساس جیسے معدہ اور شکم ڈھیلے ہو کر لٹک رہے ہیں (اگیریکس، اپیکاک ٹوبیکم)

درد شکم پتھری یا خصیۃ الرحم کے اپریشن کے ساتھ (سیمتھ۔ ہیپر) پیشاب کی حاجت۔ گھنٹوں قدمچہ پر بیٹھا رہنا پڑے۔ نوجوان شادی شدہ مستورات میں جماع کے بعد۔ سخت تکلیف دہ وضع حمل کے بعد (اوپیم) مجریٰ بول (پیشاب کی نالی) میں جلن جب پیشاب نہ کر رہا ہو۔ بوڑھے آدمیوں کی غدہ مذی کی تکلیفات میں پیشاب کر چکنے کے بعد درد اور پیشاب کی حاجت۔ مثانہ اپنی جگہ سے گر جائے۔

آلات تناسل کی درد بھری ذکی الحسی۔ فرج میں اس قدر ذکی الحسی کہ اندرونی کپڑا بھی نہ پہن سکے (پلاٹینا)

جلق۔ شہوانی خیالات کے متعلق سوچا کرے یا دماغ میں گھوما کریں۔ جماع کا لطف ہر وقت خیالی طور پر لیا کرے۔

جریان۔ دھنسے ہوئے چہرہ کے ساتھ۔ شرمیلی اور گناہگار نگاہیں۔ انزال کے بعد درد کمر۔ کمزوری۔ آلات تناسل میں ڈھیلا پن اور کمزوری یا لاغری۔ کھانسی۔ صرف صبح کے وقت یا کھانا کھانے کے بعد۔ گوشت کھانے کے بعد زیادتی۔ تاسف یا ہتک کے بعد۔ دانت صاف کرنے کے بعد زیادتی۔

یکے بعد دیگرے گروپ کھانسی موسم سرما میں اور عرق النساء یا لنگڑی کا درد موسم گرما میں۔ کھانسی جس میں محریک تمباکو کے دھوئیں سے ہو (سپنجیا)

درد کمر۔ زیادتی رات کے وقت بستر میں اور صبح کے وقت اٹھنے سے قبل



گنٹھیا دی گانٹھیں جوڑوں میں خصوصاً انگلیوں کے (کالوفائلم۔ کالچی کم۔ لائیکو پوڈیم) انگلیوں کے پوروں میں ورم پسینہ اور پک جلنے کے ساتھ۔

دن بھر نیند کی غنودگی۔ تمام رات بھر جاگے۔ جسم بھر میں درد۔ بخار میں کتوں کی سی بھوک۔ بخار کے حملہ کے کئی دن ماقبل۔

اکونہ۔ کھرنڈ کے نیچے سے تیز سوزش پیدا کرنے والی زردنمی کے رسنے کے ساتھ۔ جہاں یہ پانی لگ جائے وہاں نئے دانے پڑ جائیں۔ کھجلانے سے اس جگہ پر کھجلی بند ہو جائے۔ لیکن دوسری جگہ پر شروع ہو جائے۔ انجیر کے سے مہاسے۔ خشک۔ ابھرے ہوئے۔ گوبھی کے پھول کی طرح۔ پارہ کے بے جا استعمال سے (نائٹرک ایسڈ۔ سباڈیلا۔ تھوجا)

تعلق: مقابلہ کرو۔ کاسٹی کم۔ کالوسنتھ۔ اگنیشیا۔ لائیکو۔ پلساٹیلا۔ کالوسنتھ اور سٹافی سیگیریا ایک دوسرے کے بعد بہتر کام کرتے ہیں۔ کاسٹی کم کالوسنتھ اور سٹافی سیگیریا اسی ترتیب میں بہتر کام کرتے ہیں۔

زیادتی: دماغی تکلیفات۔ غصہ سے۔ ہتک سے۔ غم سے۔ تاسف سے رطوبات زندگی کے ضائع ہونے سے۔ تمباکو سے۔ جلق سے۔ جماع کی زیادتی سے۔ ماؤفہ حصص کو چھونے سے۔

متضاد: رینن کولس بلب کے قبل یا بعد۔

---

# سٹرامونیم

STRAMONIUM

یہ دوا دموی مزاج نوجوان آدمیوں کیلئے مفید ہے جن میں خون کی زیادتی ہو۔ (اکونائٹ - بیلاڈونا) خصوصاً بچوں کے کوریا یا رعشہ کی تکلیفات میں دیوانگی اور بخار معہ ہذیان -

ہذیان: جس میں بکواس ہو - ہر وقت بولتا رہے - گاتا رہے - اشعار پڑھتا رہے - اور بڑ بڑاتا رہے - یہ دوا بیلاڈونا اور ہیوسمس کے تاثرات کا مقابلہ کرتی ہے لیکن درجے میں فرق ہے -

ہذیان میں تندی اور غضب کی زیادتی ہوتی ہے دیوانگی زیادہ تیز ہوتی ہے جب کہ ورمی کیفیت گو ہیوسمس سے زیادہ ہوتی ہے تاہم بیلاڈونا سے بہت کم ہوتی ہے سٹرامونیم کی ورمی کیفیت بالکل اصلی ورم تک نہیں پہنچی۔

مریض کو مسلسل بولنے کی عادت ہوتی ہے (سائیکوٹا - لیکے سس) مسلسل اور بے ربط باتیں کرتا رہے اور ہنستا رہے - دعائیں - التجائیں اور منتیں و سماجتیں - رکے ہوئے حیض کے ساتھ

خواہش کرے روشنی کی اور ساتھیوں کی اکیلا رہنا برداشت نہ ہو۔ (بسمتھ)

زیادتی اندھیرے میں اور تنہائی میں رہ نہ سکے اندھیرے کمرہ میں۔

جاگے جھجکی ہوئی نگاہوں کے ساتھ - ایسا معلوم ہو جیسے پہلی چیز پر نگاہ پڑنے سے ہی ڈر گیا ہے -



توہمات اور تصورات جو مریض کو ڈرائیں -

ہذیان میں بھاگ جانے کی خواہش (بیلاڈونا - برائی اونیا - اوپیم - رسٹاکس) تصور تمام قسم کی چیزوں کا مثلاً مریض (ایپا) بلکہ دوہرا (دو) ہے آڑا لیٹا ہوا ہے - وغیرہ (پیٹرولیم)

سر ایسا محسوس ہو جیسے ادھر ادھر بکھرا پڑا ہے (بپ ٹیشیا)

آنکھیں بالکل کھلی ہوں - نمایاں - چمک دار - پتلیاں بہت پھیلی ہوئی - روشنی منعکس نہ ہو - آنکھوں اور پپوٹوں میں اینٹھن (پھری ہوئی - چڑھی ہوئی)

بچہ کو جب گھورا جائے یا تنبیہہ کی جائے تو پتلیاں پھیل جائیں -

چہرہ گرم اور سرخ - ہاتھوں اور پاؤں کے ٹھنڈے ہونے کے ساتھ - رخساروں پر سرخی - خون چہرہ میں دوڑ کر مجتمع ہو جائے چہرہ پر تشنج یا تشنج نما چہرہ

لکنت - کسی لفظ کے ادا کرنے سے پہلے کئی مرتبہ زور لگانا پڑے - بولنے میں بہت کوشش کرنی پڑے - چہرہ کو بگاڑے (بووسٹا - اگنیشیا - سپائی جیلیا)

قے: جوں ہی سر تکیہ سے اٹھائے - تیز چمک دار روشنی سے -

تشنجی دورے: ہوش کے ساتھ (کمس — بغیر ہوش کے بیلاڈونا - سائیکوٹا - ہیوسمس - اوپیم) دورے چمک دار روشنی سے - آئینہ کی چمک پانی کی چمک سے عود کر آئیں (بیلاڈونا - ہائیڈروفوبنیم)

واحد عضلات یا چند عضلات میں جھٹکے - خصوصاً جسم کے اوپری حصہ میں - کوریا یعنی رعشہ -

ہائیڈروفوبیا (ہلکاؤ یعنی دیوانے کتے - دیوانے گیدڑ وغیرہ - جانوروں

کے کاٹنے کے بعد یہ کیفیت ہوتی ہے) پانی سے خوف پانی یا سیال چیزوں سے بے حد نفرت کے ساتھ (بیلاڈونا - ہائیڈرو فوبنیم) تشنجی سکڑیں حلق کی۔

بہت سی تکلیفات کے ساتھ درد نہیں ہوتا **درد کا نہ ہونا** - اس دَوا کا مخصوص نشان ہے (اوپیم)

نیند کی غنودگی یا مستی مگر نیند نہ آئے (بیلاڈونا - کیمو ملا - اوپیم)

**تعلق**: سٹرامونیم اکثر بیلاڈونا - کیوپرم - ہیوسمس - ہائیڈرو فوبنیم کے بعد کام آتا ہے۔

استحاضہ آنول کے رک جانے سے - سٹرامونیم کے مخصوص ہذیان کے ساتھ ایسے موقعوں میں اگر سٹرامونیم فیل ہو جائے تو سیکیل کار بہتر کام کرتا ہے (بخار اور عفونتی رجحان کے ساتھ پائرو جنیم)

کالی کھانسی میں اگر بیلاڈونا بری طرح استعمال کیا گیا ہو تو بیلاڈونا کی زیادتی اثر کو سٹرامونیم ختم کر دیتا ہے۔

**زیادتی** - اندھیرے میں جب اکیلا ہو - چمک دار چیزوں کو دیکھنے سے - نیند کے بعد (ایپس - لیکے سس - اوپیم - سپنجیا) جب نگلنے کی کوشش کرتا ہو۔

**کمی**: چمک دار روشنی میں - ساتھیوں میں، گرمی سے۔

---

# سلفر

## SULPHUR

یہ دوا خنازیری مزاج انسانوں میں جن کی وریدوں میں خصوصاً باب الکبد جگر کی وریدوں میں ورم ہو جاتا ہو - مفید ہے۔



وہ انسان جو اعصابی ہوں جن کے مزاج میں جلد بازی ہو جو تیز مزاج ہوں - کے اندر خون کی زیادتی ہو جن کی جلد موسموں کی تبدیلی سے شدید ذکی الحس ہو (ہیپر - کالی کارب - سورنیم)

یہ دوا پتلے دُبلے - آگے کی طرف جُھکے ہوئے کندھوں والے انسانوں کے لیے ہے جو چلنے اور بیٹھنے میں آگے کی طرف جھکے ہوں اور بوڑھے آدمیوں کی طرح جُھک کر چلیں۔

**کھڑا ہونا سلفر کے مریض کے لیے ایک بدترین وضع ہے سلفر کے مریض کھڑے نہیں ہو سکتے** - کھڑے ہونے کی بر حالت ان کے لیے تکلیف دہ ہوتی ہے۔

میلے کچیلے لوگ جنہیں جلدی بیماریوں کی رغبت ہو (سورنیم) نفرت نہلائے جانے سے - ہمیشہ غسل کے بعد زیادتی - نہایت سست اپنے آپ نہ اٹھیں - نہایت ناخوش - زندہ نہ رہنا چاہیں

بچے: نہلایا جانا یا منہ ہاتھ دھویا جانا پسند نہ کریں (ٹھنڈے پانی میں انٹم کروڈم) لاغر - بڑے پیٹ والے بچے - بے چین، گرم رات کے وقت کپڑے لات مار کر پھینک دیں (ہیپر - سینی کولا) کپڑے ہوں لیکن بہترین منتخب شدہ دوا فیل ہو جائے۔

جب بہترین منتخب شدہ ادویہ اپنا تسلی بخش اثر دکھلانے سے قاصر رہیں خصوصاً حاد امراض میں - سلفر اکثر نظام کے اثر منعکسہ کو تحریک کر کے چھپی ہوئی شفا دینے والی طاقتوں کو ابھار دیتی ہے - کیس کو صاف کرتی ہے (دیرینہ امراض میں سورنیم)

خنازیری - سورک - مزمن امراض جو ابھاروں کے دب جانے سے پیدا

ہوتی ہوں (کاسٹی کم - سوریم)

**تکالیف مسلسل بار بار عود کرتی رہیں** (حیض - سیلان الرحم وغیرہ) مریض قریب قریب ٹھیک ہوتے معلوم ہوں جب مرض بار بار عود کر آئے۔

واحد حصص میں درمی کیفیت - آنکھوں - ناک - سینہ شکم خصیتہ الرحم بازو ٹانگیں یا جسم کے کسی عضو میں گومڑ یا فاسد پیدائشوں کا آغاز خصوصاً مسن یا س میں۔

**احساس جلن کا** چاند پر - اور آنکھوں میں تیز سوزش - چہرہ میں، بغیر سرخی کے منہ کے آبلوں یا دانتوں میں - حلق میں خشکی پہلے داہنی پھر بائیں جانب معدہ میں - مبرز میں - مقعد اور بواسیر کے خارش کرنے والے مسوں میں اور اُبلتے ہوئے سخت گرم پیشاب میں - آگ کی لہروں کی طرح (آرسنک) سینہ میں جو چہرہ تک آئے - تمام جسم کی جلد میں تمتماہٹ کے ساتھ کندھوں کے درمیان میں چھوٹی چھوٹی جگہوں میں (فاسفورس)

متلی اور قے والے دردِ سر، ہر ہفتہ یا ہر دوسرے ہفتہ - کمزور کرنے والے (سنگوینریا) چاند میں حدت اور پاؤں میں ٹھنڈے پن کے ساتھ۔

مسلسل گرمی اور حدت چاند میں - دن کے وقت پاؤں ٹھنڈے - رات کے وقت تلوؤں میں جلن کے ساتھ - پاؤں کو رکھنے کے لیے ٹھنڈی جگہ تلاش کرے - (سنگوینریا - سیپی کولا) بستر سے پاؤں باہر نکال کر رکھے ان کو ٹھنڈا کرنے کی خاطر (میڈروہیئم) رات کے وقت پنڈلیوں اور تلوؤں میں اینٹھن -

دن کے وقت تمتماہٹ کمزوری و غشی دوروں کے ساتھ جو ذرا سی نمی (پسینہ) کے بعد رفع ہو جائے۔



ہونٹوں میں چمک دار سرخی ایسا معلوم ہو جیسے ان سے خون پھٹ پڑے گا (ٹوبرکولینم)

معدہ میں کمزوری: خالی پن یا بیٹھنے کا احساس قریب ۱۱ بجے دن کے (۱۰ یا ۱۱ بجے دن کے - کھانے سے کمی نیٹرم کارب) کھانے کے لیے انتظار نہ کر سکے اکثر کمزوری کے دورے دن کے دوران (مقابلہ کرو زنکم)

دست: آدھی رات کے بعد - بغیر درد کے - صبح سویرے بستر سے **بھگا دیں** (ایلو - سوریم) ایسا محسوس ہو جیسے آنتیں اتنی کمزور ہیں کہ پاخانہ کو سنبھال نہیں سکتیں۔

قبض - پاخانہ سخت - گانٹھ دار - خشک جیسے جلا ہوا ہو (برائی اونیا)، **بڑے سُدّے تکلیف دہ** بچہ درد کی وجہ سے پاخانہ کرنے سے ڈرے یا درد کی وجہ سے بچہ پاخانہ کرنا نہ چاہے یا پاخانہ کی پہلی کوشش سے ڈرے - یکے بعد دیگرے دستوں کے ساتھ۔

پیشاب اور پاخانہ دونوں سے ان حصص پر درد ہو جہاں سے یہ گزریں - بے رنگ (بالکل صاف شفاف پانی کا سا) کا پیشاب زیادہ مقدار میں مقعد کے گرد **سرخی اور چھیلن** جسم کے تمام مخارج بہت سرخ - تمام فضلات یا تراوشیں تیز سوزش پیدا کرنے والی اور چھیل دینے والی جہاں لگیں -

حیض: بہت جلد جلد - مقدار میں زیادہ اور زیادہ دنوں تک رہے - استحاضہ - گذشتہ اسقاط حمل کے بعد سے ٹھیک نہیں ہوئی - ایسی حالت میں "نئے چاند کی پہلی یا دوسری تاریخ میں ایک ہی خوراک دینی چاہیئے" (ڈاکٹر لیپی)

پھوڑے - جسم کے مختلف حصص میں فصل کی طرح سے (جھنڈ کے جھنڈ

نکلیں یا ایک پھوڑے کے بعد دوسرا پھوڑا ہو جوں ہی پہلا پھوڑا مندمل ہو جائے
(ٹو بر کو لینم)

جلد۔ خارش شہوانی۔ کھجلانے سے سکون ہو، کھجلانا اچھا محسوس ہو، کھجلانے سے جلن پیدا ہو۔ بستر کی گرمی سے زیادتی۔ (مرک) جوڑوں کے خلا میں پھوڑے کا سا درد (لائیکو پوڈیم)

جلدی تکلیفات جن کا علاج بیرونی ادویہ سے کیا گیا ہو۔ بواسیر جس کا علاج خارجی علاج مرہموں سے ہوا ہو۔

ورمی کیفیت۔ دماغ پھیپھڑے کی جھلی۔ پھیپھڑے اور جوڑوں کے ورمی یا خونابی مواد کو جذب کرنے کے لیے جب برائی اونیا یا کالی میور یا دوسری بہترین منتخب شدہ ادویہ قاصر رہیں تو سلفر یہ کام سرانجام دیتا ہے۔

دیرینہ شراب خوری یا شراب خوری کے اثرات۔ استسقار یا دوسری تکلیفات شرابیوں کی۔ شرابی اکثر شراب چھوڑنے کے بعد بار بار اس علت میں گرفتار ہو جائیں (سورنیم۔ ٹوبر کولینم)

رات کے وقت دم گھٹنے کے دورے۔ مریض خواہش کرے دروازے اور کھڑکیاں کھول دینے کی۔ رات کے وقت یکایک جاگ جائے۔ غنودگی بعد دوپہر غروب آفتاب کے بعد اور بیداری رات بھر۔

خوشگوار خواب سے جاگ جائے اور گاتا رہے۔

ہر چیز خوشنما نظر آئے جس کی طرف مریض کا خیال ہو جائے۔ چیتھڑے بھی خوب صورت دکھائی دیں۔

شکم میں بچہ کی سی حرکات محسوس ہوں (کروکس۔ تھوجا)

**تعلق:** معاون۔ ایلو۔ سورنیم۔



دھاتوں کے بے جا استعمال سے پیدا شدہ تکلیفات۔

موافق: کلکیریا۔ لائیکو۔ پلساٹیلا۔ سارساپریلا۔ سیپیا۔

سلفر۔ کلکیریا۔ لائیکو یا سلفر۔ سارساپریلا اور سیپیا۔ ان کی یہ ایک مقررہ چال ہے اور وہ اسی ترتیب میں ایک دوسرے کے بعد بہتر کام کرتے ہیں۔

کلکیریا کو سلفر کے قبل استعمال نہیں کرنا چاہیے۔

سلفر اکونائیٹ کا مزمن ہے اور اکونائیٹ کے بعد نمونیہ اور دوسری حاد تکالیف میں بہتر کام کرتا ہے۔

**زیادتی:** آرام سے۔ جب کھڑا ہو۔ بستر کی گرمی سے۔ نہانے سے غسل سے۔ موسم کی تبدیلیوں سے (رسٹاکس)

**کمی:** خشک گرم موسم۔ داہنی جانب لیٹنے سے (برعکس سٹانم کے)

---

# سلفیورک ایسڈ

## SULPHURIC ACID

یہ دوا ان انسانوں کے لیے مفید ہے جن کے بال ہلکے ہوں۔ بوڑھے آدمی خصوصاً مستورات۔ سن یاس کے زمانہ میں تمتماہٹ کے دورے۔

سوالوں کا جواب دینا نہ چاہے۔ اس لیے نہیں کہ اس کے اندر ضد ہے بلکہ اس لیے کہ اس میں اہلیت ہی نہیں۔

احساس کہ وہ بہت جلدی میں ہے ہر کام کو نہایت تیزی سے کیا جانا چاہیے (ارجنٹم نائٹ)

درد آہستہ آہستہ شدت تک پہنچ جائیں جو شدت کی حالت میں یکایک
رُک جائیں اور بار بار اسی طرح ہوتے رہیں (پلساٹیلا)

درد جیسے کند ہتھیار سے دباؤ ڈالا جا رہا ہو۔ گنگرین یا فاسد زخم کی ضربت
چوٹوں کے بعد خصوصاً بوڑھے آدمیوں کی چوٹوں کے بعد۔

بچے سے باوجود نہلانے کے کھٹی بو آئے (ہیپر۔ مگنیشیا کارب۔ ریوہم)

احساس جیسے دماغ سر میں ڈھیلا ڈھالا ہے اور جس طرف گھومے۔ اسی طرف
لڑھکتا محسوس ہو (بیلاڈونا۔ برائی اونیا۔ رسٹاکس۔ سپائی جیلیا)

منہ آئے۔ منہ میں مسوڑھوں پر یا منہ کے سارے خلا میں چھالے، دانے
اور زخم۔ مسوڑھوں سے باآسانی خون بہے۔ زخم درد کریں۔ سانس میں تعفن
(بورکس)

معدے کی جلن (دیہ بیر۔ کلیجہ کا جلنا) کھٹی ڈکاریں جس کی وجہ سے دانت
کھٹے ہو جائیں (روبینیا)

پانی پینے سے معدہ میں ٹھنڈک پیدا ہو۔ لیکن اس میں شراب ملا کر پینے سے
یہ کیفیت نہ ہو۔

احساس لرزہ کا تمام جسم پر بغیر حقیقی لرزہ کے۔ شرابیوں کا اندرونی لرزہ۔
چوٹوں کے اثراتِ بد۔ خراشوں۔ بھوسی اور جلد کے نیلے پن کے ساتھ
بے حد کمزوری (ایسیٹک ایسڈ)

جلد پر نیلے یا سیاہ نشان[ے]۔ مندمل شدہ زخم کے نشانات خون کی طرح

---

ے ECCHYMOSIS - جلد پر سُرخ۔ نیلے یا سیاہ داغ۔ جلد کے نیچے خون نکل آنے سے ہو جاتے ہیں۔ (خورشید)



سُرخ یا نیلے ہو جائیں اور درد کریں۔ (سبز ہو جائیں لیڈم)

جلد پر سُرخ داغ[ے]۔ سُرخ نشان جس میں (بلغمی جھلیوں) سے خون رِسے
نیلے داغ۔ نیلے سُرخ خارش کرنے والے چٹے۔

سیلان خون: سیاہ خون کا جسم کے تمام مخارج سے اخراج۔ (کروٹیلس میوریٹک
ایسڈ۔ نائٹرک ایسڈ۔ ٹربنتھنا)

دماغ کا بل جاتا۔ گرنے سے۔ جب جلد ٹھنڈی ہو اور جسم ٹھنڈے پسینہ میں
شرابور ہو۔

کسی گہری تکلیف سے کمزوری اور تھکن۔ جب کوئی دوسری علامت نہ
ہو (سورنیم۔ سلف)

**تعلق**: معاون۔ پلساٹیلا

مقابلہ کرو آرسنک۔ بورکس۔ کیلنڈولا۔ لیڈم۔ روٹا۔ ریوہم ہمفائٹم
نرم حصص کے کچلے جانے اور پھٹے ہوئے زخموں میں یہ دوا کیلنڈولا
کا مقابلہ کرتی ہے۔

یہ دوا آرنیکا کے بعد جب کہ چوٹ کے سے درد۔ جلد پر نیلا پن اور سیاہی
کی زیادتی ہو۔ بہتر کام کرتی ہے۔ جلد پر سیاہ یا نیلے نشانوں میں لیڈم کے
بعد بہتر کام کرتی ہے۔

برانڈی پینے کے اثرات مابعد۔

نوٹ: سلفیورک ایسڈ ایک حصہ اور شراب تین حصے۔ اس محلول کے دس

---

ے PETECHIA - جلد پر سُرخ داغ جو خون کے بہاؤ کی وجہ سے بن جاتے ہیں۔ (خورشید)

سے پندرہ قطرے دن میں تین بار دینے سے تین یا چار ہفتوں میں شراب کی خواہش دور ہو جاتی ہے۔ (ڈاکٹر ہیرنگ)

---

# سمفائٹم

## SYMPHYTUM OFFICINALE

ٹوٹی ہوئی ہڈیوں کو جوڑنے میں یہ دوا مدد دیتی ہے (کلکیریا فاس)، چبھنے کے سے مخصوص دردوں کو کم کرتی ہے۔ ٹوٹی ہوئی ہڈیوں کے جوڑ پر بہت جلد کیلشیم پیدا کرتی ہے۔ جب تکلیف اعصابی ہو۔

تحریک ٹوٹی ہوئی ہڈی کی جگہ پر۔ زخم کے مندمل ہونے کے بعد کے ہڈی کی جھلی کے درد کو رفع کرتی ہے۔

خراشیں۔ چوٹیں۔ صدمے۔ آنکھ کے ڈھیلے پر مکہ یا کوئی کند چیز لگ جانے سے چوٹیں۔

کسی گول چیز کے آنکھ پر لگ جانے سے آنکھ میں درد۔ برف کا گولہ آنکھ میں لگ جانے سے درد۔ اگر بچہ کی مٹھی ماں کی آنکھ میں لگ جائے (آنکھوں کے گرد نرم ریشوں پر چوٹ۔ آرنیکا)

**تعلق** : مقابلہ کرو۔ آرنیکا۔ کیلنڈولہ۔ کلکیریا فاس۔ فلورک ایسڈ۔ ہیپر سلیسیا۔

یہ دوا آرنیکا کے بعد چبھنے والے دردوں میں اور چوٹ کے مندمل ہونے کے بعد ہڈی کی جھلی کے باقی ماندہ درد میں کام کرتی ہے۔



# سفلینم

## SYPHILINUM

**غروب آفتاب سے طلوع آفتاب تک درد۔** درد شام کے وقت (جھٹپٹے) سے شروع ہو کر دن نکلنے تک رہیں (مرک۔ فائی ٹولاکا)

درد آہستہ آہستہ بڑھیں اور آہستہ آہستہ کم ہوں (سٹانم) درد منتقل ہو جائے اور مریض کو جلد جلد وضع بدلنے کی ضرورت پڑے۔

**تمام تکالیف یا علامات رات کے وقت بڑھ جائیں** (مرک)

غروب آفتاب سے طلوع آفتاب تک۔

ابھار۔ پھیکے رنگ کے۔ سرخ۔ تانبہ کے رنگ کے چٹے نیلے پڑ جائیں۔ جب سردی لگے۔

بے حد لاغری تمام جسم میں (ابراٹینم، آیوڈیم)

قلب : جالا لگنے کے سے درد نیچے سے اوپر تک۔ رات کے وقت (اوپر سے نیچے کی طرف میڈورینم۔ نیچے سے کندھے تک یا ہنسلی کی ہڈی تک سپائی جیلیا)

حافظہ ندارد۔ کتابوں کے۔ آدمیوں کے۔ جگہوں کے نام یاد نہ رہیں حساب کے سوالات کرنا مشکل ہو۔

احساس۔ جیسے پاگل ہو رہا ہے۔ جیسے فالج ہونے والا ہے۔ کمزوری کا اور لاپرواہی کا۔

شدید خوف رات کا کیونکہ دماغی اور جسمانی کمزوری جاگنے پر بڑھ جائے۔

یہ ناقابل برداشت ہو ۔یہاں تک کہ موت کو ترجیح دے ۔

جاگنے پر کمزوری کی وجہ سے شدید تکالیف سے ڈرے (لیکے سس)

سیلانِ رحم: **مقدار میں زیادہ کپڑوں سے بہہ نکلے** ۔ایڑیوں تک بہے (ایومنا)

دردسر: اعصابی، بے خوابی اور ہذیان رات کے وقت پیدا کرے ۔ ۴ بجے شام کو شروع ہو ۔ دس گیارہ بجے رات کو بڑھ جائے اور دن نکلتے ہی ختم ہوجائے (رات کے گیارہ یا بارہ بجے ختم ہوجائے ۔ لائیکو) **بال گریں** ۔

حاد آشوب چشم ۔ پپوٹے متورم ۔ نیند میں رات کو چپک جائیں ۔ درد کی زیادتی رات کے وقت ۲ بجے سے صبح ۵ بجے تک، مواد مقدار میں زیادہ ۔ ٹھنڈے پانی کے چھینٹوں سے آرام ۔

پپوٹے گر جائیں ۔ اوپری پپوٹوں کا فالج ۔ اوپری پپوٹوں کے گرنے میں مریض بظاہر نیند میں معلوم ہو (کاسٹی کم ۔ گریفائیٹس)

ازدواج البصری (ایک کا دو دیکھنا) ایک شکل دوسری کے نیچے دکھائی دے ۔

دانت: مسوڑھے کے کنارے پر گل جائیں اور ٹوٹ جائیں ۔ دانت آری کے دندانے کی طرح ۔ دانت قد میں چھوٹے ۔ دانت نوکوں پر ایک ہی طرف کو جھکے ہوئے (سٹانی سیگیریا)

**بیجا خواہش شراب کی** ۔کسی بھی شکل میں پشتینی رغبت شراب نوشی کی (سورنیم ۔ اسارم ۔ ٹوبرکولینم ۔ سلفر ۔ سلفیورک ایسڈ)

نہ رفع ہونے والا قبض سالہا سال سے ۔ مبرز تنگ ہونے کی وجہ سے بند بھی معلوم ہو جب مریض کو انیما دیا جائے تو رچگی کا سا درد ہو (ہیک گینینم ۔



ٹوبرکولینم)

مقعد اور مبرز میں شگاف (تھوجا) کا بیج باہر نکل آئے ۔ آتشکی ہسٹری ہیں یہ حالتیں جب بہت مدت سے درست نہ ہو رہی ہوں ۔

کندھے کا جوڑ میں بائی کا درد یا کندھے کی مثلثی ہڈی میں درد جس میں تکلیف بازو اٹھا کر کندھے کے سامنے لانے میں ہو (رسٹاکس ۔ داہنا کندھا ۔ سنگونیریا ۔ بایاں کندھا فیرم)

آتشکی تکلیفات میں جب بہترین منتخب شدہ ادویہ فائدہ دینے سے قاصر رہیں ۔

آتشک کے مریض یا وہ مریض جن کے قرحہ فرنجیہ کو بیرونی علاج سے درست کیا گیا ہو اور جس کی وجہ سے حلق اور جلدی تکلیفات میں مدتوں مبتلا رہے ہوں ۔ شروع میں اس دوا سے بہت فائدہ حاصل کرتے ہیں تاوقتیکہ کوئی اور مماثلی دوا پیش نظر ہو ۔

**تعلق**: مقابلہ کرو ۔ اورم ۔ اسافوٹیڈا ۔ کالی آئیڈ ۔ مرک ۔ فائی ٹولاکا ۔ ہڈیوں اور آتشک کی تکالیف میں ۔

**زیادتی** ۔ رات کے وقت ۔ غروب آفتاب سے طلوع آفتاب تک ۔

# ٹوبیکم

## TABACUM

امراض جو دماغی ورم (تحریک) کی وجہ سے پیدا ہوئے ہوں اور جن کے بعد

معدہ اور پھیپھڑوں میں نمایاں تحریک (ورم) موجود ہو۔
رخساروں اور پیٹھ کی لاغری۔
مکمل کمزوری تمام نظام عضلاتی کی۔

احساس بے حد بدبختی کا۔ تکلیفات میں مبتلا ہونے کا۔
سطح جسم پر برف کی سی ٹھنڈک۔ جلد پر ٹھنڈا پسینہ۔

علامات (تکلیفات) دردوں میں آئیں۔ دمہ۔ دردسر قے کے ساتھ۔ چکر۔ چھینکیں۔

بے حد مایوسی۔ بدہضمی۔ دھڑکن۔ نوبتی نبض (نبض ضربات چھوڑ دے) کے ساتھ۔

چکر: مردہ کا سا پیلاپن۔ اس قدر زیادہ کہ بے ہوشی سی ہو جائے۔ سکون کھلی ہوا میں اور قے سے۔ اٹھنے پر یا اوپر کی طرف دیکھنے سے۔ آنکھیں کھولنے پر۔

دردسر قے کے ساتھ صبح کے وقت شروع ہوں۔ دوپہر تک ناقابل برداشت ہو جائیں۔ شدید متلی۔ شدید قے۔ زیادتی شور وغل اور روشنی سے۔ نوبتی ایک یا دو دن تک رہیں۔

اچانک دردسر کے داہنے حصہ میں ایسا محسوس ہو جیسے ہتھوڑا یا ڈنڈا لگا ہے۔
بینائی میں دھندلاپن جیسے پردہ میں سے دیکھتا ہو۔ بھینگاپن دماغی تکلیفات کی وجہ سے۔

اندھاپن پتلی یا بینائی کے اعصاب کی کمزوری سے۔
چہرہ سفید (پیلا) نیلا۔ کھینچا ہوا۔ دھنسا ہوا مُردوں کا سا۔ چہرہ پر ٹھنڈا پسینہ (پیشانی پر ٹھنڈا پسینہ وریٹرم البم)



متلی: مسلسل جیسے بحری سفر میں ہو۔ ذرا سی حرکت پر قے۔ غشی کے ساتھ کمی کھلی ہوا میں۔
قے: شدید ٹھنڈے پسینہ کے ساتھ۔ جوں ہی حرکت کرنا شروع کرے
بحالت حمل۔ جب لکٹک ایسڈ ناکام رہے (سوریم)
جہازی (بحری) قے: شدید متلی۔ چہرہ پر پیلاپن۔ چہرہ ٹھنڈا۔ زیادتی ذرا سی حرکت سے اور کمی جہاز کے عرشے پر کھلی تازہ اور ٹھنڈی ہوا میں۔
فم معدہ میں شدید کمزوری۔ کلیجہ ڈوبنے کا احساس۔
معدہ میں ڈھیلاپن کا احساس متلی کے ساتھ (اپی کاک۔ سٹافی سیگیریا)
بچہ اپنا شکم ننگا رکھنا چاہے۔ اس سے متلی اور قے میں سکون ہو۔ شکم میں ٹھنڈاپن (کالچی کم۔ ایلپس۔ ٹیکے سس)
قبض: آنتوں میں کاہلی یا مبرز کا فالج۔ مبرز میں اینٹھن (مقعد کا نچ) باہر نکل آئے۔ سالہا سال سے۔ مقعد پر دانے۔
دست: یکایک۔ زردی مائل۔ سبزی مائل۔ چپچپے۔ یکایک۔ پانی کے سے۔ متلی قے۔ کمزوری اور ٹھنڈے پسینہ کے ساتھ (وریٹرم البم) بے حد کمزوری اور غشی کے ساتھ۔ زیادہ تمباکو نوشی سے۔
درد گردہ: گردہ کی نالیوں کے ساتھ ساتھ دورے اور اینٹھن والا شدید درد بائیں جانب (بربرس) بے حد متلی اور ٹھنڈا پسینہ۔
اختلاج۔ دھڑکن: شدید جب بائیں جانب لیٹا ہو۔ جب داہنی طرف کروٹ لے لے تو جاتی رہے۔
نبض تیز۔ بھری ہوئی۔ بڑی۔ چھوٹی ضربات چھوڑ دے۔ بے حد

مدھم - کمزور - بے قاعدہ - قریب قریب محسوس نہ ہونے والی -
ہاتھ برف کے مانند ٹھنڈے - جسم گرم -
ٹانگیں گھٹنوں کے نیچے نیچے - برف کے مانند ٹھنڈی - اعضا میں کپکپاہٹ
رعشہ -

تعلق: تمباکو کے بے جا استعمال اثرات کو زائل کرتا ہے -
اپی کاک: بے حد متلی اور قے کے لیے -
آرسنک - تمباکو کھانے کے اثرات بد -
نکس وامیکا تمباکو نوشی کے بعد اگلی صبح کو معدہ کی شکایات -
فاسفورس - دھڑکن - تمباکو کی وجہ سے قلبی کمزوری اور تکلیفات -
جنسی کمزوری -
اگنیشیا تمباکو کھانے سے تکلیف دہ ہچکی -
کلیمیٹس یا پلانٹیگو تمباکو سے پیدا شدہ درد دانت -
سیپیا چہرہ کے داہنی طرف کی اعصابی تکلیفات - بدہضمی - دیرینہ اعصابیت
خصوصاً بیٹھ کر کام کرنے والوں کی -
لائیکو - نامردی - تشنج - کثرت تمباکو نوشی سے ٹھنڈے پسینے -
جلسی میم، گدی کے درد سر اور چکر تمباکو نوشی کی زیادتی سے -
ٹوبیکم نمبر ۲۰۰ یا ۱۰۰۰ تمباکو نوشی اور تمباکو خوری کی خواہش کو دور
کرتا ہے - جب عادت ترک کرنی ہو -
کمی: کھلی تازہ ٹھنڈی ہوا میں - کپڑا اتارنے سے -

---



# ٹریکسیکم

## TARAXACUM

بدہضمی اور صفراوی دردوں کے لیے خصوصاً بدہضمی سے پیدا شدہ درد سر کیلئے -
زبان پر چھٹے (نقشہ کشی کے سے نشانات) (دیکھئے سس سرک - نیٹرم میور)
جن پر سفید جھلی سی ہو اور جن کے ساتھ زخم کا احساس ہو - یہ جھلی چٹوں کی شکل
میں اترتی ہے - جس کے بعد سیاہی مائل سرخ درد کرنے والے اور ذکی الحس چٹے
نکل آئیں (زمین کولس سکل)
یرقان جگر کے بڑھ جانے اور سخت ہو جانے کے ساتھ (زبان پر چٹے)
کمزوری - بھوک کی کمی - رات کے وقت مقدار میں زیادہ پسینے خصوصاً
جب مریض صفراوی یا ٹائیفائیڈ بخار اترنے کے بعد صحت بحال کر رہا ہو -
ٹائیفائیڈ بخار میں اعضا میں بے چینی (رسٹاکس - زنکم)
تعلق: مقابلہ کرو برائی اونیا - چیلیڈونیم - ہائیڈراسٹس - نکس وامیکا
معدہ اور صفراوی تکلیفات میں -
زیادتی: قریب قریب تمام تکلیفات ظاہر ہوتی ہیں جب مریض
بیٹھا ہو - لیٹ جانے سے - آرام کرنے سے -

---

Scanned by CamScanner

# ٹیرنٹولا

TARENTULA

یہ دوا بے حد اعصابی طبیعتوں کے لیے مفید ہے خصوصاً صفراوی تکالیف
جہاں تمام جسم یا داہنا بازو اور بائیں ٹانگ ماؤف ہو (بایاں بازو اور داہنی ٹانگ
اگیریکس)

مسلسل حرکات ٹانگوں کی - بازوؤں کی - اوپری حصہ جسم کی - کسی بھی کام
کے کرنے کی نا اہلیت کے ساتھ - جھٹکے اور اینٹھن عضلات میں -

بے چینی - کسی بھی وضع میں آرام سے نہ رہ سکے - ہر وقت حرکت
میں رہنا پڑے - اگرچہ چلنے سے تمام تکلیفات بڑھ جائیں (برعکس - رسٹاکس
روٹا کے)

بے حد ذکی الحسی - ذرا سی تحریک سے غصہ آجائے جس کے بعد بے حد
غم گینی ہو - جسم کے انتہائی سروں مثلاً انگلی کی نوکوں میں -
ریڑھ کی ستون کو ذرا سا چھو دینے سے سینہ اور قلب کے مقام میں اینٹھن
والے درد -

درد سر: شدید جیسے دماغ میں لاکھوں سوئیاں چبھ رہی ہیں
دنبل - پھوڑے، پھنسیاں - ماؤفہ حصص نیلگوں رنگ کے (ڈیکیسس)
اور شدید ظالم جلندار درد (انتھراکسین - آرسنک) پھنسی کا درد نزاع کا
سا جس کی وجہ سے مریض کئی راتیں فرش پر چلنے کے لیے مجبور ہو - (نیند نہ آئے)
فاسد زخم - سرطان کاربنکل - فاسد پھوڑے اور فاسد زخم -



علامات نوبتی ہوں -
درد سر: عصبی درد جن کی زیادتی شور سے - چھونے سے - تیز روشنی
سے ہو اور کمی سر کو تکیہ پر رگڑنے سے ہو -
ہر حیض پر حلق - منہ اور زبان پر بے حد خشکی - خصوصاً جب سوتی ہو -
(نکس موسکاٹا)
شہوانی تحریک دیوانگی کی حد تک - رحم میں تشنج - فرج پر ناقابلِ برداشت
خارش -
تعلق: مشابہ ایپس - کروٹیلس - ٹیکے سس - پلاٹینا - مائی گیل - ناجا
اور تھریڈیان کے -
زیادتی: حرکت سے، چھونے سے - ماؤفہ حصص کا کسی کے ساتھ
لگنے سے شور سے - موسم کی تبدیلی سے -
کمی: کھلی ہوا میں - گانے یا موسیقی سے - ماؤفہ حصص کو سہلانے سے -
ٹیرنٹولا کی پروونگ میں اس قدر زیادہ اعصابی ذکی الحسی پیدا ہو گئی کہ
آہستہ آہستہ سہلانا سکون حاصل کرنے کے لیے ضروری تھا

---

# ٹربنتھنا

TEREBINTHINA

پیشاب میں بنفشہ کی سی (مہکتے ہوئے جوشاندہ کی سی) بو -
زبان: شفاف - چکنی - سرخ - جیسے زبان پر دانے ہی ندارد ہوں یا
جیسے بالکل ہموار کر دی گئی ہو (پائرو جنیم) زبان کے دانے اُٹھے ہوئے -

زبان پر کا میل چھلکے بن کر چٹوں کی صورت میں اتر جائے اور زبان پر سرخ چٹے رہ جائیں یا یکایک زبان کا میل بالکل صاف ہو جائے (نقاطی بخاروں میں)

زبان خشک اور سرخ - نوک میں جلن (مقابلہ کرو میوریٹک ایسڈ)

شکم: چھونے سے بے حد ذکی الحس - اپھارہ - ریاح - بے حد تناؤ پیٹ پھول جائے (کالچی کم)

دست: پاخانے پانی کے سے - سبزی مائل - آؤں کے - بار بار مقدار میں زیادہ متعفن، خون کے جلن مقعد اور مبرز میں، پاخانہ کے بعد کی کمزوری اور غشی (آرسنک)

کیڑے - سانس میں تعفن - دم گھٹنے (سنا - سپائی جیلیا) کے ساتھ خشک ہلا دینے والی کھانسی - مقعد میں سرسراہٹ - موتی کیڑے - کیچوے - دودہ شریطیہ کے ٹکڑے خارج ہوں۔

پیشاب میں خون - خون اچھی طرح سے پیشاب کے ساتھ ملا ہوا - رسوب پسے ہوئے قہوہ کی طرح - پیشاب بادل کا سا - دھوئیں کا سا - البیومن ملا - مقدار میں زیادہ گہرے رنگ کا یا سیاہ - ملا درکا۔

اجتماع خون اور ورم شکم کے کسی بڑے عضو کا - گردوں کا - مثانہ کا - پھیپھڑوں کا - آنتوں کا - رحم کا - سیلان خون اور فاسد ہو جانے کی رغبت کے ساتھ۔

جسم پر سرخ چٹے جن کے نیچے اجتماع خون ہو - اس قسم کے چٹے روز بروز تعداد میں بڑھتے ہی جائیں (سلفیورک ایسڈ)

استسقائے بطنی (جلندھر) معہ استسقائے عام گردوں کے عضوی تغیر کے ساتھ - سرخ بخار کے بعد استسقا (ایپس - ہیلی بورس - لیکے سس)



سیلانِ خون - آنتوں سے زخموں کے ساتھ - آہستہ آہستہ بہے - سیاہ رنگ کا زخموں یا ریشوں کے تباہ ہوتے رہنے کے ساتھ۔

گردہ - مثانہ اور پیشاب کی نالی میں شدید - جلندار اور کھینچنے والے درد (بربرس - کنابس - کینتھرس)

مثانہ میں شدید جلن اور کٹن - مروڑ - اینٹھن - پیٹ کے نچلے حصہ میں ذکی الحسی - ورم مثانہ اور مثانہ کی تہ کی کمزوری سے پیشاب کی رکاوٹ۔

پیشاب میں البیومن - ابتدائی مرحلوں میں جب کہ خون اور البیومن کاسٹ[1] اور بشرہ مخاطیہ[2] بر حلمہ سے مقدار میں زیادہ ہو - ڈفتھیریا سرخ بخار اور ٹائیفائیڈ کے بعد۔

پیشاب میں البیومن اور خون کی زیادتی لیکن کاسٹ بالکل ندارد یا بہت ہی کم - زیادتی مرطوب مکانوں میں رہنے سے۔

تقطیرِ بول دردناک - پیشاب رک جائے - پیشاب کی تشنجی رکاوٹ۔

تعلق: مقابلہ کرو - البیومن - آرنیکا - کینتھرس - لیکے سس - نائٹرک ایسڈ - آرسنک۔

ملیریا اور افریقہ کے بخاروں میں اس دوا کو بطورِ حفظِ ماتقدم استعمال کرنے کا مشورہ دیا جاتا ہے۔

---

ے۱ CASTS ے۲ EPITHELIUM

# تھریڈین

## THERIDION CURASAVICUM

وقت بہت جلد گزرے (بہت آہستہ آہستہ گزرے ارجنٹم نائٹ۔ کنابس انڈیکا۔ نکس موسکاٹا)

چکر: آنکھیں بند کرنے پر (ایلے سس۔ تھوجا۔ کھولنے پر ٹوبیکم۔ اور اوپر دیکھنے پر پلساٹیلا۔ سلیبیا) ذرا سے شور و غل سے۔ اُذنی۔ سمعی یا دُوارِ تیہی (مینی ارز کی بیماری)[1]

متلی: ذرا سی حرکت سے اور خصوصاً آنکھیں بند کرنے سے۔ تیز گاڑی کی سواری سے۔

درد سر۔ حرکت کے آغاز پر جیسے آنکھوں کے پیچھے بھاری بوجھ پڑ گیا ہے شدید۔ گہرا۔ دماغ میں۔ لیٹنے سے زیادتی (ایلے سس) بہت زیادہ زیادتی دوسرے آدمیوں کے فرش پر چلنے سے یا ہر کی ذرا سی حرکت سے۔

ہر آواز جسم کو چیرتی ہوئی محسوس ہو جس سے متلی اور چکر ہو۔

مزمن ناک کا نزلہ۔ رطوبت گاڑھی۔ زرد۔ سبزی مائل۔ متعفن۔ (پلساٹیلا۔ تھوجا)

درد دانت: ہر (باریک۔ تیز۔ تیکھی) آواز دانتوں میں چیرتی معلوم ہو۔

بحری قے۔ اعصابی مستورات کی۔ مریضہ اپنی آنکھیں بند کر لے۔ کشتی یا

[1] MENIERE'S DISEASE کان کی بیماری کی وجہ سے چکر



جہاز کی حرکت سے جان بچانے کے لیے اور اس پر بھی اسے بُری طرح سے متلی شروع ہو جائے۔

شدید سوئیاں چبھنے کے سے درد بائیں سینے کے اوپری حصہ اور کندھے کے نیچے جو گردن تک جائیں (مائریکا۔ پک سلی کوڈا۔ سلفر۔ اینی سم سٹیلٹم)

تمام ہڈیوں میں درد جیسے ٹوٹ گئی ہیں۔

ریڑھ کے مہروں کے درمیان بے حد ذکی الحسی۔ کرسی میں آڑا ہو کر بیٹھے تاکہ ریڑھ پر دباؤ یا بوجھ نہ پڑے (چائنم سلف) زیادتی ذرا سے شور و غل سے اور فرش پر قدم کے جھٹکے سے۔

یہ دوا بے حد اعصابی ذکی الحسی کے لیے ہے جو عالم شباب میں۔ حمل کے دوران۔ اور سن یاس میں ہو۔

"ہڈیوں کے نرم ہو جانے میں۔ ہڈیوں کے گلنے میں اور ہڈیوں کے زخم میں یہ دوا مرض کی جڑ میں پہنچ کر اس کی بنا کو اُکھاڑ دیتی ہے۔ ڈاکٹر برد ج۔ تیز رو دق۔ اگر ابتدائی حالتوں میں دی جائے تو اکثر مرض کو روک دیتی ہے۔

خنازیری حالات میں جب تمام منتخب شدہ ادویہ سکون دینے سے قاصر رہیں۔

تعلق: یہ دوا کلکیریا اور لائیکو کے بعد بہتر کام کرتی ہے۔

# تھلاسپی

## THLASPI BURSA PASTORIS

جسم کے ہر مخرج سے کثیر مقدار میں مسلسل سیلان خون - خون سیاہ اور منجمد - استحاضہ (حیض کے علاوہ سیلان خون) شدید اینٹھن اور رحم میں درد کے ساتھ - سبز بھس میں - اسقاط حمل، دفع حمل کے بعد - سن یاس میں، رحم میں کینسر کے ساتھ (فاسفورس - اسٹی لیگو)

حیض بہت جلد جلد - مقدار میں بہت زیادہ - زیادہ دن تک رہیں (آٹھ دس حتیٰ کہ پندرہ دن) آغاز میں پہلے دن بہت کم - محض دکھلاوا دوسرے دن شدید درد شکم قے اور سیلان خون بڑے بڑے منجمد ٹکڑوں کے ساتھ ہر دوسرے مہینہ میں خون کی زیادتی -

رحم کی کمزوری سے سیلان خون یا حیض دیر سے - کمزور کرنے والے حیض ایک حیض سے چھٹکارا نہ ملے کہ دوسرا شروع ہو جائے -

سیلان الرحم - خون ملا - سیاہ - متعفن - حیض سے کچھ روز قبل اور بعد -

**تعلق:** مقابلہ کرو - سناپس - ٹریلیم - وائی برنم - اسٹی لیگو -

---



# تھوجا

## THUJA OCCIDENTALIS

یہ دوا آبی[۱] مزاج مریضوں کے لیے ہے جن میں سائیکوٹک مادہ موجود ہو جس کی وجہ سے تکلیفات پیدا ہوتی ہوں -

ہنی مَن اعظم کی تھیوری کے مطابق - تھوجا مہاسوں - کنڈائی لوماٹا اور گوبھی کے پھول جیسے پیدائشوں کے لیے جو بلغمی جھلیوں یا جلد پر ہوں - اسی قدر مفید ہے جتنا سلفر - سورا کے لیے اور مرکری سفلس کے لیے -

یہ دوا لمفاوی مزاج - بہت گوشت پوست والے - گندمی رنگ کے سیاہ بالوں والے اور غیر تندرست جلد والے انسانوں پر خوب اثر کرتی ہے -

تکلیفات چیچک کے ٹیکہ کے اثرات بد سے پیدا شدہ (انٹم ٹارٹ - سلیسیا) سوزاک کے دب جانے سے یا غلط علاج سے (میڈورنیم)

ایک ہی خیال پر دماغ لگا رہے: جیسے اس کے ساتھ ایک عجیب وغریب انسان موجود ہے - جیسے اس کی روح اور جسم الگ الگ ہیں جیسے پیٹ میں زندہ جانور ہے جیسے وہ کسی بڑی طاقت کے زیر اثر ہے -

دیوانی مستورات - نہ تو چھونے دیں اور نہ اپنے نزدیک آنے دیں - چکر - جب آنکھیں بند کرے (تھریڈین - لیکے سس)

---

[۱] HYDROGENOID وہ مزاج جو رطوبت برداشت نہ کر سکے مرطوب موسم تکلیف دہ ہو - (خورشید)

دردسر: جیسے کھوپڑی کی ہڈی میں میخ ٹھکی ہے (کافیا - اگنیشیا) یا جیسے کوئی محدب بٹن اس جگہ پر دبایا جا رہا ہے - زیادتی کثرت جماع سے - گرم ہو جانے سے - چائے سے (سلینیم) دیرینہ یا سوزاکی یا آتشکی -

سفید چھلکے دار بھوسی - بال خشک اور گر جائیں -

آنکھیں: بچوں کا آشوب چشم - سوزاکی یا آتشکی - بڑے بڑے دانے مسّوں یا آبلوں کی طرح - سکون گرمی سے اور ڈھانپنے سے - اگر آنکھوں کو نہ ڈھانپا جائے تو ایسا معلوم ہو جیسے ٹھنڈی ہوا کی ایک تیز رو آنکھوں میں جا رہی ہے -

پپوٹے - رات کے وقت چپک جائیں - خشکی اور کناروں پر چھلکے گوہانجی اور پپوٹوں میں چھوٹے چھوٹے گومڑ - سخت اور موٹی گانٹھیں چھوٹے کنڈائی لوماٹا کی طرح - جب کہ سٹافی سیگیریا سے جزوی فائدہ ہوا ہو - مگر شفا نہ ہوئی ہو -

کان: کانوں کا دیرینہ بہنا - رطوبت مواد پتلی - متعفن گوشت کی طرح کانوں میں دانے کنڈائی لوماٹا - بدگوشت پیلا - سرخی مائل - جس میں سے آسانی سے خون بہے -

نقاطی بخاروں کے بعد مزمن نزلہ - گاڑھی سبز رطوبت خون اور مواد (ہیپاٹیلا)

دانت - جڑوں سے بوسیدہ ہو جائیں - اوپر کا حصہ ٹھیک رہے - (مزیریم - کناروں سے - سٹافی سیگیریا) ریزہ ریزہ ٹوٹتے رہیں - زرد ہو جائیں (سفلینم)

تیندوا - نیلگوں یا زبان پر کی وریدوں میں ورم یا منہ کی وریدوں



پر ورم (رامبرا)

درد دانت چائے پینے سے -

ناک چھنکنے پر کھوکھلے دانت میں یا اسی جانب والا درد [1] (کیولکس)

(ڈاکٹر بوفی ہوسن)

شکم میں جیسے جانور بول رہے ہیں - حرکت جیسے کسی زندہ جانور سے ہو - باہر کی طرف ظاہر ہو کبھی یہاں اور کبھی وہاں سے جیسے جنین کے بازو سے ہو (کروکس - نکس موسکاٹا - سلفر)

بائیں خصیۃ الرحم کے مقام میں پریشان کن اور جلندار درد جب چلتی ہو یا سواری کرتی ہو بیٹھا یا لیٹنا پڑے (کروکس - اسٹی لیگو) ہر حیض پر زیادتی -

قبض: مبرز میں شدید درد جس کی وجہ سے پاخانے پر زور لگانے کو بند کرنا پڑے پاخانہ تھوڑا سا باہر نکل کر پھر اندر کو چلا جائے (سینی کولا - سلیشیا)

بواسیر کے مسّے متورم: درد شدید جب بیٹھا ہو -

دست: صبح سویرے بہت زور سے نکلے زیادہ ریاح کے ساتھ (ایلو) گڑگڑاہٹ جیسے مشک [2] میں ہو - زیادتی ناشتہ - قہوہ - مرغن - چیچک کے ٹیکے اور پیاز کھانے کے بعد -

مقعد میں شگاف - چھونے سے درد کرے - مقعد کے گرد چپٹے مہلے یا نمدار بلغمی کنڈائی لوماٹا -

شرم گاہ کی نالی کی حد سے زیادہ ذکی الحسی ہونے کی وجہ سے جماع ناممکن

---

ا کسی کنستر کو جس کا منہ چھوٹا سا ہو خالی کرتے وقت وخ - وخ کی سی آواز نکلتی ہے -

ہو (پلاٹینا) ـــ خشکی کی وجہ سے لائیکو - ہائیڈروفوبنیم ، نیٹرم میور )

جلد : میلی دکھائی دے - بھورے یا بھورے مائل سفید چیٹے جگہ بجگہ جہاں سے بڑے بیج کے سے - جلد سے اُٹھے ہوئے (سٹافی سیگیریا) ابھار صرف ڈھکے ہوئے حصص پر - کھجلانے کے بعد جلن -

گوشت ہڈیوں سے کوٹ پیٹ کر اتارا ہوا معلوم ہو (فائی ٹولاکا - جیسے چھیل دیا گیا ہے - رسٹاکس )

احساس پیشاب کے بعد جیسے پیشاب کی نالی میں پیشاب سرسرا رہا ہے پیشاب کے اختتام پر شدید کٹن (سارسا پریلا)

جاڑا رانوں سے شروع ہو -

پسینہ : صرف ان حصص پر جو ڈھانپے نہ ہوئے ہوں یا تمام جسم پر سوائے سر کے (برعکس سلیسیا کے) جب سوتا ہو - رک جائے جب جاگ پڑے (برعکس سمبوکس کے) رات کے وقت کثیر مقدار میں جس میں کھٹی متعفن بو آئے -

پسینہ - جس میں شہد کی سی بو آئے - آلات تناسل پر -

جب چلتا ہو تو اعضا لکڑی کے بنے ہوئے محسوس ہوں -

احساس جیسے جسم خصوصاً اعضا شیشہ کے بنے ہیں اور جلد ٹوٹ جائیں گے -

دبایا ہوا سوزاک ، جس کی وجہ سے گٹھیا بائی کے درد - غدہ مذی میں ورم نامردی - سائیکوسس - کنڈائی لوماٹا اور دیگر بہت سی مزاجی تکلیفات پیدا ہوں -

ناخن ٹیڑھے اور ٹوٹے جائیں (انٹم کروڈ)

**تعلق** : معاون : میڈورنیم - سباٹنا - سلیسیا -



مقابلہ کرو کنابس سٹائیوا - کینتھرس - کوپے وا - سٹافی سیگیریا -

عضو کے گھونگھٹ پر مہاسوں کے لیے سنا بیرس بہتر دوا ہے -

تھوجا - میڈرونیم - مرک اور نائٹرک ایسڈ کے بعد بہتر کام کرتا ہے -

**زیادتی** : رات کے وقت - بستر کی گرمی سے - ۳ بجے صبح اور ۳ بجے شام - ٹھنڈی مرطوب ہوا سے - خواب آور یا مسکن اشیا سے -

---

# ٹریلیم

## TRILLIUM PENDULUM

سیلانِ خون : کثیر مقدار میں تیز یا مسلسل سست - عموماً چمکدار سرخ - ناک سے - پھیپھڑوں سے - گردوں سے اور رحم سے (اپی کاک - میلی فولیم)

رطوبات میں تعفن پیدا ہو جانے کا میلان -

نکسیر : مقدار میں زیادہ - مسلسل سست رفتار - چمک دار سرخ -

دانت نکلوانے کے بعد دانت کے خلا میں سے سیلان خون (ہیمیلس کریازوٹ)

حیض : مقدار میں زیادہ - ہر دو ہفتہ کے بعد - ایک ہفتہ یا زیادہ دن تک رہے - (کلکیریا فاس) زیادہ محنت سے یا لمبی گھوڑے کی سواری سے -

سیلان خون کی زیادتی غشی کے ساتھ

زیادتی حیض - ادرار مقدار میں زیادہ - پرنالے کی طرح سے آئے - چمک دار سرخ - ذرا سی حرکت سے (سبائنا) رحم کے اپنی جگہ سے گر جانے سے - سن یاس

کے زمانہ میں ہر دو ہفتے بعد۔ سیاہ ۔منجمد (تھلاسپی ۔اسٹی لیگو)

خون کی قے یا تھوک ۔ ابتدائی دق میں ۔ خون آمیز بلغم کے ساتھ ۔ دق کے بڑھے ہوئے مرحلوں میں کثیر مقدار میں مواد ملے بلغم اور تکلیف کھانسی کے ساتھ۔

احساس جیسے چوتڑ اور کمر ٹکڑے ہو کر گر گئے ہیں جیسے عظم العجز (ڈھڈی کی اور عظم حرقفیہ (کولھے کی ہڈی) کا التصاق غضروفی (لچکدار کرکری ہڈی کا جوڑ) الگ الگ ہو رہا ہے ۔ مریض کس کر بندھنا چاہے ۔ جیسے پیڑو کی ہڈیاں ٹوٹی ہوئی ہیں (ٹرلسکولس) سیلان خون کے ساتھ۔

سن یاس کے زمانہ میں مقدار میں زیادہ سیلان خون رحم سے ۔ سیلانِ خون ہر دو ہفتہ کے بعد مریضہ کے چہرہ پر پیلا پن ۔ غشی ۔ بینائی میں دھندلا پن ۔ دھڑکن کانوں میں آوازیں اور رکاوٹ (فارمیکا) قم معدہ میں بیٹھنے اور ڈوبنے کا احساس ۔

**تعلق** : معاون حیض اور سیلان خون کی تکلیفات میں کلکیریا فاس ۔

مقابلہ کرو ۔ چائنا بیلاڈونا ۔ کالی کارب ۔ میلی فولیم ۔ ٹریلکس ۔ سیپیا تھلاسپی ۔ سلفر ۔ اسٹی لیگو۔

---



# ٹوبرکولینم ۔ بسی لینم[1]

## TUBERCULINUM

یہ دوا ان انسانوں کے لیے مفید ہے جن کا رنگ گورا ۔ آنکھیں نیلی ۔ گورے خوب صورت خصوصاً لمبے، پتلے، دبلے، چوڑے ۔ جن کی چھاتی تنگ ہو ۔ دماغی طور پر چالاک چست اور ذہین ۔ جسمانی طور پر کمزور ۔ دق کے مزاج والے ۔

جب خاندان میں دق کی ہسٹری ہو اور بہترین منتخب شدہ دوا سکون دینے یا مکمل طور پر شفا دینے سے قاصر رہے ۔ بلالحاظ اس امر کے کہ بیماری کا نام کیا ہے ۔

**علامات ہمیشہ تبدیل ہوتی رہیں** ۔ تکلیفات ایک عضو کو ماؤف کریں اور وہاں درست ہو کر دوسرے پر اثر پذیر ہوں ۔ پھیپھڑے دماغ ۔ گردے جگر ۔ معدہ و اعصابی نظام ـــــ یکایک شروع ہوں اور اچانک رک جائیں ۔

---

[1] فنکی اور سوان کی پوٹینسیاں (طاقتیں) اُس پیپ (مواد) کے ایک قطرے سے بنائی گئی تھیں جو پھیپھڑے کی دق کے پھوڑے یا مریض کے تھوک سے لیا گیا تھا ۔ اس کے مقابلے میں ہیتھ کی پوٹینسیاں ایک مدقوق پھیپھڑے سے تیار کی گئی تھیں جس میں خوردبینی معائنے کے بعد عُصَیَّۂ دَرَن (تپدق کے جرثومے) پائے گئے تھے ۔ اس لیے مقدم الذکر کا نام ٹوبرکولینم اور موخر الذکر کا نام بسی لینم تجویز ہوا ۔ بہرحال دونوں طریقوں سے تیار کردہ دوائیں معتبر اور مؤثر ہیں ۔

زکام بہت جلد لگ جائے بغیر جانے بوجھے اس امر کے کہ کہاں
اور کس طرح سے ہُوا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ہر دفعہ تازہ ہوا میں سانس
لینے سے ہی نزلہ کا شکار ہو جاتا ہے ''(ہیپر)

لاغری جلد جلد اور نمایاں۔ باوجود اچھا کھانے کے گوشت اور پوست
سوکھتا جائے (ابراٹینم۔کلکیریا۔کونیم۔آئیوڈیم۔نیٹرم میور)

غم گین۔مایوس۔حد سے زیادہ مایوس۔غصّہ ور۔جھنجھلایا ہُوا۔تنگ
مزاج۔کم سخن ترش رو۔قدرتی طور پر خوش مزاج لیکن اس وقت دیوانگی
کی حد پر پہنچ رہا ہو۔

کمرہ میں ہر چیز عجیب معلوم ہو جیسے کہ مریض کسی اجنبی جگہ میں ہے۔

دردِ سر: مزمن۔دق کا۔درد شدید۔تیز۔کاٹنے والا۔داہنی آنکھ
کے اُوپر سے گدی تک۔جیسے لوہے کی پٹی سر کے گرد بندھی ہو (اناکارڈیم
سلفر) جب بہترین منتخب شدہ ادویہ صرف عارضی سکون دیں اور شفا دینے
سے قاصر رہیں۔

طالب علم لڑکیوں کا دردِ سر: مطالعہ سے یا معمولی سی دماغی محنت سے
بڑھ جائے۔جب باریک کام کریں اور عینک اس درد کو سکون دینے سے
قاصر رہے۔دق کی ہسٹری کے ساتھ۔

حاد دماغی یا قاعدی مینِنجائٹس جس میں پانی آجانے کا خدشہ ہو۔رات کو
توہمات۔نیند سے ڈرا ہُوا اچھتا ہوا جاگے جب ایپس۔ہیلی بورس یا سلفر جیسی
بالمثل منتخب شدہ ادویہ ناکام رہیں۔

چھوٹے چھوٹے پھوڑوں کی فصلیں (جھنڈ کے جھنڈ) جن میں شدت کا درد
ہو۔ناک میں مسلسل نکلیں سبز متعفن مواد (سیکیل)



سر پہ ابھاروں کی وجہ سے بال گتھے رہیں۔اس قسم کے بہت سے مریض
ٹوبرکولینم سے بورکس اور سورنیم کے فیل ہو جانے کے بعد مستقل طور پر شفایاب
ہوئے ہیں۔

دست: علی الصبح۔اچانک، بھاگنا پڑے (سلفر) لاغر کر دیں۔باوجود
اچھی غذا کے (آئیوڈیم۔نیٹرم میور) پاخانہ سیاہ۔بھورے پانی کے سے متعفن۔
زور سے نکلیں۔بے حد کمزوری اور رات کے وقت مقدار میں زیادہ پسینہ۔

حیض بہت جلد جلد۔مقدار میں بہت زیادہ، بہت دنوں تک رہیں۔
آغاز پر کم۔غضب ناک دردوں کے ساتھ۔جن مریضوں میں دق کی ہسٹری ہو۔

دق کا رسوب پھیپھڑوں کی چوٹی عموماً بائیں کی چوٹی میں شروع ہو۔
(فاسفورس۔سلفر۔تھریڈین)

اکوتہ۔دق کا تمام جسم کے اوپر۔خارش شدید۔زیادتی رات کے وقت
جب کپڑے اتارتا ہو۔نہانے سے، بھوسی کی بے حد زیادتی جیسے کھرنڈ ہوں۔
کانوں کے پیچھے۔بالوں میں۔جلد کی تہوں میں رطوبت رسے۔پھوڑے کے
سے درد کے ساتھ۔جلد پر سُرخی۔داد۔

**تعلق:** معاون۔سورنیم۔سلفر۔

جب سورنیم اور سلفر یا بہترین منتخب شدہ ادویہ سکون دینے یا مستقل
طور پر شفا دینے سے قاصر رہیں تو یہ بطور مزاجی دوا کاہی بخاروں اور دمہ
میں سورنیم کے بعد بہتر کام کرتی ہے۔

دق کی تکلیفات میں بیلاڈونا حاد حالتوں (التہابی اور امتلائی) میں عموماً
سکون دیتا ہے۔

ٹوبرکولینم سے شفا شدہ مریضوں کو ہائیڈراسٹس بہت جلد موٹا کر دیتا ہے۔

# ویلریانہ

## VALERIANA

حد سے زیادہ اعصابی اکساہٹ (تحریک) ہسٹریکل اعصابی مزاج (اگنیشیا - پلسا ٹیلا) وہ لوگ جن میں ذہانت غضب کی ہو - بدلنے والے مزاج -

سُرخ حصص سفید ہو جائیں (فیرم)

محسوس کرے جیسے وہ ہلکا ہو گیا ہے اور ہوا میں تیر رہا ہے (اسارم - لیک کینینم ـــ جیسے ٹانگیں تیر رہی ہیں - سٹکٹا)

تمام قوٰی کی حد سے زیادہ ذکی الحسی (کیمو ملا - نکس)

سر میں سردی کا احساس بہت زیادہ (چاند پر - سیپیا - ورییٹرم)

احساس جیسے حلق سے نیچے تاگا لٹک رہا ہے (زبان پر ٹیرم - سیلیسیا)

بچّے قے کرے، بجھے ہوئے دودھ کی - بڑے بڑے ٹکڑوں میں - یہی حالت دستوں کی ہو - (اتھیوزا) ماں کو غصّہ آجانے کے بعد جوں ہی بچہ دودھ پیئے -

عرق النساء - درد کی زیادتی جب کھڑا ہو اور پاؤں لٹکا کر فرش پر رکھا ہو - چلنے سے کمی - (ہورپلا ڈوتا) جب سابقہ مشقت کے بعد آرام کرتے ہوئے ٹانگیں سیدھی کرتا

تعلق : مقابلہ کرو اسافوٹیڈا - اسارم - کروکس - اگنیشیا - لیک کینینم - سیپائی جیلیا - سلفر -

ایڑیوں میں درد کیلئے اگیرکس - کاسٹیکم - سائیکلے من - لیڈم - پیگنم - فائی ٹولاکا - کیموملا کی چائے کے بے جا استعمال سے پیدا شدہ تکالیف کے لیے -



# ویریولینم

## VARIOLINUM

اس دوا کی پروونگ صرف سطحی ہے -

اس کا تعلق چیچک سے وہی ہے جو انٹی ٹاکسین کا ڈفتھیریا سے -

معتبر اور قابل معالجین کا وسیع معالجاتی ریکارڈ اس بات کی تصدیق کرتا ہے کہ یہ دوا چیچک کے لیے ـــ خواہ وہ سادہ ہو - یعنی بغیر کسی پیچیدگی کے یا مخلط (ملنے والی) ہو یا فاسد ہو - مفید اور شفا بخش ہے - نیز خفیف چیچک لاکڑا کاکڑا اور چیچک جیسے دانوں میں بھی اس دوا کا استعمال مفید ہے -

اس دوا نے تمام طاقتوں میں ۶ سے لیکر ایک لاکھ تک شاندار کام کیا ہے -

بطور حفظِ ماتقدم یا طبِّ تحرز چیچک سے بچاؤ کے لیے یہ دوا[1] خام تلقیح (ڈھونڈے پن سے کھال کو زخمی کر کے دوا اندر گھسیڑنا - ٹیکہ لگانا) سے کہیں زیادہ بہتر ہے

---

[1] قارئین کے لیے یہ جاننا دلچسپی کا باعث ہو گا کہ ہومیو پیتھی میں نوساد (NOSODES) کا استعمال ۱۸۳۳ء میں شروع ہوا جب پہلی مرتبہ سورینم اور ہائیڈرو فوبینم سے مریض شفایاب ہوئے اور یہ نظریہ "علاج بالمثل" کی تصدیق تھی - لیکن سال بعد ایک فرانسیسی کیمیا دان لوئی پاسچر (۱۸۲۲ - ۱۸۹۵ء) نے اسی نظریے کو توڑ مروڑ کر ادھوری اور نامکمل شکل میں ایلو پیتھوں کے سامنے پیش کیا تو وہ ایمان لے آئے مگر ہومیو پیتھی سے خدا واسطے کا بَیر پھر بھی قائم رہا - (خورشید)

نیز اس سے مریض (ٹیکے کے) اثرات مابعد سے بھی مکمل طور پر محفوظ رہتا ہے
خصوصاً عفونتی اور تپدق کی چھوت سے۔ پوٹینسی کی تاثیر شفا بخشی مادہ پرستوں
(دوا کو بڑی مقدار میں استعمال کرنے والوں) کے لیے ایک سنگِ گراں ہے
جس سے ٹھوکر کھا کر وہ گر پڑتے ہیں۔ لیکن کیا اس کا سمجھنا چیچک۔ خسرہ اور
کالی کھانسی کی چھوت کے طریقہ کار کو سمجھنے سے بھی زیادہ مشکل ہے؟ جن لوگوں
نے اسے استعمال نہیں کیا ان لوگوں کی طرح جنہوں نے قانونِ بالمثل کو عملی طور
پر نہیں آزمایا۔ معتبر گواہ یا منصف نہیں ہو سکتے۔ اسے آزمائیں اور پھر نا کامیوں
کو دنیا بھر میں مشتہر کر دیں۔

---

# ویریٹرم البم

## VERATRUM ALBUM

یہ دوا بچوں اور بوڑھے آدمیوں کے لیے مفید ہے زندگی کے ابتدائی اور
آخری حصص میں وہ انسان جو عادتاً سرد مزاج ہوں اور جن کے اندر قوت حیات
کی کمی ہو۔ نوجوان آدمی جن کے مزاج اعصابی اور دموی ہوں۔
یہ دوا ان امراض پر مفید ہے جن میں قوت حیات اور دوسرے قویٰ
جسم جلد کم ہوتے جا رہے ہوں۔ مکمل کمزوری۔ مردنی۔
ٹھنڈا پسینہ پیشانی پر (تمام جسم پر ٹوبیکم) قریب قریب تمام تکلیفات
کے ساتھ۔
اکیلا رہنا برداشت نہ ہو۔ تاہم وہ بولنے سے قطعی انکار کرے۔



خیال کرے کہ وہ حاملہ ہے یا اس کے جلد ولادت ہو گی۔
دیوانگی۔ ہر چیز کو پھاڑنے اور کاٹنے کی خواہش خصوصاً کپڑوں کو (ٹیرنٹولا)
شہوانی عاشقانہ یا مذہبی بات چیت کے ساتھ (ہیوسمس۔ سٹرامونیم)
ذرا سی محنت سے غشی کے دورے (کاربوویج۔ سلفر) بے حد کمزوری۔
سیلان خون کے دوران طاقت کے یکایک سلب ہو جانے کا احساس (غشی
ٹریلیم)
چاند پر برف کے ڈھیلے کا احساس جاڑے کے ساتھ (سیپیا) کھوپڑی میں
حدت اور سردی کا ایک ہی وقت میں احساس۔ ایسا معلوم ہو جیسے دماغ ٹکڑے
ٹکڑے ہو رہا ہے۔
چہرہ: پیلا۔ نیلا۔ مردہ کا سا۔ آنکھیں اور چہرہ کھچ جائے اور مردہ
کی سی شکل بن جائے۔ جب لیٹا ہو تو چہرہ سرخ۔ اٹھنے پر پیلا پڑ جائے
(اکونائٹ)
پیاس: شدید نہ بجھنے والی۔ ٹھنڈے پانی اور کھٹے مشروبات کی بڑی مقدار
کے لیے ہر چیز ٹھنڈی چاہیے۔
خواہش کھٹی اور فرحت بخش اشیا کی (فاسفورک ایسڈ)
برف کی سی ٹھنڈک۔ چہرہ کی، ناک کی نوک کی۔ پاؤں کی۔ ٹانگوں کی
ہاتھوں کی بازوؤں کی اور کئی دوسرے حصص کی۔
شکم میں ٹھنڈے پن کا احساس (کالچی کم۔ ٹوبیکم)
شدید قے زیادہ مقدار میں دستوں کے ساتھ۔
قے: حد سے زیادہ متلی اور بے حد کمزوری کے ساتھ۔ زیادتی پینے سے
(آرسنک) ذرا سی حرکت سے (ٹوبیکم) قے کے بعد بہت کمزوری۔

کٹنے والے درد شکم میں - جیسے چاقو لگ رہے ہوں -

ہیضہ - قے اور دست : دست مقدار میں زیادہ - پانی کے سے پچکاری کی طرح نکلیں - کمزور کر دیں - خوف کے بعد (اکونائٹ)

دست : بار بار - سبزی مائل - پانی کے سے - پچکاری کی طرح نکلیں - ذرات ملے - کاٹنے والے درد شکم - اینٹھن کے ساتھ جو ہاتھوں اور پاؤں میں شروع ہو کر تمام جسم میں پھیلے کمزوری کر دیں - خوف کے بعد - زیادتی ذرا سی حرکت سے، ساتھ ہی قے - پیشانی پر ٹھنڈا پسینہ دستوں کے دوران اور کمزوری بعد میں (آرسنک - ٹوبیکم)

قبض : خواہش ندارد - پاخانہ بڑا اور سخت (برائی اونیا، سلفر) گول، سیاہ سدے (چلیڈونیم - اوپیم - پلمبم) مبرز کی سستی سے - بار بار حاجت شکم کے بالائی درمیانی حصہ میں محسوس ہو (اگنیشیا ــــ مبرز میں نکس وامیکا) بچوں میں دست بھری - لائیکو اور نکس کے فیل ہونے کے بعد -

تکلیف دہ حیض : قے اور دستوں کے ساتھ یا کمزور کر دینے والے دست جن کے ساتھ ٹھنڈا پسینہ ہو کے ساتھ (امونیا کارب - بووسٹا) اس قدر کمزوری کہ ہر حیض کے زمانہ میں دو دن تک مریضہ کھڑی نہ ہو سکے (الیومنا - کاربو اینیلس، کوکولس)

اثرات بد افیون خوری اور تمباکو کھانے کے -

اعضا میں درد مرطوب موسم میں - بستر کی گرمی سے زیادتی ہو جائے مسلسل چلنے سے کم ہو جائے -

ورمی یا فاسد ملیریا بخاروں میں جس کے ساتھ بے حد سردی پیاس - چہرہ ٹھنڈا اور مردنی موجود ہو - جلد ٹھنڈی اور چپچپی - بے حد کمزوری - پیشانی پر ٹھنڈا پسینہ اور چہرہ پر مردنی کا سا رنگ -



تعلق : آرسنک - آرنیکا - چائنا - کیوپرم - اپی کاک کے بعد -
ہیضہ اور ہیضہ کے سے دستوں میں کیمفر کے بعد -
درد بھرے حیض میں جس کے ساتھ قے اور دست ہوں امونیا کارب، کاربو وج اور بووسٹا کے بعد -

زیادتی : ذرا سی حرکت سے - پینے کے بعد حیض کے قبل اور دوران - پاخانہ کے دوران - جب پسینہ آتا ہو - خوف کے بعد -

یہ دوا اکثر شراب اور تمباکو کے بیجا استعمال کے اثرات مابعد کو رفع کرتی ہے -

---

# ویریٹرم ورائیڈ

## VERATRUM VIRIDE

یہ دوا موٹے اور ان آدمیوں کیلئے جن کے جسم میں خون کی زیادتی ہو مفید ہے -

ورم اور اجتماع خون خصوصاً دماغ کی جڑ میں - سینہ میں - ریڑھ اور معدہ میں - شدید درد و ورم کے ساتھ -

حاد بادی کے درد - بخار تیز - نبض سخت - تیز - بھری ہوئی - شدید درد جوڑوں میں اور عضلات میں (برائی اونیا، سیلیسلک ایسڈ) - مقدار میں کم سرخ پیشاب -

بچہ کانپنے اور جھٹکے لے تشنجی دوروں کے احتمال کے ساتھ - مسلسل جھٹکے یا سر کا ہلنا -

اعصابی یا متلی والے درد سر رکے ہوئے حیض سے سر میں اجتماع خون - شدید درد سر قریب قریب سکتہ کے سے شدید متلی اور قے کے ساتھ -

ورمی سکتہ - سر گرم - آنکھیں خوں فشاں - آواز موٹی - مدھم بھری ہوئی نبض - لوہے کی طرح سخت -

تشنجی دورے: دھندلاپن۔ ورم اغشیہ دماغ قاعدی۔ سر پیچھے کی طرف کھچا ہوا۔ بچہ دورے کی حد پر۔

دماغی نخاعی امراض: اینٹھن۔ تپلیوں کے پھیل جانے کزازی تشنجی دوروں کے ساتھ۔ کزاز خلفی۔ ٹھنڈا چپچپا پسینہ۔

(لنگنارسن سٹروک) سر میں شریانیں ٹپکیں۔ آواز سے ذکی الحسی۔ ازدواج البصری یا جزوی بینائی (جلسی میم۔ گلونائن)

زبان۔ سفید یا زرد۔ درمیان میں سرخ لکیر کے ساتھ۔ خشک، تر، سفید یا زرد میل یا کسی جانب بھی میل ندارد۔ زبان چھلی محسوس ہو (شگونیریا)

نبض: یکایک بڑھ جائے اور آہستہ آہستہ معمول سے بھی کم ہو جائے۔ بے قاعدہ ضربات چھوڑ دے (ڈیجی ٹیلس۔ ٹوبیکم)

اس دوا کو محض "نبض کی رفتار کو کم کرنے" یا "قلب کے فعل کو درست کرنے" کیلئے قطعی نہ دینا چاہیئے بلکہ دوسری ادویہ کی طرح اس کا استعمال مجموعی علامات کے مطابق کرنا چاہیئے۔

# زنکم میٹیلیکم
## ZINCUM METALLICUM

وہ انسان جو دماغی اور اعصابی کمزوری میں مبتلا ہوں۔ قوت حیات کمزور (زناقص) دماغی یا اعصابی طاقت نہ ہو۔ مریض اس قدر کمزور کہ کمزوری کی وجہ سے نقاحی بخار میں ابھار نہ نکلیں یا حیض نہ آئے یا بلغم نہ نکلے یا پیشاب نہ ہو۔ فہم اور حافظہ کی کمزوری۔



مسلسل اور شدید احساس پاؤں یا ٹانگوں میں چلبلاہٹ اور کانپنے کا ان کو مسلسل حرکت دے۔

ہمیشہ بہتر محسوس کرے ہر طرح پر جیسے ہی حیض کا ادرار شروع ہو جائے یہ تمام تکلیفوں میں آرام دے۔ جوں ہی حیض کا ادرار بند ہو جائے، تکلیفات پھر شروع ہو جائیں۔

دماغی تکلیفات میں، دماغی فالج کا خدشہ۔ جب فطرتی قوت شفا بخشی ابھار باہر نہ نکال سکے (کیوپرم۔ سلفر۔ ٹوبرکولینیم) علامات پانی آنے کی جوف بطن میں۔

بچہ ہر لفظ کو دوہرائے جو اس سے کہا جائے۔

بچہ نیند میں چلائے۔ تمام جسم نیند میں جھٹکے لے۔ خوف زدہ جاگے۔ چونکے۔ سر کو ایک جانب سے دوسری جانب گھمایا کرے۔ چہرہ یکے بعد دیگرے پیلا اور سرخ۔

تشنجی دورے۔ دانت نکلنے کے زمانہ میں۔ چہرہ میں پیلاپن یا سفیدی کے ساتھ۔ گرمی ندارد۔ سوائے شاید گدی کے درجہ حرارت میں زیادتی نہ ہو (برعکس بیلاڈونا کے) آنکھیں گھومیں، دانت پیسے۔

از خود حرکات ہاتھوں اور سر کی یا ایک ہاتھ اور سر کی (ایپوسائنم۔ برائی اونیا۔ ہیلی بورس)

کوریا (رعشہ) ابھاروں کے دب جانے سے، ڈر سے۔

بھوک۔ کتے کی سی، ۱۱ بجے یا ۱۲ بجے قبل دوپہر (سلفر) کھاتے وقت بے حد لالچ۔ کافی جلد نہ کھا سکے (بچوں میں دماغی تکلیفات کی ابتدا۔)

بستر میں لیٹنے کے بعد گھنٹوں تک پاؤں ہلتے رہیں۔ نیند میں بھی اعصابی تکلیف ہے۔ پاؤں کے انگوٹھوں کے نزدیک پسینہ اور پھوڑے کا سا درد۔ متعفن دبا ہوا پسینہ بجلد اعصابی۔ بوائیاں درد بھری۔ سہلانے سے تکلیف بڑھ جائے۔

ریڑھ کی تکلیفات - ریڑھ کی تمام لمبائی میں جلن - پیٹھ میں درد - بہت زیادتی بیٹھنے سے اِدھر اُدھر چلنے سے کمی (کوبلٹم - پلساٹیلا، رس)

ریڑھ میں سوزش - طاقت بالکل سلب ہو جائے -

پیٹھ کا چھوا جانا برداشت نہ کرے (چائنم سلف - ٹیرنٹولا - تھریڈین)

صرف پیچھے کی طرف جھک کر بیٹھنے سے پیشاب نکل سکے -

واحد عضلات میں اینٹھن اور جھٹکے (اگیریکس - اگنیشیا)

کمزوری اور رعشہ بازوؤں اور ٹانگوں میں - ہاتھوں کا جب لکھ رہا ہو - دوران حیض -

دوران پسینہ کپڑا نہ اوڑھ سکے -

تعلق: مقابلہ کرو ہیلی بورس - ٹوبرکولینم - ابھاروں کے دب جانے سے دماغی تکالیف کی ابتدا میں -

زیادتی: بہت سی علامات کی شراب پینے سے - چاہے کتنی کم مقدار میں کیوں نہ ہو (ایوسما - کونیم)

کمی بہ علامات، سینہ کی بلغم نکلنے سے - مثانہ کی پیشاب آنے سے - پیٹھ کی انزال سے (زیادتی کوبلٹم سے)۔ عام - حیض کے ادوار سے -

اس دوا کے بعد اگنیشیا بہتر کام کرتا ہے لیکن نکس و میکا نہیں —— کیونکہ نکس وامیکا موافق نہیں آتا -

متضاد: کیمو ملا اور نکس ان دونوں کو قبل اور مابعد استعمال نہ کرنا چاہئے -

تمت بالخیر